# تحفۂ قلندری

یعنی

## خزینۃ العملیات

جناب پیر طریقت

حضرت خواجہ دلاور حسین چشتی قادری نقشبندی

اول، دوم، سوم، چہارم



تحفۂ

# قلندری

یعنی

## خزینۃ العملیّات

حصہ اول

اولیاء کرام اور علمائے اہلسنّت کے مجرّب علمیات وتعویذات کا بینظیر
مجموعہ کشتہ جات دیسی ڈاکٹری کروموپیتھی، ہومیوپیتھی، بائیوکیمک ادویات
اور روحانی طریقہ سے ہر مرض کے علاج کا طریقہ

تصنیفِ لطیف

پیر طریقت حضرت خواجہ محمد دلاور حسین چشتی، قادری نقشبندی

قانونی مشیر: چوہدری ریاض اختر (ایم اے، ایل ایل بی)

ناشر: سرفراز احمد سکھیرا

آپ کے مشورے اور شکایات کے لئے۔
E-mail:info@jbdpress.com
www.jbdpress.com

اشاعت: 2005

سرورق: JBD آرٹ سیکشن، لاہور

ہدیہ:            روپے




آفس: 257 ریواز گارڈن، لاہور۔ فون: 042-7213318 فیکس: 042-7213319

سیلز ڈپو: اردو بازار، لاہور فون: 042-7220879، سیلز ڈپو: اردو بازار، کراچی۔ فون: 021-2765086

سیلز ڈپو: اقبال روڈ نزد کمیٹی چوک، راولپنڈی۔ فون: 051-5552929

سیلز ڈپو: نزد یونیفارم سنٹر جامع مسجد صدر، رسالہ روڈ حیدر آباد۔ فون: 0300-3012131

سیلز ڈپو: اندرون بوہڑ گیٹ، ملتان۔ فون: 061-4781781

نیاز جہانگیر پرنٹرز، غزنی سٹریٹ اردو بازار، لاہور نے پرنٹ کی۔ فون: 042-7314319

# فہرست عملیات

# فہرست عملیات



# فہرست عملیات

# فہرست عملیات



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط

نحمدہٗ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم ط

# پیش لفظ

عرصہ سے دوست واحباب کا اصرار تھا۔ کہ عملیات و تعویذات پر کوئی ایسی کتاب ترتیب دے کر شائع کی جائے۔ جو عام فہم ہو۔ مجبوراً فقیر نے حامی بھری اور کتاب کو مرتب کرنا شروع کیا۔

چونکہ فقیر کو بیشمار مشائخ کرام علماء عظام اور روحانی مخفی علوم کے ماہر عالموں کی خدمت و زیارت کا موقع نصیب ہوا۔ اور ان پاکباز بزرگوں کی خدمت و صحبت سے بیشمار روحانی مخفی علوم و عملیات حاصل ہوئے فقیر نے اللہ کا نام لیکر ان عملیات کو تحریر کرنا شروع کیا۔ اور جو عملیات و وظائف چشتیہ، قادریہ، نقشبندیہ، اویسیہ، سلاسل سے منتقل ہوئے۔ انکو اور عملیات کی معتبر کتابوں سے کافی تلاش و محنت سے عملیات کا انتخاب کر کے شامل کتاب کئے۔ تاکہ عملیات کے شائقین کو زیادہ سے زیادہ مواد فراہم ہو سکے۔ کتاب میں دیسی انگریزی ادویات کا بھی اضافہ کیا تاکہ حکیم و ڈاکٹر حضرات بھی اس کتاب سے استفادہ کر سکیں۔ اس کتاب کی تیاری میں جن دوست احباب نے تعاون کیا ہے میں دلی طور پر ان سب حضرات کا اور خصوصاً جناب پروفیسر خواجہ محمد بہار احمد صاحب چشتی صابری ڈاکٹر و حکیم جناب ممتاز احمد صاحب چشتی۔ ڈاکٹر سراج الدین صاحب چشتی، ڈاکٹر عبدالحفیظ صاحب قادری، محترمہ ڈاکٹر خورشید بانو صاحبہ کا مشکور ہوں۔ اگر اہل علم حضرات کتاب میں کوئی غلطی دیکھیں تو اسے فقیر کی کم علمی تصور کر کے درست کر لیں اور اس سے آگاہ کریں تاکہ آئندہ اشاعت میں اسے درست کر دیا جائے۔

فقیر محمد دلاور حسین

# عامل کیلئے ضروری ہدایات

عامل کیلئے ضروری ہے کہ وہ صحیح العقیدہ سنی حنفی مسلمان ہو۔ حضور پرنور خاتم الانبیاء احمد مجتبیٰ محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے نقشِ قدم پر چلے فرض نمازوں کی پابندی کرے اپنی شکل وصورت لباس کو سنت کے مطابق بنائے۔ ہوسکے تو ہر وقت وضو سے رہے اور پاک وصاف کپڑے پہنے زیادہ سے زیادہ وقت خلوت میں ذکر الٰہی نوافل درود شریف اور مراقبے میں گزارے۔ خوشبو کا اہتمام کرے۔ نفس کی پیروی نہ کرے۔ بلکہ نفس کا تزکیہ کرے۔ اہل دنیا سے زیادہ سے زیادہ علیحدہ رکھے۔ اور روحانی معاملات کا عام آدمی سے ذکر نہ کرے۔ شیخ طریقت کے بتائے ہوئے وظائف کی پابندی کرے۔ ہر عمل کرتے وقت عمل سے متعلق ہدایات کی پابندی کرے۔ کم کھائے کم بولے کم سوئے اور کم چلے خاموشی کو اپنائے بلاوجہ اور بے مقصد گفتگو سے اجتناب کرے۔ بلاناغہ قرآن حکیم کی تلاوت کرے۔ نقش اور تعویذ لکھتے وقت باوضو رہے۔ اور پاک وصاف جگہ پر قبلہ رخ بیٹھ کر لکھے۔ ہر نقش اسکی چال کے مطابق پر کرے۔ عمل پڑھنے سے پہلے تازہ غسل کر لیا کرے۔ کسی پر ظلم نہ کرے رزق حلال استعمال کرے۔ جھوٹ نہ بولے چغلی، غصہ، حسد، غرور اور تکبر وغیرہ سے بچے ہر عمل سے پہلے اللہ تعالیٰ جل شانہ سے کامیابی اور برکت کی عجز وانکسار سے دعا کرے۔ کسی جاندار کا صدقہ دے۔ بدبودار چیز حقہ سگریٹ لہسن پیاز وغیرہ سے اجتناب کرے۔ حاضرات کے عمل کے دوران کامل جلالی جمالی پرہیز کرے۔ یعنی گوشت، انڈا، لہسن پیاز، جماع ہمبستری شہد دودھ دہی مکھن اور بدبودار چیزیں مثلاً حقہ سگریٹ وغیرہ سے مکمل پرہیز کرے۔ جانوروں کی سوئی نہ کرے چمڑے کا جوتا نہ پہنے۔ جانور کے چمڑے اور ہڈی سے بنی ہوئی کوئی چیز استعمال نہ کرے چمڑے کی بوکی والے لکے کا پانی استعمال نہ کرے۔ بلکہ ہوسکے تو دریا، نہر کا پانی استعمال کرے۔ ناخن نہ کاٹے بال نہ ترشوائے۔ سلے ہوئے کپڑے استعمال نہ کرے۔ ہوسکے تو صرف تہبند استعمال کرے۔ اور بستر نہ رکھے۔ اپنے استعمال کی چیزیں دوسروں سے الگ رکھے ہوسکے تو حجرہ زمین میں بنا لے۔ حاضرات کا کوئی عمل شیخ کی اجازت کے بغیر نہ کرے۔ بلکہ انکی زیر نگرانی عمل کرے تاکہ کسی قسم کی رجعت نہ ہوسکے۔ تعویذات کیلئے زعفرانی سیاہی بنانے کا طریقہ یہ ہے۔ زعفران اور کیوڑے والے میٹھے [illegible] رنگ کو ملا کر سیاہی تیار کریں۔

**عمل برائے شناخت نظر بد:۔** حضرت خواجہ احمد دیربی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں۔ کہ اگر یہ دیکھنا ہو۔ کہ مریض کو نظر لگ گئی ہے یا نہیں تو دھاگہ یا خرقہ تین انگشت ناپیں۔ اس کے بعد ان کلمات کو اس پر پڑھیں۔ پھر اس کو دوبارہ ناپیں۔ اگر کم یا زیادہ ہو جائے۔ تو سمجھو کہ نظر بد ہے۔ اس پر پھر ان کلمات کو پڑھیں اور پھر ناپیں۔ اگر دوبارہ اپنے ناپ پر پھر بھی نہ آئے۔ تو یہ عمل پھر دہرائیں۔ زیادہ سے زیادہ تین بار یہ عمل کرنے سے دھاگہ یا خرقہ اپنے اصلی ناپ میں آجائیگا۔ اور ان شاء اللہ نظر بد دور ہوجائے گی۔ وہ کلمات یہ ہیں۔ (مجربات دیربی)

وہ کلمات یہ ہیں

بسم اللہ ولا بلاغ الا باللہ تین بار۔

سورہ فاتحہ تین بار اور ایک بار یہ کلمات عزمت علیک ایتھا العین التی فی فلان بن فلانۃ بعز عز اللہ وبنور عظمۃ وجہ اللہ وبما جری بہ القلم من عند اللہ الی خیر خلق اللہ محمد بن عبد اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عزمت علیک ایتھا العین التی فی فلان بن فلانۃ بحق اھیا اشر اھیا ادونای اصباؤت ال شدای عزمت علیک ایتھا العین التی فی فلان بن فلانۃ بحق شھت بھت اشبھت یا قسطاع النجباء الذین لا تقوی علیھم ارض ولا سماء اخرجی یا نفس السوء من فلان بن فلانۃ کما خرج یوسف من الضیق وجعل لموسی فی البحر طریق والا انت بریئۃ من اللہ واللہ بری منک اخرجی یا نفس السوء من فلان بن فلانۃ بالف الف لا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم وننزل من القرآن ما ھو شفاء ورحمۃ للمؤمنین

لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰى جَبَلٍ لَّرَاَيْتَهٗ خَاشِعًا مُّتَصَدِّعًا
مِّنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ۔ فَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ
الرّٰحِمِيْنَ وَحَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ
اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ
عَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلَّمَ ○

**دفع سحر و نظر بد** ○ ______ دفع سحر اور نظر بد کے لئے ایسا کریں۔
کہ یہ بیس کا نقش لکھ کر مریض کے جسم پر پھیر کر کوری ہانڈی میں رکھ دیں
پھر مریض اپنے ہاتھ سے ڈھائی مٹھی سیاہ ماش اس نقش پر ڈالے
اور ہانڈی پر چپنی رکھ کر اس کو ماش کے آٹے سے بند کر دیں۔
اس ہانڈی کو مریض پر سات چکر دیں۔ اس کے بعد کسی چلتے پانی کے کنارے
اس کے نیچے آگ جلائیں۔ جب کالی لہو نما عرق نکل چکے تو اس ہانڈی کو
اٹھا کر نہر میں پھینک دیں۔ جو شخص آگ جلائے وہ واپسی پر غسل کر کے گھر آئے
یاد رہے یہ عمل بروز اتوار بارہ بجے سے پہلے کریں زیادہ سے زیادہ
تین مرتبہ یہ عمل کرنے سے مریض کو مکمل شفاء ہو گی۔






**دفع سحر و نظر بد کا بےنظیر علاج:** حضرت امام صالح جزائری رحمتہ اللہ علیہ
تحریر فرماتے ہیں۔ کہ نظر بد کیلئے اور دفع سحر کیلئے نہایت مجرب عمل ہے
عمل کرنے کا طریقہ یہ ہے۔ کہ اس آیت شریف کو سفید کاغذ پر زعفران سے
لکھیں۔ اسکے بعد اسکو پاک صاف پانی سے دھو دیں۔ اس پانی سے مریض
غسل کرے۔ اس غسل سے فارغ ہونے کے بعد اسی آیت شریف کو گیارہ
بار پڑھے۔
انشاءاللہ تعالیٰ نظر بد اور سحر جادو وغیرہ کا اثر ختم ہو جائیگا۔ دیگر اسی آیت
شریف کو ایک سو بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے تین روز بلاناغہ پئیں۔ تو بھی بفضل خدا
سحر اور نظر بد کا اثر دور ہو جائیگا۔ آیت شریف یہ ہے۔
(انوار العیون)

**آیت شریف**

يٰبَنِيْٓ اٰدَمَ خُذُوْا زِيْنَتَكُمْ عِنْدَ كُلِّ مَسْجِدٍ وَّكُلُوْا وَ
اشْرَبُوْا وَلَا تُسْرِفُوْا ۚ اِنَّهٗ لَا يُحِبُّ الْمُسْرِفِيْنَ ○
قُلْ مَنْ حَرَّمَ زِيْنَةَ اللّٰهِ الَّتِيْٓ اَخْرَجَ لِعِبَادِهٖ
وَالطَّيِّبٰتِ مِنَ الرِّزْقِ ۭ قُلْ هِيَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا فِي
الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا خَالِصَةً يَّوْمَ الْقِيٰمَةِ ۭ كَذٰلِكَ
نُفَصِّلُ الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ يَّعْلَمُوْنَ ○



## نظر بد کا مجرّب عمل

اگر کسی کو نظر بد لگ جائے۔ تو اس آیت شریف کو پاک صاف کاغذ پر لکھ کر گلے میں ڈال دیں۔ اور آیت شریف کو ہر روز گیارہ بار پانی پر دم کر کے پئیں۔

گیارہ روز تک یہ عمل کریں۔ بفضلِ خدا شفا ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

رَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ فَاتَّخِذْہُ وَکِیْلًا ○



### دفع نظر بد

حضرت خواجہ احمد دیربی رحمتہ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں۔ کہ بعض مجربات میں منقول ہے۔ کہ دفع نظر بد کیلئے اس دفق کو لکھ کر اپنے پاس رکھیں۔ بفضلِ خدا نظر بد دور ہوگی۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| حسبنا | اللہ | ونعم | الوکیل |
| عزیز | سابق | محیط | مغنی |
| مانع | واحد | مہلک | عالم |
| محی | ممیت | معبود | باقی |



جسکو نظر بد لگ جائے۔
**دفع نظر بد** ● ان کلمات کو سات بار پڑھ کر چھری سے جھاڑ دیں۔
بفضلِ خدا نظر بد دور ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ○



### دفع نظر بد کیلئے سریع التاثیر دم

Imp

اگر کسی عورت، مرد، بچے یا کسی جانور یا مال وغیرہ کو نظر بد لگ جائے تو اس آیت شریف کو سبز دھاگے پر دم کریں۔

دھاگے کو گیارہ گرہ لگائیں۔ ہر گرہ پر ایک مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ اس دم شدہ دھاگے کو گلے میں پہنائیں۔ یا اس کو موم جامعہ کر کے گلے میں ڈالیں۔ بفضلِ خدا اس آیت شریف کی برکت سے نظر بد دور ہوگی۔

آیت شریف اگلے صفحہ پر ملاحظہ فرمائیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ٥

وَاِنْ يَّكَادُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَيُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ
لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ وَيَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ ط

## دفع نظر بد

حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے۔ کہ ایک دن آپ نے ایک خوبصورت لڑکے کو دیکھا۔ تو آپ نے فرمایا کہ اس لڑکے کی ٹھوڑی پر کالا ٹیکہ لگا دو۔ تاکہ اس کو نظر نہ لگے۔

## دفع نظر بد

نظر بد کیلئے ان کلمات کو لکھ کر گلے میں باندھیں۔ بفضل خدا نظر بد سے حفاظت رہے گی۔ اگر کوئی چیز اچھی معلوم ہو تو ان کلمات کو پڑھیں۔ بفضل خدا وہ چیز نظر بد سے حفاظت میں رہیگی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ٥

مَا شَآءَ اللّٰهُ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ



## از نظر بد

اس دعا کو تین مرتبہ پڑھ کر نظر بد لگنے والے کو جھاڑ دیں۔ بفضل خدا نظر بد دور ہوگی۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ٥

اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّآمَّاتِ مِنْ كُلِّ شَيْطَانٍ وَّ هَامَّةٍ وَّمِنْ كُلِّ عَيْنٍ لَّامَّةٍ يَا حَيُّ حِيْنَ لَا حَيَّ فِيْ دَيْمُوْمَةِ مُلْكِهٖ وَبَقَائِهٖ يَا حَيُّ ط حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ

## حاملہ کی نظر بد اور حفاظت حمل کیلئے

حضرت شیخ عبدالوہاب شعرانی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں۔ کہ حاملہ کی نظر بد اور حمل کی حفاظت کیلئے اور بچوں کی حفاظت کیلئے ان آیات شریفہ کو زعفران سے کاغذ پر لکھ کر داہنے بازو پر باندھ دینا۔ انشاء اللہ۔

حمل اسقاط سے محفوظ رہے گا۔ بچے کی ولادت کے بعد اس کو بچے کے گلے میں باندھ دیں۔

بچہ ہر طرح کی مرض سے محفوظ رہے گا۔

(زاد المتقین)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

إِذْ قَالَتِ امْرَأَتُ عِمْرَانَ رَبِّ إِنِّي نَذَرْتُ لَكَ مَا فِي بَطْنِي مُحَرَّرًا فَتَقَبَّلْ مِنِّي إِنَّكَ أَنْتَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ فَلَمَّا وَضَعَتْهَا قَالَتْ رَبِّ إِنِّي وَضَعْتُهَا أُنْثَىٰ ط وَاللَّهُ أَعْلَمُ بِمَا وَضَعَتْ ط وَلَيْسَ الذَّكَرُ كَالْأُنْثَىٰ وَإِنِّي سَمَّيْتُهَا مَرْيَمَ ، وَإِنِّي أُعِيذُهَا بِكَ وَذُرِّيَّتَهَا مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيمِ ○ فَتَقَبَّلَهَا رَبُّهَا بِقَبُولٍ حَسَنٍ وَأَنْبَتَهَا نَبَاتًا حَسَنًا وَكَفَّلَهَا زَكَرِيَّا ○

**نظر بد**

اس عمل کو گیارہ بار پڑھ کر دم کریں۔ ہر بار بسم اللہ شریف ضرور پڑھیں۔ نظر بد سے پیدا شدہ اثرات دور ہوں گے۔ اول آخر میں تین تین مرتبہ درود شریف پڑھیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

سَلَامٌ عَلَيْكُمْ طِبْتُمْ فَادْخُلُوهَا خَالِدِينَ ،

**نظر بد اتارنا**

اگر کسی کو نظر بد لگ جائے تو اس کو اس طرح اتاریں۔ لوہے کا چمٹا لیکر نظر زدہ کے دائیں ہاتھ زمین کے ساتھ لگائیں اور اس عمل کو پڑھنا شروع کر دیں۔ ساتھ ساتھ چمٹے کو اوپر اٹھاتے



جائیں۔ اس عمل کو سات بار پڑھتے پڑھتے چمٹے کو مریض کے اوپر سے گذاریں پھر بائیں ہاتھ کو زمین پر تین مرتبہ جھاڑیں۔ لگاتار اس عمل کو اسی طرح سات مرتبہ کریں۔ اس عمل کو بیٹھ کر کریں۔ بفضلِ خدا نظر بد دور ہو گی۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَجِبْ يَا اِسْرَافِيْلُ بِحَقِّ ا لف يَا اللهُ وَبِحَقِّ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ

**نقش نظر بد**

اس دعا کے نقش کو لکھ کر گلے میں ڈالنے سے نظر بد دور ہو گی۔ اور آئندہ بفضلِ خدا نظر بد سے محفوظ رہیگا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| |
|---|
| أَعُوذُ بِكَلِمَاتِ اللَّهِ التَّامَّاتِ مِنْ كُلِّ |
| شَيْطَانٍ وَهَامَّةٍ وَمِنْ كُلِّ عَيْنٍ لَامَّةٍ |
| يَا حَيُّ حِينَ لَا حَيَّ فِي دَيْمُومَةِ مُلْكِهِ وَ |
| بَقَائِهِ يَا حَيُّ ط حَسْبِيَ اللَّهُ لَا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ |
| عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيمِ ط |

## نظر تیز ہو

اِس درود شریف نوری کو بوقت صبح پانی پر گیارہ مرتبہ دم کر کے اِس پانی کے آنکھوں پر چھینٹے ماریں۔ تا شفایہ عمل جاری رکھیں۔ بفضلِ خدا تھوڑے وقت میں نظر تیز ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

یَا نُوْرُ صَلِّ عَلٰی نُوْرِکَ الْمُنِیْرِ الْاَنْوَارِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَ صَحْبِہِ الْمُنَوَّرِیْنَ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ اَللّٰھُمَّ نَوِّرْبِہَا سِرِّیْ وَسَرِیْرَتِیْ وَبَصَرِیْ وَبَصِیْرَتِیْ وَ دُنْیَایَ وَاَھْلِیْ وَعَیَالِیْ اِلٰی یَوْمِ الْقِیٰمَۃِ ط

## جانوروں کی نظرِ بد کیلئے بے نظیر نقش

حضرت خواجہ احمد دیربی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ چشم زخم اسپ نظر زدہ اور دیگر جانور نظر زدہ مثلاً گائے، ناقہ، جاموش اور کنبش وغیرہ کیلئے اِس نقش کو لکھ کر باندھیں۔ اِنشاءَ اللّٰہ شفا ہوگی۔

| |
|---|
| ونازس ف داش م ن وعث ی س ر ا ی |
| لام ع ول س ہ دلال م کی س م ح م ص ہ |
| رو ا ن خ ذک ف ج ش ت ظ خ ز ا ہ ط |
| م ی ش دہ ہ ط ۱۲ ا م ر خ غ ط ک ل |
| ن ب ع س ی ل ا م ض ع م با د ل |

## حیض کی بے اعتدالی

اِس عمل کو پاک صاف پانی پر ۱۱۰۰ سو گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ دم شدہ پانی میں چاندی کے چھلے کو سات بار گرم کر کے بجھائیں اسی چھلے کو مریضہ کے دائیں ہاتھ میں پہنائیں۔

اِس روحانی چھلے کے پہننے سے حیض کی بے اعتدالی درست ہو جائیگی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

حَسْبِیَ اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ۔

## حیض کا کثرت سے آنا

اگر حیض کے دنوں میں خونِ حیض طبعی مقدار سے زیادہ آئے تو ایک عدد کالی ڈوری لیکر اس کو سات گرہ لگائیں۔ ہر گرہ پر سات بار سورۃ فاتحہ پڑھ کر دم کریں۔

دم شدہ اِس گنڈے کو مریضہ کی کمر سے باندھ دیں۔ اِس روحانی علاج سے حیض طبعی مقدار کے مطابق خارج ہوگا۔

## حیض کم آنا

اگر حیض کم دنوں تک یا طبعی مقدار سے کم آئے تو مریضہ کے قد کے برابر سات عدد سیاہ دھاگے لیں۔ انکو چالیس گرہ لگائیں۔ ہر ایک گرہ لگاتے وقت یہ عمل سات بار پڑھ کر دم کریں۔

اس گنڈے کو مریضہ کی کمر سے باندھیں۔ اس روحانی علاج سے حیض طبعی مقدار اور دنوں تک آئے گا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

وَشِفَآءٌ لِّمَا فِی الصُّدُوْرِ

## حیض کا بند ہونا

اگر کسی عورت کو کسی وجہ سے حیض آنا بند ہوجائے۔ تو اس نقش کو چینی کی پیالی میں لکھ کر مریضہ کو دن میں سات بار پانی گھول کر پلائیں۔ اس روحانی علاج سے حیض جاری ہوگا۔ تاحیض جاری ہونے اس عمل کو جاری رکھیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ





## حیض کا درد سے آنا

اگر کسی عورت کو حیض درد سے آتا ہو تو اس عمل کو خالص شہد پر پانچ سو بار پڑھیں۔ اول آخر درود شریف پانچ پانچ بار پڑھیں۔ اس شہد کو تھوڑا تھوڑا دن میں چند بار چاٹیں۔ شہد حیض سے دو تین دن قبل کھانا شروع کریں۔ اس روحانی علاج سے درد حیض سے شفا ہوگی۔ مجرب المجرب ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

یَا بَدِیْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ یَا قَاضِیَ الْحَاجَاتِ

یَا حَفِیْظُ یَا حَفِیْظُ یَا حَفِیْظُ

## رحم، فرج اور اندام نہانی میں خارش

اس عمل کو تازے پانی کی ایک بوتل پر (۳۱۳) تین سو تیرہ بار پڑھ کر دم کریں۔ اول آخر درود شریف پڑھیں۔ دم شدہ اس پانی کو چند بار استعمال کریں۔ بوتل ختم ہونے پر دوسرے دن پھر اسی طرح دم کریں۔ اور استعمال کریں۔

اسی طرح بلاناغہ اس عمل کے کرنے سے جلد شفا ہوگی۔ عمل اگلے صفحہ پر ملاحظہ فرمائیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

أَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ رَبِّيْ مِنْ كُلِّ ذَنْبٍ وَّ أَتُوْبُ إِلَيْهِ

## رحم اور فرج میں رسولیاں

عورت کے قد کے برابر سات عدد نیلے دھاگے لیکر انکو اکٹھا کر کے اکتالیس گرہ لگائیں۔ ہر ایک پر اس عمل کو اکتالیس مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔

یہ عمل بعد از نماز فجر کریں۔ اس گنڈے کو مریضہ اپنی کمر سے باندھے۔ ہر سات روز کے بعد گنڈے کو جلا دیں اور نیا گنڈا بنا کر باندھ لیں۔ اسی طرح سات مرتبہ عمل کریں۔ سات بار کے اس عمل سے رسولیاں تحلیل ہو جائینگی مجرب ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يَخْرُجُ مِنْ بُطُوْنِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ أَلْوَانُهٗ فِيْهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ ط

شرمگاہ میں ورم۔ اس نقش کو زعفرانی سیاہی سے مریضہ کے استعمال شدہ پاک اور دھوئے ہوئے کپڑے پر لکھ کر کمر میں ناف



کے مقام پر باندھیں۔

ایک نقش چینی کی پلیٹ پر لکھ کر صبح کے وقت پانی گھول کر پلائیں۔ اس عمل کو دن میں تین بار اور چالیس روز تک جاری رکھیں۔ بفضل خدا اس عمل سے جلد شفا ہو گی۔ عمل بلا ناغہ کریں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶ | ۶ | ۶ | ۶ |
| ۶ | ۶ | ۶ | ۶ |
| ۶ | ۶ | ۶ | ۶ |
| ۶ | ۶ | ۶ | ۶ |

## رحم اور اندام نہانی میں سوجن

اندام نہانی کی سوجن کیلئے اس نقش کو نیلے کپڑے پر لکھ کر مریضہ کی کمر کے ساتھ موم جامہ کر کے باندھیں۔ یہ عمل کرنے سے جلد سوجن دور ہو گی۔ اگر کوئی رطوبت وغیرہ بھی بہتی ہو تو بند ہو گی۔

| | | |
|---|---|---|
| لو | لو | لو |
| لو | لو | لو |
| لو | لو | لو |

# اندام نہانی کی تنگی اور تشنج

اس طلسم کو چینی کی صاف پلیٹ پر لکھ کر اس میں خالص سرسوں کا تیل ڈال کر ۔ طلسم کو اس میں حل کریں ۔ اس تیل کو دن میں چند بار روئی سے اندام نہانی میں لگائیں ۔
تنگی اور تشنج دور ہو گا ۔



# رحم کا اپنے مقام سے ہٹ جانا ۔

اگر عورت کا رحم اپنے مقام سے ہٹ جائے ۔ تو اس نقش کو بروز جمعہ عصر مغرب کے درمیان زعفرانی روشنائی سے لکھیں ۔ اور موم جامہ کر کے مریضہ کے گلے میں ڈالیں ۔ اگر رحم نیچے گر جائے ۔ یا دائیں طرف مڑ جائے ۔ تو نقش کو دونوں شانوں کے درمیان لٹکائیں ۔
اگر رحم الٹ گیا ہو ۔ یا بائیں طرف مڑ گیا ہو ۔ تو اس نقش کو سینے کے درمیان لٹکائیں ۔ ایک عدد نقش ہر روز پانی میں گھول کر پلائیں ۔ دو (۲) ماہ تک اس روحانی علاج کو بلاناغہ جاری رکھیں ۔ جلد شفاء ہو گی ۔ نقش اگلے صفحے ملاحظہ فرمائیں



بسم اللہ الرحمن الرحیم

برائے عورت کے رحم کا نقش
یعنی جگہ سے ہٹنا

| | | | |
|---|---|---|---|
| ی | ف | ک | ش |
| ی | ف | ک | ش |
| ی | ف | ک | ش |
| ی | ف | ک | ش |
| ی | ف | ک | ش |

# رحم میں پانی یا ہوا بھر جانا

زعفرانی روشنائی سے اس نقش کو لکھ کر مریضہ کی ناف پر کے مقام پر باندھیں ۔ اور ایک نقش کو چینی کی پلیٹ پر لکھ کر ہر روز صبح پانی گھول کر مریضہ کو پلائیں اس عمل کو چالیس روز تک جاری رکھیں ۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم



اس روحانی علاج سے رحم سے پانی اور ہوا خارج ہو جائے گی ۔



# رحم، فرج یا اندام نہانی میں زخم

اگر زخم بہت خراب ہوں۔ سوزش اور پیپ بھی پڑی ہو۔ تو اکتالیس عدد (۴۱) نیم کے پتے لیکر اُن پر اس طلسم کو ایک بار ہر ایک پتے پر لکھیں۔ ان پتوں کو پانی میں جوش دیکر اس پانی سے زخم کو دھوئیں۔ اور بعد میں خارش کے عمل والا تیل استعمال کریں۔

اس عمل کو ہر روز اسی طرح دہرائیں۔

انشاء اللہ، اس عمل کے کرنے سے جلد شفا ہو گی۔

# فرج میں پھنسیاں

سرسوں کے تیل کو ایک چینی کی پلیٹ میں ڈال کر رات کو بعد از عشاء اپنے سامنے رکھیں۔ آنکھیں بند کر کے تصوّر سے اس پلیٹ میں یہ نقش ایک سو انیس (۱۱۹) بار لکھیں

| | | | |
|---|---|---|---|
| ب | و | ی | ا |
| | ۳۱۲ | | |

عمل باوضو کریں۔ دوران عمل ایک ہی پوزیشن میں بیٹھے رہیں۔ دو زانو یا چار زانو بیٹھ کر عمل کریں۔ اس تیل کو پھنسیوں پر دن میں چلد بار روئی سے لگائیں۔ تاشفا یہ تیل لگاتے رہیں۔ اس عمل کے کرنے سے پھنسیوں کو جلد آرام آئے گا۔



# لیکوریا

جس عورت کو لیکوریا کا مرض ہو۔ تو چھالیا لیکر انکو باریک کریں اُن پر اس عمل کو پانچ سو بار پڑھ کر دم کریں۔ اوّل آخر درود شریف تین تین بار پڑھیں۔ یہ عمل ایک ہی نشست میں کریں۔ اِن چھالیا کو مریضہ دن میں چند بار استعمال مناسب مقدار میں کریں۔ چالیس روز کے اس روحانی علاج سے بفضلِ خدا شفا ہو گی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰھُمَّ اشْفِ عَبْدَکَ بِصِدْقِ رَسُوْلِکَ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمْ ۔

آتشک کے موض کیلئے

# آتشک

اِس نقش کو چینی کی پلیٹ میں زعفرانی روشنائی سے لکھ کر صبح شام پانی میں گھول کر مریض کو پلائیں۔

یہ روحانی علاج بلاناغہ جاری رکھیں۔ بفضلِ خدا چالیس روز کے اندر اندر شفا ہو گی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ



# درد زہ کیلئے

حضرت خواجہ عبدالباقی صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں۔ کہ اگر عورت دردِ زہ کیوجہ سے پریشان ہو۔ اور تکلیف بہت ہو۔ بچہ پیدا نہ ہو رہا ہو۔

تو ان کلمات کو ایک سو ایک بار پانی پر پڑھ کر دم کر کے عورت کو پلائیں۔

اَنْتَ الْھَادِیْ اَنْتَ الْحَقُّ لَیْسَ الْھَادِیْ اِلَّا ھُوْ

اور ان کلمات کو کاغذ پر لکھ کر موم جامہ کر کے عورت کی ناف پر باندھیں

یَا فَتَّاحُ اِفْتَحْ بِحَقِّ اُمِّ مُوْسٰی عَلَیْهِ السَّلَامُ



## درد زہ

۷۸۶

| | |
|---|---|
| عہ | عہ |
| عہ | عہ |
| ععععہ ععععہ ععععہ | |

جس عورت کو درد زہ کی تکلیف ہو تو اس نقش کو لکھ کر عورت کے گلے میں باندھیں۔ خدا کے فضل و کرم سے جلد درد زہ سے شفا ہو گی! مجرب ہے۔



## درد تھنیلا

اس عمل کو سات مرتبہ پڑھ کر اگر مریضہ کی دائیں چھاتی پر درد ہو۔ تو اپنی بائیں چھاتی پر دم کریں۔ اگر مریضہ کی بائیں چھاتی پر درد ہو تو اپنا دائیں چھاتی پر دم کریں۔ عورت حاضر ہو یا دور ہو۔ اس سے کوئی فرق نہیں۔ عمل یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ یا خواجہ معین الدین ہند الولی نام سے تیرے تھنیلا کی بلا ٹلی۔

# عورتوں کے زیر ناف درد کیلئے

عورتوں کے زیر ناف درد کیلئے اس آیت شریف کو چینی کی پلیٹ پر زعفرانی روشنائی سے لکھ کر پانی سے دھو کر صبح نہار منہ پلائیں۔ بفضلِ خدا چند دنوں میں مکمل شفا ہو گی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ

نَحْنُ خَلَقْنٰهُمْ وَشَدَدْنَآ اَسْرَهُمْ ۚ وَاِذَا شِئْنَا بَدَّلْنَآ اَمْثَالَهُمْ تَبْدِیْلًا ط

# حفاظتِ حمل کا مجرّب نقش

اگر کسی عورت کا حمل ضائع ہو جاتا ہو۔ یا ضائع ہونے کا ڈر ہو تو ان کلمات کا نقش باندھیں۔ بفضلِ خدا حمل ضائع نہ ہوگا۔

بسمِ اللہِ الرّحمٰنِ الرّحیمِ ط

سُبحانَ اللہِ وَبِحَمدِہٖ سُبحانَ اللہِ العَظیمِ

سُبحانَ ذِی الجَلالِ وَالاِکرامِ، لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہُ

سُبحانَ ذِی القُوَّۃِ المَتِینِ، لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہُ

سُبحانَ القَادِرِ المُقتَدِرِ، لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہُ

سُبحانَ البَارِئِ المُصَوِّرِ

## استقرارِ حمل کیلئے

اگر کسی عورت کے اولاد نہ ہوتی ہو۔ تو اُسے چاہیئے کہ حیض کے غسل سے فارغ ہو کر سات روز تک یہ عمل کرے

یہ عمل ہر روز باوضو نمازِ عشاء کے بعد کرے۔ اور روزانہ ان کلمات کو ایک سو گیارہ بار پڑھے۔

اوّل آخر درود شریف تین تین بار پڑھیں۔ بفضلِ خدا حمل قرار پائیگا۔ اس دوران مرد ہم بستر ہو۔

بسمِ اللہِ الرّحمٰنِ الرّحیمِ ط



سُبحانَ اللہِ وَبِحَمدِہٖ سُبحانَ العَظیمِ،

سُبحانَ ذِی الجَلالِ وَالاِکرامِ، لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہُ

سُبحانَ ذِی القُوَّۃِ المَتِینِ، لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہُ

سُبحانَ القَادِرِ المُقتَدِرِ، لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہُ

سُبحانَ البَارِئِ المُصَوِّرِ

## عورت صاحبِ اولاد ہو

اگر کسی عورت کو جن۔ پری۔ دیو کے سایہ یا کسی سفلی جادو وغیرہ کے اثر کی وجہ سے حمل قرار نہ پاتا ہو۔ تو عورت کے قد کے برابر سات کالے دھاگے لیکر اس پر بانویں (۹۲) گرہ دیں۔ ہر ایک گرہ پر اس افسون کو ایک بار پڑھ کر دم کریں۔ وہ گنڈا عورت غسلِ حیض سے فارغ ہو کر اپنی کمر کے ساتھ باندھے۔ بفضلِ خدا حمل قرار پائیگا۔ یہ گنڈا آسیب زدہ۔ سحر زدہ۔ درد اور اُم الصبیان کے مریض بچے کے گلے میں ڈالا جا سکتا ہے۔ بفضلِ خدا انہیں بھی شفاء ہوگی۔

بسمِ اللہِ الرّحمٰنِ الرّحیمِ ط

یا مُصَوِّرُ یا اللہُ کرنا ایہہ کام۔ ستر اسرار بہتر بیان۔ دھڑ سر جبتا سب رکھے رحمان۔ خضر کہے شاہ سے ثابت رکھ ایمان۔ درد سایہ جن پری سبے جاندے مان۔ جادو اُڈا پرچھاواں

بھانویں اُم صبیان۔
بحرمت چاروں یار رسول فاطمہ حسن حسین،

◎

## وضع حمل میں آسانی،

اگر عورت دردِ زہ کی وجہ سے بیقرار ہو۔ تو ان آیات شریفہ کو گیارہ بار پڑھ کر پانی پر دم کریں۔ اور عورت کو پلائیں۔ بفضلِ خدا بچہ آسانی سے پیدا ہو گا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

◎

وَهُوَ الَّذِي فِي السَّمَاءِ إِلَٰهٌ وَفِي الْأَرْضِ إِلَٰهٌ ۝ وَهُوَ الْحَكِيمُ الْعَلِيمُ ۝ لَهُ مُلْكُ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا وَعِندَهُ عِلْمُ السَّاعَةِ وَإِلَيْهِ تُرْجَعُونَ ۝

◎

**دیگر** وضع حمل میں آسانی کیلئے ان آیات شریف کو پاک صاف کاغذ پر لکھ کر عورت کی بائیں ران پر موم جامہ کر باندھیں۔ بفضلِ خدا بچہ آسانی سے پیدا ہو گا۔



بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

◎

إِذَا السَّمَاءُ انشَقَّتْ ۝ وَأَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ ۝ وَإِذَا الْأَرْضُ مُدَّتْ ۝ وَأَلْقَتْ مَا فِيهَا وَتَخَلَّتْ ۝

(سورۃ انشقاق پارہ ۳۰)

◎

## حاملہ کے شکم میں کیا ہے

اگر معلوم کرنا ہو کہ عورت کے شکم میں کیا ہے۔ تو اس عمل کو سات روز تک سونے سے قبل کر کے سوئیں۔ خواب میں معلوم ہو جائے گا۔ کہ کیا ہے۔ اگر عمل پورا کرنے سے پہلے ہی معلوم ہو جائے۔ تو اگلے دن عمل کرنے کی ضرورت نہیں۔ عمل باوضو ہو کر اور کپڑوں کو معطر کر کے کریں دوران عمل خوشبو جلائیں۔ عمل اسطرح کریں۔ پہلے ان آیات شریفہ کو ایک سو ایک بار پڑھیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔

اللَّهُ يَعْلَمُ مَا تَحْمِلُ كُلُّ أُنثَىٰ وَمَا تَغِيضُ الْأَرْحَامُ وَمَا تَزْدَادُ ۖ وَكُلُّ شَيْءٍ عِندَهُ بِمِقْدَارٍ ۝ عَالِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ الْكَبِيرُ الْمُتَعَالِ ۝ ان کے بعد ان کلمات کو پڑھیں ←

یَا عَالِمَ الْخَفِیَّاتِ فِی الْاُمُوْرِ یَا مَنْ هُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ اَطْلِعْنِیْ عَلٰی کُلِّ مَا اُرِیْدُ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ۝

عمل سے فارغ ہونے کے بعد کسی سے بات کئے بغیر سو جائیں۔

## لڑکا پیدا ہونے کیلئے

● جس عورت کے لڑکیاں پیدا ہوتی ہوں۔ تو اس عمل کو کریں۔ بفضلِ خدا لڑکا پیدا ہوگا۔ عمل اس طرح کریں۔ کہ جب حاملہ کو دو مہینے گذر جائیں۔ تو ان کلمات کو چینی کی پلیٹ پر لکھ کر اُسکو پانی سے دھو کر حاملہ کو پلائیں۔
چالیس روز تک اس عمل کو جاری رکھیں۔ بفضلِ خدا لڑکا پیدا ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ وَسَلِّمْ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی ذِکْرُہٗ اِنْ کَانَ اُنْثٰی اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ وَسَلِّمْ ۝



## دفع اٹھرا

اگر کسی عورت کو اٹھرا کا مرض ہو۔ یعنی بچے نہ بچتے ہوں۔ تو اس عمل کو کریں۔ بفضلِ خدا بچہ عمرِ طبعی کو پہنچے گا۔ عمل اِسطرح کریں۔ کہ عورت کے قد کے برابر اکتالیس عدد نیلے دھاگے لیکر اُن کو اکتالیس عدد گرہ دیں۔
ہر ایک گرہ پر سورۃ مزمّل شریف پڑھ کر دم کریں۔ دم شدہ اس گنڈے کو عورت کی کمر کے ساتھ باندھیں۔ بچے کے پیدا ہونے پر اس گنڈے کو موم جامہ کرکے بچے کے گلے میں باندھیں پھر ہر سال یہ عمل دہراتے رہیں جب بچہ گیارہ سال کا ہو جائے۔ تو محبوبِ ربانی حضرت شیخ سید عبدالقادر جیلانی الحسنی والحسینی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی گیارہویں شریف دلائیں اور تمام گنڈوں کو کسی محفوظ مقام پر زمین میں دفن کریں۔

## دم برائے ذربہ اطفال

پہلے اِس افسوں کو ایک بار پڑھیں۔ پھر لوہے کے چھٹے کو بچے کے اوپر سے گذار کر اس کو نو بار زمین پر چلائیں۔ اسطرح مسلسل نو بار عمل کریں۔
بفضلِ خدا بچہ تندرست ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

احمد کے نام میں ہے راز میم کے کا۔ خادم لبسے اوجاڈ میں۔ سجے

کبھی آگے پیچھے سوا سات سو قطب چلے ۔ اسی سو قدم پر مدد کو
چلے ہماری للکار بن کون کون چلے سب چلے شاہ مدار چلے ہر بلا
ٹلے ۔ باس بیٹھیں محمد برحق لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُولُ اللّٰہِ

## پیٹ میں بچہ سوکھ جانا

عورت کے پیٹ میں اگر بچہ سوکھ جائے ۔ اور کسی علاج وغیرہ سے نہ نکلتا ہو ۔ یا تکلیف زیادہ ہوتی ہو ۔ تو اس نقش کو کپڑے پر لکھ کر اور اس کا فلیتہ بنا کر عورت کی چارپائی کے قریب دھونی دیں ۔ بچہ بآسانی پیٹ سے نکل جائے گا ۔

اس روحانی علاج سے عورت بخیریت رہے گی ۔



## دفع مسان

دفع مسان کیلئے سبز رنگ کے تین عدد دھاگے لیں ۔ اور انکو اکتالیس گرہ دیں ۔ ہر گرہ پر ایک بار الحمد شریف پڑھ کر دم کریں ۔ اس دم شدہ دھاگے کو گلے میں باندھیں ۔ بفضل خدا مسان کی بیماری سے شفا ہوگی ۔



## دیگر

اس نقش کو لکھ کر حاملہ کے گلے میں موم جامہ کر کے ڈالیں ۔

| |
|---|
| لا ا لا ا لا ا لا ا لا |
| عہ ااا ط ن ع |
| ر ا ر کسو ع |

جب بچہ پیدا ہو ۔ تو اس کے کان میں اذان دیں ۔ اور تکبیر کہیں ۔ بعد میں اس نقش کو بچے کے گلے میں ڈال دیں ۔

اور بعد اذان غوث پاک رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی نیاز دلائیں ۔

بفضل خدا بچہ مسان سے محفوظ رہیگا ۔ مجرب ہے ۔

## بچہ ضد کرے

بچہ ضد کرنے تو اس نقش کو نیلے کاغذ پر لکھ کر بچے کے گلے میں ڈال دیں ۔

بفضل خدا بچہ ضد کرنے سے باز رہے گا ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۔

| |
|---|
| سلام علی ابراہیم |
| سلام علی ابراہیم |
| سلام علی ابراہیم |

# سبعہ اشکال کے خواص

سبعہ اشکال کے فوائد خواص اور اسرار بہت سے بزرگوں نے تحریر فرمائے ہیں۔ چند ایک کا ذکر کیا جاتا ہے۔

منقول ہے کہ حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ امیر المومنین حضرت علی کرم اللہ وجہہ روایت کرتے ہیں۔ کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ کہ جو کوئی ان سبعہ اشکال کو اپنے پاس رکھے گا۔ وہ ہر آفت سے امن میں رہے گا۔ (جواہر غیبی)

حضرت شیخ ابوالعباس امام احمد بن علی بونی رحمۃ اللہ علیہ شمس المعارف میں اور حضرت خواجہ شیخ کلیم اللہ شاہجہاں آبادی رحمۃ اللہ علیہ مرقع کلیمی میں بھی ان سبعہ اشکال کے خواص تحریر فرمائے۔ حضرت علامہ دیربی رحمۃ اللہ علیہ نے بھی ان اشکال کے بہت سے خواص تحریر فرمائے ہیں۔

منجملہ ان خواص و فوائد کے چند یہ ہیں۔

۱۔ اگر کوئی ان سبعہ اشکال کو زعفران و مشک سے لکھ کر اپنے پاس رکھے گا۔ دشمن کی شر سے محفوظ رہے گا۔

۲۔ اگر ان کو لکھ کر گھر میں رکھے گا۔ تو آگ لگنے سے محفوظ رہے گا۔

۳۔ اگر ان اشکال کو لکھ کر کشتی یا جہاز میں رکھے گا۔ تو کشتی جہاز غرق ہونے سے محفوظ رہیگا۔

۴۔ اگر حاملہ ان اشکال کو لکھ کر اپنے پاس رکھے گی۔ تو حمل گرنے سے



محفوظ رہیگا۔

۵۔ اگر کوئی ان اشکال کو لکھ کر مال میں رکھے گا۔ تو مال چوری ہونے سے محفوظ رہے گا۔

۶۔ اگر بیمار لکھ کر گلے میں ڈالے گا۔ تو بیماری سے شفا ہوگی۔

۷۔ اگر ان اشکال کا نقش لکھ کر دوکان میں رکھا جائے گا تو کاروبار میں برکت ہوگی۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 6 | ه | اااا | ▤ | c | ااا | ☆ |
| ه | 6 | ه | اااا | ▤ | c | ااا |
| ااا | ه | 6 | ه | اااا | ▤ | c |
| ▤ | ااا | ه | 6 | ه | اااا | ▤ |
| c | ▤ | ااا | ه | 6 | ه | اااا |
| ااا | c | ▤ | ااا | ه | 6 | ه |
| ☆ | ااا | c | ▤ | اااا | ه | 6 |

## الرجک ہونا

اگر کسی چیز سے الرجک ہوں تو اس نقش کو لکھ کر بروز جمعہ دائیں بازو کے ساتھ باندھیں۔ تجربہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| م | ی | ح | ر |
| لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ | | | |
| م | ی | ح | ر |

## ہچکی آنا

اگر بار بار ہچکیاں آئیں اور کسی طرح بند نہ ہوں۔ تو اِس عمل کو اِس طرح کریں۔ کہ آنکھیں بند کرکے۔ دونوں بھنوؤں کے دائرے میں اِسم ذات تصوّر سے لکھیں۔ اسم ذات لکھتے وقت سانس کو روکے رکھیں۔ اگر سانس تنگ ہونے لگے۔ تو سانس لیکر دوبارہ لکھنا شروع کریں۔ چند مرتبہ لکھنے سے بفضلِ خدا ہچکیاں آنا بند ہوجائیں گی۔

اللّٰہ

## مرگی

اِس نقش کو زعفرانی روشنائی سے لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالیں اور ہر روز صبح ایک نقش لکھ کر مریض کو پانی میں گھول کر پلائیں۔ اِسطرح اِس روحانی علاج کو دو (۲) ماہ تک جاری رکھیں۔ روحانی علاج شروع کرنے سے پہلے کسی جاندار مثلاً۔ بکرا۔ مرغ وغیرہ کا صدقہ دیں۔ بفضلِ خدا اِس روحانی علاج سے جلد شفاء ہوگی۔






## اگر کوئی عضو ٹھنڈا رہے

ہر روز اِس نقش کو چینی کی پلیٹ پر لکھ کر اس میں سرسوں کا تیل ڈال کر حل کریں۔ رات کو سونے سے پہلے متاثرہ اعضاء پر مالش کریں۔ ایک نقش زعفرانی روشنائی سے لکھ کر صبح نہار منہ پانی میں گھول کر پیئیں۔ یہ عمل اکیس (۲۱) روز تک دہرائیں۔ بفضلِ خدا شفاء ہوگی۔




## برائے شفائے امراض

بیماریوں سے شفاء کیلئے قصیدہ بردہ شریف کا یہ شعر پاک صاف کاغذ پر زعفران سے لکھ کر مریض کے گلے میں ڈال دیں۔ بفضلِ خدا اس روحانی علاج سے مرض کو شفاء ہوگی



لَوْ نَاسَبَتْ قَدْرَهٗ اٰيَاتُهٗ عِظَمًا
اَحْيَا اسْمُهٗ حِيْنَ يُدْعٰى دَارِسَ الرِّمَمِ



## بیماری واضع ہو

اگر مریض کی بیماری کی سمجھ نہ آئے۔ تو اس نقش کو لکھ کر اس کا فلیتہ بنا کر اس پر سیاہ دھاگہ پٹیں اس بتی کو آب انار سیدہ چراغ میں سات راتوں تک روئی لپیٹ کر مریض کے قریب جلائیں۔ مرض واضع ہوجائے گا۔

ططط ططط ۷۸۶ ھھھھ ع ع ع

ااا ووو ☆ ووو ااا

## دیگر

مریض کے مرض کا پتہ نہ چلتا ہو۔ تو اس نقش کا فلیتہ بنا کر اس کے اوپر روئی لپیٹ کر کورے چراغ میں دیسی گھی ڈال کر رات کو مریض کی چارپائی کے قریب جلائیں۔ جب تک چراغ جلتا رہے۔ مریض سونے نہ پائے یہ عمل تین روز تک دہرائیں۔ تین روز کے عمل سے مریض کے مرض کی علامات بفضلِ خدا واضع ہوجائینگی۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ق | ق | ق | ق |
| ق | ق | ق | ق |
| ق | ق | ق | ق |
| ق | ق | ق | ق |

وعععع وعععع وعععع وعععع وعععع وعععع وعععع وعععع



## دفع دردبیلا ویرقان

دفع دردبیلا اور دفع یرقان کے لئے چھری سے زمین پر گول دائرہ بنائیں پھر اس افسوں کو پڑھ کر مریض پر دم کریں۔ اور چھری سے دائرے کو کاٹیں۔ اسی طرح یہ چودہ بار دہرائیں۔ بیلے کا درد اور یرقان بفضلِ خدا دور ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

بیلا وڈاں سیلا وڈاں

بیلا وڈاں وڈاں تنے ویر

بحق یا حفیظُ وبحرمت

و یا پردستگیر،

## گھر سے بیماری نکلے

اگر گھر سے بیماری نہ جاتی ہو۔ یعنی گھر کا کوئی نہ کوئی فرد بیمار رہتا ہو۔ تو اس نقش کو زعفرانی روشنائی سے لکھ کر فریم کرا کے گھر میں لٹکائیں۔ اور اس نقش کا فلیتہ بنا کر اسکے اوپر سیاہ دھاگہ لپیٹ کر کوئلوں پر رکھ کر گھر میں دھونی دیں۔ بفضلِ خدا چند روز کے عمل سے گھر سے بیماری دور ہوگی۔ اور بیماری دور ہونے پر صدقہ کریں،

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ااا | علیع | اااا | موسع | ااا |
| ااا | علیع | اااا | موسع | ااا |
| ااا | علیع | اااا | موسع | ااا |

## باؤلے کتے کے کاٹے کا دم

باؤلے کتے کے کاٹے کا دم سُورہ لِاِیلٰف کا دم بہت مجرّب ہے۔ اِس سورۃ کو عمل میں لانے کیلئے چالیس روز تک بعد از نمازِ عشاء ہر روز ایکسو چالیس (۱۴۵) بار پڑھیں۔ چالیس دن کے بعد آپ اِس کے عامل ہو جائیں گے۔ جس کو باؤلا کتا کاٹ جائے تو اس سورۃ کو سات بار پڑھ کر کتے کے کاٹے کی جگہ پر دم کریں۔ بفضلِ خدا ہڑک نہیں ہوگا۔

**دیگر** ◎ اگر کسی کو باؤلا کتا کاٹ جائے تو اس آیت شریفہ کو روٹی کے ٹکڑے پر لکھ کر چالیس روز تک کھلاتے رہیں بفضلِ خدا ہڑک نہیں ہوگا۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اِنَّهُمۡ یَکِیۡدُوۡنَ کَیۡدًا وَّ اَکِیۡدُ کَیۡدًا

فَمَهِّلِ الۡکٰفِرِیۡنَ اَمۡهِلۡهُمۡ رُوَیۡدًا۔

**دیگر** ◎ اگر کسی کو باؤلا کتا کاٹ جائے تو نمک پر اس دعا کو چودہ بار پڑھ کر دم کریں۔ اور مریض کو کھلائیں۔ اس طرح چودہ روز تک عمل کریں۔ بفضلِ خدا ہڑک نہیں اُٹھے گا۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

الٰہی بحرمت محبوب سبحانی حضرت محی الدین سیّد القادر جیلانی قدس سرہ



الٰہی بحرمت شہنشاہِ ہند الولی خواجہ معین الدین چشتی قدس سرہٗ۔
الٰہی بحرمت امام ربّانی مجدّدِ الف ثانی شیخ احمد سرہندی قدس سرہ
الٰہی بحرمت شیخ المشائخ شیخ شہاب الدین سہروردی قدس سرہٗ۔ بحکم خدا
برکت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایں اثر سگ دیوانہ کم شود۔

## مرد میں زنانہ پن

اگر کسی مرد میں زنانہ پن پایا جائے۔ مثلاً اسکی آواز، چال، حرکات اور چہرہ میں زنانہ پن پایا جائے۔ تو اس نقش کو چینی کی پاک صاف پلیٹ پر زعفرانی روشنائی سے لکھ کر پانی گھول کر اس مرد کو پلائیں۔ اس روحانی علاج کو تا حصول مقصد جاری رکھیں۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| | | |
|---|---|---|
| یَا قَدِیۡرُ | یَا قَدِیۡرُ | یَا قَدِیۡرُ |
| یَا عَزِیۡزُ | یَا عَزِیۡزُ | یَا عَزِیۡزُ |
| یَا عَلِیۡمُ | یَا عَلِیۡمُ | یَا عَلِیۡمُ |

بفضلِ خدا بلا ناغہ عمل کرنے سے جلد مقصد حاصل ہوگا۔ یعنی مرد سے زنانہ پن دُور ہوگا۔

## درد کمر

درد کمر کیلئے اِس تعویذ کو لکھ کر کمر پر باندھیں۔



خُدا کے فضل و کرم سے درد کمر رفع ہوگا۔ اور درد سے فائدہ ہوگا۔

## دفع اسہال

اگر عورت یا مرد کو مرض اسہال ہو اور خونی اسہال کسی طرح بند نہ ہوں۔ تو یہ نقش لکھ کر گلے میں ڈالے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | |
|---|---|---|
| | یَا مُصْطَفٰی | یَا مُحَمَّدُ |
| | یَا مُجْتَبٰی | |
| یَا اَحْمَدُ | یَا نَبِیُّ | |

خُدا کے فضل و کرم سے مرض اسہال رفع ہو گا۔

مجرّب ہے۔



## دردِ دندان۔

اگر دانت درد کرتے ہوں۔ تو اس تعویذ کو لکھ کر سات مرتبہ دانت پر پھیریں۔ اسطرح سات مرتبہ عمل کریں۔

اِنشاءاللہ درد سے افاقہ ہو گا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ھ | م | ص | ی |
| م | ص | ی | ع |
| ص | ی | ع | ن |
| ی | غ | ن | ك |

## چوکی حضرت خواجہ خضر علیہ السلام

یہ عمل چلتی نہر کے کنارے اکیس روز تک کیا جائے۔ عمل کو نئے چاند کے پہلے پیر کے دن شروع کیا جائے۔ ہر روز حصار باندھ کر چودہ سو ۱۴۰۰ مرتبہ پڑھیں۔ دوران عمل کئی قسم کی بلائیں حاضر آتی ہیں۔ کسی سے نہ ڈریں۔ عمل جاری رکھیں۔ اور کرتے کے اندر ہی بیٹھے رہیں۔ کوئی چیز انشاءاللہ نقصان نہیں پہنچا سکتی۔ عمل رات کو بارہ بجے



شروع کریں۔ واپسی پر کسی سے بات نہ کریں۔

عمل شروع کرنے سے پہلے میٹھی دودھ چاول کی کھیر پر حضرت خواجہ خضر علیہ السلام کی نیاز دلائیں۔ اور کھیر بمعہ آب نارسیدہ کچا برتن نہر میں پھینک دیں۔ آخری دن خواجہ خضر علیہ السلام تشریف لائیں گے۔ اور سلام کہیں گے۔ کھڑے ہو کر سلام کا جواب دیں۔

اور اپنی جائز شرعی مدد کیلئے عرض کریں۔ عمل یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰہ میرا بادشاہ مُحَمَّد کے وزیر علی شیرِ خُدا کو کیا۔ خضر نقیب اولیاء

چوکی خواجے خضر دی حاضر حاضر حاضر یا خواجہ خضر علیہ السلام۔

## سَنگِ گُردہ و مثانہ

اگر کسی کے گردے یا مثانہ میں پتھری ہو اور تکلیف کا باعث ہو۔ تو اس نقش کو زعفران سے لکھ کر گیارہ روز تک پانی میں گھول کر پیئے




انشاءاللہ پتھری ریزہ ریزہ ہو کر نکل جائے گی۔ اس دوران پانی زیادہ پیا جائے۔ مجرّب المجرّب ہے۔

## دفع کھجلی

جب کسی کو خارش ہو تو۔ اس نقش کو چینی کی پلیٹ پر لکھیں اور سرسوں کا تیل ڈال کر نقش کے تمام حروف انگلی سے حل کریں۔ پھر اس تیل کو خارش کی جگہ استعمال کریں۔

| حمعسق | حمعسق | حمعسق | حمعسق | حمعسق |
|---|---|---|---|---|
| کٓھٰیٰعٓصٓ | لَا | اِلٰهَ | اِلَّا | اللّٰهُ |
| کٓھٰیٰعٓصٓ | اِلٰهَ | اِلَّا | اللّٰهُ | مُحَمَّدٌ |
| کٓھٰیٰعٓصٓ | اِلَّا | اللّٰهُ | مُحَمَّدٌ | رَسُوْلُ |
| کٓھٰیٰعٓصٓ | اللّٰهُ | مُحَمَّدٌ | رَسُوْلُ | اللّٰهِ |
| کٓھٰیٰعٓصٓ | | | | |

اور یا

ایک نقش لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالیں۔ انشاء اللہ خارش رفع ہو گی۔

## درستگی ہاضمہ

اگر کسی کو کھانا ہضم نہ ہوتا ہو۔ اور پیٹ میں ہلکا ہلکا سا درد رہتا ہو اور پیٹ بھاری معلوم ہوتا ہو۔ تو اس نقش کو زعفران سے چینی کی پلیٹ پر لکھ کر سات روز تک پانی گھول کر پیئے۔ خدا کے فضل سے شکم درست ہو گا۔ اور کھانا بھی انشاء اللہ ٹھیک ہضم ہو گا۔

| | | |
|---|---|---|
| حق | | |
| حق | حق | حق |
| حق | حق | حق |



## گریہ اطفال

اگر کوئی بچہ بہت روتا ہو۔ تو اس نقش کو لکھ کر بچے کے گلے میں ڈال دیں۔ بچہ رونے سے باز رہے گا۔

اور یا

بدخوابی سے اور دیگر بیماریوں سے محفوظ رہیگا۔




## دفع رعشہ

اگر کسی کو رعشہ ہو یعنی ہاتھ کانپتے ہوں۔ تو اس نقش کو بروز جمعہ سورج نکلنے کے پانچ منٹ بعد چاندی کی تختی پر کندہ کریں۔ اور پھر مریض کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ بہت جلد رعشہ کی بیماری دور ہو جائے گی۔

مجرب اور بے نظیر عمل ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| جبرئیل | لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ | میکائیل |
|---|---|---|
| | یا رحیم — یا رحیم — یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ | |
| اسرافیل | [illegible] | عزرائیل |

## ہول قلب

ہول قلب کے مریض کیلئے اِس نقش کو چاندی کی ایک مربع انچ تختی پر کندہ کریں۔




پھر اس نقش کو گھول کر مریض کو اکیس روز (۲۱) پلاتے رہیں۔ خدا کے فضل سے درد دل رفع ہو گا۔ اور دل کو تقویت ہو گی۔ مجرب پُر تاثیر ہے۔ آزمائیں اور قدرت کا کرشمہ ملاحظہ فرمائیں۔

## جانوروں کی وبائی امراض کیلئے کڑا۔

کڑے کو عمل میں لانے کیلئے چالیس روز تک ایک سو ایک (۱۰۱) مرتبہ ہر روز اِس عمل کو پڑھیں۔ عمل پورا ہونے کے بعد اکیس مرتبہ ہر روز پڑھتے رہیں۔ تاکہ عمل جاری رہے۔

کڑا لگانے کا طریقہ یہ ہے۔ کہ جن جانوروں کو کڑا لگانا ہے۔ ایک کھلے میدان میں گاؤں سے باہر لے آئیں۔ عمل کو سات بار پڑھ کر درخت کی سبز چھڑی پر دم کر کے تمام جانوروں کے گرد لکیر مار دیں۔ اسی طرح سات مرتبہ عمل کریں۔ انشاء اللہ جانور وبائی امراض سے محفوظ رہیں گے بعد کڑا مارنے کے حضرت علی رضی اللہ عنہ اور بابا فرید الدین گنج شکر رحمۃ اللہ علیہ سرکار کی نیاز دلائیں۔ اگلے صفحہ پر عمل ملاحظہ فرمائیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

سورۃ فاتحہ بمعہ بسم اللہ شریف ایک بار پڑھیں۔

اللہ میرا واحد اے محمد میرا شاہد اے

اللہ محمد من وچ علی میرے کم وچ

علی علی کر جہاں تیرا نام لیوے

اک سو لاکھ بلا ٹلے۔



## جانوروں کا نئے دودھ ہونا

عمل آیت کریمہ۔

لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ہ

اِسطرح ہے۔ کہ عشاء کے بعد ہر روز جہاں عمل پڑھنا ہو۔ خوشبو جلائیں۔ اور اکیس (۲۱) روز تک ہر روز اکیس سو (۲۱۰۰) مرتبہ آیت کریمہ پڑھیں۔ عمل کسی بھی جمعرات کو شروع کر سکتے ہیں۔ عمل کے اختتام پر موکلوں کی نیاز دلائیں۔ اور نیاز بچوں میں تقسیم کریں جو گائے، بھینس، بکری وغیرہ بار بار نئے دودھ کرانے کے باوجود نہ رہتی ہو۔ تو آٹے کے پیڑے میں گیارہ مرتبہ آیت کریمہ دم کر کے تین روز تک کھلائیں۔ اور سات نئے دھاگے سات رنگ کے لیکر گیارہ عدد گرہ دیں۔ ہر گرہ پر ایک مرتبہ آیت کریمہ پڑھ کر دم کریں اور جانور کے گلے میں لکڑی میں رکھ کر ڈالیں۔ خدا کے فضل سے جانور پھر نہ

پھرے گا۔ آیت کریمہ۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ



## احساس کمتری

ان اسماء کے نقش کو لکھ کر دائیں بازو پر باندھیں۔ اور دن میں کئی مرتبہ ان اسماء کو پڑھ کر دائیں ہاتھ پر دم کر کے چہرے پر ملیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | |
|---|---|---|
| یَا نَافِعُ | یَا نَافِعُ | یَا نَافِعُ |
| یَا مَانِعُ | یَا مَانِعُ | یَا مَانِعُ |
| یَا دَافِعُ | یَا دَافِعُ | یَا دَافِعُ |

## دفع مصیبت کیلئے

اگر کوئی مصیبت آن پڑی ہو۔ اور اس سے کسی طرح چھٹکارا نہ ہو چاروں طرف سے پریشانیوں نے گھیرا ہو۔ تو قصیدہ بردہ کے اس شعر کو بعد از نماز عشاء خلوت میں ایک سو ایک (۱۰۱) بار پڑھیں۔ اس عمل کو سات روز تک جاری رکھیں۔ اول آخر سات بار درود شریف پڑھیں۔ بفضل خدا



جلد مصیبت دور ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

فَمَا لِعَيْنَيْكَ اِنْ قُلْتَ اكْفُفَا هَمَتَا
وَمَا لِقَلْبِكَ اِنْ قُلْتَ اسْتَفِقْ يَهِمِ



## گمشدہ چیز کی واپسی

اگر کسی کی کوئی چیز گم ہو جائے اور اس کی واپسی کی کوئی سبیل نظر نہ آتی ہو۔ تو قصیدہ بردہ شریف کے اس شعر کو ہر روز بعد از نماز عشاء ایک سو گیارہ بار پڑھیں۔ اور اول آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں گیارہ روز تک اس عمل کو جاری رکھیں۔ بفضل خدا گمشدہ چیز واپس مل جائے گی۔ یا اس کا پتہ، نشان کسی نہ کسی طرح معلوم ہو جائے گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

نَعَمْ سَرٰى طَيْفُ مَنْ اَهْوٰى فَاَرَّقَنِيْ
وَالْحُبُّ يَعْتَرِضُ اللَّذَّاتِ بِالْاَلَمِ



**دیگر** ● اگر کوئی گھر سے بھاگ جائے۔ یا گم ہو جائے۔ واپسی کی

تدبیر نظر نہ آئے۔ تو اس نقش کو لکھ کر چرخے پر الٹا گھمائیں۔

اللہ تعالیٰ کے فضل سے بھاگا ہوا یا گمشدہ واپس آئیگا۔ یا اُسکے ٹھکانے کا کسی صورت پتہ مل جائے گا۔ عمل کو اکیس (۲۱) روز تک بلا ناغہ جاری رکھیں۔ اگر دوران عمل گمشدہ واپس آجائے تو عمل کو ختم کر دیں۔ اِس عمل بعد از نمازِ عشاء شروع کریں۔ ہر روز نصف گھنٹے تک کریں۔ نہایت سریع تاثیر نقش ہے۔

بستم راہ مشرق فلاں بن فلاں

| | | | |
|---|---|---|---|
| ح | و | د | ب |
| ب | د | و | ح |
| و | ح | ب | د |
| د | ب | ح | و |

بستم راہ جنوب فلاں بن فلاں

بستم راہ شمال فلاں بن فلاں



## واپسی مغرور

اگر کوئی گھر سے مغرور ہو۔ اور واپسی کی کوئی سبیل نہ ہو۔ تو اس نقش کو لکھ کر کسی درخت پر لٹکائیں۔ ان شاء اللہ مغرور چند دنوں میں بے قرار ہو کر واپس گھر آئے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم




خواہ کتنا ہی پابندی میں کیوں نہ ہو۔ مجرب اور کامیاب ترین نقش ہے۔





## واپسی گریختہ

جو کوئی ناراض ہو کر بغیر بتائے گھر سے بھاگ جائے۔ اور واپس نہ کرے یا خیریت کا معلوم نہ ہو تو اِس نقش کو لکھ کر گھر کی چھت میں دے دیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | |
|---|---|---|
| سلامٌ قولاً من ربٍّ رحیم | | |
| حمعسق | فلاں بن فلاں باز آید | کھیعص |
| س ل ا م ق و ل ا م ن ر ب ر ح ی م | | |

انشاء اللہ مفرور جلد واپس آجائے گا۔



## دیگر

اگر کوئی مرد یا عورت گھر سے فرار ہو جائے۔ تو اس نقش کو لکھ کر گھر میں لگائیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

کھیعص — حمعسق

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٢٣١ | ٢٢٢ | ٢٢٨ | ٢١٣ |
| ٢٢٦ | ٢١٤ | ٢٢٥ | ٢٣٥ |
| ٢١٥ | ٢٢٩ | ٢٢٢ | ٢١٩ |
| ٢٢٣ | ٢١٨ | ٢١٦ | ٢٢٨ |

گریختہ فلاں بن فلاں باز آید۔

مفرور کتنی ہی دُور کیوں نہ ہو جلد از جلد گھر واپس آئے گا۔ تعویذ لکھتے وقت فلاں بن فلاں کی جگہ مُفرور کا نام بمعہ والدہ کا نام ضرور ہونا ضروری ہے۔ مجرّب ہے۔

## دیگر

اگر کوئی گھر سے کسی وجہ سے چلا جائے۔ اور کسی صورت بھی اسکی خیر خیریت کا پتہ معلوم نہ ہو۔ تو اس نقش کو لکھ کر کسی وزن کے نیچے دبائیں۔ انشاء اللہ چند دنوں کے اندر اندر مفرور گھر

واپس آئیگا۔

والسی پیران بزرگوں کی نیاز دلائیں۔ مجرب المجرب ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| حضرت ابراہیم ادہم رحمۃ اللہ علیہ | حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ | حضرت ابراہیم ادہم رحمۃ اللہ علیہ |
| حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ | فلاں بن فلاں زود بیاید | حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ |
| حضرت ابراہیم ادہم رحمۃ اللہ علیہ | حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ | حضرت ابراہیم ادہم رحمۃ اللہ علیہ |



## دیگر

حضرت شاہ ابوالبرکات صاحب قدسی رحمۃ اللہ علیہ تحریر کرتے ہیں۔ کہ اگر کوئی گھر سے غائب ہو جائے۔ تو اس آیت شریف کو پاک صاف کاغذ پر زعفران سے لکھ کر موم جامہ کر کے ایسی جگہ لٹکا دیں۔ جہاں پر ہوا سے ہلتا رہے۔

انشاءاللہ ضرور بہت جلدی واپس آئیگا۔

(زاد المتقین)

وَلَئِنْ رُّجِعْتُ اِلٰی رَبِّیْ اِنَّ لِیْ عِنْدَهٗ لَلْحُسْنٰی ۝

## مرد بستہ

اگر کسی مرد کو کسی نے علم کے ذریعہ بستہ کر دیا ہو۔ تو اس نقش کو لکھ کر گلے میں باندھیں۔ اللہ تعالیٰ کے فضل سے بستہ کشادہ ہو گا یا ہو گیا ہے۔ اس نقش کو سنہرے کاغذ پر لکھیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ

ح ح ح ح ح ح ح ح

| | |
|---|---|
| یَا قَیُّوْمُ | یَا حَیُّ |
| یَا کَرِیْمُ | یَا قَائِمُ |

ع ع ع ع ع ع ع

ھ ص



## بربادئ اعداء




کلمات ابجد کے اس نقش کو کوری ٹھیکری پر بروز اتوار سورج نکلنے کے دس پندرہ منٹ بعد لکھیں۔ اور اسی دن دشمن کے گھر دفن کر دیں۔ نقش میں دشمن کا نام اور اسکی والدہ کا نام لکھ دیں۔ یاد رہے۔ کہ کسی پر ناجائز ظلم نہ کریں۔



## بربادئ ظالم

اِس نقش کو سیاہ بکرے کی دستی کی ہڈی پر بروز اتوار سورج نکلنے کے نصف گھنٹہ بعد کالی سیاہی سے لکھیں۔ نقش کے نیچے دشمن کا نام بمعہ اسکی والدہ کا نام لکھیں نقش لکھتے وقت منہ میں نیم کا پتہ چباتے رہیں نقش لکھنے کے بعد عشاء کی نماز کے بعد نقش کو سامنے رکھ کر اس پر دشمن کا تصور

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۶۳۷۹ | ۱۲۶۳۸۲ | ۱۲۶۳۸۵ | ۱۲۶۳۷۱ |
| ۱۲۶۳۸۴ | ۱۲۶۳۷۲ | ۱۲۶۳۷۸ | ۱۲۶۳۸۳ |
| ۱۲۶۳۷۳ | ۱۲۶۳۸۷ | ۱۲۶۳۸۵ | ۱۲۶۳۷۷ |
| ۱۲۶۳۸۱ | ۱۲۶۳۷۶ | ۱۲۶۳۷۴ | ۱۲۶۳۸۶ |

فلاں بن فلاں

کریں۔ اور ننگے سر یا قہار دشمن کے نام کے اعداد کے مطابق
پڑھتے رہیں۔ اسی طرح سات روز عمل کرنے کے بعد اس نقش والی
پتی کو ہانڈی میں بند کر کے پرانے قبرستان میں دفن کر دیں۔
دشمن تباہ ہو گا۔ ناجائز کسی کیلئے ہرگز نہ کریں۔ ورنہ سخت گناہ
ہو گا۔



# دشمنوں پر غلبہ حاصل کرنے کیلئے

اگر دشمن نے پریشان کر رکھا ہو۔ اور چاروں طرف سے گھیرے میں ہوں
قصیدہ بردہ شریف کے اس شعر کو بعد از نماز فجر روزانہ ایک سو ایک
بار پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔
بفضل خدا پڑھنے والا دشمن پر غالب ہو گا۔

تُهْدِي اِلَيْكَ رِيَاحُ النَّصْرِ نَشْرَهُمْ
فَتَحْسَبُ الزَّهْرَ فِي الْاَكْمَامِ كُلَّ كَمِيْ

## دشمن بیمار کرنا

چالیس روز کا یہ عمل عشاء کے بعد سے رات بارہ
بجے تک کیا جا سکتا ہے۔ بروز اتوار قبرستان میں حصار باندھ کر
شروع کریں۔ ہر روز پانچسو پانچ بار پڑھیں۔ آخری دن
ایک بکرے کی سری لے جائیں۔ اور جہاں عمل پڑھا ہو۔ گڑھا
کھود کر سری دبا دیں۔ اور واپس آ جائیں۔ دوران عمل ڈرنے کی ضرورت



نہیں عمل جاری ہو گا۔
جب کسی دشمن کیلئے کرنا ہو تو سفید کاغذ پر عمل لکھیں۔ اور نیچے دشمن
اور اسکی والدہ کا پورا نام لکھیں۔ سات عدد سوئیاں لیں۔ ہر سوئی
پر سات مرتبہ عمل پڑھیں۔ اس عمل کے نقش اور سوئیوں کو کوری ہانڈی
میں رکھ کر قبرستان میں دفنا دیں۔
دشمن بیمار ہو گا۔ دشمن کو اس وقت تک آرام نہیں آئیگا۔ جب تک ہانڈی نکلوا
کر پانی میں نہ بہائیں گے۔
عمل یہ ہے۔

یا قہار قہر کر یا جبار جبر کر

# دو افراد میں علیحدگی کیلئے

نمک کی چالیس کنکریاں لیکر ان پر ان کلمات کو چالیس مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔
یہ عمل شروع چاند کے پہلے منگل کو سورج نکلنے سے لیکر ایک گھنٹے کے
وقفے کے اندر اندر کریں۔ دم شدہ نمک کی کنکریاں ہر دو افراد کے گھر میں
نصف نصف پھینک دیں۔ فلاں بن فلاں کی جگہ ان کا اور انکی والدہ کا نام لیں۔
ناجائز کام پر ہرگز نہ کریں۔

وَاَلْقَيْنَا بَيْنَهُمُ الْعَدَاوَةَ وَالْبَغْضَاءَ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ كُلَّمَا اَوْقَدُوْا
نَارًا لِّلْحَرْبِ اَطْفَاَهَا اللّٰهُ وَيَسْعَوْنَ فِي الْاَرْضِ فَسَادًا وَاللّٰهُ لَا

يُحِبُّ الْمُحْسِنِيْنَ ○ اَلْبُغْضَ وَالْعَدَاوَۃَ فلاں بن فلاں علیٰ بغض فلاں بن فلاں دَائِمًا اَبَدًا ○

## دشمن کے نقصان سے محفوظ رہنے کیلئے

حضرت خواجہ عفیف الدین رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں۔ کہ اگر آپکے دشمن کسی سازش کے ذریعے آپ کو نقصان پہنچانے کا ارادہ رکھتے ہوں۔ تو آپ اس آیت شریف کو نماز فجر کے بعد ہر روز اکتالیس بار پڑھیں۔

میں نے اس آیت کو کئی بار اہم موقعوں پر پڑھا۔ اور اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے کامیاب رہا۔ اس عمل کے کرنے والا بفضلِ خدا دشمنوں پر غالب رہے گا۔ اور انکے نقصان سے محفوظ رہے گا۔

(اسرار الاولیاء)

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اذْكُرُوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ اِذْ هَمَّ قَوْمٌ اَنْ يَّبْسُطُوْٓا اِلَيْكُمْ اَيْدِيَهُمْ عَنْكُمْ وَاتَّقُوا اللّٰهَ ط وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ ○

(سورۃ المائدہ پارہ ۶)

◎

## باغ کھیت اور مال کی حفاظت

حضرت خواجہ فخر الدین جیلانی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں۔ کہ یہ دعا مال کی حفاظت کیلئے مجرب ہے عمل اسطرح کریں۔ جمعہ کے روز ایک سو ایک بار یہ آیت۔

وَزَيَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنْيَا بِمَصَابِيْحَ وَحِفْظًا ذٰلِكَ تَقْدِيْرُ



الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ ○ پڑھیں۔ اسکے بعد کسی باغ سے جاکر ایک گلاب کا پھول لائیں۔ پھر عصر کی نماز پڑھ کر یہ کلمات اَللّٰهُمَّ افْتَحْ لِيْ اَبْوَابَ رَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ۔ گیارہ بار پڑھکر گلاب کے پھول پر دم کریں۔ پھول کو مال میں رکھیں۔ اس کے بعد سجدے میں تین بار یہ کلمات پڑھیں۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ شُرُوْرِ السَّارِقِيْنَ اس پھول کو اگر کھیت یا باغ میں دفن کریں گے۔ تو کھیت و باغ میں برکت ہو گی۔

(ریاض الصالحین)

## جنگلی درندوں سے حفاظت

اگر جنگل میں جنگلی جانوروں درندوں کے حملے کا خوف ہو۔ تو قصیدہ بردہ شریف کے اس شعر کو گیارہ بار پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں۔ اور اپنے گرد حصار ماریں۔ اوّل آخر تین بار درود شریف پڑھیں۔ بفضلِ خدا جنگلی درندوں سے حفاظت میں رہیں گے

كَاَنَّهُمْ هَوَ بِالْاَبْطَالِ اَبْرَهَةٍ اَوْ
عَسْكَرٌ بِالْحَصٰى مِنْ رَّاحَتَيْهِ رُمِيْ

◎

## فتح نامہ

قصیدہ بردہ شریف کے اس شعر کو پاک صاف کاغذ پر زعفران سے لکھ کر دائیں بازو پر باندھیں۔ اور بعد از نماز عشاء اس شعر کو ایک سو گیارہ (۱۱۱) دفعہ پڑھیں۔ صبح آپ جس

جائز کام کیلئے بھی جس کے پاس جائینگے۔ بفضلِ خدا فتح ہوگی۔

مَا سَامَنِی الدَّھْرُ ضَیْمًا وَّاسْتَجَرْتُ بِہٖ
اِلَّا وَنِلْتُ جِوَارًا مِّنْہُ لَمْ یُضَمِ



## تسخیر مطلوب

تسخیر مطلوب کے واسطے نہایت سریع التاثیر عمل ہے۔ زعفران اور مشک سے سفید کاغذ پر قلم انار سے جو نئی بنائی گئی ہو۔ اور انار کے درخت کے سائے میں بیٹھ کر ساتوں نقش لکھیں۔ سات عدد نئے چراغ لیں۔ عمل جمعرات سے شروع کریں۔ اور ہر روز ایک عدد نقش پر محبوب کی قمیض کا کپڑا لپیٹ کر اوپر روئی لپیٹ دیں۔ اور بتی بنا کر چراغ میں جلائیں۔ چراغ میں سرسوں کا تیل استعمال کیا جائے۔ اور چراغ کا منہ خانۂ محبوب کی طرف رہے۔ اگر مطلوب کا کپڑا دستیاب نہ ہو۔ تو نیلا دھاگہ لپیٹ دیں۔ ہر روز نیا چراغ استعمال کریں۔

انشاءاللہ مطلوب بیقرار ہو کر قدموں میں آگرے گا۔ عمل کسی علیحدہ جگہ کریں۔

①

| | | |
|---|---|---|
| ۵۱۱۶۲۶ ۲ ۱۲۲۱ سا ۱۱۱ دد ۱۹۱۶ | | |
| فلاں بن فلاں | علی الحب | فلاں بن فلاں |
| حلملہ ھھ طلط ۱۸ العجلہ | | |



②

| | | |
|---|---|---|
| ۱۳/۶۶bb ۱۱۱ م ۱۱۶۹۹ ع ملح ۱۲۸ د | | |
| فلاں بن فلاں | علی الحب | فلاں بن فلاں |
| سحہ الح ملح صص ھم | | |

③

| | | |
|---|---|---|
| ۱۲/۱۹۶ ے ۱۱۱۶ ھ ۱۱۹ ۶ م ۱۱۱۶۱ | | |
| فلاں بن فلاں | علی الحب | فلاں بن فلاں |
| عللح رمہ مح علح | | |

④

| | | |
|---|---|---|
| ۶۳۲ ۶b ۱۱۱ ی ۶۱۶۱ عد ۱۲ ع ۱۶ | | |
| فلاں بن فلاں | علی الحب | فلاں بن فلاں |
| لح اطلح اطلح اطلح حمد | | |

⑤

| | | |
|---|---|---|
| ۱۹۶۳ ۱۱ ۱۶b عم ۱۲۶۲۶ ۱۲ ملو | | |
| فلاں بن فلاں | علی الحب | فلاں بن فلاں |
| عصحط عد مہ ھلح | | |

⑥

| | | |
|---|---|---|
| ۳۶۲۱۱۱۲ لہ ۱۲۲۱ ی ح ۱۱ عد ۶۹ للہ ۱۲ | | |
| فلاں بن فلاں | علی الحب | فلاں بن فلاں |
| ۴ می عص لہ صو | | |

⑦

| | | |
|---|---|---|
| ۳۱ ۲۱۲ ۲ دد ۶۹ ح ۱۳۹ ۵ ۱۹۱ ۲۹۱ سع ۱۹۲ | | |
| فلاں بن فلاں | علی الحب | فلاں بن فلاں |
| صلہ ملو طمع الح | | |

## تسخیر افسر

اگر کسی ماتحت کو اس کا افسر ناجائز تنگ کرتا ہو۔ اچھا سلوک نہ کرے۔ بے جا اور ناجائز کام کرنے پر مجبور کرے۔ تو اس نقش کو سبز رنگ کے ریشمی دھاگے کے ریشمی کپڑے پر رکھ کر اس کے نیچے اس کا نام اور اس کی والدہ کا نام لکھ دیں۔ اگر والدہ کا نام معلوم نہ ہو۔ تو اس کی والدہ کے نام کی جگہ حوا لکھ دیں۔ نقش پر لکھے ہوئے عمل کو

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| |
|---|
| الٓمّٓصٓ کٓھٰیٰعٓصٓ نٓ |
| وَالْقَلَمِ وَمَا یَسْطُرُوْنَ |

## افسر یا حاکم کو مہربان کرنے کیلئے

اگر کسی افسر یا حاکم سے کوئی مخصوص جائز شرعی کام ہو۔ یا افسر یا حاکم ظالم ہو۔ تو اِس عمل کو سات روز تک بعد از نمازِ عشاء کریں۔ ہر روز اس دُعا کو دو سو تین ۲۰۳ بار پڑھیں۔ اوّل آخر تین تین بار درود شریف پڑھیں۔ اس عمل سے افسر یا حاکم جس کیلئے آپ نے عمل کیا۔ مہربان ہوگا۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الۡحَلِیۡمُ الۡکَرِیۡمُ،

لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَرَبُّ الۡعَرۡشِ الۡعَظِیۡمِ،

لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اَرۡحَمُ الرّٰحِمِیۡنَ،

لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اَمَانُ الۡخَائِفِیۡنَ،

## ماتحت کہنا مانیں

چاندی کی انگشتری پر اس نقش کو کندہ کرالیں اور بروز جمعہ، جمعہ کی دوسری اذان کے دوران اس انگشتری کو دائیں ہاتھ کی انگلی میں پہن لیں۔

بفضلِ خدا اِس عمل کے کرنے سے ماتحت کہنا مانیں گے۔

یا جَبَّارُ



## لوگوں میں مقبول ہونے کا نقش

حضرت امام احمد بن علی بونی رحمتہ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں۔ کہ جو کوئی چاندی کی انگشتری یا لوح پر اِس نقش کو کندہ کرکے اپنے پاس رکھیں گے۔ تو لوگوں کے دلوں میں اسکی محبّت و مقبولیت اور رُعب بڑھے گا۔ یہ نقش جمعۃ المبارک کے دن سُورج طلوع ہونے سے ایک گھنٹے کے اندر اندر تیار کریں۔

(شمس المعارف)

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳۹۴ | ۲۹۴ | ۲۳۷ | ۲۲۳ | ۲۶۳ | ۲۵۱ | ۲۵۰ | ۲۱۵ | ۲۹۲ |
| ۲۵۹ | ۲۹۹ | ۲۴۹ | ۲۳۶ | ۲۲۶ | ۲۹۳ | ۲۹۲ | ۲۹۳ | ۲۲۲ |
| ۲۵۲ | ۲۲۱ | ۲۷۴ | ۲۶۴ | ۲۹۷ | ۸۴۸ | ۲۲۵ | ۲۱۲ | ۲۲۸ |
| ۲۰۶ | ۲۶۰ | ۴۵۶ | ۲۴۰ | ۲۰۷ | ۲۵۳ | ۱۴۷ | ۲۰۴ | ۲۹۱ |
| ۲۲۲ | ۲۹۰ | ۲۳۳ | ۲۵۹ | ۲۱۱ | ۲۵۹ | ۲۵۵ | ۲۴۶ | ۲۰۶ |
| ۲۴۵ | ۲۰۸ | ۲۰۴ | ۲۸۹ | ۲۲۵ | ۲۳۱ | ۲۱۸ | ۲۶۱ | ۲۵۷ |
| ۲۰۰ | ۲۴۴ | ۲۱۳ | ۱۲۷ | ۲۸۸ | ۲۲۴ | ۱۵۴ | ۲۱۲ | ۲۶۶ |
| ۲۱۶ | ۲۶۵ | ۲۵۳ | ۲۱۳ | ۲۰۲ | ۲۰۱ | ۲۵۴ | ۲۲۹ | ۲۷۹ |
| ۲۴۱ | ۲۲۸ | ۳۸۶ | ۲۶۷ | ۲۵۵ | ۲۱۵ | ۲۱۴ | ۲۰۱ | ۲۴۲ |

۳۶۲۵

۲۵۲

# لوگ عزت کریں،

اس نقش کو ہرن کی جھلی پر زعفران سے لکھ کر معطر کر کے موم جامہ کر کے جو شخص دائیں بازو پر باندھے گا۔ لوگ اس کی عزت کریں گے۔

| | | |
|---|---|---|
| اصلحو | الا | اصلح |
| | الطبع | |
| | صلحو | |
| | هلحو | |
| اصلحو | الا | اصلح |

اور محبت سے پیش آئیں گے۔

## برائے عزت عظمت۔

حضرت خواجہ عبدالباقی صاحب رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔ کہ لوگوں میں عزت و عظمت حاصل کرنے کیلئے ان آیات شریفہ کو بدھ کے روز لاجورد کے نگینہ پر کندہ کرائیں۔ اس نگینے کو انگوٹھی میں ڈال کر دائیں ہاتھ میں پہنیں۔ بفضل خدا اس عمل کے کرنے سے اور ان آیات کا ہمیشہ بعد از نماز فجر وظیفہ جاری رکھنے سے لوگوں میں مقبولیت بڑھے گی۔ اور لوگ عزت احترام سے پیش آئیں گے

فَالِقُ الْاِصْبَاحِ وَجَعَلَ الَّيْلَ سَكَنًا وَّالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ حُسْبَانًا ط ذٰلِكَ تَقْدِيْرُ الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ ۝ وَهُوَ الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمُ النُّجُوْمَ لِتَهْتَدُوْا بِهَا فِيْ ظُلُمٰتِ الْبَرِّ وَالْبَحْرِ قَدْ فَصَّلْنَا الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ يَّعْلَمُوْنَ ۝



## دوران سفر سواری خطرے سے محفوظ رہے۔

اگر سورۃ اِنَّا اَنْزَلْنٰهُ اکیس (۲۱) بار پڑھ کر سواری مثلاً جہاز، کشتی، لانچ، موٹر کار، گھوڑا وغیرہ پر سوار ہوں گے۔ تو سواری ہر قسم کی آفات و خطرات سے بفضل خدا محفوظ رہے گا۔ اور سواری بخیریت منزل پر پہنچے گی۔



## گاڑی ایکسیڈنٹ سے محفوظ رہے۔

اس نقش کو جمعرات کے روز نماز اشراق اور نماز چاشت کے درمیان زعفران سے لکھیں۔ اس نقش کو جس گاڑی مثلاً کار، بس، ٹرک، جیپ، موٹر سائیکل وغیرہ میں رکھیں۔ بفضل خدا گاڑی حادثہ سے محفوظ رہے گی۔ یاد رہے۔ کہ ہر جمعرات کو اس نقش کو لوبان کا بخور دیتے رہیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم



## جہاز میں سفر کے دوران حفاظت

حضرت شیخ محمد رزاق مصری رحمۃ اللہ علیہ تحریر کرتے ہیں۔ کہ ایک شامی ولی کامل نے مجھے فرمایا "کہ جب تم جہاز کا سفر اختیار کرو۔ تو اس آیت شریف کو روانہ ہونے سے پہلے ایک سو ایک بار پڑھ لیا کرو بفضل خدا خطرات سے دوران سفر حفاظت رہے گی۔

آیت شریف یہ ہے۔ (کاشف الاسرار)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَمَّنْ یَّهْدِیْكُمْ فِیْ ظُلُمٰتِ الْبَرِّ وَ الْبَحْرِ وَ مَنْ یُّرْسِلُ الرِّیٰحَ
بُشْرًا بَیْنَ یَدَیْ رَحْمَتِهٖ ۝

## بحری ، ہوائی سفر کے دوران آفات سے حفاظت۔

حضرت امام صالح جزائری رحمۃ اللہ علیہ تحریر کرتے ہیں۔ کہ بحری ، یا ہوائی سفر کے دوران اس آیت شریف کو کاغذ پر زعفران سے لکھ کر اپنے پاس رکھنے سے بفضل خدا ہر قسم کی آفات سے حفاظت رہتی ہے۔ آیت شریفہ یہ ہے۔ (الدر المکنون)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

وَقَالَ ارْكَبُوْا فِیْهَا بِسْمِ اللّٰهِ مَجْرٖىهَا وَ مُرْسٰىهَا
اِنَّ رَبِّیْ لَغَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ ۝



## دفع تنگدستی۔

دفع تنگدستی کیلئے قصیدہ بردہ شریف کے اس شعر کو بعد از نماز فجر اکتالیس بار روزانہ پڑھیں۔ اس عمل کو گیارہ روز تک جاری رکھیں۔ اول آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ بفضل خدا اس بابرکت عمل سے تنگدستی دور ہوگی۔

وَلَا الْتَمَسْتُ غِنَی الدَّارَیْنِ مِنْ یَدِهٖ
اِلَّا اسْتَلَمْتُ النَّدٰی مِنْ خَیْرِ مُسْتَلَمٖ



## قضائے حاجت۔

اگر کوئی حاجت پیش آئے تو گیارہ روز تک بعد از نماز عشاء یہ شعر چالیس مرتبہ پڑھیں۔ بفضل خدا حاجت پوری ہوگی۔

نَسْهُلْ یَا اِلٰهِیْ كُلَّ صَعْبٍ
بِحُرْمَتِ سَیِّدِ الْاَبْرَارِ سَهِّلْ



## ترقی رزق کیلئے مجرب عمل۔

اگر کاروبار درست نہ ہو۔ بے برکتی ہو۔ تو اس عمل کو کریں۔ عمل کرنے کا طریقہ یہ ہے۔ کہ ان کلمات کو بعد از نماز عشاء ایک سو گیارہ بار پڑھیں۔ اول آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ یہ عمل بلاناغہ گیارہ روز تک جاری رکھیں۔ بفضل خدا کاروبار میں برکت ہوگی۔ اور رزق کی فراوانی ہوگی۔

فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِیَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَیْهِ تَوَكَّلْتُ وَ هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ

## برائے کشائش رزّق

حضرت خواجہ عبدالباقی صاحب رحمتہ اللہ علیہ لکھتے ہیں۔ کہ کشائش رزق کیلئے بہت مجرب عمل ہے۔ چند دن عمل کرنے سے کامیابی ہوتی ہے۔ عمل اس طرح کریں نماز مغرب کی سُنتیں پڑھنے کے بعد دو (۲) رکعت نماز نفل پڑھیں۔ بعد سلام پہلے اللہ تعالیٰ کی حمد و ثناء کریں۔ پھر گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ ایک سو گیارہ بار یَا مُغْنِیُ تین بار سورۃ مزمل شریف گیارہ درود شریف پڑھیں۔

(زاد المتقین)

## ترقّی رزق کیلئے

حضرت خواجہ عبدالباقی صاحب رحمتہ اللہ علیہ لکھتے ہیں۔ کہ ترقی رزق کیلئے یہ کامیاب عمل ہے۔ عمل کرنے کا طریقہ ہے۔ صبح نمازِ فجر کی سُنتیں پڑھنے کے بعد ایک سو ایک بار سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ سُبْحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیْمِ، اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ۔ گیارہ بار هَلْ مِنْ خَالِقٍ غَیْرُ اللّٰہِ یَرْزُقُکُمْ مِّنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ، لَآ اِلٰہَ اِلَّا هُوَ فَاَنّٰی تُؤْفَکُوْنَ ۵ اس عمل کو مزید موثر کرنے کیلئے نمازِ عشاء کے بعد تین سو تیرہ بار یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ بِرَحْمَتِکَ اَسْتَغِیْثُ پڑھیں۔

خواجہ صاحب لکھتے ہیں۔ اُس ذات پاک کی قسم جسکے قبضہ قدرت میں میری جان ہے۔ جس نے خشوع خضوع سے یہ عمل پڑھا وہ پڑھنے والا چند روز میں اپنے مقصد میں کامیاب ہوگا۔ اور مال و دولت سمندر کی لہروں اور ہوا کے جھونکوں کی طرح اس کے پاس آئے گی۔

(انیس الطالبین)



## تسخیر خلائق کیلئے بےنظیر عمل

حضرت خواجہ عبدالباقی صاحب رحمتہ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں۔ کہ تسخیر خلائق کا یہ پُرتاثیر عمل مجھے میرے شیخ طریقت سے پہنچا ہے۔ یہ نہایت ہی پُراثر عمل ہے۔ اگر پابندی سے اور توجہ سے کریں گے۔ تو روحانی درجات میں ترقی ہوگی اور آپ کا کلام بھی پُراثر ہوگا۔ عمل کرنے کا طریقہ یہ ہے۔ کہ اس دعائے مقدس کو نمازِ فجر کے بعد خلوت میں بیٹھ کر ہر روز ایک سو گیارہ بار پڑھیں

(انوار السالکین)

یَا مُجِیْبُ یَا اللّٰہُ، یَا رَؤُفُ یَا اللّٰہُ یَا رَحْمٰنُ یَا اللّٰہُ یَا کَرِیْمُ
یَا حَکِیْمُ یَا اللّٰہُ۔ یَا غَفُوْرُ یَا اللّٰہُ، یَا رَافِعُ یَا اللّٰہُ، یَا سَمِیْعُ یَا اللّٰہُ
یَا قُدُّوْسُ یَا اللّٰہُ، یَا سَلَامُ یَا اللّٰہُ، یَا خَالِقُ یَا اللّٰہُ، یَا عَزِیْزُ یَا اللّٰہُ
یَا حَیُّ یَا اللّٰہُ، یَا قَیُّوْمُ یَا اللّٰہُ، یَا بَاسِطُ یَا اللّٰہُ، یَا مُعْطِیُ یَا اللّٰہُ
یَا فَتَّاحُ یَا اللّٰہُ، یَا رَافِعُ یَا اللّٰہُ
یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ،



## سُکونِ قلب کیلئے

سکون قلب کیلئے ان کلمات کو بعد از نمازِ فجر روزانہ گیارہ بار پڑھیں۔ بفضلِ خدا اس عمل سے قلب سُکون پیدا ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

اَللّٰھُمَّ اِنَّ قَلْبِیْ وَنَاصِیَتِیْ بِیَدِکَ مَا تُمَلِّکُنِیْ مِنْهُمَا شَیْئًا، فَا

ذا فعلت کذالک بھما فکن انت ولیھما لا احدھما الی سواء السبیل،

## قلب میں نورانیت پیدا کرنے کیلئے

رئیس المحدثین حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں۔ کہ افضل الذکر کے بارے میں بعض محققین فرماتے ہیں۔ کہ یہ ذکر سب سے بہتر ہے۔ اس ذکر سے قلب میں نورانیت پیدا ہوتی ہے نماز فجر اور نماز عشاء کے بعد ہر روز ایک تسبیح کا وظیفہ مقرر کریں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ، لَہُ الْمُلْکُ وَ لَہُ الْحَمْدُ، وَ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ،

◎

## زیارت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم،

زیارت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کیلئے ان کلمات کو ہر روز (۹۲) بانوے بار پڑھیں۔ اول آخر اکیس اکیس بار درود شریف ضرور پڑھیں۔ ہر روز بعد از نماز عشاء عمل کریں۔ عمل کرنے سے لیکر سونے تک کسی سے بات نہ کریں۔ اور عمل کے بعد وہیں سو جائیں۔ بلا ناغہ اکیس روز تک جاری رکھیں۔ بفضل خدا سرکار دو عالم احمد مجتبیٰ محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت نصیب ہوگی۔

کلمات اگلے صفحہ پر ملاحظہ فرمائیں“



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

○

لا الہ کی تسبیح الا اللہ کا نور، محمد رسول اللہ کا سبب ظہور
خضر پر خضر خضر پر نور جائیں گے موکل ساتھ آئیں گے حضور۔

◎

## آسانی سکرات موت

حضرت شاہ محمود عالم صاحب قدسی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں۔ کہ اگر کسی کو جان کنی کے وقت تکلیف بہت شدید ہو۔ تو ان آیات شریفہ کو اس کے سرہانے بیٹھ کر اکتالیس بار پڑھیں۔ سکرات موت میں آسانی ہوگی۔

(مسالک المساکین)

یٰاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اذْکُرُوا اللّٰہَ ذِکْرًا کَثِیْرًا ۝ وَّسَبِّحُوْہُ بُکْرَۃً وَّاَصِیْلًا ۝ ھُوَ الَّذِیْ یُصَلِّیْ عَلَیْکُمْ وَمَلٰٓئِکَتُہٗ لِیُخْرِجَکُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَی النُّوْرِ وَکَانَ بِالْمُؤْمِنِیْنَ رَحِیْمًا ۝

## برائے قبولیت دعا

بہ نیت قبولیت دعا۔ اس آیت کریمہ کو ہر روز گیارہ سو (۱۱۰۰) بار پڑھیں۔ سات روز تک اس عمل کو کریں۔ اول آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ سات روز کے بعد حق تعالیٰ سے عجز و انکسار سے دعا کریں۔ دعا یقیناً قبول ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

◎

لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ط

**دیگر** اگر کوئی حاجت ہو تو قصیدہ بُردہ شریف کے اِس شعر کو ایک ہزار ایک سو (۱۱۰۰) بار پڑھیں۔ اِس عمل کو ایک ہی نشست میں کریں۔ اور اوّل آخر پانچ پانچ بار درُود شریف پڑھیں۔ بفضلِ خدا اس عمل سے دعا قبول ہو گی۔

هُوَ الْحَبِيْبُ الَّذِیْ تُرْجٰی شَفَاعَتُہٗ
لِکُلِّ ھَوْلٍ مِّنَ الْاَھْوَالِ مُقْتَحِمٖ

**ادائے قرض کا پُراثر ترین وظیفہ** ◎ اگر کسی کے ذمے قرض ہو۔ اور کسی طرح ادائیگی کا سبب نہ بنتا ہو۔ تو اس عمل کو گیارہ روز تک کریں۔

اِس وظیفہ کو ہر روز نمازِ فجر کے بعد ایک سو ایک بار پڑھیں۔ اوّل آخر گیارہ گیارہ بار درُود شریف پڑھیں۔ وظیفہ کے کلمات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

قُلْ یٰعِبَادِ الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوْا رَبَّکُمْ ط لِلَّذِیْنَ اَحْسَنُوْا فِیْ ھٰذِہِ الدُّنْیَا حَسَنَۃٌ ط وَاَرْضُ اللّٰہِ وَاسِعَۃٌ ○



**قرض لینا** اگر کسی سے اُدھار لینا مقصود ہو۔ اور انکار کا احتمال ہو۔ تو سات روز تک مغرب اور عشاء کے درمیان ایک سو ایک مرتبہ سُورۂ اخلاص پڑھیں۔ اوّل آخر تین تین بار درُود ابراہیمی پڑھیں۔ آخری دن یا جب ضرورت ہو۔ تو سات مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھ کر ہاتھوں پر دم کر کے چہرے پر ملیں۔ اور جس سے ضرورت ہو۔ اس کے سامنے جائیں۔ انشاء اللّٰہ کام ہو گا۔

◎

**ہُنر جلدی سیکھ جائے** اگر کوئی کام سیکھ رہا ہو۔ اور کام جلدی سمجھ میں نہ آئے تو اس نقش کو لکھ کر موم جامہ کر کے دائیں بازو کے ساتھ باندھیں۔

۷۸۶

| | |
|---|---|
| یا اللّٰہ، یا احد، یا احد، [illegible] | یا اللّٰہ، یا احد، یا احد، [illegible] |
| یا احد، یا احد، یا اللّٰہ، [illegible] | یا احد، یا احد، یا اللّٰہ، [illegible] |

بفضلِ خدا

اس پُرتاثیر نقش کی برکت سے جلدی ہُنر سیکھ جائے گا۔ اور کام کرنے لگے گا۔

**چہرہ میں کشش پیدا ہو** اِس عمل کو چالیس روز تک بلاناغہ کریں۔ عمل نمازِ فجر اور سورج نکلنے کے درمیانی وقفہ میں کریں۔ یہ عمل قبلہ رُخ ننگے سر کھڑے ہو کر کرنا

ہے۔

عمل کا طریقہ یہ ہے۔ کہ کٓھٰیٰعٓصٓ کے حروف مقطعات کو علیحدہ علیحدہ اس طرح پڑھیں۔ "ک" پڑھ کر دائیں ہاتھ کی سب سے چھوٹی چھنگلی انگلی کو بند کر لیں۔ پھر "ھ" پڑھ کر اس کے ساتھ والی انگلی بند کر لیں پھر "ی" پڑھ کر سب سے بڑی انگلی بند کر لیں۔ پھر "ع" پڑھ کر شہادت والی انگلی بند کریں۔ پھر "ص" پڑھ کر انگوٹھے کو بند کر لیں اس کے بعد حٰمٓ عٓسٓقٓ کے "ح" کو پڑھ کر بائیں ہاتھ کے انگوٹھے کو بند کریں۔ پھر "م" کو پڑھ کر شہادت والی انگلی بند کریں۔ اس کے بعد "ع" پڑھ کر سب سے بڑی انگلی بند کریں۔ اس کے بعد "س" پڑھ کر برابر والی انگلی کو بند کریں۔ پھر "ق" پڑھ کر سب سے چھوٹی انگلی بند کر لیں۔

اس کے بعد دونوں مٹھیاں چہرہ کے سامنے کر کے کھولیں۔ پھر اس پر دم کر کے چہرہ پر ملیں۔

اسی عمل کو اسی طرح گیارہ مرتبہ دہرائیں۔ عورتیں ناغے کے دن عمل نہ کریں ناغے کے دن گذرنے کے بعد یہ دن پورے کر لیں۔ بفضلِ خدا اس عمل سے آپ کا چہرہ پُرکشش ہو گا۔ لوگ آپ سے جلد متاثر ہوں گے!

## چہرے کی خوبصورتی کیلئے

اس نقش کو تازہ دودھ میں گھول کر نماز فجر سے پہلے چہرے پر ملیں۔ بعد منہ دھو کر وضو کریں۔ اور نماز فجر ادا کریں۔ چہرہ خوبصورت ہو گا۔ اور چہرے میں کشش پیدا ہو گی






## مراقبہ حورانِ جنت

عشاء یا فجر کی نماز کے بعد سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ ایک سو ایک مرتبہ (۱۰۱) اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ بعد خاموشی سے آنکھیں بند کر کے دو زانو ہو کر دونوں آنکھوں کی بھنووؤں کے درمیان نگاہ رکھیں۔ کم از کم ہر روز نصف گھنٹہ اسی طرح مراقبہ کریں۔ دوران مراقبہ آپ کو ہر طرف روشنی ہی روشنی نظر آئے گی۔ انشاء اللہ مراقبہ یا خواب میں حوروں سے ملاقات ہوا کرے گی۔

اُنکے نورانی چہروں سے نکلنے والی نورانی شعاؤں کے عکس سے آپ کے چہرے پر خوبصورتی پیدا ہو گی۔ جتنی ملاقات زیادہ رکھیں گے خوبصورتی میں اضافہ ہو گا۔ یہ عمل عورتوں کے لئے ہے۔

## برائے دفع وسوسہ

اگر کسی کے دل میں کوئی بُرا وسوسہ پیدا ہو تو ان کلمات شریف کو تین بار پڑھ کر دائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر دم کریں۔ پھر اس ہتھیلی کو سر پر پھیریں۔ بفضلِ خدا وسوسہ دُور ہو گا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

هُوَ الْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ وَالظَّاهِرُ وَالْبَاطِنُ وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ

## مقدمات میں کامیابی

حضرت سیّد بہاد الدین علوی رحمتہ اللہ علیہ

تحریر کرتے ہیں۔

کہ مقدمات میں کامیابی کیلئے یہ عمل نہایت مجرب ہے۔ عمل جمعرات کے روز نماز عشاء کے بعد اس طرح کریں۔ کہ ان آیات شریفہ کو اکیس (۲۱) بار پڑھیں۔

آیات شریفہ یہ ہیں۔ (میزان للادیان)

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

وَمَنْ یَّتَّقِ اللّٰہَ یَجْعَلْ لَّہٗ مَخْرَجًا وَّیَرْزُقْہُ مِنْ حَیْثُ لَا یَحْتَسِبُ ؕ وَمَنْ یَّتَوَکَّلْ عَلَی اللّٰہِ فَہُوَ حَسْبُہٗ ؕ اِنَّ اللّٰہَ بَالِغُ اَمْرِہٖ ؕ قَدْ جَعَلَ اللّٰہُ لِکُلِّ شَیْءٍ قَدْرًا



## کھیل میں جیت ہو

یہ نقش ہر روز اکیس عدد لکھیں۔ اور آٹے کی گولیاں بنا کر ہر روز چلتے پانی کے کنارے دفن کر دیں۔ اس عمل کو چالیس روز تک کریں۔




آخری دن آخری نقش کو اپنے پاس رکھیں۔ اور موم جامہ کر لیں۔ اس نقش کو ہر جمعرات کو لوبان کی دھونی دیتے رہیں۔

جب بھی ضرورت ہو۔ نقش کو دائیں بازو پر باندھ کر کھیلیں۔ بفضل خدا کھیل میں جیت ہو گی۔ انشاء اللہ



## مال چوروں سے محفوظ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ع | ی | ھ | ک |
| ص | ع | ی | ھ |
| ط | ص | ع | ی |
| س | ط | ص | ع |

اس نقش کو زعفران سے لکھ کر جس مال میں رکھا جائے گا۔ وہ بفضل خدا چوروں سے محفوظ رہیگا۔

## قید سے رہائی ہو

اس نقش کو زعفران سے لکھ کر قیدی اپنے پاس رکھے گا۔ یعنی گلے یا دائیں بازو پر باندھے گا۔ اور اس عمل کا وظیفہ صبح و شام کرے گا۔ یعنی وظیفہ سو سو مرتبہ پڑھے۔ اللہ تعالیٰ رہائی کا کوئی نہ کوئی سبب پیدا فرما دیں گے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| |
|---|
| الٓمّٓ |
| اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ہُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ |

## ہمزاد کا اثر دور ہو

اگر اپنا یا کسی کا ہمزاد کسی بھی طرح تنگ کرے یا کسی مرنے والے کا ہمزاد مسلط ہو جائے۔ تو اس نقش کو سفید ریشمی کپڑے پر لکھ کر موم جامہ کر کے

مریض کے گلے میں ڈال دیں۔ اور اس نقش کو چینی کی پاک صاف پلیٹ پر لکھ کر صبح شام مریض کو پانی گھول کر پلائیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| صٓ | صٓ | اجب یا ہمزاد اسکن بحق یا شافی | قٓ | قٓ |
| صٓ | صٓ | اجب یا ہمزاد اسکن بحق یا شافی | قٓ | قٓ |
| صٓ | صٓ | اجب یا ہمزاد اسکن بحق یا شافی | قٓ | قٓ |

چالیس روز کے عمل سے بفضلِ خدا ہمزاد پیچھا چھوڑ دے گا۔ اور اس کے ہر طرح کے اثرات دور ہونگے۔

## دفع سحر کا بینظیر عمل

اس نقش کو کام میں لانے کیلئے پہلے اس کی زکوٰۃ نکالیں۔ زکوٰۃ نکالنے کا طریقہ یہ ہے۔ کہ ہر روز چالیس عدد نقش لکھیں ہر روز اس دن کے لکھے ہوئے نقش قبرستان میں مقررہ جگہ پر دفن کرتے رہیں۔

واپس آتے وقت پیچھے مڑ کر نہ دیکھیں۔ عمل مذکورہ نوچندی جمعرات کو شروع کریں۔ نقش لکھتے وقت اور دفن کرتے وقت باوضو اور خوشبو وغیرہ لگا کر رکھیں۔

عمل کے آخری دن میٹھے چاولوں پر موکلوں کی نیاز پانی کے کنارے دلوائیں۔ اور چاولوں میں سے کچھ خود کھائیں۔ اور باقی چاولوں کو پانی میں بہا دیں۔ آخری دن نقشوں کو دفن کرنے کے بعد نیاز دیں اسطرح زکوٰۃ دینے کے بعد آپ اس کے عامل ہو جائیں گے۔ جیسے چاہیں لکھ کر دیں یا سحر کیسا ہی ہو۔ انشاء اللہ مریض کو اس سے فائدہ ہو گا۔ سحر زدہ



مریض کو نقش استعمال کرانے کا طریقہ یہ ہے۔ کہ اس نقش کو چینی کی پیالی میں لکھیں۔ اس میں تیل ڈال کر اُس کو حل کریں۔ اس تیل سے مریض کی مالش کریں۔ پھر ایک نقش کاغذ پر لکھ کر پانی میں گھول کر مریض کو غسل کرائیں۔ اور پھر ایک نقش لکھ کر مریض کے گلے میں ڈال دیں۔ غسل کے بعد بغیر دھوئے پہلے والے کپڑے استعمال نہ کریں۔ چند دن کے عمل سے مریض صحتمند ہو جائے گا۔

اسرافیل — ٧٨٦ — جبرائیل

| | | |
|---|---|---|
| ٦ | ١ | ٨ |
| ٧ | ٥ | ٣ |
| ٢ | ٩ | ٤ |

عزرائیل — اسماعیل — میکائیل

یا بدوح — بدوح

## محبوب کو بلانے کا عمل

اگر کسی کو اپنے پاس بلانا ہو تو ان کلمات کو ہر روز بعد از نمازِ عشاء تین سو تیرہ بار پڑھیں۔ عمل چودہ روز تک بلاناغہ جاری رکھیں۔ عمل جیٹھی جمعرات کو شروع کریں۔ اور دورانِ عمل کسی سے بات نہ کریں۔ اور منہ محبوب کے گھر کی طرف رکھیں۔ بفضلِ خدا محبوب حاضر ہو گا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

لَا اِلٰہَ کی کمان اِلَّا اللہ کا تیر جائے کلیجہ چیر۔
آئے تاں چھٹے نہیں تاں کلیجہ پھٹے۔



## فتیلہ حُبّ

مؤکلوں کے ناموں کا یہ نقش گیارہ بار سُرخ کاغذ پر بروز اتوار لکھیں۔ ہر روز نصف رات کے وقت محبوب کے گھر کی طرف منہ کر کے کورے چراغ میں جلائیں جب تک نتیلہ جلتا رہے آنکھیں بند کر کے محبوب کا تصور کر کے چراغ کے سامنے بیٹھے رہیں۔ عمل بروز اتوار شروع




فلاں بن فلاں الحب فلاں بن فلاں

کریں۔ چراغ کے قریب لوبان کی خوشبو جلائیں۔ عمل شروع کرنے سے پہلے کھیر پر مؤکلوں کی نیاز دلوائیں۔ نہایت سریع التاثیر عمل ہے۔ محبوب بیقرار ہو کر حاضر ہو گا۔

## جانور سرکشی چھوڑ دے،

اس نقش کو بروز اتوار لکھ کر اسی دن جانور کے گلے میں ڈال دیں۔ جانور سرکشی چھوڑ دیگا۔ انشاءاللہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۱۵ | ۴ | ۱۵ |



## شوہر مہربان ہو،

حضرت اُمّ طلحہ فرماتی ہیں۔ کہ اگر شوہر کسی وجہ سے اپنی بیوی سے ناراض ہو جائے۔ تو اِن آیات شریفہ کو اکیس بار شیرینی پر پڑھ کر دم کریں۔ اور شوہر کو کھلائیں۔ انشاءاللہ شوہر مہربان ہو گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَنَزَعْنَا مَا فِىْ صُدُوْرِهِمْ مِّنْ غِلٍّ تَجْرِىْ مِنْ تَحْتِهِمُ الْاَنْهٰرُ ۚ وَقَالُوا الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝

## بدکردار اور ظالم شوہر کی اصلاح کیلئے

حضرت خواجہ عبدالباقی صاحب رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔ کہ بدکردار اور ظالم شوہر کی اصلاح کیلئے یہ عمل نہایت کارگر ہے عمل اسطرح ہے۔ کہ اِن آیات شریفہ کو ایک سو ایک (۱۰۱) بار پڑھ کر مصری پر دم کریں۔ اور اِس مصری کا حلوہ تیار کر کے شوہر کو کھلائیں بفضلِ خدا اس عمل سے شوہر کی اصلاح ہو جائے گی۔ اور بری حرکات سے باز آئیگا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط

اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ مَثَلُ نُوْرِهٖ كَمِشْكٰوةٍ فِيْهَا مِصْبَاحٌ ۭ اَلْمِصْبَاحُ فِيْ زُجَاجَةٍ ۭ اَلزُّجَاجَةُ كَاَنَّهَا

نِّهَا كَوْكَبٌ دُرِّيٌّ يُّوْقَدُ مِنْ شَجَرَةٍ مُّبٰرَكَةٍ زَيْتُوْنَةٍ
لَّا شَرْقِيَّةٍ وَّلَا غَرْبِيَّةٍ يَّكَادُ زَيْتُهَا يُضِيْٓءُ وَلَوْ لَمْ
تَمْسَسْهُ نَارٌ نُوْرٌ عَلٰى نُوْرٍ يَهْدِي اللّٰهُ لِنُوْرِهٖ
مَنْ يَّشَآءُ وَيَضْرِبُ اللّٰهُ الْاَمْثَالَ لِلنَّاسِ
وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ۝ فِيْ بُيُوْتٍ اَذِنَ اللّٰهُ اَنْ
تُرْفَعَ وَيُذْكَرَ فِيْهَا اسْمُهٗ يُسَبِّحُ لَهٗ فِيْهَا بِالْغُدُوِّ
وَالْاٰصَالِ ۝ رِجَالٌ لَّا تُلْهِيْهِمْ تِجَارَةٌ وَّلَا بَيْعٌ
عَنْ ذِكْرِ اللّٰهِ ۝

## میاں بیوی کی محبت کیلئے

اگر میاں بیوی میں اتفاق نہ رہتا ہو۔ یا میاں بیوی پر کسی نے کوئی سفلی عمل کرا دیا ہو۔ تو ان کلمات کو شیرینی پر ایک سو چالیس ۱۴۰ بار پڑھ کر دم کریں۔ اس شیرینی کو میاں بیوی سات روز تک کھائیں۔ بفضل خدا میاں بیوی میں قلبی محبت پیدا ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

نَحْنُ اَوْلِيٰٓؤُكُمْ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَفِي الْاٰخِرَةِ وَلَكُمْ
فِيْهَا مَا تَشْتَهِيْٓ اَنْفُسُكُمْ وَلَكُمْ فِيْهَا مَا تَدَّعُوْنَ ۝ نُزُلًا مِّنْ
غَفُوْرٍ رَّحِيْمٍ ۝



## بیوی کو تابعدار کرنے کیلئے

اگر بیوی خاوند کے ساتھ تعاون نہ کرے۔ یا اس کے اطوار درست نہ ہوں۔ خاوند کا کہنا نہ مانے۔ یا خاوند کا احترام نہ کرتی ہو۔ تو اس عمل کو کریں۔ بفضل خدا عورت فرماں بردار ہو جائے گی۔ عمل اسطرح کریں۔ کہ نماز مغرب کے بعد دو نفل پڑھیں۔ ہر رکعت میں الحمد شریف کے بعد سورۃ اخلاص کو گیارہ ۱۱ بار پڑھیں۔ سلام پھیرنے کے بعد ان آیات شریفہ کو اکیس بار پڑھ کر کسی میٹھی چیز پر دم کریں۔ اور وہ مٹھائی بیوی کو کھلائیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ اَهْلَ الْبَيْتِ
وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيْرًا ۝ وَتَوَكَّلْ عَلَى الْحَيِّ الَّذِيْ لَا يَمُوْتُ
وَسَبِّحْ بِحَمْدِهٖ وَكَفٰى بِهٖ بِذُنُوْبِ عِبَادِهٖ خَبِيْرًا ۝

## بیوی فرمانبرداری کرے

اگر کسی کی بیوی فرمانبردار نہ ہو۔ ہر وقت سرکشی پر آمادہ رہتی ہو تو اس عمل کو کریں۔ بفضل خدا بیوی فرمانبردار ہو جائے گی۔ عمل اسطرح کریں۔ کہ نماز فجر کے بعد شروع ماہ کی پہلی جمعرات کو اس آیت شریفہ کو ایک سو ایک بار پڑھ کر مٹھائی پر دم کر کے۔ عورت کو کھلائیں بفضل خدا بیوی فرمانبردار ہوگی۔

فَاللّٰهُ هُوَ الْوَلِيُّ وَهُوَ يُحْيِ الْمَوْتٰى وَهُوَ عَلٰى

کُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝ سُبْحٰنَ الَّذِیْ سَخَّرَ لَنَا هٰذَا وَمَا كُنَّا لَهٗ مُقْرِنِیْنَ ۝

## ڈنکا شاہ علیؓ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

لا اللہ کا کوٹ الا اللہ دی کھائی — محمد رسول اللہ تیرے نام دی دہائی
جد علی جائے علی دا بجے ڈنکا — مولا دی صفت سن کے نوگن تے ہو ڈنکا
کنبے مہادیو کا ہن تے ہوا ڈنکا — کفر دے جنجو توڑے توں تے ہوا ڈنکا
ہنومان چھپے جل میں لچھمن تے ہوا ڈنکا — راون جو بھاگا سن کے بھیروں تے ہوا ڈنکا
علی جا دکھاؤ آج ڈنکے دا تماشہ

یہ عمل جنات کی حاضرات کیلئے ہے۔ اس عمل کو کسی ویران جگہ پر کریں اور چالیس روز تک کریں۔ اور ہر روز بعد از نماز عشاء کریں۔ عمل سے پہلے ہر روز حصار باندھ کر بیٹھیں۔ حصار کے اندر پانی کا لوٹا ضرور رکھیں۔ عمل بروز منگل شروع کریں۔ ہر روز ایک سو چالیس مرتبہ پڑھیں۔ دوران عمل کسی کی بات پر دھیان نہ دیں۔ جلالی جمالی پرہیز کریں۔ عمل سے واپسی پر کسی کلام نہ کریں۔ اور نہ ہی پیچھے مڑ کر دیکھیں۔ چلہ پورا ہونے پر آپ اس کے عامل ہو جائیں گے۔

جب بھی ضرورت پیش آئے۔ یعنی کسی کو آسیب تنگ کرتا ہو۔ تو مریض کو سامنے بٹھا کر ڈنکا پڑھنا شروع کر دیں۔ اور مریض کو تاکید کریں



کہ وہ آنکھیں بند کر کے باوضو ہو کر بیٹھے۔ ڈنکا بار بار پڑھیں۔ آسیب مریض پر حاضر ہوگا۔ جب حاضر ہو۔ تو اس سے بات چیت کر کے۔ حضرت سلیمان علیہ السلام کی تین قسمیں لیں۔ تاکہ واپس نہ آئے۔

اگر جن شریر ہے۔ تو حاضری کے وقت مریض کے گرد حصار کر دیں۔ تاکہ بھاگ نہ سکے۔ اگر نہ جائے تو اسے جلا دیں۔

## جنات جلانے کا نایاب عمل

نقش کو کاغذ پر لکھ نقش کو کاغذ پر کالی سیاہی سے لکھ کر کونوں پر رکھ کر مریض کی چارپائی کے نیچے اور مریض کو اس کی دھونی دیں۔ نقش کے اوپر نیلا دھاگہ لپیٹ لیں۔ ضرورت کے مطابق ہر روز عمل کریں۔ ان شاء اللہ چند دنوں کے اندر آسیب جل جائیں گے اگر مریض تنگ کرے۔ تو مریض کو چارپائی پر کس کر باندھ دیں۔

نقش کو عمل میں لانے کیلئے اسم ذات اللہ کو پونے چار لاکھ مرتبہ پڑھیں۔ عمل نئے چاند کی پہلی جمعرات کو شروع کریں۔ جب ایک لاکھ پچیس ہزار مرتبہ پڑھا جائے تو اس کا ثواب حضور پاک حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں تحفتہً پیش کریں۔

جب دوسری مرتبہ ایک لاکھ پچاس ہزار مرتبہ پڑھ لیں۔ تو امیر المومنین حضرت علی مشکل کشاء رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو ایصال ثواب کر دیں۔ اس کے بعد سوا لاکھ پڑھ کر عمل ختم کر دیں۔ عمل لگاتار بلا ناغہ پڑھیں۔ ہر روز یہ نقش سامنے رکھیں۔ اور بعد پڑھنے کے تعویذ پر دم کریں۔ عمل کے آخر پر اس تعویذ کو دائیں بازو پر

ہمیشہ باندھ رکھیں۔ دوران عمل خوشبو جلاتے رہیں۔ عمل کے آخری دن حضور پاک محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کی نیاز پر فاتحہ دلائیں۔

۷۸۶

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ |
| ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ |
| ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ |
| ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ |
| ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ |
| ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ |

ضرورت کے وقت تعویذ لکھیں۔ اور عمل میں لائیں۔ اور قدرت خدا کا کرشمہ ملاحظہ فرمائیں۔
عمل نہایت سریع التاثیر ہے۔ اور لاجواب ہے۔ بعد عمل چھیاسٹھ مرتبہ ہر روز معمول رکھیں عمل جاری رہے گا۔

## عورت مطیع ہو

اگر کسی مرد کی عورت تابعداری نہ کرے تو اس نقش کو لکھ کر سبز کپڑے پر جمعرات کے روز دائیں بازو پر باندھیں۔
بیوی مطیع اور فرمانبردار ہو جائیگی۔ اور خدمت میں کوتاہی نہیں کرے گی۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| یَا عَلِیْمُ | ۱۱ | یَا عَلِیْمُ |
| ۱۶ | ۱۶ | ۱۲ |
| یَا عَلِیْمُ | ۱۹ | یَا عَلِیْمُ |

## آیات حرب کے فوائد

اگر ان آیات کو لکھ کر اپنے پاس رکھا جائے تو لوگوں کے دلوں میں ہیبت طاری ہو گی۔ دشمن کو مغلوب کرنے اور اس کے شر سے محفوظ رہنے کیلئے ہر روز بعد از نماز عشاء سات مرتبہ پڑھیں۔ اگر کوئی سخت مقدمہ درپیش ہو۔



تو ان آیات کو ہر روز وقت مقررہ پر انیس مرتبہ پڑھیں۔ مقدمہ میں جیت ہو گی۔ اگر دشمن نے سفلی عمل کرا دیا ہو۔ تو ان آیات کو اکتالیس مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پئیں۔ ہر قسم کا اثر دور ہو گا۔ ان آیات کا نقش پاس رکھنے سے دشمن کا کوئی ہتھیار اور سفلی جادو وغیرہ اثر نہیں کرتا۔

## اوّل :۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

اَلَمْ تَرَ اِلَی الْمَلَاِ مِنْ م بَنِیْٓ اِسْرَآئِیْلَ مِنْ م بَعْدِ مُوْسٰی ۔ اِذْ قَالُوْا لِنَبِیٍّ لَّهُمُ ابْعَثْ لَنَا مَلِکًا نُّقَاتِلْ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ ط قَالَ هَلْ عَسَیْتُمْ اِنْ کُتِبَ عَلَیْکُمُ الْقِتَالُ اَلَّا تُقَاتِلُوْا ط قَالُوْا وَمَا لَنَآ اَلَّا نُقَاتِلَ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ وَقَدْ اُخْرِجْنَا مِنْ دِیَارِنَا وَاَبْنَآئِنَا ط فَلَمَّا کُتِبَ عَلَیْهِمُ الْقِتَالُ تَوَلَّوْا اِلَّا قَلِیْلًا مِّنْهُمْ ط وَاللّٰہُ عَلِیْمٌ م بِالظّٰلِمِیْنَ ۔

سورۃ البقرہ پ۲ ۱۵۴

## دوم :۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

لَقَدْ سَمِعَ اللّٰہُ قَوْلَ الَّذِیْنَ قَالُوْٓا اِنَّ اللّٰہَ فَقِیْرٌ وَّنَحْنُ م اَغْنِیَآءُ م سَنَکْتُبُ مَا قَالُوْا وَقَتْلَهُمُ الْاَنْبِیَآءَ بِغَیْرِ حَقٍّ وَّنَقُوْلُ ذُوْقُوْا عَذَابَ الْحَرِیْقِ ہ

سورۃ آل عمران پ۴ ۹۴

## سوم :۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

اَلَمْ تَرَ اِلَی الَّذِیْنَ قِیْلَ لَهُمْ کُفُّوْٓا اَیْدِیَکُمْ وَاَقِیْمُوا الصَّلٰوۃَ

وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ ۚ فَلَمَّا كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقِتَالُ اِذَا فَرِيْقٌ
مِّنْهُمْ يَخْشَوْنَ النَّاسَ كَخَشْيَةِ اللّٰهِ اَوْ اَشَدَّ خَشْيَةً ۚ
وَقَالُوْا رَبَّنَا لِمَ كَتَبْتَ عَلَيْنَا الْقِتَالَ ۚ لَوْلَآ اَخَّرْتَنَآ
اِلٰٓى اَجَلٍ قَرِيْبٍ ؕ قُلْ مَتَاعُ الدُّنْيَا قَلِيْلٌ ۚ وَالْاٰخِرَةُ
خَيْرٌ لِّمَنِ اتَّقٰى ۫ وَلَا تُظْلَمُوْنَ فَتِيْلًا ۝

سورہ النساء پ ۵ ع ۷

چہارم :- بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ؕ

وَاتْلُ عَلَيْهِمْ نَبَاَ ابْنَيْ اٰدَمَ بِالْحَقِّ ۘ اِذْ قَرَّبَا قُرْبَانًا
فَتُقُبِّلَ مِنْ اَحَدِهِمَا وَلَمْ يُتَقَبَّلْ مِنَ الْاٰخَرِ ؕ قَالَ لَاَ
قْتُلَنَّكَ ؕ قَالَ اِنَّمَا يَتَقَبَّلُ اللّٰهُ مِنَ الْمُتَّقِيْنَ ۝

سورہ مائدہ پ ۶ ع ۸

پنجم :- بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ؕ

قُلْ مَنْ رَّبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ قُلِ اللّٰهُ ؕ قُلْ
اَفَاتَّخَذْتُمْ مِّنْ دُوْنِهٖٓ اَوْلِيَآءَ لَا يَمْلِكُوْنَ لِاَنْفُسِهِمْ
نَفْعًا وَّلَا ضَرًّا ؕ قُلْ هَلْ يَسْتَوِي الْاَعْمٰى وَالْبَصِيْرُ ۙ
اَمْ هَلْ تَسْتَوِي الظُّلُمٰتُ وَالنُّوْرُ ۚ اَمْ جَعَلُوْا لِلّٰهِ شُرَكَآءَ
خَلَقُوْا كَخَلْقِهٖ فَتَشَابَهَ الْخَلْقُ عَلَيْهِمْ ؕ قُلِ اللّٰهُ خَالِقُ كُلِّ
شَيْءٍ وَّهُوَ الْوَاحِدُ الْقَهَّارُ ۝

سورۃ الرعد پ ۱۳ ع ۷



# دعائے حزب البحر کے مصنف کے حالات

دعائے حزب البحر کے مصنف پیشوائے اولیاء عارف اکمل حضرت شیخ امام ابوالحسن شاذلی رحمۃ اللہ علیہ ہیں۔ آپ سلسلہ شاذلیہ کے امام ہیں۔ آپکا سلسلہ نسب حضرت امام حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ بن امیر المومنین حضرت علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ سے جا ملتا ہے۔

آپ نے دو بزرگوں سے خرقہ طریقت پہنا، ایک حضرت شیخ ابو عبداللہ عبدالسلام بن مشیش سے جنکا سلسلہ طریقت امیر المومنین حضرت علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ سے جا ملتا ہے۔

اور دوسرا حضرت شیخ ابو عبداللہ محمد بن شیخ ابوالحسن رحمۃ اللہ علیہ سے جنکا سلسلہ طریقت امیر المومنین حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے جاملتا ہے۔ آپ نے دوران سیاحت بے شمار اولیاء کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کی زیارت کی اور ان سے فیوض و برکات حاصل کیے۔ اپنے زمانہ کے اولیاء کرام میں آپ بہت بلند مقام رکھتے ہیں۔

حضرت شیخ تقی الدین دقیق السعید رحمۃ اللہ فرماتے ہیں۔ کہ میں نے حضرت شیخ ابوالحسن شاذلی رحمۃ اللہ علیہ سے بڑھ کر کوئی عارف باللہ نہیں دیکھا۔ حضرت شیخ مکین الدین رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔ کہ لوگ تو اللہ تعالیٰ جل جلالہ کے دروازے کی طرف بلاتے ہیں۔ لیکن شیخ ابوالحسن شاذلی رحمۃ اللہ علیہ لوگوں کو

اللہ تعالیٰ جل جلالہٗ۔ کے دربار میں داخل کر دیتے ہیں۔

امام ربانی حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ نے بھی آپ کی بہت تعریف فرمائی۔ ان کے علاوہ بھی بے شمار اولیاء کرام نے آپکی تعریف فرمائی۔

آپ شریعت کے بہت ہی پابند اور شریعت کو رواج دینے والے تھے۔ بیشمار علماء کرام اور صوفیاء کرام آپ کے حلقہ ارادت میں داخل تھے۔ آپ کے خلفاء اور مریدین نے آپ سے فیض حاصل کر کے ہر چہار طرف پھیل گئے۔ اور تبلیغ اسلام کا فریضہ ادا کیا۔

آپ کے مریدین شاذلی کہلاتے ہیں۔ آپ نے ۶۵۶ھ میں انتقال فرمایا۔

## سبب ظہور دعائے حزب البحر

مشائخ کرام فرماتے ہیں۔ کہ یہ واقع بہت مشہور ہے۔

کہ ایک مرتبہ جب حضرت شیخ ابوالحسن رحمۃ اللہ علیہ قاہرہ میں تھے۔ حج کے دن قریب تھے۔ آپ نے اپنے درویشوں اور دوستوں سے کہا۔ کہ ہمیں غیب سے اشارہ ہوا ہے۔ کہ تم اس سال حج کرو گے۔

اسلئے جاؤ کسی جہاز کی تلاش کرو۔ تاکہ حج کیلئے سفر کریں۔ درویشوں نے بہت تلاش کیا۔ لیکن جہاز نہ مل سکا۔ آخر کافی تگ و دو کے بعد ایک بوڑھے عیسائی کا جہاز مل گیا۔ آپ بمعہ درویشوں اور دوستوں کے جہاز میں سوار ہو گئے۔ جہاز کا لنگر اٹھا دیا گیا۔ اور جہاز چل پڑا۔ ابھی تھوڑی ہی دور گیا تھا۔



کہ مخالف ہوا چلنے لگی۔

جسکی وجہ سے جہاز کے چلنے میں دشواری پیدا ہوگئی۔ مجبوراً لنگر گرا دیا گیا۔ اسی طرح ایک ہفتہ گذر گیا۔ ہوا کا طوفان تھا۔ کہ تھمنے کا نام نہیں لے رہا تھا۔ کچھ شقی القلب اور بدعقیدہ لوگ آپ سے بدظن ہو گئے۔ اور آپ کو طعنے دینے لگے۔

کہ آپ تو کہتے تھے۔ کہ ہمیں غیب سے حج کرنے کا حکم ہوا ہے۔ حج کا دن قریب آگیا ہے۔ ادھر ہوا کا طوفان تھمنے میں نہیں آرہا۔ آپ ان شقی القلب لوگوں کے طعنے سن سن کر بہت رنجیدہ ہوئے۔ لیکن اس کے باوجود صبر و تحمل سے سب کچھ برداشت کرتے رہے۔ کہ ایک دن دوپہر کے وقت آپ قیلولہ فرما رہے تھے۔ کہ آپ کو خواب میں خاتم الانبیاء فخر موجودات احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت نصیب ہوئی۔

آپ نے ارشاد فرمایا! اے ابوالحسن غم نہ کر اور اٹھ ہمت کر اور اس دعا کو پڑھ اللہ تعالیٰ جل جلالہٗ تمام کام آسان فرما دیں۔ آپ چونک کر نیند سے بیدار ہو گئے وضو کیا۔ اور اس دعا میں مشغول ہو گئے۔ جہاز کے عیسائی کپتان سے کہا جہاز کا لنگر اٹھا دو۔ اور اللہ تعالیٰ کی قدرت کا مشاہدہ کرو۔ جہاز کا کپتان پس و پیش کرنے لگا۔ اور کہا یا حضرت ہوا مخالف چل رہی ہے۔ ہمیں پھر کھینچ کر پیچھے دھکیل دے گی۔ آپ نے فرمایا۔ جو ہم کہتے ہیں اس پر عمل کرو۔ اللہ تعالیٰ کی غیبی نصرت کا معائنہ کرو۔ آپ کے مجبور کرنے پر جہاز کا کپتان لنگر اٹھانے لگ گیا۔

اسی وقت مخالف ہوا بند ہو گئی۔ اور موافق ہوا ایسے زور سے چلنے لگی۔ کہ جہاز کی وہ رسی جس سے جہاز باندھا ہوا تھا۔ نہ کھول سکے۔ آخر اسے کاٹ

دیا گیا۔

جہاز بہت جلد بحفاظت منزل پر پہنچ گیا۔ حضرت شیخ کی یہ کرامت دیکھ کر عیسائی کپتان کے دونوں لڑکے آپ کے ہاتھ پر مسلمان ہو گئے۔

بوڑھا عیسائی یہ معاملہ دیکھ کر بہت پریشان ہوا۔ جب وہ رات کو سویا تو اس نے خواب میں دیکھا کہ حضرت شیخ اور اُنکے تمام درویش جن میں اس کے دونوں لڑکے بھی شامل ہیں۔ جنت میں جا رہے ہیں۔ یہ بھی اُنکے پیچھے جنت میں داخل ہونے لگا۔ تو دربان فرشتوں نے اسے جھڑک کر روک دیا۔ اور کہا کہ تم ان میں سے نہیں ہو۔ اسلئے تم جنت میں داخل نہیں ہو سکتے۔

صبح جب وہ سو کر اُٹھا۔ تو اس کے دل کی دنیا اس خواب سے بدل چکی تھی۔ فوراً کلمہ توحید پڑھا اور مسلمان ہو گیا۔ پھر اس نے راہ حق میں ایسی محنت کی اور ایسا عروج حاصل کیا۔ کہ ایک زمانہ اس سے فیضیاب ہوا۔

## حزب البحر کی زکوٰۃ کا طریقہ

اِس کی زکوٰۃ کا طریقہ یہ ہے۔ کہ کسی علیحدہ جگہ پاک صاف حجرہ میں تین دن اعتکاف کی نیت کریں۔ ہر روز ایک سو بیس ۱۲۰ مرتبہ پڑھیں۔ تین دن میں تین سو ساٹھ ۳۶۰ بار ہو جائے گا۔ اگر زکوٰۃ کسی مسجد میں ادا کی جائے تو بہت ہی بہتر ہو گا۔ اسلئے کہ نماز با جماعت کا اہتمام بھی رہے گا۔ اعتکاف میں نیا غسل کر کے عطر سے کپڑے معطر کر کے باوضو حجرے میں داخل ہوں۔

فارغ وقت درود شریف اور ذکر الٰہی میں صرف کریں۔ جہاں بیٹھ کر زکوٰۃ ادا



کرنی ہو۔ وہاں گیارہ بار درود شریف پڑھیں اور آیت الکرسی گیارہ بار پڑھ کر حصار کر لیں۔ ہر بار بسم اللہ شریف پڑھیں۔ دوران اعتکاف خوشبو جلانے اور کپڑوں کو عطر لگانے کا خاص خیال رکھیں۔ حزب البحر کے شروع میں ۲ عوذ نہ پڑھیں۔ زکوٰۃ ادا کرنے کیلئے اعتکاف بروز جمعہ شروع کریں۔ زکوٰۃ پوری ہونے پر آخری دن حضرت شیخ ابو الحسن شاذلی رحمۃ اللہ علیہ کی نیاز دلوا کر غریبوں اور مسکینوں میں تقسیم کریں۔ زکوٰۃ پوری کرنے کے بعد روزانہ ہر نماز کے بعد ایک مرتبہ ہمیشہ پڑھتے رہا کریں۔ یا حسب ارشاد مُرشد اس کا معمول رکھیں۔

دَوران زکوٰۃ سلے ہوئے کپڑے استعمال نہ کریں۔ بلکہ ایک بغیر سلی چادر بطور تہ بند اور دوسری چادر بغیر سلی ہوئی اوپر اوڑھنے کیلئے استعمال کریں جلالی جمالی پرہیز کریں۔ یعنی گوشت۔ انڈہ۔ دودھ۔ دہی۔ گھی۔ لہسن پیاز۔ اور دیگر بدبودار اشیاء سے اجتناب کریں۔ ہر روز روزہ سے رہیں۔ ہمیشہ باوضو رہیں۔ شریعت کی کامل طور پر پابندی کریں۔ کھانے کیلئے اگر ہو سکے تو جو یا چنوں کا استعمال کریں۔ کھانے اپنے ہاتھ سے تیار کریں۔ یا کسی پرہیزگار درویش سے تیار کروائیں۔

دوران زکوٰۃ پانی ہر کا استعمال کریں۔ یاد رہے چمڑے کی کوئی چیز استعمال نہ کریں۔ آگ کیلئے ایسی لکڑی استعمال نہ کریں۔ جو گھن والی ہو۔ یا اس میں کوئی کیڑا وغیرہ نہ ہو۔ اس دوران جو کچھ غیبی فتوحات یا انوار و اسرار حاصل ہوں۔ ان کا عام آدمی کے سامنے ذکر نہ کریں۔ زکوٰۃ ادا کرنے سے پہلے اپنے شیخ کامل سے اجازت حاصل کریں۔ اگر زکوٰۃ ادا کرنے کے علاوہ

بھی اس کا ہمیشہ معمول رکھا جائے گا۔ تو پھر بھی بیشمار دینی اور دنیوی فوائد حاصل ہونگے۔

زکوٰۃ کا ادا کرنا دعا کی تاثیر اور اثر کو زیادہ کرتا ہے۔ اس دعا کو جس مقصد کیلئے بھی پڑھیں گے اللہ تعالیٰ مدد و برکت فرمائیں گے۔ لیکن اس دعا کو معرفت الٰہی کیلئے پڑھیں۔

باقی دینی دنیاوی معاملات بطفیل نورِ مجسم سرورِ کون و مکان احمد مجتبےٰ محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم خود بخود سنورتے چلے جائیں گے

دعا کے اندر جہاں جہاں خاص خاص ارشادات ہیں۔ وہاں حسب مطلب و اجازت ان کو بار بار تکرار سے پڑھیں۔



## دُعائے حزب البحر

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا عَلِیُّ یَا عَظِیْمُ

اے اللہ اے اللہ اے اللہ اے بلند شان اے بزرگ

یَا حَلِیْمُ یَا عَلِیْمُ اَنْتَ رَبِّیْ وَعِلْمُکَ

اے بردبار اے جاننے والے آپ ہی میرے پروردگار ہیں اور آپ ہی کا علم

حَسْبِیْ فَنِعْمَ الرَّبُّ رَبِّیْ وَنِعْمَ الْحَسْبُ

میرے لئے کافی ہے۔ پس کیا ہی اچھا ہے میرے پروردگار اور کیا ہی اچھا کفایت کرنیوالا

۱۰- سات بار پڑھیں۔



حَسْبِیْ تَنْصُرُ مَنْ تَشَآءُ وَاَنْتَ الْعَزِیْزُ

ہے۔ میرا کفایت کرنیوالا۔ آپ جس کو چاہیں نصرت سے نوازتے ہیں اور آپ ہی غالب

الرَّحِیْمُ ○ اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَسْئَلُکَ

مہربان ہیں۔ اے اللہ ہم آپ سے

الْعِصْمَۃَ فِی الْحَرَکَاتِ وَالسَّکَنَاتِ

عصمت (حفاظت) کی درخواست کرتے ہیں۔ تمام حرکات اور سکنات

وَالْکَلِمَاتِ وَالْاِرَادَاتِ وَالْخَطَرَاتِ

اور تمام کلمات اور ارادوں اور خطرات

مِنَ الظُّنُوْنِ وَالشُّکُوْکِ وَالْاَوْھَامِ

میں گمانوں سے اور شکوک سے اور وہموں سے

السَّاتِرَۃِ لِلْقُلُوْبِ عَنْ مُطَالَعَۃِ

جو دلوں کو مطالعہ غیب سے ڈھانپنے والے

الْغُیُوْبِ فَقَدِ ابْتُلِیَ الْمُؤْمِنُوْنَ وَ

ہیں۔ یقیناً ایمان والے ابتلا میں ڈالے گئے ہیں۔

زُلْزِلُوْا زِلْزَالًا شَدِیْدًا ۲ وَاِذْ

اور بہت شدید ہلائے گئے ہیں اور جب

یَقُوْلُ الْمُنٰفِقُوْنَ وَالَّذِیْنَ فِیْ قُلُوْبِھِمْ

منافق کہتے تھے اور وہ لوگ جن کے دلوں میں

مَّرَضٌ مَّا وَعَدَنَا اللّٰہُ وَرَسُوْلُہٗ اِلَّا

مرض ہے کہ ہم کو اللہ تعالیٰ نے اور اس کے رسول نے

● ۲- اس جگہ دائیں ہاتھ کی شہادت کی انگلی سے آسمان کی طرف اشارہ کریں۔

غُرُوْرًا ○ فَثَبِّتْنَا عَلٰى اُمُوْرِ الشَّرِيْعَةِ

دھوکے کا وعدہ دیا ہے۔ پس ہمیں امور شریعت پر ثابت قدم رکھیو۔

وَانْصُرْنَا عَلٰى جَمِيْعِ الْخَلَآئِقِ وَسَخِّرْ

اور ہمیں نصرت دیجیو۔ تمام مخلوقات کے اوپر اور اُس کے سمندر کو ہمارا

لَنَا هٰذَا الْبَحْرَ كَمَا سَخَّرْتَ الْبَحْرَ

فرماں بردار کرے جیساکہ آپ نے سمندر فرماں بردار کیا تھا

لِسَيِّدِنَا مُوْسٰى عَلَيْهِ السَّلَامُ وَسَخَّرْتَ

واسطے ہمارے سردار موسیٰ علیہ السلام کے۔ اور جیساکہ فرمانبردار

النَّارَ لِسَيِّدِنَا اِبْرَاهِيْمَ عَلَيْهِ السَّلَامُ

کیا تھا آگ کے واسطے ہمارے سردار حضرت ابراہیم علیہ السلام کے

وَسَخَّرْتَ الْجِبَالَ وَالْحَدِيْدَ لِسَيِّدِنَا

اور جیساکہ فرمانبردار کیا تھا۔ لوہے اور پہاڑوں کو واسطے ہمارے

دَاؤُدَ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَسَخَّرْتَ الرِّيَاحَ

سردار حضرت داؤد علیہ السلام کے اور جیساکہ فرمانبردار کیا تھا تمام ہواؤں

وَالشَّيٰطِيْنَ وَالْجِنَّ وَالْاِنْسَ لِسَيِّدِنَا

کو اور شیطانوں کو اور جنوں کو اور انسانوں کو واسطے ہمارے سردار

سُلَيْمٰنَ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَسَخَّرْتَ الْمُلْكَ

حضرت سلیمان علیہ السلام کے اور جیساکہ فرمانبردار کیا تھا۔ ملک اور

• ۳۔ تین بار پڑھیں۔ • ۴۔ تین بار پڑھیں۔

• ۵۔ جس وقت لفظ هٰذَا کہیں مقصد کو دل میں لائیں۔



وَالْمَلَكُوْتَ وَالْعَوَالِمَ كُلَّهَا لِسَيِّدِنَا

ملکوت۔ اور تمام عالموں کو واسطے ہمارے سردار اور

وَنَبِيِّنَا وَشَفِيْعِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ

نبی ہمارے اور شفاعت کرنے والے اور مولا ہمارے محمد

عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ وَرَحْمَةُ

کے ان پر درود اور سلام اور اللہ کی رحمت

اللهِ وَبَرَكَاتُهٗ وَسَخِّرْ لَنَا كُلَّ وَزِيْرٍ

اور برکتیں ہوں اور فرماں بردار کر دیجیو وزیر

وَّاَمِيْرٍ وَّرَعِيَّةٍ وَّسَخِّرْ لَنَا كُلَّ بَرٍّ

اور امیر اور رعیت اور فرماں بردار کر دیجیو ہمارے واسطے

وَّفَاسِقٍ وَّفَاجِرٍ وَّسَخِّرْ لَنَا كُلَّ

نیکو کار اور فاسق اور فاجر۔ اور فرماں بردار کر دیجیو ہمارے واسطے

بَحْرٍ هُوَ لَكَ فِي الْاَرْضِ وَالسَّمَآءِ وَ

اپنے تمام سمندر جو کچھ زمین اور آسمان اور

الْمُلْكِ وَالْمَلَكُوْتِ وَبَحْرِ الدُّنْيَا

ملک اور ملکوت اور دنیا کے سمندر

وَبَحْرِ الْاٰخِرَةِ ط وَسَخِّرْ لَنَا كُلَّ شَيْءٍ

اور آخرت کے سمندر اور فرماں بردار کر دے ہمارے واسطے تمام اشیاء

يَا مَنْ بِيَدِهٖ مَلَكُوْتُ كُلِّ شَيْءٍ وَّاِلَيْهِ

کو اے وہ ذات کہ اسی کے قبضہ میں ہے۔ حکومت تمام اشیاء کی اور اسی

تُرْجَعُوْنَ بِحَقِّ كٓهٰيٰعٓصٓ ٦ اُنْصُرْنَا

کی طرف بازگشت ہے ۔ برکت کاف ہا یا عین صاد ہمیں نصرت دیجیے

كٓهٰيٰعٓصٓ ٧ اُنْصُرْنَا كٓهٰيٰعٓصٓ ٨

کاف ہا یا عین صاد ہمیں نصرت دیجیے کاف ہا یا عین صاد

اُنْصُرْنَا ٩ فَاِنَّكَ خَيْرُ النَّاصِرِيْنَ ○

ہمیں نصرت دیجیے کیونکہ آپ سب سے بہترین نصرت دینے والے ہیں ۔

وَافْتَحْ لَنَا فَاِنَّكَ خَيْرُ الْفَاتِحِيْنَ ○

اور ہمیں فتح دیجیے کیونکہ آپ سب سے بہترین فتح دینے والے ہیں

وَاغْفِرْ لَنَا فَاِنَّكَ خَيْرُ الْغَافِرِيْنَ ○

اور ہمیں بخش دیجیے کیونکہ آپ سب سے بہترین بخشنے والے ہیں ۔

وَارْحَمْنَا فَاِنَّكَ خَيْرُ الرّٰحِمِيْنَ ○

اور ہم پر رحم فرمانا کیونکہ آپ سب سے بہترین رحم فرمانے والے ہیں ۔

وَارْزُقْنَا فَاِنَّكَ خَيْرُ الرّٰزِقِيْنَ ○

اور ہمیں رزق دیجیے کیونکہ آپ بہترین رزق دینے والے ہیں

وَاحْفَظْنَا فَاِنَّكَ خَيْرُ الْحٰفِظِيْنَ ○

اور ہماری حفاظت فرمائیں ۔ کیونکہ آپ سب سے بہترین حفاظت کرنیوالے ہیں ۔

● ٦ دونوں ہاتھوں کی انگلیاں چھنگلوں کی طرف بالترتیب بند کریں ۔

● ٧ دونوں ہاتھوں کی انگلیاں بالترتیب اسی طرح کھول دیں ۔

● ٨ حسبِ سابق دونوں ہاتھوں کی انگلیاں بند کر دیں ۔

● ٩ حسبِ سابق دونوں ہاتھوں کی انگلیاں کھول دیں ۔



وَاهْدِنَا وَنَجِّنَا مِنَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ١ ○

اور ہمیں راہ دکھانا اور نجات دینا ظالموں کی قوم سے ۔

وَهَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ رِيْحًا طَيِّبَةً

اور عنایت فرمائیں اپنے پاس سے اچھی ہو ۔

كَمَا هِيَ فِيْ عِلْمِكَ وَانْشُرْهَا عَلَيْنَا مِنْ

جیسی کہ وہ آپکے علم میں ہے ۔ اور پھیلا دے اس کو ہم پر اپنی

خَزَائِنِ رَحْمَتِكَ ٢ يَا وَهَّابُ يَا وَهَّابُ

رحمت کے خاص خزانوں سے اے دینے والے اے دینے والے

يَا وَهَّابُ يَا وَهَّابُ يَا وَهَّابُ يَا وَهَّابُ

اے دینے والے اے دینے والے اے دینے والے اے دینے والے

يَا وَهَّابُ وَاحْمِلْنَا بِهَا حَمْلَ الْكَرَامَةِ

اے دینے والے اور ہمیں لے چل اس کے ذریعہ سے لے جانا عزت کا

مَعَ السَّلَامَةِ وَالْعَافِيَةِ فِي الدِّيْنِ وَ

ساتھ سلامتی کے اور عافیت کے دین میں اور

الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ط اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ

دنیا اور آخرت کے بیشک آپ ہر چیز پر قادر

قَدِيْرٌ ○ اَللّٰهُمَّ يَسِّرْ لَنَا اُمُوْرَنَا

ہیں ۔ اے اللہ ہمارے لئے تمام کاموں کو آسان فرما دے ۔

● ١ وَاهْدِنَا تا الظّٰلِمِيْنَ تین بار پڑھ کر ہاتھ پر دم کر کے منہ پر پھیریں ۔

● ٢ وَانْشُرْهَا تا رَحْمَتِكَ تک تین بار پڑھیں اور نظر آسمان کی طرف اٹھائیں

مَعَ الرَّاحَةِ لِقُلُوْبِنَا وَاَبْدَانِنَا وَالسَّلَامَةِ

ساتھ راحت کے ہمارے دلوں اور بدنوں کے اور سلامتی

وَالْعَافِيَةِ فِيْ دِيْنِنَا وَدُنْيَانَا وَكُنْ لَّنَا

اور عافیت کے دین میں اور دنیا میں۔ اور آپ ہوں ہمارے

صَاحِبًا فِيْ سَفَرِنَا وَخَلِيْفَةً فِيْ اَهْلِنَا وَ

ساتھی ہمارے سفر میں اور ہمارے بعد حفاظت فرمانے والے ہمارے اہل و

مُعِيْنًا وَّحَامِيًا فِيْ حَضَرِنَا وَاطْمِسْ

عیال کے اور مدد فرمانے والے اور حمایت فرمانے والے ہمارے گھر کے اور ہمارے دشمنوں

عَلٰى وُجُوْهِ اَعْدَآئِنَا ۳ وَامْسَخْهُمْ

کے منہ بگاڑ دے اور مسخ کردے انکو

عَلٰى مَكَانَتِهِمْ ۴ فَلَا يَسْتَطِيْعُوْنَ الْمُضِيَّ

انکی جگہوں پر پھر وہ طاقت نہ رکھیں ہم پر گذر کی

وَلَا الْمَجِيْءَ اِلَيْنَا وَلَوْ نَشَآءُ

اور نہ ہی ہماری طرف چلنے کی۔ اور اگر ہم چاہیں مٹادیں

لَطَمَسْنَا عَلٰٓى اَعْيُنِهِمْ فَاسْتَبَقُوا

انکی آنکھوں کو پس وہ بھٹک جائیں گے۔

الصِّرَاطَ فَاَنّٰى يُبْصِرُوْنَ ○ وَلَوْ

راہ سے پس کہاں سے دیکھ سکتے ہیں۔ اور اگر ہم چاہیں

۳ ● وَاطْمِسْ سے اَعْدَآئِنَا تک تین بار پڑھیں مقہوری اعداء کا خیال رکھیں، دایاں ہاتھ زمین پر زور سے ماریں۔ ۴ ● وَامْسَخْهُمْ عَلٰى مَكَانَتِهِمْ کو تین بار پڑھ کر مقہوری اعداء کا تصور کرکے بایاں ہاتھ زور سے زمین پر ماریں۔



لَنَشَآءُ لَمَسَخْنٰهُمْ عَلٰى مَكَانَتِهِمْ

مسخ کردیں۔ اُن کو اُن کی جگہ پر

فَمَا اسْتَطَاعُوْا مُضِيًّا وَّلَا يَرْجِعُوْنَ ○

پس نہ طاقت رکھیں وہاں سے چلنے کی اور نہ واپس جانے کی

يٰسٓ يٰسٓ يٰسٓ ○ وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ ○

یٰسٓ یٰسٓ یٰسٓ قسم ہے قرآن حکیم کی

اِنَّكَ لَمِنَ الْمُرْسَلِيْنَ ○ عَلٰى صِرَاطٍ

بیشک آپ مرسلین میں سے ہیں سیدھے راستے پر

مُّسْتَقِيْمٍ ○ تَنْزِيْلَ الْعَزِيْزِ الرَّحِيْمِ ○

بھیجے ہوئے بہت ہی غالب اور رحیم کے

لِتُنْذِرَ قَوْمًا مَّآ اُنْذِرَ اٰبَآؤُهُمْ فَهُمْ

تاکہ آپ اس قوم کو ڈرائیں۔ جن کے آباء و اجداد ڈرائے نہیں

غٰفِلُوْنَ ○ لَقَدْ حَقَّ الْقَوْلُ عَلٰٓى

گئے پس وہ غافل ہیں۔ سچا ثابت ہو چکا ہے (اللہ تعالیٰ) کا قول۔

اَكْثَرِهِمْ فَهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ○ اِنَّا

ان میں سے اکثر پر پس وہ ایمان نہیں لائیں گے۔ تحقیق

جَعَلْنَا فِيْٓ اَعْنَاقِهِمْ اَغْلٰلًا فَهِيَ اِلَى

ہم نے ڈالے ہوئے ہیں انکی گردنوں میں طوق پس وہ پہنچے

الْاَذْقَانِ فَهُمْ مُّقْمَحُوْنَ ○ وَجَعَلْنَا

ہوئے ہیں انکی ٹھوڑیوں تک پس وہ سر اونچا رکھے ہوئے ہیں اور ہم نے

مِنْ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ سَدًّا وَّمِنْ
بنادی ایک دیوار اُنکے آگے اور اُنکے پیچھے ایک دیوار
خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَيْنٰهُمْ فَهُمْ لَا
پس ہر طرف سے ڈھانک دیا اُنکو پس دیکھ نہیں
يُبْصِرُوْنَ ۵ ○ شَاهَتِ الْوُجُوْهُ ۶ وَعَنَتِ الْوُجُوْهُ
سکتے ۔ بدشکل ہو جائیں منہ دشمنوں کے اور دشمنوں کے منہ ذلیل
لِلْحَيِّ الْقَيُّوْمِ ۷ وَقَدْ خَابَ مَنْ حَمَلَ
ہو گئے ہمیشہ زندہ قائم رہنے والے کے سامنے اور تحقیق وہ گھاٹے میں رہا
ظُلْمًا طٰسٓ ○ طٰسٓمٓ ○ حٰمٓ ○
جس نے ظلم کو اُٹھا لیا ۔ طٰس ۔ طٰسم ۔ حٰم
عٓسٓقٓ ○ مَرَجَ الْبَحْرَيْنِ يَلْتَقِيٰنِ
عٓسق اس نے چلا دیئے دو سمندر جو ایک ساتھ بہتے ہیں
بَيْنَهُمَا بَرْزَخٌ لَّا يَبْغِيٰنِ ○ حٰمٓ حٰمٓ
اُن کے درمیان پردہ ہے ۔ ایک دوسرے پر زیادتی نہیں کرتے حٰم حٰم
حٰمٓ حٰمٓ ۸ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حُمَّ الْاَمْرُ
حٰم حٰم حٰم حٰم حٰم مدد دیا گیا کام

۵ وَجَعَلْنَا سے يُبْصِرُوْنَ تک تین بار پڑھ کر دائیں ہاتھ کا مکہ بنا کر زمین پر دشمن کی تباہی کا تصور کر کے ماریں ۔
۶ شَاهَتِ الْوُجُوْهُ تین بار پڑھ کر بائیں ہاتھ کا مکہ بنا کر زمین پر دشمن کی بربادی کا تصور کر کے ماریں ۔
۷ وَعَنَتِ سے الْقَيُّوْمِ تک تین بار پڑھیں ۔
۸ پہلے حٰمٓ پر آگے پھونک ماریں ۔ دوسرے پر پیچھے تیسرے پر دائیں اور چوتھے پر بائیں ۔ پانچویں پر اوپر اور چھٹے پر نیچے اور ساتویں پر دونوں ہاتھوں پر دم کر کے چہرے پر اور تمام جسم پر پھیریں ۔



وَجَآءَ النَّصْرُ فَعَلَيْنَا لَا يُنْصَرُوْنَ ○
اور آ گئی نصرت پس ہم پر دشمن فتح نہ پا سکیں گے
حٰمٓ ○ تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ
حٰم ۔ اس کتاب کا اُتارنا اللہ کی طرف سے جو بڑا غالب
الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ ○ غَافِرِ الذَّنْبِ
اور دانا ہے ۔ بخشنے والا گناہوں کا ۔
وَقَابِلِ التَّوْبِ شَدِيْدِ الْعِقَابِ
اور توبہ قبول کرنے والا ۔ سخت عذاب کرنے والا ۔
ذِي الطَّوْلِ ط لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ط
بڑے اختیار والا ۔ اس کے سوا کوئی معبود نہیں
اِلَيْهِ الْمَصِيْرُ ○ بِسْمِ اللّٰهِ بَابُنَا
ہم کو اس کی طرف پلٹنا ہے ۔ بسم اللہ ہمارا دروازہ ہے ۔
تَبَارَكَ حِيْطَانُنَا يٰسٓ سَقْفُنَا
تبارک ہماری چار دیواری ہے ۔ یٰس ہماری چھت ہے
كٓهٰيٰعٓصٓ كِفَايَتُنَا ۹ حٰمٓ عٓسٓقٓ ۱۰
کھیعص ہماری کفایت ہے ۔ حم عسق
حِمَايَتُنَا اٰمِيْن ۱۱ فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ
ہماری حمایت ہے ۔ آمین پس عنقریب کفایت کریگا اللہ تعالیٰ

۹ دائیں ہاتھ کی انگلیاں چھنگلی سے شروع کر کے بالترتیب بند کریں ۔
۱۰ بائیں ہاتھ کی انگلیاں انگوٹھے سے شروع کر کے بالترتیب بند کریں ۔
۱۱ الخ ۔ تین بار کہیں ۔

وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝ ١٢

اور وہ سننے والا جاننے والا ہے۔

سِتْرُ الْعَرْشِ مَسْبُوْلٌ عَلَيْنَا وَ

عرش کا پردہ ہم پر تانا ہوا ہے اور

عَيْنُ اللّٰهِ نَاظِرَةٌ اِلَيْنَا بِحَوْلِ اللّٰهِ

اللہ تعالیٰ کی نظر ہمیں دیکھ رہی ہے۔ اللہ تعالیٰ کی مدد

وَقُوَّتِهٖ لَا يَقْدِرُ اَحَدٌ عَلَيْنَا

سے اور اسکی قدرت سے ہم پر کوئی بھی قابو نہ پا سکے۔

وَاللّٰهُ مِنْ وَّرَآئِهِمْ مُّحِيْطٌ ۝

اور اللہ تعالیٰ ان کے ارد گرد محیط ہے۔

بَلْ هُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِيْدٌ فِيْ لَوْحٍ

بلکہ وہ قرآن مجید ہے۔ درمیان لوح محفوظ

مَّحْفُوْظٍ ۝ فَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا ١٣

کے۔ پس اللہ تعالیٰ بہترین نگہبان ہے۔

وَهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ۝ اِنَّ

اور وہ بہت مہربان ہے مہربانی فرمانے والا۔ یقیناً

وَلِیِّ‌ۧ اللّٰهُ الَّذِيْ نَزَّلَ الْكِتٰبَ وَ

میرا کارساز اللہ تعالیٰ ہے۔ جس نے کتاب کو نازل فرمایا اور

١٢ فسیکفیکھم سے علیم تک تین بار پڑھیں۔ اور دونوں ہاتھوں کی انگلیاں کھول دیں۔

١٣ تین بار پڑھیں۔



هُوَ يَتَوَلَّى الصّٰلِحِيْنَ ۝ فَاِنْ تَوَلَّوْا

۔۔ دکرنے والا ہے نیکوں کی۔ پس پھر جائیں گے۔

فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ٥

پس کہو مجھے اللہ تعالیٰ کافی ہے۔ نہیں کوئی معبود مگر وہی

عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ

اسی پر بھروسہ ہے مجھے اور وہی ہے رب عرش عظیم کا

الْعَظِيْمِ ۝ ٦ بِسْمِ اللّٰهِ الشَّافِيْ

اللہ تعالیٰ کے نام سے جو شافی ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الْكَافِيْ بِسْمِ اللّٰهِ الْمُعَافِيْ

اللہ تعالیٰ کے نام سے جو کافی ہے۔ اللہ تعالیٰ کے نام سے جو عفو

بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَيْءٌ فِي

و در گزر کرنے والا۔ اللہ تعالیٰ کے نام سے کہ نہیں ضرر پہنچاتی اسکے نام کے ساتھ

الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ وَهُوَ

ہوتے ہوئے کوئی شے۔ زمین میں اور نہ آسمان میں اور وہ

السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝ ٧ وَلَا حَوْلَ وَلَا

سننے والا جاننے والا ہے۔ اور نہیں ہے طاقت اور نہ

٥ حسبی سے الا ھو تک تین بار پڑھیں۔

٦ توکلت سے العظیم تک تین بار پڑھیں۔

٧ وھو السمیع العلیم تین بار پڑھیں۔

قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ۝

قوت مگر اللہ کے ساتھ جو برتر اور بزرگ ہے ۔

وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ

اور رحمت نازل ہو اللہ تعالیٰ کی اوپر نیک خلق

مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ وَ اَصْحَابِهٖ

محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر اور آپ کی آل اور اصحاب پر

اَجْمَعِيْنَ ۝ بِرَحْمَتِكَ يَا

اپنی رحمت سے اے مہربان

اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ۝

زیادہ مہربانوں کے

۔ لا حول سے العظیم تک تین بار پڑھیں ۔

# دیسی ادویات

# سے

# امراض کا علاج

# حیض

**بندش حیض** مرکی نوشادر ۔ لونگ ۔ ہر ایک تین ماشہ، بیروزہ قندسیاہ کہنہ ہر ایک پانچ تولہ ۔

تیاری: قندسیاہ کو آگ پر گرم کریں ۔ اس میں بیروزہ شامل کریں ۔ جب پکنے لگے اُتارلیں ۔ اور اس میں باقی ادویات باریک کی ہوئی شامل کر لیں ۔ سرد ہونے پر بتیاں تیار کریں ۔

دایہ سے صبح شام ایک ایک بتی رحم میں رکھوائیں ۔ حیض کھل کر اور بلا تکلیف آئیں گے ۔

دیگر: مغز تخم خربوزہ ۔ تخم کلفی ۔ تخم خیارین ۔ تخم کاسنی ہر ایک ایک تولہ مرکی دارچینی ۔ سونف ۔ ہر ایک چھ ماشہ زعفران کشتہ فولاد ہر ایک تین ماشہ دیسی کھانڈ چار تولہ ۔

تیاری: سب ادویات کو پیس کر کشتہ فولاد اور کھانڈ ملا دیں ۔

آٹھ ماشے سفوف روزانہ حیض سے دس بارہ دن پہلے دینا شروع کریں بندش حیض ۔ کمی خون اور حیض کی بے قاعدگی کیلئے لاجواب ہے ۔

دیگر: قلمی شورہ ۔ جوکھار ۔ ریوند خطائی ۔ زیرہ سفید ۔ ہر ایک ایک تولہ

تیاری: سب ادویات کو پیس کر ڈڈ تولہ دیسی کھانڈ ملا دیں ۔

حیض سے چار پانچ روز پہلے روزانہ چھ ماشہ ہمراہ تازہ پانی دیں ۔

دیگر: ایک تولہ ایلوا ۔ ہینگ ۔ مرکی ۔ ہیرا کسیس ۔ جند بیدستر ۔ زعفران ، ہر ایک چھ ماشہ لیں ۔

تعمیل ترکیب: تمام چیزوں باریک کر کے پانی کی مدد سے جنگلی بیر برابر گولیاں

بنالیں۔ حیض سے سات آٹھ دن پہلے صبح شام ایک گولی ہمراہ دودھ
کھلادیں۔
حیض کھل کر اور بلا تکلیف جاری ہو گا۔

**دیگر:۔** بادیاں۔ تخم السی ہر ایک چار ماشہ۔ تخم خربوزہ۔ بیخ اذخر ہر ایک تین ماشہ
تیاری۔ ایک پاؤ میں جوش دیں۔ اُسکے بعد پانی چھان لیں۔ اور تین تولے
شربت بزوری ملاکر صبح شام دوران حیض پلادیں۔ درد بھی دُور ہو گا۔ اور حیض
کا خون کھل کر آئے گا۔

## کثرت حیض

الائچی خورد چھ ماشہ۔ آملہ خشک ایک تولہ۔ چھلکا جامن ایک تولہ۔ پرانے ٹاٹ کی راکھ
چھ ماشے۔ کوزہ مصری تین تولہ۔

**تیاری:۔** ان سب اشیاء کو باریک پیس کر دن میں دو (۲) مرتبہ پانی کے ہمراہ دیں
ہر ایک خوراک چھ ماشہ۔

## دیگر

کیلے کے پتوں کی راکھ چھ ماشہ۔ پرانے ٹاٹ کی راکھ چھ ماشہ۔ پرانے منج کی راکھ
چھ ماشے۔ پرانے چمڑے کی راکھ چھ ماشے۔ گندم کے دانوں کی راکھ ایک تولہ
دیسی کھانڈ دو تولے۔

**تیاری:۔** ان سب کو باریک پیس کر ہر روز چھ ماشہ پانی کے ہمراہ دیں۔
کثرت حیض کا لاجواب علاج ہے۔ اس دوا کے استعمال سے پرنالے کی طرح
بہتا خون بند ہو گا۔

**دیگر:۔** اسگند ناگوری ایک تولہ۔ کرکس چھ ماشہ۔ مغز کدو نو ماشہ۔



الائچی خورد چھ ماشہ۔ کھتہ سفید
مازو چھ ماشے۔ رال چھ ماشہ۔ طباشیر چھ ماشہ۔
چھ ماشہ۔ کوزہ مصری تین تولے۔

**تیاری:۔** ان سب ادویات کو باریک پیس کر چھ چھ ماشے صبح شام کچی لسی کے
ہمراہ دیں۔
بفضل خدا تین یوم میں خون آنا بند ہو جائیگا۔

**دیگر:۔** ناگ کیسر چھ ماشہ۔ رسوت چھ ماشہ۔ سنگھاڑہ ایک تولہ۔ مازو نو ماشہ
موچرس چھ ماشہ۔ تخم خربوزہ نو ماشہ۔ گل ارمنی چھ ماشہ۔ پھٹکڑی بریاں چھ ماشہ
طباشیر چھ ماشہ۔ سب کو باریک پیس کر ملادیں۔
روزانہ صبح۔ دوپہر شام تین تین ماشہ بکری کے دودھ کے ہمراہ دیں۔

**دیگر:۔** مائیں خورد۔ سنگ جراحت۔ گیرو۔ پوست جامن۔ ہر ایک ہم وزن
سب ادویات کو پیس کر آپس میں ملادیں۔
خوراک تین ماشہ صبح شام ہمراہ تازہ پانی دیں۔ امراض حیض و نفاس اور خونی
دستوں کیلئے کثیر الاثر ہے۔

**دیگر:۔** کیلے کے پتوں کی راکھ۔ پرانے چمڑے کی راکھ۔ ہر ایک ایک تولہ
باریک پیس کر صبح شام دو دو (۲،۲) ماشے پانی کے ہمراہ دیں۔
حیض آنا بند ہو جائے گا۔

**دیگر:۔** طباشیر چھ ماشہ۔ چوہے کی مینگنیاں چھ ماشے۔ کھانڈ ایک تولہ ان
سب کو پیس کر مریضہ کو صبح شام تین تین ماشہ ہمراہ تازہ پانی دیں۔

**دیگر:۔** پھٹکڑی بریاں نو ماشہ۔ ملٹھی ایک تولہ۔ پرانے چمڑے کی راکھ ایک تولہ
کوزہ مصری دو (۲) تولہ۔ **تیاری:۔** ان سب ادویات کو باریک پیس کر صبح

شام چار چار ماشے شربت انجبار کے ہمراہ دیں۔

دیگر:۔ کمرکس چار تولے۔ گیرو۔ مغز تخم تمر ہندی ہر ایک دو(۲) تولہ

تیاری:۔ سب ادویات کو باریک پیس کر باہم ملا دیں۔ اور صبح شام چار ماشہ تازہ پانی کے ہمراہ دیں۔

## درد حیض

ست مصبر۔ مرمکی۔ ہر ایک دو(۲) تولہ۔ حلتیت نو ماشہ۔ کشتہ فولاد چھ ماشہ زعفران تین ماشہ۔

تیاری:۔ سب ادویات کو باریک پیس کر باہم ملا کر شہد کی مدد سے کالی مرچ کے برابر گولیاں بنالیں۔ اور مرض کی نوعیت کے مطابق استعمال کریں۔

درد حیض، ضعف جگر، بے قاعدگی حیض، کمر کے درد۔ خون کی کمی۔ اور ہسٹیریا کیلئے مفید ہے۔

دیگر:۔ سونٹھ چھ ماشہ۔ جوکھار چھ ماشہ۔ اجوائن۔ چار ماشہ۔ قلمی شورہ چھ ماشہ۔ سہاگہ بریاں چھ ماشہ۔ ریوند خطائی چھ ماشہ۔ کوزہ مصری اڑھائی تولہ۔ ان سب کو باریک پیس کر حیض آنے سے آٹھ دس دن پہلے تین تین ماشہ سفوف صبح۔ دوپہر شام۔ تا حیض استعمال کرائیں۔

حیض مکمل کر اور بلا تکلیف آئے گا۔

## سیلان الرحم (لیکوریا)

نبات سفید تین تولہ۔ سنگ جراحت۔ مازو۔ نخود بریاں۔ ہر ایک ایک تولہ چھ چھ ماشہ پانی کے ہمراہ دیں۔

دیگر:۔ مائیں خورد۔ گل پستہ۔ گل سپاری۔ مازو سبز۔ چینیا گوند۔ گوند ڈھاک ہر ایک ایک تولہ۔ کشتہ بیضہ مرغ۔ کشتہ قلعی۔ کشتہ مرجان ہر ایک تین ماشہ۔

تیاری:۔ تمام ادویات کو پیس کر تینوں کشتہ جات ملائیں۔ ہر روز تین ماشہ ایک پاؤ دودھ کے ہمراہ دیں۔

دیگر:۔ مکھانہ خشک چھ ماشہ۔ موصلی سفید چھ ماشہ۔ گل پستہ ایک تولہ۔ سپاری دکھنی ایک تولہ۔ مصطگی رومی چھ ماشہ۔ سنگ جراحت تین ماشہ۔ دارچینی چھ ماشہ۔ گل سرخ چھ ماشہ۔ مجیٹھ چھ ماشہ۔ گاؤ زبان نو ماشہ۔ زہر مہرہ خطائی تین ماشہ۔ سلاجیت مصفیٰ تین ماشہ۔ سمندر سوکھ ایک تولہ۔ طباشیر نو ماشہ۔ موچرس چھ ماشہ۔ ثعلب مصری ایک تولہ۔ خرفہ سیاہ ایک تولہ۔ بر بھوکا ایک تولہ۔ اندر جو شیریں چھ ماشہ۔ سنگھاڑہ خشک ایک تولہ۔ کوزہ مصری پانچ تولے

تیاری:۔ ان سب کو باریک پیس کر اس میں کشتہ مرجان تین ماشے کشتہ قلعی چھ ماشہ ملا دیں۔

ھیولضیہا:۔ کو صبح شام چھ چھ ماشہ دودھ کے ہمراہ دیں۔

دیگر:۔ الائچی خورد۔ تالمکھانہ۔ طباشیر۔ سفید موصلی۔ مصطگی رومی سب ایک ایک تولہ۔

تیاری:۔ ان سب دواؤں کو کوٹ کر حسب ضرورت مصری ملا دیں
صبح شام مریضہ کو پانی کے ساتھ دیں۔

دیگر۔ ــــ تخم حرمل اور مصری ایک ایک تولہ۔ کو باریک پیس کر سفوف
بنالیں۔ صبح دوپہر شام مریضہ کو دیں۔ خوراک ایک ماشہ دیں۔

دیگر۔ ــــ سفید موصلی تین تولہ۔ سفید رال تین تولہ۔ مصری تین تولہ
ان سب کو باریک سفوف بنالیں۔ صبح شام مریضہ کو چھ ماشہ ہمراہ دودھ
استعمال کرائیں۔

دیگر۔ ــــ خوب کلاں دو تولے۔ ناگ کیسر دو تولہ مصری
چار تولے۔
ان سب کا باریک سفوف بنالیں۔ اور صبح شام مریضہ کو چھ ماشہ
ہمراہ تازہ پانی دیں۔

دیگر۔ ــــ آملہ ایک تولہ۔ پھٹکری بریان چھ ماشہ۔ ملٹھی
نو ماشہ۔ دیسی کھانڈ دو تولے۔
ان سب کو باریک پیس کر سفوف بنالیں۔ اور صبح شام دو ماشے
ہمراہ دودھ دیں۔



دیگر۔ ــــ
دارچینی تین ماشے۔ چھالیہ ایک تولہ۔ طباشیر نو ماشے۔ ناگ کیسر
ایک تولہ۔ ثعلب مصری ایک تولہ۔ کوزہ مصری تین تولے۔
ان سب ادویات کو باریک سفوف بنالیں۔ صبح شام مریضہ کو
تین ماشے پانی کے ہمراہ دیں۔

دیگر۔ ــــ
سپاری چکنی ایک تولہ۔ ملٹھی چھ ماشے، گمرکس نو ماشے، کتیرہ گوند
ایک تولہ، گوند کیکر ایک تولہ، دیسی کھانڈ دو تولے،

تیاری:۔ ان سب کو باریک پیس کر سفوف بنالیں،
صبح شام مریضہ کو چھ ماشے عرق گاؤزبان کے ہمراہ دیں،
سیلان الرحم، اور کمر درد کیلئے مجرب ہے۔

دیگر۔ ــــ
زیرہ سفید چار ماشے، گل سپاری دو تولے، سفید رال ایک تولہ
طباشیر چھ ماشہ، تالمکھانہ نو ماشے، کوزہ مصری تین تولے
ان سب ادویات کو کوٹ کر باریک کریں۔
صبح شام چھ ماشے ہمراہ شیر گاؤ کے دیں، ان شاء اللہ
فائدہ ہوگا۔

دیگر۔

پوست انار اور چھالیہ کو ہم وزن باریک پیس لیں،
صاف باریک کپڑے میں اس کو حسب ضرورت باندھ کر پوٹلی
بنا کر رات کو سونے سے پہلے رحم میں رکھیں۔ صبح اس پوٹلی کو
نکال کر پھینک دیں،
اسی طرح چند روز پوٹلیاں رکھنے سے رحم خشک ہو جائیگا۔

دیگر۔

ثعلب مصری ایک تولہ۔ الائچی خورد چھ ماشے، سفید صندل چھ ماشہ
گل سپاری دو تولے۔

تیاری:۔ ان سب ادویات کو کوٹ کر کشتہ بیضہ مرغ چھ ماشے اور
کوزہ مصری تین تولے میں حل کر کے مریضہ کو صبح شام چار
ماشے ہمراہ دودھ دیں،

دیگر۔

لودھ پٹھانی، چنیا گوند، سونف، تخم کاسنی ہر ایک ایک تولہ،
کشتہ عقیق دو ماشے۔

تیاری:۔ سب چیزوں کو باریک پیس کر ان میں کشتہ عقیق



ملالیں۔
صبح شام چھ ماشے ہمراہ شربت انار دیں۔
سیلان الرحم اور کثرت حیض کیلئے مفید ہے۔

دیگر۔

طباشیر، مصطگی رومی، مازو خشک، گل دھاوا، گل سپاری
مائیں خورد، آملہ خشک، گوند کیکر، سب ایک ایک تولہ

تیاری:۔ سب ادویات کو باریک پیس کر پانچ تولے مصری ملائیں،
صبح شام آٹھ ماشے دودھ کے ہمراہ دیں۔

دیگر۔

گل پستہ، گل دھاوا، گل سپاری، ہر ایک ایک تولہ، گل ارمنی،
گوکھرو، گوند ڈھاک، ہر ایک چھ ماشہ،
سب ادویات کو باریک سفوف بنا کر تین تولہ کھانڈ ملالیں۔ صبح شام
چھ ماشے ہمراہ دودھ استعمال کریں۔

دیگر۔

موصلی سفید، خولنجاں، گل دھاوا، لودھ پٹھانی، گل سپاری، ہر ایک ایک
تولہ، موچرس، کمرکس، گوند ڈھاک، ہر ایک نو ماشہ، مائیں خورد کلاں

الائچی خورد، طباشیر، ہر ایک چھ ماشہ،
تمام ادویات کو کوٹ کر سفوف بنالیں۔ اور ایک پونڈ دیسی گھی میں
انہیں بھونیں، ڈیڑھ پاؤ چینی ملا کر اتاریں۔ معجون تیار ہے۔
صبح شام ایک تولہ استعمال کریں،

### دیگر۔

پرانے چمڑے کا جوتا دھو کر خشک کرلیں، پھر اس کو آگ میں جلائیں۔
اور اُس کو باریک پیس کر محفوظ کرلیں۔ روزانہ دُو (۲) رتی ہمراہ بالائی
دیویں۔

### دیگر۔

ستا ماز د صبح شام ایک رتی بالائی ھمراہ دیویں۔

## اسقاط حمل

برگ ببول دس تولہ، کو نصف سیر پانی میں پکائیں۔ نصف پانی رہ جانے
کے بعد ولائتی کھانڈ ملا کر پلائیں۔
دوران حمل خون آنے کو مفید ہے۔



### دیگر۔

گیرو، گل ببول، مجیٹھ، سفوف، ہرمچی، سفید صندل، ہر ایک ایک تولہ
الائچی کلاں چار ماشہ،

تیاری:۔ سب ادویات کو باریک پیس کر مصری تین تولے ملائیں۔
صبح شام دو ماشہ ہمراہ پانی دیں۔

### دیگر۔

مروارید، ناسفتہ دُو (۲) ماشہ، گل نیلوفر دُو (۲) تولہ، چوک گنڈھی دو تولہ
مروارید کو لیموں کے پانی میں کھرل کریں۔ اسکے بعد گل نیلوفر اور
چوک گنڈھی باریک کر کے اس میں حل کریں۔ پانی کی مدد سے
کالی مرچ برابر گولیاں بنالیں۔
ایک گولی روزانہ ہمراہ پانی استعمال کریں۔ حیض کے دنوں میں گولیاں استعمال
نہ کریں۔ دوران حمل بھی علاج جاری رکھیں۔
انشاءاللہ حمل اسقاط نہیں ہوگا۔ اور اولاد نرینہ ہوگی۔

## حفاظت حمل

زعفران چھ ماشہ۔ برادہ دندان فیل دُو (۲) تولے۔ زیرہ سفید نو ماشے
الائچی خورد سبز ایک تولہ، مائیں خورد۔ گیرو چھ چھ ماشے۔ سنگ جراحت
چھ ماشے، کوزہ مصری دُو (۲) تولے،

تیاری :- اِن ادویات کو باریک کوٹ کر، صبح شام دودھ کے ہمراہ خوراک چھ ماشے دیں۔

اگر اسقاط کی علامات شدید ہوں۔ تو دن تین بار بھی دوا استعمال ہو سکتی ہے۔

## حاملہ کی بدہضمی کیلئے چورن



سونف تین ماشے، چاروں نمک تین ماشے۔ ٹاٹری ایک ماشہ۔ کالی مرچ چھ ماشے۔ کوزہ مصری ایک تولہ۔ اِن سب کو باریک پیس کر حسب ضرورت استعمال کریں۔

## بانجھ پن

برادہ دندان فیل چار تولے۔ زعفران تین ماشہ۔ طباشیر نو ماشے سونٹھ چھ ماشے۔ الائچی خورد ایک تولہ، تخم کونج چھ ماشہ۔ ریشہ پیپل چھ ماشہ۔ ریش برگد چھ ماشہ۔ کالی ہڑ ایک تولہ۔ قند سیاہ دو تولہ۔

تیاری :- اِن ادویات کو باریک پیس کر مریضہ کو صبح شام چھ ماشے پانی کے ہمراہ بعد فراغت حیض استعمال کرائیں۔

اور خاوند سے ہم بستر ہو۔ انشاءاللہ بفضل خدا حمل قرار پائے گا۔



دیگر :- مائیں خورد ایک تولہ، ناگ کیسر ایک تولہ۔ زعفران چھ ماشہ قند سیاہ ایک تولہ۔

تیاری :- اِن سب ادویات کو باریک پیس لیں۔ مریضہ کو روزانہ چھ ماشے ہمراہ پانی استعمال کرائیں۔ پھر خاوند سے ہمبستر ہو۔

دیگر •

طباشیر ایک تولہ، برادہ دندان فیل تین تولہ، تخم شونگی ایک تولہ، کوزہ مصری ایک تولہ،

تیاری :- سب ادویات کو باریک پیس کر صبح شام ہر روز نو ماشے ہمراہ دودھ استعمال کریں۔ اور مریضہ خاوند کے ساتھ ہم بستر ہو۔ انشاءاللہ حمل قرار پائیگا۔

دیگر • برادہ داندان فیل دس ماشہ،

تیاری :- برادہ کو اچھی طرح باریک پیس لیں۔

حیض کے غسل سے فارغ ہونے کے بعد عورت کو روزانہ صبح دو ماشے پانچ روز تک دیں۔ اِس کے بعد میاں بیوی اکھٹے ہوں۔

بفضل خدا حمل قرار پائے گا۔

دیگر • ریشہ پیپل۔ ریش برگد، قند سیاہ کہنہ ہر ایک (۲) دو تولہ،

تیاری:۔ پیپل اور برگد کی ریشہ کو باریک پیس کر قند سیاہ اس میں ملائیں۔

غسل حیض کے بعد ہر روز صبح شام تین روز تک ایک تولہ دودھ کے ہمراہ استعمال کریں۔

دوا کے بعد میاں بیوی اکٹھے ہوں۔ انشاءاللہ بفضل خدا حمل قرار پائیگا۔

## دیگر۔

مصطگی رومی۔ گل دھاوا۔ گل سرخ، لونگ، دارچینی، ہر ایک چھ ماشہ زعفران جوزبوا، افیون ہر ایک دو ماشہ مشک خالص دو رتی۔

تیاری:۔ سب ادویات کو باریک پیس کر پرانی قند سیاہ ملا کر جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنالیں۔

حیض کے غسل سے فراغت کے بعد سات روز تک مریضہ کو روزانہ ایک گولی ہمراہ پانی دیں۔

اس کے بعد میاں بیوی اکٹھے ہوں۔ انشاءاللہ حمل قرار پائے گا

## دیگر۔

برگ بھنگ آٹھ ماشے، افیون، زعفران ہر ایک چار ماشہ، مشک خالص آٹھ رتی، لونگ چودہ عدد سپاری دکنی بارہ عدد، جائفل چار عدد



قند سیاہ کہنہ ایک تولہ،

تیاری:۔ چنے کے برابر گولیاں بنالیں۔ غسل حیض کے بعد صبح شام ایک گولی دیں۔
انشاءاللہ پہلے مہینے حمل ہوگا۔

## دیگر۔

برادہ دندان فیل چار تولے۔ ریشہ پیپل۔ ریشہ برگد۔ ہر ایک ڈیڑھ تولہ طباشیر۔ الائچی خورد ہر ایک ایک تولہ۔

تیاری:۔ سب کو باریک سفوف کریں۔ چار ماشہ ہمراہ دودھ بعد از فراغت غسل حیض سات روز تک دیں۔



# ہسٹیریا

فلفل دراز۔ زنجبیل ہر ایک ایک تولہ۔ نوشادر، ہینگ۔ ہر ایک چھ ماشہ گھیکوار کے پانی کی مدد سے چنے کے برابر گولیاں بنا کر روزانہ تین یا تین گولیاں تازہ پانی کے ہمراہ دیں۔ انشاءاللہ فائدہ ہوگا۔

## دیگر۔

ہینگ چار ماشہ، کونین چار ماشہ، اجوائن خراسانی چار ماشہ۔ کافور چھ ماشہ

تیاری:۔ سب ادویات کو باریک پیس کر بقدر نخود گولیاں بنا کر مریضہ کو صبح شام دوپہر ایک ایک گولی استعمال کریں۔

### دیگر

اجوائن خراسانی تین تولے۔ مرمکی ہینگ ہر ایک ایک تولہ۔ گندھک جند بید ستر۔ ہر ایک چھ ماشے۔ زعفران تین ماشہ۔

تیاری:۔ سب ادویات کو باریک سفوف بنا کر آب گھیکوار کی مدد سے چنے کے برابر گولیاں بنالیں۔

صبح شام ایک ایک گولی ہمراہ پانی دیں۔ ہسٹیریا کیلئے لاجواب دوا ہے۔

## پستانوں کا ڈھیلاپن

کافور ایک تولہ۔ آم کی گٹھلی ایک عدد۔ سفید پھٹکڑی ایک تولہ،

تیاری:۔ ان سب کو پیس کر پانی میں لئی بنا کر چند دن چھاتیوں پر مہندی کی طرح لگائیں۔

چھاتیاں سخت اور گول ہو جائیں گی۔



## سُرعت انزال

پھٹکڑی آدھ پاؤ، افیون تین ماشے،

تیاری:۔ لوہے کے توے پر پھٹکڑی باریک کر کے بچھا دیں۔ اس کے اوپر افیون رکھ کر اس کے اوپر بقایا ایک چھٹانک پھٹکڑی باریک ڈال دیں۔

توے کے نیچے آگ جلا دیں۔ جب نچلی پھٹکڑی شگفتہ ہو جائے۔ تو اس کو الٹا دیں۔ یعنی شگفتہ پھٹکڑی والا حصّہ اوپر کر دیں۔ جب یہ بھی شگفتہ ہو جائے۔ تو اس باریک پیس کر محفوظ کر لیں۔

خوراک:۔ دو رتی تازہ پانی یا کسی دیگر مناسب چیز کے ہمراہ دیں

سُرعت انزال، جریان، احتلام، سیلان الرحم، پیچش اور دستوں کیلئے سریع الاثر ہے۔

### دیگر

رال سفید، خولنجان، طباشیر، کمرکس، دارچینی، ثعلب مصری، مصطگی رومی، چھلکا اسپغول، ہر ایک ایک تولہ۔ کشتہ قلعی تین ماشہ

تیاری:۔ تمام ادویات کوٹ کر اس میں کشتہ قلعی اور چار تولے مصری ملا کر سفوف بنالیں۔ چھ ماشے ہمراہ دودھ صبح شام دیں۔

سُرعت انزال۔ جریان۔ احتلام کیلئے مفید ہے۔

**دیگر**

ثعلب مصری۔ دانہ الائچی خورد۔ طباشیر مصطگی۔ ہر ایک دو (۲) تولہ، کشتہ تلعی تین ماشے مصری آٹھ تولے۔

تیاری:۔ سب ادویات باریک پیس کر باہم ملائیں۔ چھ ماشے روزانہ ہمراہ دودھ دیں۔

# اِحتلام

پوست انار اور مصری ہم وزن لیں۔ روزانہ ایک تولہ دودھ کے ہمراہ دیں۔

**دیگر**

ریوند چینی، کافور، دانہ الائچی کلاں، سمندر سوکھ، ہر ایک ایک تولہ، تمام ادویات کو باریک پیس کر باہم ملائیں خوراک چار ماشے صبح شام دیں۔

**دیگر**

مغز تخم تمر ہندی، تخم خرفہ، مغز تخم توری تلخ، تخم سرس، تخم املی، ہر ایک چھ ماشہ، مازو دارچینی ہر ایک ایک تولہ، افیون، کشتہ سہ دھاتہ ہر ایک تین ماشہ،

تیاری:۔ سب ادویات کو باریک پیس کر چنے کے برابر گولیاں بنالیں۔



صبح شام ایک گولی تازہ پانی کے ہمراہ دیں۔ انشاء اللہ فائدہ ہوگا۔

**دیگر**

مغز ریٹھ پانچ تولے۔ مصری پانچ تولے،

تیاری:۔ دونوں کو خوب کوٹ کر باریک کریں۔ اور بوڑھ کے دودھ کی مدد سے چنے کے برابر گولیاں بنالیں۔ صبح شام دو (۲) گولیاں ہمراہ دودھ استعمال کریں۔

**دیگر**

اسپغول سالم، دارچینی، مازو سبز، ستاور، قرنفل، کشنیز خشک ہر ایک ایک تولہ، تخم خرفہ، تخم املی، تخم سرس، ہر ایک نو ماشے، کافور، زعفران ہر ایک تین ماشے، کشتہ تلعی، کشتہ چاندی، کشتہ سہ دھاتہ، ہر ایک ایک ماشہ

تیاری:۔ ہر ایک دوا کو علیحدہ علیحدہ کوٹ کر باہم ملائیں، پھر اس میں کشتہ جات حل کریں۔ چار تولے مصری ملائیں۔ صبح دوپہر شام خوراک تین ماشے ہمراہ دودھ استعمال کریں۔

امراض احتلام، جریان، سرعت انزال، رقت منی، اور قوت باہ کیلئے مفید و لاجواب دوا ہے۔



# جریان

ثمر برگد دس تولے، طباشیر ایک، موصلی سفید دو تولے،

**تیاری:۔** تمام ادویات کو باریک پیس کر باہم ملائیں۔ صبح شام چھ ماشے ہمراہ دودھ کھلائیں۔

جریان، سیلان الرحم، اور احتلام کیلئے لاجواب دوا ہے

**دیگر ●** موصلی سفید، موصلی سیاہ، کتھ سفید صندل سفید، طباشیر، سنگھاڑہ خشک، مازو، گوندکتیرہ، ثعلب مصری ہر ایک تو ماشے۔

**تیاری:۔** سب ادویات کو باریک پیس کر باہم ملائیں۔ پھر تین تولے مصری ملائیں۔ اور چھ ماشے صبح شام دودھ کے ہمراہ استعمال کریں۔

**دیگر ●** تالمکھانہ، بیج بند گجراتی۔ سمندر سوکھ۔ خولنجان۔ موچرس۔ کمرکس ہر ایک ایک تولہ۔ مغز چلغوزہ۔ مغز بادام۔ مغز تخم خربوزہ۔ ہر ایک نو ماشے کشتہ قلعی۔ کشتہ چاندی۔ ہر ایک تین ماشے۔

**تیاری:۔** سب ادویات و مغزیات علیحدہ علیحدہ کوٹ کر ملائیں۔ پھر اس میں کشتہ چاندی و قلعی ملاکر حسب ضرورت شہد ملاکر معجون بنالیں۔ چار ماشے خوراک روزانہ استعمال کریں۔ جریان، احتلام، سستی۔ اور کمزوری



کیلئے اکسیر الاثر دوا ہے۔

**دیگر ●** موصلی سفید۔ تخم ریحان۔ گوندکتیرہ۔ ریشہ برگد ریشہ پیپل۔ ہر ایک ایک تولہ۔ طباشیر۔ سمندر سوکھ۔ ہر ایک چھ ماشے۔ کھانڈ پانچ تولے۔

**تیاری:۔** سب ادویات کو باہم باریک کوٹ کر ملائیں۔ روزانہ چھ ماشے ہمراہ دودھ استعمال کریں۔

**دیگر ●** موصلی سیاہ۔ موصلی سفید۔ برنج ساٹھی۔ صندل سفید۔ ستاور۔ طباشیر۔ ثعلب مصری۔ تالمکھانہ۔ سنگھاڑہ خشک ہر ایک ایک تولہ۔ کشنیز خشک۔ بیج گجراتی۔ ہر ایک چھ ماشے۔ کشتہ قلعی۔ کشتہ بیضہ مرغ۔ ہر ایک تین ماشے۔ کوزہ مصری آٹھ تولے۔

**تیاری:۔** سب ادویات کو باریک پیس کر باہم ملائیں۔ پھر دونوں کشتہ جات ملائیں۔

خوراک صبح شام چھ ماشے سفوف ہمراہ دودھ دیں۔ جریان کے علاوہ سرعت انزال کیلئے بھی بے نظیر دوا ہے۔

## دوران حمل خون آنا

باہڑ رنگ۔ گل دھاوا۔ مائیں۔ مازو۔ طباشیر کمرکس کچور۔ سپاری۔ لودھ پٹھانی۔ چاول ساٹھی۔ کشتہ صدف۔ کشتہ مرجان۔ ہر ایک ایک تولہ ما

تیاری:۔ سب ادویات کو باریک پیس کر باہم ملائیں۔
صبح شام چھ ماشے ہمراہ مربہ آملہ استعمال کریں۔ انشاءاللہ فائدہ ہوگا

# کثرت طمث

گوند کتیرہ۔ گوند ببول۔ ہر ایک ایک تولہ۔ سنگ جراحت۔ گل ارمنی
پھٹکڑی سفید۔ طباشیر۔ کتھ سفید۔ الائچی خورد۔ ہر ایک چھ ماشے۔
اقاقیا۔ تین ماشہ۔
ان سب کا باریک سفوف بنالیں اور صبح شام دو (۲) ماشے پانی کے ہمراہ دیں

# سوزاک

طباشیر چھ ماشے۔ جوکھار چھ ماشے۔ الائچی خورد ایک تولہ۔ تخم بھنگ تین ماشے
زیرہ سفید تین تولہ۔ پھٹکڑی بریان تین ماشے۔ ریوند خطائی چھ ماشے۔
تیاری:۔ ان سب ادویات کو باریک کوٹ کر اس میں دو (۲) تولے مصری ڈال
دیں۔ اور کشتہ سم الفار تین ماشے ڈال دیں۔ صبح شام تین تین ماشے
دودھ کے ہمراہ دیں۔
ہر قسم کے نئے پرانے سوزاک کیلئے اکسیر الاثر دوا نسخہ ہے۔



**دیگر** ● مصطگی تین ماشہ۔ باریک پیس کر ایک
پاؤ دہی میں ملاکر دیں۔ ایک ہی خوراک میں آرام ہوگا۔

**دیگر** ● پھٹکڑی بریان تین تولے۔ قلمی شورہ ایک تولہ۔ کھانڈ چار تولہ
تیاری:۔ سب کو باریک کر کے سفوف بنالیں۔
خوراک چار ماشے لسی کے ہمراہ دیں۔

# آتشک

دارچکنا۔ رسکپور۔ سم الفار سفید۔ ہر ایک چھ ماشے۔ لیکر پاڈیموں کے
پانی میں کھرل کریں۔ پھر ان ادویات کو کچی ہانڈی میں رکھ کر اس کے اوپر
اسکا ڈھکنا الٹا رکھ کر اوپر سے ہانڈی کے ڈھکنے کے کناروں کو گل حکمت
کر دیں۔ اس کے نیچے بیری کی آگ جلاکر اس کے جوہر اڑا دیں۔
جوہر اڑاتے وقت ڈھکنے پر کپڑا بھگو کر رکھتے ہیں تاکہ جوہر ڈھکنے
کے ساتھ لگ جائیں۔ جوہر اڑانے کے بعد آہستہ سے ڈھکنے کو اتار
کر اس کے ساتھ لگے ہوئے جوہر علیحدہ کر کے اس میں لونگ اور
الائچی چھ چھ ماشے پیس کر ڈال کر مونگ کے دانے کے برابر گولیاں بنا
لیں۔ ہر روز ایک گولی مکھن میں رکھ کر دیں۔
نوٹ:۔ جوہر اڑانے کے بعد جو کشتہ نیچے ہانڈی میں رہ جائے۔ وہ
جوڑوں کے درد کیلئے اور ریح کے درد کے لئے بہتر مفید چیز ہے

**دیگر** سُنار سے ولائتی پرانی کٹھالی لیکر باریک پیس لیں۔
ایک ماشہ صبح شام ہمراہ تازہ پانی استعمال کریں۔
آتشک کے لیئے لاجواب اور اکسیر چیز ہے۔

## اندام نہانی میں خارش

ست پودینا کو میٹھے تیل میں حل کریں۔ اس میں کپڑا تر کر کے اندام نہانی میں رکھیں۔

## سہل ولادت

بچے کی پیدائش کے وقت عورت کے ہاتھ میں سنگ مقناطیس کا ٹکڑا پکڑا دیں۔
بچہ آسانی سے پیدا ہوگا۔

## قوتِ باہ،

### معجون مقوّی باہ و ممسک،

مغز بادام۔ مغز پستہ۔ مغز تخم کدو شیریں۔ مغز چلغوزہ، ہر ایک ایک تولہ۔ تال مکھانہ۔ کمرکس۔ موصلی سیاہ۔ موصلی سفید،



بہمن سرخ۔ گوند ڈھاک۔ شقاقل مصری۔ ثعلب مصری۔ عاقر قرحا۔ اردسنگھاڑا۔ تخم کرفس۔ تخم ہلیون۔ تخم خشخاش۔ تخم ریحان۔ تخم اوٹنگن۔ تخم بالنگو۔ ہر ایک نو ماشہ۔ ورق چاندی سو عدد ہر ایک چھ ماشے۔ مربہ سیب۔ مربہ آملہ ہر ایک تین تولہ۔ زعفران تین ماشہ۔ شہد ایک پاؤ۔

تیاری:۔ تمام ادویات کو علیحدہ پیس کر مغزیات کو علیحدہ کوٹ لیں۔ سیب اور آملہ کے مربہ کو علیحدہ گھوٹ کر باریک کر لیں۔ سب ادویات کو باہم ملاکر شہد میں قوام کر کے معجون بنالیں۔ اس کے بعد چاندی کے ورق حل کر لیں۔

چھ ماشے کی خوراک ہر روز ہمراہ دودھ استعمال کریں۔

مقوّی باہ و ممسک ہے۔ رقت انزال۔ جریان اور دل و دماغ کی تقویت کے لیئے لاجواب چیز ہے۔

## معجون ممسک و قوّتِ باہ

موچرس۔ تال مکھانہ۔ تودری سرخ۔ تودری زرد۔ خارخسک۔ سونٹھ۔ سمندر سوکھ۔ بہمن سرخ۔ دارچینی۔ ثعلب مصری۔ عاقر قرحا۔ گوند ڈھاک۔ لباسہ۔ سنبدسریالی۔ خسیک مربی۔ موصلی دکنی۔ جوزلوا۔ مصطگی رومی۔ قرنفل، تیج بل، ہر ایک ایک تولہ۔ تخم کونچ۔ تخم خشخاش۔ تخم اوٹنگن۔ تخم خیار۔ تخم ہلیون۔ تخم اخبرہ۔ تخم بیاز۔ ہر ایک نو ماشے۔ کشتہ قلعی۔ عنبر۔ زعفران۔ مشک۔ ہر ایک تین ماشہ۔

تیاری

تمام ادویات کو باریک پیس کر کشتہ قلعی ملائیں۔

پھر حسب ضرورت شہد میں قوام کریں۔ معجون تیار ہے۔

چار ماشے خوراک روزانہ استعمال کریں۔ امساک، قوت باہ۔ اور کمزوری کے لئے اکسیر مجرب ہے۔

## معجون مقوی باہ

فلفل سیاہ۔ ثعلب مصری۔ شقاقل۔ موصلی سیاہ۔ موصلی سینبھل، موصلی سفید۔ ہر ایک ایک تولہ۔ بہمن سرخ۔ بہمن سفید۔ گوند ڈھاک تخم جرجیر، تخم شلجم۔ تخم کرفس۔ تخم شبت۔ دارچینی۔ مصطگی رومی۔ سونٹھ۔ ہر ایک چھ ماشے

زعفران کنجد۔ مقشر ہر ایک تین ماشہ۔ ورق چاندی ایک ماشہ۔

تیاری:۔ سب ادویات کو کوٹ کر حسب ضرورت شہد میں قوام کر کے معجون بنا کر ورق چاندی ملائیں۔

ہر روز چھ ماشے ہمراہ دودھ استعمال کریں۔ قوت باہ، سرعت انزال، کیلئے اکسیر الاثر معجون ہے۔

**(۱) قوت باہ** فلفل دراز۔ جوزبوا۔ سونٹھ۔ عاقرقرحا۔ تخم ترنج۔ تخم کرفس۔ تخم سنبھالو۔ بہمن سرخ۔ دارچینی۔

خولنجان۔ بسباسہ۔ شقاقل۔ بیج پوست۔ ہر ایک ایک تولہ۔ عنبر۔ چاندی کے ورق ہر ایک ایک ماشہ۔

تیاری:۔ سب ادویات کو باریک پیس کر شہد سے چنے کے برابر گولیاں



بنا کر اوپر سونے یا چاندی کے ورق لپیٹ دیں۔

خوراک صبح شام تین گولیاں دودھ کے ہمراہ دیں۔

**(۲) دیگر** خولنجان۔ موصلی سیاہ۔ عقرقرحا۔ دارچینی۔ ثعلب مصری ہر ایک ایک تولہ۔ کشتہ شنگرف ایک ماشہ۔

تیاری:۔ سب ادویات کو باریک پیس کر کشتہ شنگرف ملا کر تین تولے قند سیاہ ملا کر سفوف بنالیں۔ چار ماشے ہمراہ دودھ استعمال کریں۔

## حیوانی کمزوری

فلفل دراز۔ بہمن سرخ۔ بہمن سفید۔ جوزبوا۔ ثعلب مصری۔ طباشیر۔ سونٹھ۔ تخم جرجیر۔ ہر ایک ایک تولہ۔

تیاری:۔ سب ادویات کو باریک پیس کر چار تولے مصری ملا کر سفوف بنالیں۔

چھ ماشے ہمراہ دودھ روزانہ دیں۔

**ممسک** اجوائن۔ اٹنگن۔ دارچینی۔ سریالہ۔ عقرقرحا۔ تال مکھانہ برگ قنب۔ اجوائن خراسانی۔ ہر ایک نو ماشے باریک پیس کر ۲/۳ تولہ شیر برگد ملا کر چنے کے برابر گولیاں بنالیں۔

روزانہ تین گولیاں صبح دوپہر، شام ہمراہ دودھ استعمال کریں۔

انشاء اللہ فائدہ ہوگا۔

## قوّتِ باہ

سونٹھ۔ دار چینی۔ فلفل۔ قرنفل۔ مصطگی رومی۔ ہر ایک چھ ماشے۔ زعفران عقر قرحا۔ ہر ایک تین ماشے۔ مشک عنبر۔ ہر ایک ایک ماشہ۔

تیاری:۔ سب ادویات کو باریک پیس کر چنے کے برابر گولیاں بنالیں۔ روزانہ ایک ایک گولی ہمراہ دودھ استعمال کریں۔




مصطگی رومی۔ کشنیز خشک۔ کبابہ خنداں۔ خصیت الثعلب۔ قرنفل ہر ایک چھ ماشے۔ افیون زعفران۔ مشک۔ ہر ایک ایک ماشہ۔ سب ادویات کو باریک پیس لیں۔ شہد ملا کر چنے کے برابر گولیاں بنالیں صبح شام ایک ایک گولی استعمال کریں۔

احتلاط سے ۲ دو تین گھنٹے پہلے ۲ دو گولیاں دیں۔

امساک، جریان۔ اور احتلام کیلئے لاجواب ہے۔

## قوّت مردمی کا مفت علاج

پسے ہوئے آٹے کا چھان پانچ تولے ڈیڑھ پاؤ پانی میں پکائیے ایک پاؤ پانی رہ جانے کے بعد چھان لیں۔ روزانہ صبح شام اسی طرح



عمل کریں۔

قوت مردمی میں بے پناہ اضافہ ہوگا۔

## نامردی

ستاور۔ فلفل سیاہ۔ تخم کونچ۔ آملہ۔ بابڑنگ۔ سمندر سوکھ۔ تخم اٹنگن ہر ایک ایک تولہ۔ کشتہ فولاد۔ کشتہ چاندی۔ ہر ایک دو ماشہ۔

تیاری:۔ سب ادویات کو کوٹ کر اس میں دونوں کشتہ جات اور پانچ تولہ قند سیاہ ملائیں۔

صبح شام چھ ماشے ہمراہ دودھ دیں۔ نامردی کی لاجواب دوا ہے۔ ممسک اور مغلظ بھی ہے۔ جسم میں صالح خون پیدا کر کے طاقت کو دو چند کی کرتی ہے۔

دیگر ● ثعلب مصری۔ کمرکس۔ خولنجان۔ ستاور۔ عقر قرحا۔ تخم املی موصلی سفید۔ ہر ایک ایک تولہ۔

تیاری:۔ تمام ادویات کو پیس کر کشتہ مرجان چار ماشہ۔ کشتہ عقیق چار ماشہ۔ اور مصری تین تولہ ملائیں۔ چھ ماشہ صبح ہمراہ دودھ تازہ استعمال کریں۔

نامردی۔ ضعف باہ۔ اور سرعت انزال کیلئے مفید ہے۔

## پیشاب کے ساتھ خون آنا

پھٹکڑی بریاں۔ لودھ پٹھانی۔
ہر ایک ایک تولہ۔ ہر دو ادویہ کو پیس کر باہم ملائیں۔
صبح شام ایک ماشہ دودھ کی لسی کے ہمراہ دیں۔

## بندش پیشاب

نوشادر۔ قلمی شورہ۔ جوکھار۔ سہاگہ سفید ہر ایک چھ ماشے۔

سب ادویات کو پیس کر باہم ملائیں۔ اور دو(۲) تولے دیسی کھانڈ سفوف میں ملائیں۔ صبح و شام چھ ماشے ہمراہ تازہ پانی کے دیں۔
بندش بول۔ و پتھری گردہ و مثانہ کیلئے مجرب ہے۔

## زیادتی پیشاب

تخم جامن۔ چھلکا پیپل۔ ہر ایک پانچ تولے
کشتہ بیضہ ایک تولہ۔
صبح شام چار ماشہ ہمراہ پانی دیں۔

## ذیابیطس

سرمہ سفید تین تولے کو تین پاؤ عرق گلاب میں کھرل کریں۔

خوراک ایک ماشہ ہمراہ تازہ پانی استعمال کریں۔
انشاءاللہ فائدہ ہوگا۔



## دیگر

پھٹکڑی بریاں۔ گھٹلی جامن۔ مائیں خورد۔ مازو ہر ایک، ایک تولہ۔ کشتہ بیضہ مرغ تین ماشے۔ تازہ دودھ بوڑھ دو(۲) تولے۔

تیاری:۔ تمام ادویات کو کوٹ کر کشتہ بیضہ مرغ اور دودھ بوڑھ حل کرکے چنے کے برابر گولیاں بنائیں۔ صبح دوپہر شام ایک ایک گولی کو استعمال کریں۔
ذیابیطس شکری اور سادہ کیلئے کامیاب دوا ہے۔

## دیگر

گھٹلی جامن۔ بیج نکلے ہوئے پکے ہوئے خشک کریلے ہر ایک پانچ تولے۔ پھٹکڑی بریاں چار ماشے۔

تیاری:۔ سب ادویات کو باریک پیس کر باہم ملائیں۔
خوراک روزانہ چار ماشے ہمراہ تازہ پانی استعمال کریں۔

## دردِ گردہ

پھٹکڑی بریاں ایک تولہ۔ سہاگہ تین ماشے۔ روزانہ صبح شام ایک ماشہ تازہ پانی کے ہمراہ استعمال کریں۔

## دیگر

نوشادر۔ پھٹکڑی۔ اجوائن دیسی۔ سنگ یہود، خوردنی نمک۔ قلمی شورہ۔ جوکھار۔ ہر ایک ایک تولہ لیں۔

تیاری

تیاری:۔ سب کو باریک سفوف بنالیں۔
صبح دوپہر شام دو ماشے ہمراہ دودھ دیں۔

## پتھری گردہ ، مثانہ

پوست ریٹھ۔ قلمی شورہ۔ نوشادر۔ سہاگہ۔ ہر ایک ایک تولہ۔ مغز بادام مغز خربوزہ۔ مغز تخم خیارین۔ تخم کدو شیریں۔ ہر ایک چھ ماشے۔

تیاری:۔ سب ادویات کو باریک پیس کر ملائیں۔
تین ماشہ صبح شام ہمراہ تازہ پانی استعمال کریں۔ گردہ مثانہ کی پتھری دور کرنے اور درد دور کرنے کیلئے لاجواب ہے۔

**دیگر** مولیاں دس سیر۔ جنگلی کبوتروں کی بیٹ دس تولے مولیاں خشک کر کے جلائیں۔ مولیوں کی راکھ اور جنگلی کبوتروں کی بیٹ باریک پیس کر چھ سات گنا پانی میں بھگو دیں۔ چار پانچ روز بھگوئے رکھیں ہر روز تین چار مرتبہ ہلاتے رہیں۔ اس کے بعد اس پانی کو نتھار کر کسی صاف برتن میں آگ پر رکھیں۔ جب سارا پانی جل جائے۔ تو سفید سا سفوف برآمد ہو گا۔
صبح شام تین رتی ہمراہ تازہ پانی استعمال کریں۔ گردے اور مثانے کی پتھری کیلئے کثیر الاثر دوا ہے۔





## درد گردہ

جنگلی کبوتر کی سفید بیٹ دو رتی۔ منقہ میں رکھ کر دیں۔

## پتھری گردہ و مثانہ

جوکھار۔ سوہاگہ، قلمی شورہ۔ پھٹکڑی۔ نوشادر ہر ایک ایک تولہ۔
تمام ادویات باریک پیس کر باہم ملائیں۔ تین ماشے صبح شام ہمراہ تازہ پانی دیں۔ بفضلِ خدا تین دن میں پتھری خارج ہو جائے گی۔

**دیگر** ● تخم شلغم پانچ تولے کو آدھ سیر مولی کے پانی میں ڈال کر دھوپ میں رکھیں۔ پانی خشک ہونے پر باریک پیس لیں۔
صبح شام تین ماشے ہمراہ شربت بزوری دیں۔ ان شاء اللہ آرام آئیگا۔

## درد معدہ



ہیرا ہینگ خالص تین رتی۔ منقی میں رکھ کر گرم پانی کے ہمراہ دیں۔
درد معدہ کو فوراً آرام دینے میں لاجواب ہے۔

**دیگر** ● زیرہ سفید۔ اجوائن۔ انار دانہ۔ چاروں نمک ہر ایک ایک تولہ نوشادر تین ماشہ۔ فلفل دراز چھ ماشے

سب ادویات کو باریک پیس کر ملائیں ۔ اور شیشی میں محفوظ کریں ۔ کھانے کے بعد ایک ماشہ صبح و شام کھائیں ۔

دردِ معدہ ، بدہضمی ، اور معدہ کے دیگر بیماریوں کیلئے اکسیر ہے

**دیگر**

اجوائن ۔ دارچینی ۔ سُونڈھ ۔ سہاگہ ۔ نمک سیاہ ، نمک لاہوری ہر ایک ایک تولہ ۔ نوشادر ۔ لونگ ۔ ست لیموں ۔ ست پودینہ ۔ دانہ الائچی ہر ایک تین ماشہ ۔

تیاری :۔ سب ادویات کو باریک پیس کر باہم ملائیں ۔ صبح شام کھانا کھانے کے بعد نصف ماشہ کھائیں ۔ بدہضمی کھٹی ڈکاریں ۔ کمی بھوک ۔ اور دردِ معدہ کیلئے لاجواب ہے ۔

**دیگر**

ہینگ آٹھ رتی منقہ میں رکھ کر پانی کے ساتھ نگل لیں ۔

## عام پیٹ درد

نمک خوردہ باریک پیس کر نیم گرم پانی کے ساتھ ایک خوراک کھائیں انشاءاللہ افاقہ ہو گا ۔

## کِرمِ شکم (پیٹ کے کیڑے)

پوٹاشیم پرمینگنیٹ ایک چاول منقہ میں رکھ کر دیں ۔ انشاءاللہ دو (۲) خوراک سے ہی کیڑے ختم ہو جائیں گے اور خارج ہو جائینگے ۔



## پیٹ کی ریح

مرچ سیاہ اور قلمی شورہ ۔ ہر ایک ایک تولہ کو لوہے کی کڑاہی میں ڈال کر آگ پر رکھیں ۔ جب مرچیں جل جائیں ، اور قلمی شورہ پگھل جائے ۔ اور مرچوں کے ساتھ یک جان ہو جائے ۔ تو اتار لیں ۔

سرد ہونے پر باریک پیس کر رکھ لیں ۔ خوراک چار رتی ہمراہ تازہ پانی دیں ۔

پیٹ کی ریح دور کرنے ہاضمہ کو تیز کرنے قدامیہ اور ریحی بواسیر کیلئے مجرب ہے ۔

**دیگر**

چھمکن ممولی کے پودے کو لیکر باریک کاٹ لیں ۔ کسی پتیلی میں پانی ڈال کر چائے کی طرح ہر دو پکائیں ۔ جب پانی پک جائے ۔ اس میں اس وقت دیسی گھی اور کھانڈ ہم وزن ڈال کر حلوہ تیار کر لیں ۔

ہر روز صبح چائے کیساتھ تھوڑا سا کھاتے رہنے سے انشاءاللہ ریح جاتی رہے گی ۔

## قبض کشاء

مصبر دو تولہ ۔ عصارہ ریوند ۔ ہلیلہ زرد ۔ سنڈھ ۔ نوشادر ہر ایک ایک تولہ ۔

تیاری :۔ سب ادویات کو باریک پیس کر چنے کے برابر گولیاں بنا لیں حسب ضرورت دو یا تین گولیاں استعمال کریں ۔ قبض کشاء ہے صبح اجابت کھل

کر آئے گی۔

**دیگر** گلقند دو تولے۔ مغز بادام ایک تولہ۔ سنامکی چھ ماشے۔

تیاری: سب ادویات کو باریک کوٹ کر جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنالیں۔ سوتے وقت دو (۲) گولیاں نیم گرم دودھ سے لیں۔

**دیگر** گل مدار دو تولے۔ فلفل سیاہ۔ نمک سیاہ۔ ہر ایک ایک تولہ سقمونیا چار ماشے۔ نوشادر۔ سہاگہ۔ ہر ایک تین ماشہ۔

تیاری: تمام ادویات کو باریک پیس کر باہم ملائیں۔ اور پانی کی مدد سے چنے کے برابر گولیاں بنالیں۔

کھانا کھانے کے بعد دو گولیاں استعمال کرنے سے صبح اجابت کھل کر آئیگی

**دیگر** سنڈھ۔ مصطگی رومی۔ مرچ سیاہ۔ اجوائن۔ ہر ایک ایک تولہ، سقمونیا ولائتی۔ مصبر زرد۔ ہر ایک چھ ماشے۔

تیاری: سب ادویات کو باریک پیس کر ملائیں۔ اور عرق گلاب سے چنے کے برابر گولیاں بنالیں۔ رات کو سونے سے پہلے ایک یا دو گولیاں ہمراہ پانی دیں

قبض اور پیٹ درد کیلئے مفید ہے۔

**دیگر** سہاگہ بریان۔ فلفل دراز۔ اجوائن۔ ہر ایک ایک تولہ۔ مغز بادام مغز ارنڈ۔ ہر ایک چھ ماشے مصبر دو تولہ۔ تیاری: سب ادویات کو کوٹ کر عرق گھیکوار میں چنے کے برابر گولیاں بنالیں۔ رات کو سونے سے پہلے ایک



یا دو گولیاں ہمراہ پانی کھائیں۔

رفع قبض اور درد پیٹ کیلئے مفید ہے۔

**دیگر** مغز بادام۔ منقہ۔ ہر ایک ایک تولہ سقمونیا چھ ماشہ۔

تیاری: باریک کوٹ کر چنے برابر گولیاں بنالیں۔

رات کو سونے سے پہلے دو گولیاں لیں۔ صبح پاخانہ کھل کر آئیگا۔

**دیگر** ایلوا پانچ تولے۔ مرچ سیاہ تین تولہ۔ سونف دیسی۔ اجوائن، ہر ایک دو تولہ۔ سہاگہ نو ماشے۔

تیاری: آب گھیکوار کی مدد سے چنے کے برابر گولیاں بنالیں۔ سونے سے پہلے دو گولیاں گرم پانی کے ہمراہ دیں۔

## پیٹ سے مٹی نکالنا

مردہ سنگ تین تولے۔ سونف دیسی چار تولے۔ الائچی خورد ایک تولہ آملہ سار چھ ماشے۔

تیاری: مردہ سنگ کو باریک پیس کر پانی سے دھوتے جائیں۔ جب تک کہ سفید نہ ہو جائے۔ سفید ہو جانے پر باقی ادویات کو باریک کر کے باہم ملائیں۔

روزانہ دو ماشہ دودھ کے ہمراہ دیں۔

پرہیز: غذا دودھ چاول استعمال کریں۔ بھٹوس غذا سے پرہیز کریں پانچ دن کے استعمال سے ان شاءاللہ پیٹ سے

مٹی نکل جائیگی۔

## پیٹ کے کیڑے

ہینگ معتبر۔ چھال انار۔ باؤبڑنگ۔ ہر ایک چھ ماشے۔ نوشادر تین ماشہ
سب ادویات کو باریک پیس کر دو تولہ کھانڈ ملائیں۔
خوراک۔ صبح شام ایک یا نصف ماشہ ہمراہ پانی دیں۔ انشاءاللہ پیٹ کے کیڑے دور ہو جائیں گے۔

## پیچش

**دست:۔** طباشیر۔ دال گیرو۔ اناردانہ۔ کتھ سفید۔ ہر ایک چھ ماشے۔
ہلیلہ سیاہ اور کافور ہر ایک تین ماشہ۔
**تیاری:۔** سب ادویات کو باریک پیس کر باہم ملائیں۔
خوراک ایک یا نصف ماشہ صبح دوپہر شام ہمراہ پانی استعمال کریں۔ ہر قسم کے دستوں کے لئے مفید ہے۔

**پیچش** مصطگی رومی۔ ہلیلہ سیاہ۔ طباشیر۔ اناردانہ۔ سونف ہر ایک ایک تولہ۔ سہاگہ۔ زعفران ہر ایک تین ماشہ۔
**تیاری:۔** سب ادویات کو کوٹ کر باہم ملائیں۔ صبح شام تین ماشے ہمراہ تازہ پانی دیں۔
پیچش۔ دست۔ ضعف معدہ اور بدہضمی کیلئے مجرب ہے۔



**دیگر** چینی سفید۔ پوست ہلیلہ زرد۔ الائچی خورد طباشیر ہر ایک چھ ماشے۔ زعفران۔ کافور ہر ایک تین ماشہ۔
سب کو باریک پیس کر چنے کے برابر گولیاں بنالیں۔ صبح شام دو گولیاں استعمال کریں۔

**دیگر** مصطگی رومی۔ ہلیلہ سیاہ۔ ہر ایک ایک تولہ۔ پھٹکڑی۔ افیون ہر ایک دو ماشہ۔
**تیاری:۔** پھٹکڑی اور افیون آپس میں حل کر کے مٹی کے پیالوں میں گل حکمت کر کے پانچ سیر اُپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر اس سفوف میں تمام ادویات باریک پیس کر ملائیں۔
صبح شام ایک ماشہ تازہ پانی کے ہمراہ دیں۔

**دیگر** تج۔ بیلگری۔ موچرس۔ مائیں ہر ایک ایک تولہ۔
**تیاری:۔** تمام ادویات کو باریک پیس کر باہم ملائیں۔ صبح شام چھ ماشے شربت انجبار سے دیں۔ کھانے میں چاول استعمال کریں۔

**دیگر** بیلگری۔ ایک تولہ۔ سونف۔ کتھ۔ انار دانہ۔ ہر ایک نصف ماشہ مصری دو تولہ۔
**تیاری:۔** سب ادویات کو باریک پیس کر مصری ملائیں۔
خوراک روزانہ ایک ماشہ تین مرتبہ استعمال کریں۔

**دیگر** ہلیلہ سیاہ۔ زیرہ سفید۔ ہر ایک ایک تولہ۔ نمک سیاہ ایک ماشہ۔
تمام ادویات کو باریک پیس کر باہم ملائیں۔ ایک ماشہ روزانہ چار مرتبہ دہی کے پانی سے دیں

**دیگر** دار چینی۔ ایک تولہ۔ روزانہ چار بار دو ماشے ہمراہ تازہ پانی دیں۔

**دیگر** پیپل کی چھال۔ باریک پیس کر روزانہ چند بار ہمراہ تازہ پانی دیں کمزوری مثانہ کیلئے بھی مفید ہے۔

**دیگر** چھدکا انار۔ دو ماشہ صبح شام سرد پانی سے لیں۔ بچوں کے دستوں میں شہد میں ملا کر دیں۔

**دیگر** مصطگی رومی۔ الائچی خورد۔ طباشیر ہر ایک ایک تولہ۔ تمام ادویات کو باریک پیس کر دو تولہ مصری میں ملائیں۔ پانچ ماشہ صبح شام دیں۔

**خونی پیچس** خشخاش کو دہی میں ملا کر کھلائیں۔

**دیگر** پوست آملہ۔ پوست ہلیلہ زرد۔ مازو ہر ایک ایک تولہ۔ کافور نوماشہ زعفران چھ ماشہ۔

تیاری:۔ تمام ادویات کو باریک پیس کر شہد کی مدد سے چنے کے برابر گولیاں بنالیں۔

صبح دوپہر شام ٹھنڈے پانی سے ایک گولی دیں۔ انشاء اللہ فائدہ ہوگا۔



## بچوں کے سبز اسہال (دست)

برنج ساٹھی چار ماشے۔ نارجیل دریائی دو ماشے برگ نیم دو عدد۔ منقے کے ہمراہ گھوٹ کر مونگ کے دانے کے برابر گولیاں بنالیں۔ ایک گولی روزانہ شیر مادر سے دیں۔ انشاء اللہ فائدہ ہوگا۔

## بچوں کی پیچس اور دست

تروی سفید۔ عمدہ مقشر۔ پودینہ باغی۔ پوست ہلیلہ ہر ایک ایک تولہ۔ تمام ادویات کو باریک پیس کر ملائیں۔

خوراک بچے کو حسب عمر دیں۔

بچوں کے پیچس۔ زنگار دست۔ ام الصبیان۔ سرسام۔ سر درد۔ قبض اور پیٹ درد کیلئے نہایت اکسیر ہے۔

## بچوں کے قے۔ دستوں کیلئے

زہر مہرہ خطائی۔ گیری۔ نربسی اصلی۔ مغز کول ڈوڈہ۔ دانہ الائچی خورد طباشیر کبود۔ سوڈا بائیکارب۔ ہر ایک چھ ماشے۔ سب ادویات کو باریک پیس کر باہم ملائیں۔ ایک یا دو رتی حسب عمر دیں۔ بچوں کی قے۔ دست اور بخار کیلئے مجرب دوا ہے۔

## بچوں کے دست۔ قے۔ بخار و کھانسی کیلئے

اتیس کا کڑا سنگی۔ فلفل دراز۔ ہر ایک ایک تولہ۔

تیاری:- تمام ادویات باریک پیس کر شہد میں ملا کر بلحاظ عمر بچوں کو چٹائیں۔

**قے کیلئے** ● پیپل کا چھلکا جلا کر پانی میں بجھائیں۔ پانچ تولے۔ قے والے کو وہ پانی پلائیں۔ یہ پانی ہیضہ اور پیاس میں بھی مجرب ہے۔

## سنگرہنی ●

اندر جو کی چھال باریک پیس کر چار پانچ ماشے دہی کے ہمراہ دیں انشاء اللہ چھ سات روز میں شفا ہو گی۔

●

## پیٹ کے ملہپ مارنا

جس پانی میں قلعی گر برتنوں کو بجھاتا ہے۔ اس پانی کو مقطر کر کے روزانہ تین بار استعمال کریں۔

ملہپ مر کر باہر نکل جائیں گے۔

●



**بھس** ● پوست ہلیلہ بلیلہ۔ آملہ ہر ایک تین تولہ کو باریک پیس لیں۔

چھ ماشہ صبح شام کھٹی دہی کی لسی سے دیں۔

## بچوں کے ہاضمہ کیلئے

نرکچور۔ فلفل سیاہ۔ پودینہ خشک ہر ایک ایک تولہ۔ سہاگہ۔ نمک خوردنی ہر ایک چھ ماشہ۔

تمام ادویات کو باریک پیس کر باہم ملائیں۔

بچوں کو چٹکی بھر دیں۔ بچوں کے ضعف ہضم کیلئے بہترین دوا ہے۔

●

## ہاضمے کی پھکی

ایک عدد بڑے تمے کو اندر سے خالی کر لیں۔ اس کے اندر دیسی اجوائن اور چاروں نمک ملا کر بھر دیں۔ ایک ماہ بعد نکال کر باریک پیس لیں۔

ہاضمے کی پھکی تیار ہے۔

## چورن ہاضمہ

چاروں نمک ہر ایک ایک تولہ۔ مرچ سیاہ دو تولے۔ نوشادر ایک تولہ ست اجوائن۔ ست پودینہ ہر ایک تین ماشہ۔

**سنگرہنی** ● بیل گری۔ کڑا چھال ہم وزن لیکر باریک سفوف بنالیں۔ تین ماشے ہمراہ دہی دیں۔ سنگرہنی اور پیچس کیلئے مفید ہے۔

**ہیضہ** ● کالی مرچ چھ ماشے۔ پوست بیخ مدار ایک تولہ پھٹکڑی تین ماشہ۔ چونہ۔ ہلدی چھ ماشے۔

**تیاری:۔** سب ادویات کو باریک پیس کر لیموں۔ پودینہ سبز۔ ادرک۔ کے پانی میں خوب کھرل کریں۔ اس کے بعد چنے کے برابر گولیاں بنالیں۔

مریض کو ہر تین گھنٹے کے بعد ایک ایک گولی مریض کو دیں۔ بفضل خدا قے دست بند ہو جائیں گے۔ اور مرض سے شفا ہو جائے گی۔

یہ دوا ہیضے کیلئے اکسیر کا درجہ رکھتی ہے۔

## خروج مقعد

مازو۔ گلنار۔ نسپال۔ پھٹکڑی بریان۔ پھلی ببول ہر ایک ایک تولہ۔

**تیاری:۔** سب ادویات کو باریک پیس کر باہم ملائیں۔ اس سفوف کو کانچ پر دھوڑیں۔

چند بار کے استعمال سے کانچ اپنی اصلی جگہ پر آ جائے گی۔





# بواسیر

**خونی و بادی** ● تخم مولی۔ مغز تخم نیم۔ مغز بکائن۔ ہر ایک ایک۔ رسونت مصفیٰ۔ ایلوا ہر ایک چھ ماشے۔

**تیاری:۔** تمام ادویات کو باریک پیس کر آدھ سیر مولی کے پانی میں کھرل کریں۔ اور چنے کے برابر گولیاں بنالیں۔

صبح شام ایک ایک گولی پانی کے ہمراہ دیں۔

**دیگر** ● بابڑنگ۔ رسونت۔ مغز تخم ریٹھہ۔ ہر ایک ایک تولہ۔

**تیاری:۔** سب ادویات کو باریک پیس کر چنے کے برابر گولیاں بنالیں۔

صبح شام ایک گولی پانی کے ہمراہ دیں۔

**دیگر** ● برگ مدار دھاگے میں پرو کر کمر سے باندھ دیں۔ بواسیر سے شفا ہوگی۔

**دیگر** ● مغز بکائن۔ مغز تخم نیم۔ گل سرخ۔ برگ سرنا۔ پوست ہلیلہ کلاں ہر ایک ایک تولہ۔ رسونت چھ ماشے تمام ادویات کو باریک پیس کر چھ ماشہ ہمراہ تازہ پانی دیں۔

## بواسیر

سہاگہ۔ رسونت۔ ہم وزن پیس کر ریٹھے جتنی بڑی گولیاں پانی کی مدد
ایک گولی گھِس کر مسّوں پر لگائیں۔

**دیگر** ● رسونت مصفیٰ پانچ تولے۔ بندق ہندی۔ قند سیاہ کہنہ
پرانا گڑ۔ ہر ایک دس تولے۔

**تیاری:۔** تمام ادویات کو باہم ملا کر مٹر کے دانے کے برابر گولیاں
بنالیں۔
روزانہ صبح شام دو گولیاں ہمراہ دودھ دیں۔ ہر قسم کی خونی بادی بواسیر
کیلئے اکسیر ہے۔

**بواسیر بادی** ● تارامیرا۔ ایک چھٹانک لیکر ہر روز صبح
تھوڑے سے دانے نہار منہ باسے پانی کے ساتھ کھاتے رہیں۔
انشاءاللہ افاقہ ہوگا۔

## بخار

**بخار ہر قسم** ● ست گلو ایک تولہ۔ زہر مہرہ خطائی۔ طباشیر۔ الائچی۔ انٹی فبرین
کونین ہر ایک چھ ماشہ۔ سب دوائیں باریک پیس کر گوند کیکر کی مدد سے چنے
کے برابر گولیاں بنالیں۔ روزانہ تین بار دو گولیاں دیں۔



کالی مرچ چھ ماشے۔ طباشیر تین ماشے نمک خوردنی

**باری کا بخار** ● چھ ماشہ۔ دانہ الائچی خورد تین ماشہ۔ ریوند چینی،
چھ ماشہ۔ ست گلو چھ ماشے۔

**تیاری:۔** ان سب ادویات کو باریک پیس کر چار ماشے ہمراہ دو تولہ شربت انار
دیں۔
باری کے بخار اور موسمی بخار کیلئے مفید ہے۔

**تیجے کا بخار** ● کافور تین ماشے۔ پھٹکڑی بریان تین ماشے
کونین چھ ماشے۔ فلفل دراز چھ ماشے۔ زہر مہرہ خطائی چھ ماشے۔ زیرہ سفید
ایک تولہ۔

**تیاری:۔** ان سب ادویات کو باریک پیس کر عرق لیموں سے چنے کے
دانے کے برابر گولیاں بنالیں۔ صبح شام ایک گولی پانی کے ہمراہ دیں۔
تیجے اور نوبتی بخار کیلئے اکسیر ہے۔

**تیہ بخار** ● مکڑی کے جالے کو گڑ میں لپیٹ کر واری آنے سے
پہلے کھالیں۔
بفضل خدا بخار نہیں چڑھے گا۔

**ملیریا بخار** ● پھٹکڑی بریان۔ ریوند چینی۔ کشتہ فولاد ہر ایک ایک تولہ
گوند ببول چھ ماشے۔ سب ادویات کو باریک پیس کر چنے
برابر گولیاں بنالیں۔ صبح دوپہر شام ایک ایک گولی ہمراہ دودھ دیں۔ ملیریا اور

و دیگر موسمی بخاروں کیلئے مفید ہے ۔

## بخار

مغز کرنجوہ ۔ مرچ سیاہ ۔ گیرو ۔ کلونجی ہر ایک ایک تولہ برگ بھنگ دو تولہ ۔

**تیاری :۔** تمام ادویات کو باریک پیس کر باہم ملائیں ۔ ایک ماشہ ہمراہ پانی بخار سے پہلے دیں ۔ انشاءاللہ بخار نہیں آئے گا ۔

## تپہ بخار

فلفل دراز ۔ پھٹکڑی بریان ۔ ہر ایک ایک تولہ ۔ مرچ سیاہ چھ ماشے ۔ گندھک آملہ سار تین ماشہ ۔ ادرک کے آٹھ تولے پانی میں کھرل کریں ۔ پھر چنے کے برابر گولیاں بنالیں ۔

صبح شام ایک گولی دیں ۔

## بلغمی بخار

ریوند چینی ۔ مغز کرنجوہ ۔ گوند کیکر ہر ایک ایک تولہ ، سُنڈھ چھ ماشے ۔

**تیاری :۔** سب ادویات کو باریک پیس کر گوند کیکر میں چنے کے برابر گولیاں بنائیں ۔ صبح دوپہر شام ایک ایک گولی دیں ۔

## دیگر

تخم دھتورہ ۔ ایک تولہ ۔ ریوند چینی نو ماشے ۔ سُنڈھ چھ ماشے گوند کیکر چار ماشے ۔ سب ادویات کو باریک پیس کر گوند کیکر ملا کر پانی کی مدد سے چنے کے برابر گولیاں بنالیں ۔ روزانہ صبح شام دوپہر ایک ایک گولی پانی



کے ہمراہ دیں ۔

بلغمی ۔ نوبتی ۔ اور لرزہ والے بخاروں کیلئے لاجواب دوا ہے ۔

## باری کا بخار

تخم دھتورہ ۔ سنڈھ ۔ مغز کرنجوہ ۔ ہر ایک ایک تولہ

**تیاری :۔** تمام ادویات کو باریک پیس کر کالی مرچ کے برابر گولیاں بنا لیں ۔ باری کے دن ہلکا سا جلاب دیکر تین گولیاں ہمراہ پانی دیں ۔ ڈیڑھ گھنٹے بعد دو گولیاں دیں ۔

## بخار ہر قسم

پھٹکڑی بریان ۔ ایک تولہ ۔ نوشادر چھ ماشے ریوند چینی تین ماشے ۔

**تیاری :۔** تمام ادویات کو باریک پیس کر باہم ملائیں ۔ چار رتی ہمراہ پانی دیں ہر قسم کے بخار کیلئے اکسیر ہے ۔

## دیگر

ریوند چینی ۔ ست گلو ۔ الائچی خورد ۔ کافور ۔ کونین ۔ گوند ببول ہر ایک چھ ماشے ۔ کوزہ مصری چھ ماشے ۔

**تیاری :۔** سب ادویات کو باریک پیس کر پانی کی مدد سے چنے کے برابر گولیاں بنالیں ۔

صبح دوپہر شام ایک گولی دودھ کے ہمراہ دیں ۔ ملیریا ۔ نوبتی اور دیگر ہر قسم بلغمی ۔ صفراوی بخاروں کیلئے مفید ہے ۔



# نزلہ زکام کھانسی

**نزلہ زکام:**۔ افیون ۔ مرچ سیاہ ۔ کافور ہر ایک تین ماشے ٹینک الیٹر دو ماشے ۔

**تیاری:**۔ سب ادویات کو سفوف بناکر پانی کی مدد سے ماش کے دانے کے برابر گولیاں بنالیں ۔

صبح شام ایک گولی ہمراہ تازہ پانی دیں۔

## انفلوئنزا ●

سونف تین ماشے ۔ برگ گاؤزبان تین ماشے ۔ لسوڑیاں دس عدد ۔ ملٹھی چھ ماشے ۔ دارچینی تین ماشے ۔ گل بنفشہ چھ ماشے عناب پانچ دانے ۔ تخم خطمی چھ ماشے ۔

**تیاری:**۔ ان سب ادویات کو ڈیڑھ پاؤ پانی میں بھگو دیں ۔ پانچ چھ گھنٹے بعد آگ پر جوش دیں۔ حسب ضرورت میٹھا ڈال کر اس جوشاندے کو پئیں۔

کھانسی، نزلہ، زکام، اور انفلوئنزا کیلئے اکسیر کا حکم رکھتی ہے ۔

## نزلہ زکام کھانسی ●

ملٹھی ۔ اجوائن خراسانی ۔ آک کی جڑ کا چھلکا ہر ایک چھ ماشے ۔ دھتورہ سیاہ ۔ سونٹھ ۔ سونف ہر ایک تین تین ماشے ۔ سب ادویات کو باریک پیس کر خالص شہد میں دیسی چنوں کے



برابر گولیاں بنالیں ۔

نزلہ ۔ کھانسی ۔ زکام ۔ کیلئے ۔ صبح دوپہر شام ایک ایک گولی ہمراہ پانی دیں

## جوشاندہ نزلہ زکام ●

گل بنفشہ ۔ گاؤزبان ۔ ملٹھی ۔ گل نیلوفر ہر ایک چھ چھ ماشہ ۔ تخم خبازی ۔ تخم خطمی ۔ سونف ۔ بہی دانہ تین تین ماشے ۔ لسوڑیاں اور عناب پانچ دانے ۔

**تیاری:**۔ سب ادویات چھ سات گھنٹے ڈیڑھ پاؤ پانی میں بھگو کر پڑا رہنے دیں۔ اس کے بعد آگ پر جوش دیں۔ نصف پانی رہنے پر چھان کر پئیں۔

نزلہ ۔ زکام ۔ کیلئے بہترین جوشاندہ ہے ۔

## دیگر ●

سنڈھ ۔ تخم دھتورہ ۔ اجوائن خراسانی ہر ایک ۔ ایک تولہ تمام ادویات کو پیس کر پانی کی مدد سے چنے کے برابر گولیاں بنالیں۔ بفضل خدا ایک گولی کھانے سے چند منٹ میں نزلہ بند ہو گا۔

## دیگر ●

ملٹھی سات ماشے ۔ گل بنفشہ سات ماشے ۔ خبازی سات ماشے ۔ خطمی سات ماشے ۔ گاؤزبان پانچ ماشے ۔ لسوڑیاں سات عدد عناب ولایتی پانچ عدد ۔

**تیاری:**۔ ان سب ادویات کو رات کو آدھ سیر پانی میں بھگو دیں ۔ صبح کو جوش دیں۔ تقریباً نصف پانی رہنے پر چھالیں ۔ حسب ضرورت

کھانڈ ملا کر میٹھیں ۔ مجرّب ہے ۔

**نزلہ** ● سونف چھ تولہ ۔ اصل السوس مقشر تین تولہ ۔ باریک
پیس کر باہم ملائیں ۔
روزانہ صبح شام چار ماشے ہمراہ پانی دیں ۔

(۱) **کھانسی** ● پوست بیج مدار پانچ تولے ۔ جلا کر راکھ بنالیں ۔
ایک رتی خالص شہد میں ملا کر چٹائیں ۔

(۲) **نزلہ زکام** ● فلفل سیاہ ۔ دانہ الائچی کلاں ہر ایک ایک تولہ ۔ سونٹھ
دارچینی نو ماشہ ۔
تیاری :۔ سب ادویات کو باریک پیس کر سفوف بنالیں ۔ صبح شام نصف
ماشہ ہمراہ پانی دیں ۔

(۳) **نزلہ زکام** ● کافور ۔ نوشادر ہر ایک چھ ماشے باریک پیس کر
باہم ملائیں ۔ دن میں تین بار نسوار لیں ۔ چھینکیں آنے کے بعد آرام ہوگا

**بچوں کی کھانسی** ● فلفل سیاہ ۔ مغز بادام تلخ ۔ سہاگہ بریاں اور گودا
گھیکوار ۔ ہر ایک ہم وزن ۔
تیاری :۔ تمام ادویات کو باریک کر گھیکوار کے گودے میں کھرل کر کے



ماش کے دانے برابر گولیاں بنالیں ۔
ایک گولی بچے کی ماں کے دودھ میں گھس کر دیں ۔
بچوں کی ہر قسم کی کھانسی کیلئے مفید ہے ۔

**کھانسی** ● سہاگہ ۔ اجوائن خراسانی ۔ ملٹھی مقشر ۔ گل نیلوفر ۔
تخم خطمی ہر ایک ایک تولہ ۔ گوند کیکر ۔ گوند کتیرہ ۔ ہر ایک چھ ماشے ۔
ست پودینہ تین ماشے ۔
تیاری :۔ تمام ادویات کو باریک پیس کر گوند کیکر، گوند کتیرا ۔ اور ست پودینہ
ملائیں ۔ حسب ضرورت شہد ملا کر چنے کے برابر گولیاں بنالیں ۔ صبح شام
دو ہمراہ ایک ایک گولی دیں ۔
ہر قسم کی کھانسی کیلئے کامیاب دوا ہے ۔

**کھانسی تر** ● ہلدی ، گندم ، ہر ایک ۲،۲ تولہ ۔ دو کو جلا کر پیس
لیں ۔
۲،۲ رتی خالص شہد میں ملا کر دیں ۔

**کھانسی** ● طباشیر ایک تولہ ۔ دانہ الائچی خورد نو ماشے ۔ پھٹکڑی
اجوائن ۔ دارچینی ہر ایک چھ ماشے ۔ مصری دو تولے ۔
تیاری :۔ سب ادویات کو باریک پیس کر باہم ملائیں ۔ تین ماشے سونف
دو تولہ شہد میں ملا کر تین چار مرتبہ چٹائیں ۔ بلغمی کھانسی ۔ تپ دق کی کھانسی

بچوں کی ہر طرح کی کھانسی کیلئے مجرب دوا ہے۔

## خشک کھانسی

● مغز بادام ۔ آرد ملٹھی ۔ مویز منقیٰ ۔ ہر ایک ایک تولہ ۔ باریک کوٹ کر چنے کے برابر گولیاں بنالیں۔

گولیاں منہ میں رکھ کر چوسیں۔

## بلغمی کھانسی

● ملٹھی ۔ اجوائن خراسانی ۔ تخم خطمی ۔ سنڈھ ۔ ہر ایک ایک تولہ ۔ چنے کے برابر گولیاں بنالیں۔

صبح دوپہر شام (۲-۲) گولیاں ہمراہ پانی دیں۔

## کالی کھانسی

● رب السوس ۔ گوند کیکر ۔ افیون ۔ نشاستہ ۔ ہر ایک چھ ماشے ۔ موٹھ کے دانے برابر گولیاں بنالیں ۔ دو گولیاں صبح شام لیں۔

## دیگر

● کاکڑا سنگی نو ماشہ ۔ ادرپھٹکڑی نوشادر دو، دو ماشہ لیکر توے پر رکھیں ۔ اوپر برتن رکھیں ۔ اور نیچے آگ جلاکر راکھ ہوتے پر اتار لیں۔

اس راکھ میں شہد ملاکر مریض کو چٹائیں ۔ کالی کھانسی کیلئے لاجواب ہے۔

## دیگر

● ملٹھی ۔ پھٹکڑی بریان ہر ایک چھ ماشے ۔ دار چینی تین ماشہ

تیار ہے ۔ سب ادویات کو باریک پیس کر صبح شام چھ ماشے عرق اجوائن کے ہمراہ دیں ۔ کالی کھانسی کیلئے نہایت مفید ہے۔



## دیگر

ملٹھی چار ماشے ۔ انار دانہ چار ماشے ۔ جو کھار تین ماشے

● چاروں نمک تین تین ماشے ۔ پھٹکڑی بریاں تین ماشے

فلفل دراز تین ماشے ۔ اجوائن ایک تولہ ۔

تیاری ۔ ان ادویات کو باریک پیس کر شہد میں چنے کے برابر گولیاں بنا لیں۔

کالی کھانسی کیلئے صبح دوپہر شام ایک ایک گولی دیں۔

## دیگر

● نمک سیاہ ۔ ریٹھے کا کوئلہ ۔ ہم وزن دونوں کو پیس کر باہم ملائیں

خوراک صبح شام دو رتی شہد میں ملاکر دیں۔

## دیگر

● ملٹھی ۔ انار دانہ ہر ایک چھ ماشے ۔ نگھاں ۔ کاکڑا سنگی ہر ایک تین ماشے ۔ خالص شہد پانچ تولے۔

تیاری ۔ ان سب ادویات کو باریک پیس کر شہد میں ملائیں۔

بچے کو روزانہ چار مرتبہ ایک ماشہ چٹائیں ۔ کالی کھانسی کیلئے نہایت مجرب اور مفید دوا ہے۔



# دمہ

## دمہ بلغمی

● آدھ سیر بیڑہ (تلخ تمباکو) کوئلہ کی آگ پر جلائیں۔

اس کی راکھ کو چار سیر پانی میں ملاکر سائے میں رکھ دیں ۔ چار روز تک

روزانہ تین چار بار ہلاتے رہیں۔ چار روز کے بعد اس کو چھان کر بڑی کڑاہی میں پانی میں ڈال کر آگ پر رکھ دیں۔

جب پانی خشک ہو جائے۔ نیچے بچا ہوا سفوف دوا ہے۔ مریض کو برگ پان کے چوتھے حصے میں ایک رتی خوراک روزانہ سات روز تک چوسنے کو دیں۔

انشاء اللہ افاقہ ہوگا۔

## دمہ

ملٹھی مقشر دو تولہ۔ پھٹکڑی بریان۔ چھ تولے۔ ہر دو کو باریک پیس لیں۔

صبح شام چار چار ماشے دہی سے استعمال کرائیں۔ دمہ اور سانس کی تنگی کیلئے مفید ہے۔

**دیگر** یجمدار۔ برگ مدار۔ گل مدار ہم وزن لیکر گل حکمت کر کے جلائیں۔

دو رتی بالائی سے دیں۔

**دیگر** کاکڑا سنگی ایک تولہ۔ باؤ برنگ نو ماشہ۔ نمک سیاہ۔ فلفل سیاہ۔ ہر ایک چھ ماشے۔ فلفل دراز تین ماشے۔

تیاری:۔ تمام ادویات کو باریک پیس کر چالیس عدد آک کے پتوں



پر لیپ کر دیں۔

ان پتوں کو کوری ہانڈی میں بند کر کے پندرہ سیر اوپلوں کی آگ دیں سرد ہونے پر باریک کر کے رکھ لیں۔

روزانہ چار رتی ہمراہ بالائی دیں۔

## تنگی سانس

باجرہ پانچ تولے۔ نمک طعام ایک تولہ۔

تیاری۔ دونوں کو کوٹ کر باہم ملائیں۔ اور اس پر آک کا دودھ ڈال کر گوندھ کر چھوٹی سی روٹی بنا کے توے پر پکائیں۔ جب پسنے کے قابل ہو جائے۔

توے اتار کر باریک پیس لیں۔ دوا تیار ہے۔ روزانہ دو رتی خوراک مریض کو دیں۔ انشاء اللہ فائدہ ہوگا۔

## درد سر

مغز بادیان۔ مغز کشنیز۔ دانہ الائچی خورد۔ ترپھلہ۔ ہر ایک دو ماشہ سب ادویات کا سفوف بنا لیں۔ ان کی دو خوراکیں بنا کر دو دن استعمال کریں۔

**دیگر** کھجور کی پرانی گٹھلیوں کو کوزہ گلی میں گل حکمت کر کے

پانچ سیر آگ دیں۔

خوراک نصف ماشہ تازہ پانی کے ہمراہ دیں۔

**دیگر** ● حرمل پانچ تولے۔ سوڈا سلی سلاس ایک تولہ۔ سفوف بنالیں۔ خوراک ایک ماشہ صبح شام ہمراہ تازہ پانی دیں۔

**دیگر** ◎ ان بجھا چونا۔ نوشادر ہر ایک ایک تولہ۔ کافور ۲ ماشہ۔ شیشے کی بوتل میں اچھی طرح بند کر کے رکھیں۔ ضرورت کے وقت ڈھکنا کھول کر سونگھیں انشاءاللہ درد دور ہوگا

**دیگر** ● اگر سر درد سر کی کمزوری کی وجہ سے ہو۔ تو ایک پاؤ دودھ جس میں مغز بادام گیارہ عدد ڈال کر اُبالا گیا ہو۔ اس میں دیسی انڈا پھینٹ کر چند روز استعمال کریں۔ درد سے شفا ہو گی۔

**دیگر** ● کشمیری پتر۔ کلونجی۔ تمر کنڈریا ی۔ کائھل۔ ہر ایک چھ ماشے۔ سب کو باریک پیس کر باہم ملائیں۔ درد سر کیلئے نسوار کا کام دیتی ہے۔

---



## درد شقیقہ

آک کا ڈنڈا خشک کر کے باریک کھرل کریں۔ بطور نسوار استعمال کریں۔

**دیگر** ● گل روغن ایک تولہ۔ مشک کافور ایک ٹکیہ۔ دونوں کو باہم حل کریں۔ جس طرف درد ہو۔ اس طرف تین قطرے ناک میں ڈالیں۔ انشاءاللہ درد جاتا رہے گا۔

## امراض چشم

**آشوب چشم:۔** قلمی شورہ چار تولے۔ پھٹکڑی خام۔ پھٹکڑی بریاں۔ ہر ایک ڈیڑھ تولہ۔ کافور تین ماشہ۔ تمام ادویات کو ایک بوتل عرق میں ڈال کر محفوظ کر لیں۔ بوقت ضرورت روزانہ تین تین بوندیں آنکھوں میں تین بار ڈالیں۔ آنکھوں میں برف کی طرح ٹھنڈک ہو جائے گی۔

**دیگر:۔** قلمی شورہ ۲ رتی، پھٹکڑی پانچ رتی۔ عرق گلاب پانچ تولہ

دونوں ادویات کو باریک پیس کر عرق میں حل کریں۔
روزانہ تین چار مرتبہ آنکھوں میں چند قطرے ڈالیں۔

## امراضِ چشم

سرد چینی، پھٹکڑی سفید۔ سمندر جھاگ۔ ہر ایک چھ ماشے۔ سنڈھ۔ قلمی شورہ۔ ہر ایک تین ماشے۔
سب ادویات کو نہایت باریک پیس کر سرمہ بنائیں۔ بطور سرمہ آنکھوں میں لگائیں۔
آنکھوں سے پانی آنے۔ دھند اور جالے کیلئے لاجواب سرمہ ہے

## دیگر

سمندر جھاگ۔ جوہر نوشادر۔ کشتہ جست ہر ایک ہم وزن لیں
تمام ادویات کو باریک کر کے حل کریں۔ اور ایک روز تک لیموں کے پانی میں کھرل کریں۔
آشوب چشم۔ لگرے۔ اور پڑبال کیلئے کامیاب دوا ہے۔

## خارش اور درد چشم

کافور تین ماشہ۔ پھٹکری چار ماشے۔ قلمی شورہ ایک تولہ۔ کو بندرہ تولے عرق گلاب میں باریک پیس کر ڈالیں۔ بوتل کو اچھی طرح ہلائیں۔ تاکہ تمام ادویات اچھی طرح حل ہو جائیں۔ روزانہ چند قطرے آنکھوں میں چند مرتبہ ڈالیں۔ درد چشم۔ خارش چشم۔ اور آشوب چشم کیلئے لاجواب ہے۔



نوشادر۔ پھٹکڑی اور کشتہ جست ہر ایک چھ ماشے

## پڑبال

ست پودینہ ایک ماشہ۔ سرمہ سیاہ ایک تولہ۔
تیاری:۔ ان سب ادویات کو عرق لیموں میں کھرل کر کے باریک سرمہ تیار کریں۔ صبح شام آنکھوں میں لگائیں۔
پڑبال۔ لگرے۔ دھند اور آنکھوں میں خارش کیلئے بینظیر سرمہ ہے۔

## آنکھوں کے جالے اور پھولے کیلئے

پھٹکڑی۔ نوشادر۔ قلمی شورہ۔ کشتہ جست۔ جوکھار۔ شیشہ نمک ہر ایک چھ ماشے۔ نیلا تھوتھا اور زنگار ہر ایک تین ماشہ۔
تیاری:۔ تمام ادویات کا باریک سرمہ بنالیں۔ اس سرمے کو صبح دوپہر شام آنکھوں میں لگائیں۔
آنکھوں کے جالے۔ پھولے۔ اور کمزوری نظر کیلئے مفید ہے۔

## آشوب چشم

زعفران ایک ماشہ۔ رسونت زرد چار ماشہ، کو عرق گلاب میں حل کر کے آنکھوں کے پپوٹوں پر لیپ کریں۔
آنکھ دکھنے۔ اور آنکھوں کی سرخی کیلئے **مفید دوا ہے**

## آنکھوں کی خارش

مولی کے پتوں کا پانی نکال کر مقطر کر کے آنکھوں میں ڈالیں۔

**پڑوال** ● پڑبال اکھاڑ کر کھٹمل کا خون لگائیں۔

---

**اندھراتہ** ● روزانہ سوتے وقت پانی میں نمک ڈال کر آنکھوں میں ڈالیں۔ انشاء اللہ شفا ہو گی۔

**بھینگاپن** ● روزانہ چند بار عورت کا دودھ آنکھوں میں ڈالیں انشاء اللہ شفا ہو گی۔

**امراض چشم** ● مامیراں چینی۔ کافور۔ بھیم سینی۔ ہر ایک ایک ماشہ۔ عرق پیاز میں گھس کر شہد ایک تولہ ملا کر رات کو سونے سے پہلے قطرہ قطرہ آنکھوں میں ڈالیں۔

موتیا، جالا، پھولا، گوہانجنی۔ پڑبال۔ ککرے۔ اور ورم وغیرہ کیلئے مفید ہے۔

**دردِسر** ● ان بجھا چونا اور زردی بیضہ مرغ باہم حل کر کے کنپٹی پر لیپ کریں۔ درد سے آرام ہو گا۔

**نیند نہ آنا** ● روغن کدو اور روغن خشخاش ہم وزن ملا کر سر اور پیروں کے تلوں کی مالش کریں۔



**نیند آور** ● سرہانے سبز سوئے رکھیں۔ گہری نیند آئے گی۔ اور بے خوابی کی شکایت رفع ہو گی۔

**گوہانجنی** ● لودھ پٹھانی تین ماشہ، کافور ایک ماشہ، ہر دو کو عرق گلاب میں حل کر کے روزانہ تین بار آنکھوں میں قطرے ڈالیں۔

**دیگر** ● تخم املی۔ پانی میں گھس کر لگائیں۔ ایک مرتبہ لگانے سے آرام آجاتا ہے۔

**دردِسر** ● جنگلی اپلوں کی راکھ ایک تولہ۔ آک کا دودھ ۲ ماشہ خوب کھرل کریں۔

بطور نسوار استعمال کریں۔ چھینکیں آنے کے بعد آرام ہو گا۔

## ● یرقان ●

پھٹکڑی سفید ایک تولہ۔ کشتہ قلعی تین ماشہ۔ باہم ملائیں۔ ایک ماشہ صبح شام ہمراہ دہی کی لسی کے دیں۔

**دیگر** ● نوشادر۔ ریوند چینی، ہر ایک ایک تولہ۔ کشتہ گئو دنتی

# ضعفِ جگر

پوست ہلیلہ زرد۔ فلفل سیاہ۔ بابڑنگ۔ ریوند خطائی۔ کالی مرچ، سہاگہ۔ نمک لاہوری، نمک سیاہ، ہر ایک ایک تولہ۔ نوشادر۔ قلمی شورہ، ہر ایک چھ ماشے۔

تیاری:۔ سب ادویات کو باریک پیس کر ملائیں۔

صبح شام تازہ پانی کے ہمراہ ایک ماشہ دیں۔ ضعفِ جگر، یرقان اور جگر کے دیگر امراض کیلئے اکسیر ہے۔

## دیگر

پوست ہلیلہ کابلی، پوست ہلیلہ زرد، طباشیر، الائچی خورد، ریوند خطائی۔ نوشادر ہر ایک ایک تولہ۔ کشتہ فولاد تین ماشہ۔

تیاری:۔ تمام ادویات کو باریک پیس کر کشتہ فولاد ملائیں۔ روزانہ دو ماشے بکری کے دودھ کے ہمراہ کھلائیں۔

ضعفِ جگر، یرقان، اور جگر کے دیگر امراض کیلئے مفید ہے۔

# خرابی جگر

قلمی شورہ ایک تولہ۔ نوشادر۔ ریوند خطائی ہر ایک چھ ماشے

تیاری:۔ تمام ادویات کو باریک پیس کر باہم ملائیں۔ چار رتی تازہ پانی کے ہمراہ دیں۔ جگر کی خرابی۔ یرقان۔ اور پرانے بخاروں کیلئے مفید ہے۔



تین ماشہ۔

سب ادویات کو باریک پیس کر ملائیں۔ خوراک صبح شام دو ماشہ ہمراہ دہی دیں۔

## دیگر

ایک عدد کیلا چھیل کر لمبائی میں سے دو کریں۔ اس میں دو ماشہ پان والا چونا لگا کر رات کو رکھ دیں۔ صبح چونے کو صاف کر کے کیلے کو کھالیں۔ تین دن اسی طرح عمل کریں۔ بفضلِ خدا شفا ہو گی۔

## دیگر

اونٹنی کا دودھ صبح دوپہر شام حسب ضرورت پئیں۔ یرقان سے انشاءاللہ شفا ہو گی۔

## دیگر

نوشادر۔ نمک سانبھر۔ ہر ایک ہم وزن۔ دونوں ادویہ کو باریک پیس کر ملائیں۔ اور اس کے جوہر اڑالیں۔

خوراک نصف رتی ہمراہ تازہ پانی دیں۔

یرقان۔ جگر۔ اور تلی کے بڑھ جانے کیلئے مجرب دوا ہے

## دیگر

پھٹکڑی ایک تولہ۔ جوہر نوشادر ایک ماشہ باہم ملا کر چار رتی خوراک ہمراہ پانی صبح شام دیں۔

انشاءاللہ فائدے مند ثابت ہو گا۔ اور نہایت کم خرچ نسخہ ہے

**تلی کا بڑھنا** ● نوٹا سجی ، سہاگہ بریان ، نوشادر ، مصبر
کلونجی ، قلمی شورہ ، نمک سونچر ،
سب ادویات کو باریک پیس کر باہم ملائیں ۔ صبح شام ایک ماشہ سفوف
ہمراہ تازہ پانی دیں ۔




تقریباً دس سیر کا ایک تربوز لیں ۔ اسکی ٹاکی نکال کر اس میں برادہ فولاد
پھٹکڑی سرخ ۔ نوشادر شورہ ہر ایک دس تولہ ڈال کر اسی ٹاکی سے بند
کر دیں ۔
ایک ماہ دھوپ میں پڑا رہنے دیں ۔ ایک ماہ کے بعد اسکو چھان کر اسمیں
حسب ضرورت پانی اور ولائتی کھانڈ ملاکر شربت پکائیں ۔
صبح شام ایک تولہ شربت استعمال کریں ۔ جگر کی گرمی ۔ اور یرقان کے
لئے اکسیر کا حکم رکھتا ہے ۔ خون پیدا کرتا ہے ۔ معدے کو طاقت
دیتا ہے ۔

## ناک ۔ کان ۔ گلے کے امراض

**نکسیر** ۔ کہربا شمعی ایک ماشہ ۔ شربت انجبار کے ہمراہ دیں ۔



**دیگر** ● کیلا کا پانی ایک تولہ ۔ کافور ایک ٹکیہ میں حل کر کے ناک
میں چند قطرے ٹپکائیں ۔ انشاءاللہ نکسیر بند ہو گی ۔

**دیگر** ● اونٹ کے بالوں کو جلاکر انکی نسوار لینے سے افاقہ ہوگا ۔

**دیگر** ● کاغذ کی راکھ اور پھٹکڑی بریاں ہم وزن لیکر پیس کر نسوار
بنالیں ۔ مریض کو سنگھانے سے نکسیر بند ہو گی ۔

**زخم کان** ● نیم کے درخت کے پتے گھوٹ کر ٹکیہ بنا کر سرسوں
کے تیل میں جلائیں ۔ تیل نتھار کر محفوظ کر لیں ۔
زخم کان ، ورم ۔ درد اور کان کی پھنسی کیلئے کان میں تین قطرے ڈالیں ۔

**دیگر** ● چار ماشے کاربالک ایسڈ کو ۲ دو تولے تلوں کے
تیل میں حل کریں ۔ ضرورت پڑنے پر اس کو ہلکا سا گرم کر کے تین
چار قطرے کان میں ڈالیں ۔
کان کے زخم ۔ خارش اور درد کیلئے بہت کامیاب دوا ہے ۔

**زخم** ● چمڑے کا پرانا جوتا لیکر دھو کر خشک کر کے آگ میں جلائیں
اس کو زخم پر تیل سے لگائیں ۔

**درد کان** ● سرسوں کے تیل میں کیکر کے پھول جلاکر اس کو چھان

لیں۔

اس تیل کے چند قطرے کان میں ڈالیں۔

**کان سے پیپ آنا** ● کان سے پیپ آنے کیلئے پیاز کو بھوبھل میں پکا کر اس کا پانی کان میں ڈالیں۔ بہرہ پن کیلئے بہت مفید ہے۔

**دیگر** ● شکر کو دیسی گھی میں جلائیں اور چھان لیں۔ اس گھی کے چند قطرے کان میں ڈالیں۔

**کن پیڑے** ● ملتانی مٹی تین تولے، چاول دو تولے۔ کالی زیری ایک تولہ۔ اس کا لیپ بنا کر لگائیں۔

**درد کان** ● روغن صندل درد کرنے والے کان میں دو قطرے ڈالیں۔

## گلے کی تکلیف

اگر گلے میں خرابی ہو۔ تو باریک نمک گلے کے اندر اچھی طرح دن میں چند بار لگائیں۔

**خنازیر** ◎ تخم سرس بن پرانا گڑ ملا کر چنے کے برابر گولیاں بنالیں۔ صبح دوپہر شام ایک گولی عرق گاؤزبان کے ہمراہ دیں۔ انشاءاللہ فائدہ ہوگا۔



**آواز بیٹھنا** ● اگر آواز بیٹھ جائے تو ادرک کو منہ میں رکھ کر خوب چبائیں۔




مغز چلغوزہ، مغز بادام۔ مغز خربوزہ۔ مغز کدو ہر ایک ایک پاؤ۔ نشاستہ خشخاش۔ ہر ایک آدھ سیر۔

تیاری: تمام ادویات کو باریک کوٹ کر نصف سیر دیسی گھی میں بھون لیں۔

اس کے بعد نصف سیر کھانڈ کا قوام بنا کر اس میں حل کریں۔ تمام چیزیں حل کرنے کے بعد چھ ماشے زعفران اور پچاس عدد ورق چاندی ملائیں۔

خوراک: روزانہ دو تولہ استعمال کریں۔

**دیگر** ● خشخاش ایک پاؤ۔ سونف ایک چھٹانک۔ کتیرہ گوند دو تولے۔ مغز بادام۔ مغز پستہ۔ مغز اخروٹ۔ مغز تربوز۔ مغز خربوزہ ہر ایک آدھ پاؤ۔ ایک سیر گندم کا نشاستہ لیکر آدھ سیر دیسی گھی میں سرخ کرکے

حسبِ ضرورت چینی ڈالیں۔

سونف گوند اور خشخاش اور تمام مغز کوٹ کر ڈالیں۔ ٹھنڈا ہونے پر ورق چاندی و ورق سونا سو عدد اوپر لگائیں۔ اور اچھی طرح حل کریں۔

ہر روز صبح ایک چھٹانک کا ناشتہ ہمراہ دودھ کریں۔

بفضلِ خدا دماغ کی کمزوری دُور ہو گی۔

**دیگر** ● مغز بادام۔ مغز ناریل کوفتہ۔ مغز کدو۔ کشمش سبز۔ سونف طباشیر۔ ہر ایک ایک تولہ۔ الائچی۔ پوست آملہ۔ پوست ہلیلہ۔ کشنیز ہر ایک چھ ماشے لیں۔

ادویات کو باریک پیس کر نیم کوفتہ مغزیات میں شہد خالص ملا کر حل کریں کشتہ عقیق۔ کشتہ شاخ مرجان۔ اور کشتہ چاندی دو دو ماشے اچھی طرح حل کریں۔

ہر روز صبح نو ماشے اس معجون کو دودھ کے ساتھ استعمال کریں۔

بفضلِ خدا یہ معجون دماغ۔ دل۔ نظر۔ جگر اور اعصاب کے ضعف کو دُور کر کے نئی زندگی بخشتا ہے۔

## گرم دماغ

گرم دماغ کے اخراج کیلئے پرانا چمڑا جلا کر نسوار لیں۔

**سرسام** ● اگر سرسام کا مریض بے ہوش ہو جائے۔ تو اس کے ناک میں نمک ملے۔ پانی کے چند قطرے ٹپکائیں۔ انشاءاللہ مریض ہوش میں آ جائے گا۔



**سر چکرانا** ● زیتون کے تیل کی سر میں مالش کریں۔ اور چند قطرے کانوں میں ڈالیں۔

**سکتہ** ● کافور۔ سہاگہ۔ نوشادر۔ فلفل دراز۔ زعفران پوست ریٹھ۔ ہم وزن لیکر باریک پیس کر باہم ملائیں۔ بوقتِ ضرورت نسوار لیں۔

سکتہ۔ مرگی اور بے ہوشی دور کرنے کیلئے اکسیر ہے۔

**مرگی** ● جونکیں خشک کر کے باریک پیس لیں۔

مرگی کے مریض کو بطور نسوار استعمال کرائیں۔ دَورے کی صورت میں ناک میں نلکی کی مدد سے پھونکیں۔ دَورہ ختم ہو گا۔

**مرگی** ● اک کے بارہ عدد ڈنڈے لیکر خشک کر لیں۔ خشک ہونے پر چھ ماشے قند سیاہ ملا کر بارہ گولیاں بنا لیں۔

ایک گولی اللہ تعالیٰ کے نام پر پھینک دیں۔ روزانہ ایک گولی پانی کے ہمراہ دیں۔ بفضلِ خدا مرگی سے شفا ہو گی۔

**دیگر** ● چمڑے کا پرانا جوتا دھو کر خشک کر کے آگ میں جلائیں بطور نسوار استعمال کروانے سے افاقہ ہو گا۔

**دیگر** ● چھوٹی چند لالو بوٹی کو سائے میں خشک کر کے سفوف محفوظ

کرلیں۔
صبح دوپہر شام دو ماشے پانی کے ہمراہ دیں۔ مرگی اور ہسٹیریا کیلئے نہایت کامیاب اور سریع الاثر دوا ہے۔

## فالج

روغن فرفیون۔ روغن بادام تلخ۔ روغن قسط۔ ہم وزن باہم ملاکر فالج اور لقوے کے مرض میں بطور مالش استعمال کریں

## لقوہ

مصطگی رومی۔ دہن بلسان۔ دار چینی۔ جدوار خطائی۔ دہن بلسان۔ سلیخہ۔ مرچ سفید۔ ہر ایک تین تین ماشہ۔ زعفران۔ کستوری عنبر افیون اور مرکی ایک ایک ماشہ۔
سب ادویات کو باریک پیس کر حسب ضرورت خالص شہد ڈال کر چنے کے برابر گولیاں بنالیں۔
لقوہ، رعشہ، اور فالج کیلئے مریض کو صبح دوپہر شام کو ایک ایک گولی دیں۔ اور اس اکسیر الاثر دوا کا کرشمہ ملاحظہ کریں۔

## مالیخولیا

زیرہ سفید۔ کشنیز۔ الائچی خورد۔ طباشیر۔ یشب سبز۔ تخم کاسنی۔ سونف۔ زہر مہرہ خطائی۔ بادیان۔ پوست آملہ صندل سفید۔
سب ادویات کو ایک ایک تولہ باریک پیس کر ہم وزن مصری ملائیں مالیخولیا کے مریض کو روزانہ ایک تولہ عرق کیوڑہ کے ہمراہ دیں۔



## خارش

آملہ، گل مغیرہ، گیرو، گندھک آملہ سار زیرہ سیاہ ہر ایک چھ ماشے۔
تیاری:۔ سب ادویات باریک پیس کر ملائیں۔ صبح شام چار ماشہ ہمراہ تازہ پانی دیں۔ اور دوا کو سرسوں کے تیل میں حل کرکے پانچ چھ روز بدن پر مالش کریں۔
ہر طرح کی خارش کے لئے مفید اور کامیاب دوا ہے

## دیگر

گندھک آملہ سار۔ گیرو۔ زیرہ۔ ہر ایک چھ ماشہ۔ باریک پیس کر باہم ملائیں۔ صبح شام چار ماشے خوراک استعمال کریں۔ اور چار ماشہ دوا کو سرسوں کے تیل میں حل کرکے جسم پر مالش کریں۔
پرہیز:۔ سارا دن دہی کے سوا کوئی اور چیز استعمال نہ کریں۔
دوا کے استعمال کے دوران پانی بالکل نہ دیں۔ شام کو پھیکے چاول دہی کے ساتھ دیں۔
ایک دن میں خارش سے شفاء ہو جاتی ہے۔ اور یہ دوا خارش کے لئے اکسیر کا حکم رکھتی ہے۔

## چہرے کے کالے داغ

سوڈا بائیکارب ایک تولہ۔ ویزلین آٹھ تولے۔ دونوں کو باہم ملاکر مرہم بنالیں۔ روزانہ دو تین بار چہرے پر ملیں۔ چہرے کے داغ ختم ہو جائیں گے۔

# چھپاکی

طباشیر، الائچی خورد۔ ہر ایک دو ماشہ کافور اور زعفران ہر ایک ایک رتی۔
تمام ادویات کو باریک پیس کر سفوف بنالیں۔
خوراک ایک ماشہ شربت سکنجبین کے ہمراہ دیں۔ ایک ہی خوراک سے بفضلِ خدا شفاء ہوگی۔

**بگڑی چھپاکی** ● جل نیم۔ موم سفید۔ فلفل گرد ہر ایک ایک تولہ۔ سب ادویہ کو باریک کوٹ کر چنے کے برابر گولیاں بنالیں۔ دو گولیاں ہمراہ تازہ پانی دیں۔ انشاءاللہ دو عدد خوراک سے شفاء ہوگی۔

**خارش** ● گندھک، پارہ، ہر ایک ایک تولہ۔ مردار سنگ نو ماشے کافور۔ طوطیا ہر ایک چھ ماشے۔ مکھن کو پندرہ پانی دھو کر اس میں تمام ادویہ کو باریک کی ہوئی میں ملائیں۔
اس مرہم کو خارش کی جگہ ملیں۔ اور دو تین گھنٹے کے بعد دھو دیں۔ روزانہ تین بار لگائیں۔

**چھپاکی** ● پودینے کے پتے نو ماشے گھوٹ کر ایک تولہ کھانڈ ملائیں اور مریض کو پلائیں۔ انشاءاللہ چھپاکی سے فوراً آرام ہوگا۔



**چنبل** ● ارنڈ کے بارہ دانے گھی گائے ایک چھٹانک، ارنڈ کے دانے گھی میں خوب تل لیں۔ جب دانے جل جائیں۔ تو گھی سے نکال کر پھینک دیں۔ اور تیل (گھی) چنبل پر لگاتے رہیں۔
انشاءاللہ چنبل جاتی رہے گی۔
اگر کوئی کمی رہ جائے تو دوبارہ یہی عمل کریں۔

---

**پھوڑے پھنسی** ● میٹھا تیل پانچ تولہ۔ رال پانچ تولہ۔ پھٹکڑی ڈیڑھ تولہ۔ کتھ سفید نیلا تھوتھا ہر ایک ایک تولہ۔ پہلے تیل کو جلائیں۔ اس کے بعد رال باریک پیس کر اور پانچ تولے پانی ملا کر اچھی طرح گھوٹیں۔
اس کے بعد دوسری ادویات باریک پیس کر ملائیں۔ اور تین گھنٹے اس کو اچھی طرح گھوٹیں۔
مرہم تیار ہے۔ ہر قسم کے پھوڑے پھنسیوں پر روئی سے لگائیں۔

## زہر دور کرنے والی مرہم

کافور اور زعفران ایک ایک ماشہ۔ ست اجوائن۔ ست پودینہ۔ منتھول، تھائیمول۔ ہر ایک چھ ماشے۔ ویزلین دو تولے لیکر ہلکی آگ پر سب ادویہ کو حل کرکے مرہم بنالیں۔ زہریلے جانوروں کے کاٹنے پر لگائیں۔
اس کے علاوہ سر درد کے لئے تھوڑی سی مرہم سے مالش کریں۔ فوراً سر درد غائب ہوگا۔

# خرابی خون

سوٗرت مصفی ۔ چرائتہ ۔ ریوند چینی ۔ ہلیلہ سیاہ چاکسو ۔ برگ حنا تازہ ۔ برگ نیم تازہ برگ بکائن تازہ ۔ ہر ایک ایک تولہ ۔ سب ادویات کو باریک کوٹ کر ایک تولہ مصری ملا کر کابلی چنے کے برابر گولیاں بنا لیں ۔

صبح دوپہر شام ایک گولی ہمراہ تازہ پانی دیں ۔

# خرابی خون

رسونت مصفی ۔ مغز تخم نیم ۔ مغز تخم بکائن ۔ رتن جوت چرائتہ ۔ پوست ہلیلہ زرد ۔ کتھ ۔ چوب چینی ۔ ہر ایک ہم وزن ۔

تمام ادویات کو باریک پیس کر نیم کے رس سے چنے کے برابر گولیاں بنا لیں روزانہ صبح ۲ دو گولی ہمراہ تازہ پانی دیں ۔

# زخموں کا مرہم

کمیلہ ۔ مرداسنگ ۔ رال سفید ۔ سیندھور ہر ایک ایک تولہ ۔ نیلا تھوتھا دو ماشے ۔ موم سفید ۲ دو تولے ۔

تمام ادویات کو باریک پیس لیں ۔ حسب ضرورت سرسوں کا تیل لیکر اس میں برگ نیم تازہ ڈالیں ۔ جب نیم کے پتے جل جائیں ۔ تو اس تیل میں موم سفید ڈال کر حل کریں ۔ اس کے بعد تمام ادویہ کا سفوف ڈال کر مرہم بنا لیں ۔

زخم کو صاف کر کے اس مرہم کو لگائیں ۔ ہر طرح کے زخموں کیلئے لاجواب مرہم ہے ۔





# خرابی خون

بکائن کا خام پھل سایہ میں خشک کریں اور باریک پیس لیں ۔ خوراک چھ ماشہ ہمراہ پانی دیں ۔ خرابی خون ۔ پیٹ کے کیڑے ۔ سیلان الرحم ۔ بواسیر ۔ اور جریان کیلئے لاجواب دوا ہے ۔

# زخموں کیلئے لاجواب مرہم

سوہاگہ بریان ۔ پھٹکڑی سرخ ۔ ہر ایک پانچ تولے ۔ کو روغن کنجد ایک پاؤ میں ایک ہفتہ کھرل کریں ۔

ہر قسم کے پھوڑے پھنسی اور زخموں کیلئے اکسیر ہے ۔ اور لاجواب مرہم ہے ۔

# مصفی خون

شاہترہ چھ ماشہ ۔ کالی مرچ سات عدد ۔ روزانہ پانچ تولے پانی میں گھوٹ کر پئیں ۔

دیگر :۔ چرائتہ چھ ماشہ ۔ کالی مرچ سات عدد کو پانچ تولہ پانی میں گھوٹ کر اور چھان کر پئیں ۔

دیگر :۔ گل منڈی چھ ماشہ ۔ کالی مرچ سات عدد کو پانچ تولے پانی میں گھوٹ کر پئیں ۔

دیگر :۔ ستیاناسی چھ ماشہ ۔ کالی مرچ سات عدد پانچ تولے پانی میں گھوٹ کر پئیں ۔

دیگر :۔ ہرن کی کھوپری چھ ماشہ ۔ کالی مرچ سات عدد پانچ تولے پانی میں گھوٹ کر پئیں ۔

# شربت فولاد

ٹنکچر سٹیل ڈھائی اونس۔ ٹنکچر کارڈیمم ڈھائی اونس۔ چھوٹی شیشی روح کیوڑہ
دودھ گائے چھ سیر۔

پہلے دودھ کو گرم کریں۔ تاکہ دو ابھار آجائیں۔ تو ٹنکچر سٹیل ڈالیں۔ دودھ کا محلول چھان کر محلول میں مقدار کے مطابق چینی ڈالدیں۔ شربت پکاکر ٹنکچر کارڈیمم اور روح کیوڑہ ڈالیں۔

ایک تولہ شربت کا ایک گلاس بناکر صبح دوپہر شام پینا خون کی کمی اور گرمی رفع کرنے کیلئے مفید اور لاجواب شربت ہے۔

## بلڈ پریشر ●

خون کے دباؤ کیلئے لیموں کی سکنجبین کو روزانہ تین ۲ ماہ تک استعمال کریں۔

**بانجھ** ● گدھے یا گھوڑے کا سُم لیکر اس کو میٹھے تیل میں جلائیں اُس کو اچھی طرح حل کریں۔ چھان کر اس تیل کو استعمال کریں۔

**گنجاپن** ● انڈوں کی زردیاں لیکر اُنکا تیل نکال کر سر پر مالش کریں گنجاپن دور ہوگا۔



۲۔ سرسوں کے تیل میں مکھیاں مار کر جلائیں۔ تیل میں مکھیاں اچھی طرح حل کریں۔ تیل کو چھان کر اس کی مالش کریں۔
انشاءاللہ بال اُگ آئیں گے۔ تادیر استعمال جاری رکھیں۔

۳۔ روغن زیتون ایک پاؤ لیکر اس میں تین عدد جونکیں جلائیں۔ اس کی سر پر مالش کرنے سے انشاءاللہ بال اُگ آئیں گے۔

**بال دراز کرنا** ● بیری اور نیم کے پتے لیکر اُنکو خوب گھوٹیں۔ اس کے بعد بالوں پر لگائیں۔ چار گھنٹے بعد بال دھو ڈالیں۔

**بال سیاہ کرنا** ● کریلے کی جڑ پیس کر لگائیں۔ اس کے بعد بالوں کو دھو ڈالیں۔ بالکل سیاہ ہو جائیں گے۔

**درد دانت** ● حسب ضرورت روئی لیکر شیر مدار سے تر کریں اور درد کے مقام پر رکھیں۔ درد سے آرام ہوگا۔

**دیگر** ● تیل تارپین چھ ماشے۔ کافور تین ماشے۔ دونوں کو ملاکر روئی تر کرکے دانت کے ارد گرد ملیں۔ اور کھوڑ کے اندر رکھیں۔ دانت کے علاوہ درد کان کیلئے بھی مفید ہے۔

**دیگر** ● ٹنکچر آیوڈین۔ کلورل ہائیڈریٹ۔ کاربالک ایسڈ۔ کریاڈٹ کافور۔ ہر ایک ہم وزن ملاکر روئی سے تر کرکے درد کرنے والے دانت پر لگائیں۔

اگر کھوڑ ہو تو روئی تر کر کے اس میں رکھیں۔

**دیگر** ● پھٹکڑی بریاں۔ سمندر جھاگ۔ مصطگی رومی۔ پوست کیکر۔ کھریا مٹی ہر ایک دو دو تولے۔ نیلا تھوتھا سبز بریاں، دارچینی۔ کافور۔ کتھ سفید۔ الائچی خورد۔ عقرقرحا۔ لونگ ہر ایک چھ ماشے۔ ست اجوائن۔ ست پودینہ۔ تین تین ماشہ۔

سب ادویات کو باریک پیس کر باہم حل کریں۔ ضرورت پڑنے پر صبح شام دانتوں پر ملیں۔ درد دانت داڑھ۔ مسوڑھے پھولنا۔ دانتوں سے خون آنا۔ ماس خورہ۔ کیڑا لگنا۔ اور دانتوں کے دیگر امراض کیلئے اکسیر الاثر منجن ہے

**مسوڑھے پھولنا** ● پھٹکڑی بریاں دو تولہ۔ الائچی خورد۔ طباشیر تین تین ماشہ۔ مازو۔ سپاری چھ چھ ماشے۔ افیون تین ماشہ۔

ان سب ادویات کو باریک پیس کر لیکوڈ کاربالک ایسڈ چھ ماشہ میں حل کر کے شیشی میں محفوظ کریں۔ ضرورت کے وقت دانتوں پر ملیں۔ یا صبح شام روزانہ استعمال کریں۔ دانتوں کے ہر مرض کیلئے لاجواب ہے

**پائیوریا** ● پھٹکڑی بریاں۔ خوردنی نمک ہر ایک ایک تولہ۔ توتیا بریاں چھ ماشہ۔ کیکر کا کوئلہ۔ کوئلہ لکڑی جامن۔

سب ادویات کو باریک پیس کر سفوف بنالیں۔ روزانہ دانتوں پر ملیں،



پائیوریا کے علاوہ دانتوں کے ہر مرض مثلاً دانت ہلنے۔ مسوڑھوں سے خون آنا۔ ماسخورہ۔ وغیرہ۔ اور دانتوں کو چمکدار بنانے کیلئے لاجواب اور مفید دوا ہے۔

**موتی منجن** ● سپاری بریاں۔ پوست بادام۔ سوختہ نمک خوردنی عقرقرحا۔ کتھ الائچی کلاں۔ پوست کیکر خشک۔ پھٹکڑی بریاں۔ ہر ایک چھ ماشہ۔ مازو چار ماشہ۔

سفوف برش یا انگلی سے دانتوں پر مل کر رال ٹپکائیں۔ دانت ہلنے۔ خون بہنے۔ درد سوجن کیلئے مفید ہے۔ دانت مثل موتی کے ہو جاتے ہیں۔

**درد دانت** ● روغن لونگ ایک تولہ۔ کافور۔ ست پودینہ۔ ہر ایک تین ماشہ۔ سب کو باہم ملائیں۔ روئی سے دانتوں پر لگائیں۔ درد دانت اور دیگر امراض کیلئے مفید ہے۔

**منہ کے زخم اور چھالوں کیلئے** ● سہاگہ ایک تولہ۔ الائچی خورد چھ ماشے۔ کافور تین ماشہ۔ شہد پانچ تولہ۔ سب ادویات پیس کر شہد میں اچھی طرح حل کریں۔ صاف روئی سے منہ میں روزانہ چند بار لگائیں۔

**بچوں کا منہ پکنا** ● سہاگہ بریان کر کے شہد میں ملا کر منہ میں لگائیں انشاءاللہ فائدہ ہوگا۔

# بچوں کا گرائپ واٹر

سویہ کا سہ آتشہ عرق نکال لیں۔ بچونکا گرائپ واٹر تیار ہے۔

## بچونکی سوکھی ٹانگوں کیلئے

شنگرف رومی ایک تولہ کو باریک کر کے۔ ایک درجن بیضہ مرغ کی زردیوں میں حل کر کے سٹیل کے برتن میں آگ پر رکھیں۔ ہلکی ہلکی آگ جلاتے جائیں۔ اور سٹیل کے چمچہ سے ہلاتے جائیں جب تیل نکلنا شروع ہو جائے۔ تو اس تیل کو نکال لیں۔ اور صاف شیشی میں رکھ لیں۔

دو ۲ چھٹانک سرسوں کے تیل میں ایک ماشہ یہ تیل ڈال دیں۔ اور حل کریں اسکی روزانہ بچے کی ٹانگوں پر مالش کریں۔ بفضل خدا جلد ہی بچہ صحت مند ہو گا۔

## گنٹھیا

سورنجان شیریں۔ سونٹھ۔ فلفل دراز۔ سنا سقوطری۔ پوست ہلیلہ زرد۔ ہر ایک ایک تولہ۔ مرچ سیاہ۔ مصبر ہر ایک چھ ماشہ ان سب ادویات کو کوٹ کر آب ادرک میں چنے کے برابر گولیاں بنا لیں۔ صبح دوپہر شام ایک گولی پانی کے ہمراہ دیں۔

گنٹھیا۔ ریحی دردوں اور عرق النساء کیلئے مفید دوا ہے



## جوڑوں کا درد

سورنجان شیریں۔ مال کنگنی۔ پوست ہلیلہ زرد گوگل ہر ایک ہم وزن۔ سب ادویات کو باریک پیس کر پانی کی مدد سے چنے کے برابر گولیاں بنالیں۔

جوڑوں کا درد۔ کمر درد۔ اور عرق النساء کیلئے لاجواب دوا ہے۔

## ورم کو پکانے والی پلٹس

آٹا گندم تین تولہ۔ سہاگہ۔ ہلدی ہر ایک نو ماشہ۔ تیل سرسوں حسب ضرورت۔

تمام ادویات کو حل کر کے حسب ضرورت پانی ڈال کر آگ پر پکائیں جب حلوے کی طرح کا ہو جائے۔ تو اس کی ٹکی بنا کر نیم گرم ورم پر باندھ دیں۔

یہ پلٹس ورم کو پکا کر ختم کر دے گی۔

## مرہم ورم

تین تولہ دیسی گھی لے کر اسکو اکیس بار پانی سے دھوئیں پھر اس میں تین تولہ کمیلہ باریک پیس کر ملائیں۔ مرہم تیار ہے۔

یہ مرہم ہر زخم کیلئے لاجواب مرہم ہے۔

## بچھو کے کاٹے کا علاج

۱۔ مولی کا پانی زخم پر روئی سے لگائیں۔

(۲) کاٹے پر پیشاب کر دیں۔
(۳) لیموں کا پانی روئی سے تر کر کے لگائیں۔
(۴) پیاز کوٹ کر باندھیں۔
(۵) تھوم کوٹ کر باندھیں۔
(۶) کھٹمل بوٹی ہاتھ سے مسل کر باندھیں۔
(۷) سرخ مرچ گھس کر لیپ کریں۔
(۸) ہلدی اور پھٹکڑی ہم وزن گرم کر کے باندھیں۔

## جانوروں کے زخم میں کیڑے پڑنا

تارپین کا تیل لے کر اس میں تھوڑا سا سرسوں کا تیل (چند قطرے) ڈالیں۔
تیل کو خوب ہلائیں۔ تاکہ اچھی طرح مل جائے۔ پھر روئی سے کیڑے کی جگہ کو نیم کے گرم پانی سے دھو کر خشک ہونے دیں۔ پھر اچھی طرح تیل زخم میں بھر دیں۔
اوپر سے روئی سے زخم کا منہ باندھ دیں۔ اسی طرح دو یا تین دن صبح شام عمل کرنے سے انشاءاللہ کیڑے ختم ہو جائیں گے۔






یعنی

# خزینۃ العملیات (حصہ دوم ۲)

اولیاء کرام اور علمائے اہلسنت کے مجرّب علمیات وتعویذات کا بینظیر مجموعہ کشتہ جات دیسی ڈاکٹری کروموپیتھی، ہومیوپیتھی، بائیوکیمک ادویات اور روحانی طریقہ سے ہر مرض کے علاج کا طریقہ

تصنیفِ لطیف
پیر طریقت حضرت خواجہ محمد دلاور حسین چشتی، قادری نقشبندی اویسی

جہانگیر بک ڈپو
لاہور۔ راولپنڈی۔ ملتان۔ حیدرآباد۔ کراچی

قانونی مشیر: چوہدری ریاض اختر (ایم اے، ایل ایل بی)

ناشر: سرفراز احمد سکھیرا

آپ کے مشورے اور شکایات کے لئے۔

E-mail:info@jbdpress.com
www.jbdpress.com

اشاعت: 2005

سرورق: JBD آرٹ سیکشن، لاہور

ہدیہ: روپے




آفس: 257 ریواز گارڈن، لاہور۔فون: 042-7213318 فیکس: 042-7213319
سیلز ڈپو: اردو بازار، لاہور فون: 042-7220879، سیلز ڈپو: اردو بازار، کراچی۔فون: 021-2765086
سیلز ڈپو: اقبال روڈ نزد کمیٹی چوک، راولپنڈی۔فون: 051-5552929
سیلز ڈپو: نزد یونیفارم سنٹر جامع مسجد صدر، رسالہ روڈ حیدر آباد۔فون: 0300-3012131
سیلز ڈپو: اندرون بوہڑ گیٹ، ملتان۔فون: 061-4781781
نیاز جہانگیر پرنٹرز، غزنی سٹریٹ اردو بازار، لاہور نے پرنٹ کی۔فون: 042-7314319

# فہرست

# عملیات برائے علاج امراض

## کشتہ جات برائے امراض

# استغفار

حدیث شریف میں ہے ۔ کہ جو کوئی اس استغفار کو پانچ مرتبہ پڑھے گا ۔ اللہ تعالیٰ اس کے تمام گناہ بخش دیں گے ۔ خواہ وہ سمندر کی جھاگ کے برابر ہی کیوں نہ ہوں ۔ (ترمذی شریف)

ایک دوسری حدیث شریف میں ہے کہ جو کوئی یہ استغفار پڑھتا ہے اس کے گناہ بخش دیئے جاتے ہیں ۔ خواہ وہ جہاد سے ہی بھاگا ہوا کیوں نہ ہو ۔

أَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الَّذِيْ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ وَأَتُوْبُ إِلَيْهِ

## سیّد الاستغفار

حدیث شریف میں ہے ۔ کہ جو کوئی اس استغفار کو پڑھے ۔ اللہ تعالےٰ اس کے تمام گناہ بخش دیتے ہیں ۔ اگر صبح کو پڑھے اور شام تک اس کو موت آجائے ۔ یا شام کو پڑھے اور صبح تک اسے موت آجائے ۔ اللہ تعالےٰ اس کو بخش دیں گے ۔ اور اس کو بہشت میں داخل فرمائیں گے ۔ (بخاری شریف)

اَللّٰهُمَّ أَنْتَ رَبِّيْ لَا إِلٰهَ إِلَّا أَنْتَ خَلَقْتَنِيْ وَأَنَا عَبْدُكَ وَأَنَا عَلٰى عَهْدِكَ وَوَعْدِكَ مَا اسْتَطَعْتُ أَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ مَا صَنَعْتُ أَبُوْءُ لَكَ بِنِعْمَتِكَ عَلَيَّ وَأَبُوْءُ بِذَنْبِيْ فَاغْفِرْ لِيْ فَإِنَّهُ لَا يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ إِلَّا أَنْتَ ۔

## گناہوں کی بخشش کیلئے

حضرت شاہ کلیم اللہ شاہجہاں آبادی رح

تحریر فرماتے ہیں۔ کہ کلمات قدسیہ میں ہے۔ کہ جو شخص رجب کے مہینے میں اس استغفار کو ایک ہزار مرتبہ پڑھے۔ اللہ تعالیٰ اس کے گناہوں کو بخش دیتے ہیں۔ (مرقع کلیمی)

أَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ ذَا الْجَلَالِ وَالْإِكْرَامِ مِنْ جَمِيْعِ الذُّنُوْبِ وَالْآثَامِ۔

**دیگر** حدیث شریف میں ہے کہ جو کوئی اس استغفار کو پڑھے گا۔ اس کے تمام گناہ بخش دیئے جائیں گے۔ (جواہر غیبی)

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ وَتُبْ عَلَيَّ إِنَّكَ أَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ

## ستر ہزار فرشتے بخشش کی دعا کرتے ہیں

حدیث شریف میں ہے۔ کہ جو کوئی سورہ حشر کی یہ آخری تین آیتیں معہ اس تعوذ کے صبح کے وقت پڑھتا ہے۔ اگر وہ قاری اس دن مر گیا تو اس کو شہادت کا درجہ عطا ہوگا۔ اور اللہ تعالیٰ ستر ہزار فرشتے مقرر فرماتے ہیں۔ جو پڑھنے والے کے لیے صبح سے شام تک بخشش کی دعا کرتے رہتے ہیں۔ اگر ان آیتوں کو شام کو پڑھے گا تو صبح تک اگر اسے موت آگئی تو بھی شہادت کا درجہ عطا ہوگا۔ اور شام سے صبح تک ستر ہزار فرشتے اس کے لیے بخشش کی دعا کرتے رہتے ہیں۔ (مشکوٰۃ)



أَعُوْذُ بِاللّٰهِ السَّمِيْعِ الْعَلِيْمِ مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيْمِ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ ۚ عَالِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ ۚ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ۝ هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ الْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلَامُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ ۚ سُبْحَانَ اللّٰهِ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ۝ هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَهُ الْأَسْمَاءُ الْحُسْنٰى ۚ يُسَبِّحُ لَهُ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ ۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝ (سورہ الحشر)

**مذہب سے بیزاری** اگر کوئی شخص نفس و خناس کے چکر میں آکر مذہب سے بیزار ہو جائے۔ یا نفس و شیطان اس کے دماغ میں بے ہودہ قسم کے وسوسے پیدا کریں۔ اور کوئی راہ سجائی نہ دے تو روزانہ اس عمل کو بعد از نماز عشاء ایک سو ایک مرتبہ کھڑے ہو کر اور سر ننگا کر کے آسمان کی طرف منہ کر کے پڑھیں، تا اطمینان قلب اس کو جاری رکھیں۔ بفضل خدا نفس و شیطان کو شکست ہوگی۔ اور ضمیر بیدار ہوگا۔ اور اس کے دل میں اسلام کی سچی محبت پیدا ہو جائے گی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝

## دعائے کثیر البرکت

:- یہ دُعا حضرت انس رضی اللہ تعالےٰ عنہ نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سیکھی۔ اس لیے یہ نہایت ہی کثیر البرکت ہے۔ اس دُعا کا بعداز نماز فجر وظیفہ پڑھنے سے بے شمار دینی و دنیاوی ثمرات و برکات حاصل ہوتی ہیں۔ اور خاص طور پر یہ کہ دشمن کے ہر طرح کے شر سے حفاظت میں رہتا ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰى نَفْسِيْ وَدِيْنِيْ بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰى اَهْلِيْ وَمَالِيْ وَوَلَدِيْ بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰى مَا اَعْطَانِيْ اللّٰهُ رَبِّيْ لَا اُشْرِكُ بِهٖ شَيْئًا اللّٰهُ اَكْبَرُ اللّٰهُ اَكْبَرُ اللّٰهُ اَكْبَرُ وَاَعَزُّ وَاَجَلُّ وَاَعْظَمُ مِمَّا اَخَافُ وَاَحْذَرُ عَزَّ جَارُكَ وَجَلَّ ثَنَاؤُكَ وَلَا اِلٰهَ غَيْرُكَ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ نَفْسِيْ وَمِنْ شَرِّ كُلِّ شَيْطَانٍ مَّرِيْدٍ وَمِنْ شَرِّ كُلِّ جَبَّارٍ عَنِيْدٍ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ اِنَّ وَلِيِّيَ اللّٰهُ الَّذِيْ نَزَّلَ الْكِتٰبَ وَهُوَ يَتَوَلَّى الصّٰلِحِيْنَ ۝

## دیگر

حضرت شاہ کلیم اللہ شاہجہاں آبادی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں۔ کہ حضرت خواجہ علی حکیم ترمذی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے خواب میں ایک ہزار مرتبہ اللہ تعالیٰ کا دیدار کیا۔ آپ نے اللہ تعالیٰ



کی بارگاہ میں عرض کیا۔ کہ میں دُنیا میں کون سی دُعا پڑھا کروں۔ حکم ہُوا کہ یہ دُعا پڑھا کرو۔ اس دُعا کے پڑھنے والے کو بے شمار دینی و دنیوی فتوحات ہوتی ہیں وہ دُعا یہ ہے۔ (مرقع کلیمی)

يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ يَا حَنَّانُ يَا مَنَّانُ يَا بَدِيْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ اَسْئَلُكَ تُحْيِيْ قَلْبِيْ بِنُوْرِ مَعْرِفَتِكَ يَا اللّٰهُ يَا اللّٰهُ۔

## سوتے وقت کا وظیفہ

یہ وظیفہ حضور پُرنور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت فاطمۃ الزہرا رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو تلقین فرمایا۔

امیر المومنین حضرت علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ ارشاد فرماتے ہیں کہ میں نے کبھی بھی ان کا پڑھنا ترک نہیں کیا۔ ہر نماز کے بعد اس کا ہمیشہ معمول رکھیں۔

| | |
|---|---|
| سُبْحَانَ اللّٰهِ | ۳۳ مرتبہ |
| اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ | ۳۳ مرتبہ |
| اَللّٰهُ اَكْبَرُ | ۳۴ مرتبہ |

## مَقَالِيْدُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ :

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں۔ کہ امیر المومنین

حضرت عثمان رضی اللہ تعالےٰ عنہ نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں عرض کیا کہ یا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم مجھ کو مقالید السمٰوٰت والارض تعلیم فرمائیں آپ نے فرمایا کہ اے عثمان رضی اللہ تعالےٰ عنہ، جو بھی ان کو صبح شام دس دس بار پڑھے گا۔ اللہ تعالیٰ اس کو ان چھ چیزوں سے نوازیں گے۔

**اوّل:۔** یہ کہ ابلیس اور اس کے لشکر سے حفاظت میں رہے گا۔

**دوم:۔** ثواب کا بہشت میں دیا جانا۔

**سوئم:۔** بڑی بڑی آنکھوں والی حوروں سے نکاح ہونا۔

**چہارم:۔** اس کے گناہ بخش دیئے جائیں گے۔

**پنجم:۔** اس کو حضرت ابراہیم علیہ السلام کا ساتھ نصیب ہوگا۔

**ششم:۔** اس کے مرنے کے وقت اس کے پاس بارہ فرشتے اللہ تعالیٰ کی رضا کی خوشخبری دینے کے لیے آئیں گے اور اس کو سجا کر موقف میں لے جائیں گے۔ اگر اسے قیامت کی سختی معلوم ہو جائے تو فرشتے اس کو بتائیں گے کہ تو کچھ خوف نہ کر کیونکہ تو امان والوں میں سے ہے اس کے بعد اللہ تعالیٰ حساب میں اس کے ساتھ آسانی فرمائیں گے اور اسے بہشت کا حکم فرمائیں گے۔ اللہ تعالیٰ کے حکم سے فرشتے اس کو دلہن کی طرح سجا کر موقف سے جنت میں لے جائیں گے۔ اور دوسرے لوگ ابھی حساب کی سختی ہی میں پھنسے ہوں گے۔ اور وہ مقالید السمٰوٰت



والارض یہ ہیں

سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ هُوَ الْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ وَالظَّاهِرُ وَالْبَاطِنُ بِيَدِهِ الْخَيْرُ يُحْيِيْ وَيُمِيْتُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ (خیر المتین)

حضرت خواجہ شیخ کلیم اللہ چشتی شاہجہاں آبادی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں۔ کہ سلطان المشائخ فرماتے ہیں کہ مقالید السمٰوٰت دس تسبیح ہیں۔

**اوّل:۔** لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ يُحْيِيْ وَيُمِيْتُ وَهُوَ حَيٌّ لَّا يَمُوْتُ بِيَدِهِ الْخَيْرُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ

**دوم:۔** سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ

**سوم:۔** سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ وَبِحَمْدِهٖ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ

**چہارم:۔** سُبْحَانَ الْمَلِكِ الْقُدُّوْسِ سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّنَا وَرَبُّ الْمَلٰٓئِكَةِ وَالرُّوْحِ

**پنجم:۔** اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ

اَسْاَلُهُ التَّوْبَةَ ۝

ششم:- لَا مَانِعَ لِمَا اَعْطَيْتَ وَلَا مُعْطِيَ لِمَا مَنَعْتَ وَلَا رَادَّ لِمَا قَضَيْتَ وَلَا يَنْفَعُ ذَا الْجَدِّ مِنْكَ الْجَدُّ ۝

ہفتم:- لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ الْمُبِيْنُ ۝

ہشتم:- بِسْمِ اللّٰهِ خَيْرِ الْاَسْمَآءِ بِسْمِ اللّٰهِ رَبِّ الْاَرْضِ وَالسَّمَآءِ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اِسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝

نہم:- اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَنَبِيِّكَ وَحَبِيْبِكَ ۝

دہم:- رَبِّ اَعُوْذُبِكَ مِنْ هَمَزٰتِ الشَّيٰطِيْنِ وَاَعُوْذُبِكَ رَبِّ اَنْ يَّحْضُرُوْنَ ۝ (مرقع کلیمی)

## غیبی فتوحات کا بے نظیر عمل

حضرت شاہ کلیم اللہ چشتی شاہ جہاں آبادی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں کہ یہ دس اسموں کا عمل ہے اسے خرج بے خرچاں کہتے ہیں۔ سیاحان متوکل کے لیے منزلوں اور جنگلوں میں بہت فائدہ مند ہے۔ عمل اس طرح ہے۔

جب صبح نیند سے بیدار ہوں تو اسم اَلْبَاسِطُ کو دس بار



پڑھ کر دونوں ہتھیلیوں پر دم کر کے چہرے پر ملیں۔ اس کے بعد نماز فجر کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان یَا اِسْرَافِیْلُ یَا طَاطَائِیْلُ یَا دَرْدَائِیْلُ بِحَقِّ یَا اِلٰہَ الْاٰلِہَۃِ الرَّفِیْعُ جَلَالُہٗ پندرہ بار پڑھیں۔ پھر نماز فجر سے فارغ ہونے کے بعد اَلْبَاسِطُ سو بار پڑھیں۔ پھر اَلْعَزِیْزُ چالیس بار پڑھیں۔ پھر سورۂ نصر پچیس بار پڑھیں۔ اس کے بعد ان دس اسموں کو ستر بار پڑھیں۔

سَرَاْئِیُوْلَزُدْعِیْ جُوْسَا زُوْشَا مَنُوْعَا عَالِمَا طَیُوْثُوْمَا سَلِیْخَا مَلِیْخَا مَلْخُوْمَا وَیَا فَیُوْمَا بِحَقِّ کٓھٰیٰعٓصٓ بِحَقِّ حٰمٓ عٓسٓقٓ ۝ (مرقع کلیمی)

## برائے روحانی ترقی

حضرت شاہ کلیم اللہ شاہجہاں آبادی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ تحریر فرماتے ہیں کہ حجۃ الاسلام حضرت امام محمد غزالی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ لوگوں میں سعید تر ہونے اور مضرت اور شدتوں سے محفوظ رہنے کے لیے اسم ذات اَللّٰہُ جل جلالہٗ کو لازم پکڑ۔ پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ رات کو خلوت میں باطہارت کاملہ ایک ہزار بار پڑھیں۔ اور یَا کَرِیْمُ یَا رَحِیْمُ کا بھی ورد کرنا اس میں نفع عظیم ہے۔ اول آخر درود شریف پڑھیں۔ (مرقع کلیمی)

## روحانی ترقی میں عروج

حضرت شیخ عبدالوہاب شعرانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔ کہ میرے شیخ

طریقت فرماتے ہیں۔ کہ یہ وظیفہ روحانی عروج و ترقی کے لیے نہایت مجرب ہے۔ یہ عمل اس طرح کرنا چاہیئے۔ کہ بعداز نماز فجر کسی علیحدہ جگہ ان کلمات شریفہ کو ایک سو گیارہ بار پڑھیں۔

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَرُسُلِهٖۤ اُولٰٓئِكَ هُمُ الصِّدِّيْقُوْنَ وَالشُّهَدَآءُ عِنْدَ رَبِّهِمْ لَهُمْ اَجْرُهُمْ وَنُوْرُهُمْ۔

اس کے بعد یہ دعا سجدے میں جاکر پڑھیں۔

اَللّٰهُمَّ نَوِّرْ قَلْبِيْ بِنُوْرِ مَعْرِفَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ۞ اَللّٰهُمَّ اسْتَجِبْ هٰذَا دُعَائِيْ بِجَاهِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ يَا كَرِيْمُ ۞ (زاد المتقین)

## برائے حفظ قرآن مجید

اگر کسی کو قرآن مجید حفظ نہ ہوتا ہو تو وہ بعداز نماز عشاء سورہ فاتحہ کو ایک سو ایک مرتبہ روزانہ پڑھے بفضل خدا قرآن مجید حفظ ہو جائے گا۔

**دیگر** حضرت شاہ کلیم اللہ شاہجہان آبادی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں۔ کہ حضرت امام کلبی رحمۃ اللہ علیہ کے لڑکے کو قرآن مجید یاد نہیں ہوتا تھا۔ کسی نے ان کو خواب میں بشارت دی کہ ان کلمات کو پاک صاف برتن پر لکھ کر اس کو آب زم زم سے دھوکر بچے کو پلائیں انہوں نے ایسا ہی کیا تھوڑی ہی مدت میں بچے نے قرآن مجید حفظ کر



لیا۔ وہ کلمات یہ ہیں۔ (مرقع کلیمی)

اَلرَّحْمٰنُ عَلَّمَ الْقُرْاٰنَ خَلَقَ الْاِنْسَانَ عَلَّمَهُ الْبَيَانَ اَلشَّمْسُ وَالْقَمَرُ بِحُسْبَانٍ وَّالنَّجْمُ وَالشَّجَرُ يَسْجُدَانِ لَا تُحَرِّكْ بِهٖ لِسَانَكَ لِتَعْجَلَ بِهٖ اِنَّ عَلَيْنَا جَمْعَهٗ وَقُرْاٰنَهٗ فَاِذَا قَرَاْنٰهُ فَاتَّبِعْ قُرْاٰنَهٗ ثُمَّ اِنَّ عَلَيْنَا بَيَانَهٗ بَلْ هُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِيْدٌ فِيْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ

**دیگر** حضرت شاہ کلیم اللہ شاہجہان آبادی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں۔ کہ جو شخص سوتے وقت ان آیات شریفہ کو پڑھ کر سوئے گا۔ اس کو قرآن حکیم کبھی نہیں بھولے گا۔ (مرقع کلیمی)

وَاِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ اِنَّ فِيْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَاخْتِلَافِ الَّيْلِ وَالنَّهَارِ الیٰ قولہ لِقَوْمٍ يَّعْقِلُوْنَ ۞

## برائے محبت الٰہی

حضرت شاہ کلیم اللہ شاہجہان آبادی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں۔ کہ جو شخص ان آیات شریفہ کو روزانہ صبح کے وقت پڑھے گا۔ اسے محبت الٰہی حاصل ہو گی۔ (مرقع کلیمی)

فَسُبْحٰنَ اللّٰهِ حِيْنَ تُمْسُوْنَ وَحِيْنَ تُصْبِحُوْنَ وَلَهُ الْحَمْدُ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَعَشِيًّا وَّحِيْنَ تُظْهِرُوْنَ يُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَيُخْرِجُ الْمَيِّتَ

مِنَ الْحَیِّ وَیُحْیِ الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا وَکَذٰلِكَ تُخْرَجُوْنَ ۰

**دیگر** محبت الٰہی کی زیادتی کے لیے نماز فجر کے بعد اور شام نماز عشاء کے بعد اس کلمہ شریف کو روزانہ ایک سو گیارہ بار پڑھیں

وَاَقُوْلُ اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ

**ترقی عشق الٰہی** جواہر غیبی میں لکھا ہے کہ ترقی عشق الٰہی کے لیے ان آیتوں کو صبح شام تین تین بار پڑھیں۔ ان آیات کے پڑھنے سے محبت الٰہی میں زیادتی ہوتی ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۰

فَسُبْحٰنَ اللّٰهِ حِیْنَ تُمْسُوْنَ وَحِیْنَ تُصْبِحُوْنَ ۰ وَلَهُ الْحَمْدُ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَعَشِیًّا وَّحِیْنَ تُظْهِرُوْنَ ۰ یُخْرِجُ الْحَیَّ مِنَ الْمَیِّتِ وَیُخْرِجُ الْمَیِّتَ مِنَ الْحَیِّ وَیُحْیِ الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا وَکَذٰلِكَ تُخْرَجُوْنَ ۰

**مراقبہ ترقی عشق الٰہی** دو زانو بیٹھ کر سورہ فاتحہ پڑھنا شروع کریں جب اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ پر پہنچیں تو اس کا بار بار تکرار کریں۔ جب بے خودی طاری ہو جائے تو دل کی طرف متوجہ ہو کر آنکھیں بند کر کے بیٹھ جائیں۔ جب ہوش آئے تو صِرَاطَ الَّذِیْنَ سے آخر تک سورۃ کو پورا کریں۔ اس مراقبہ سے عشق الٰہی میں ترقی ہوتی ہے۔ اور دل پر انوار کی بارش ہوتی ہے۔

**دیگر** حضرت شاہ کلیم اللہ شاہجہاں آبادی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں



کہ حدیث شریف میں ہے۔ کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص ان کلمات کو سوتے وقت پڑھے گا۔ وہ خواب میں میری زیارت کرے گا۔ وہ کلمات یہ ہے۔ (مرقع کلیمی)

اَللّٰهُمَّ رَبَّ الْبَیْتِ الْحَرَامِ وَالشَّهْرِ الْحَرَامِ وَالرُّکْنِ وَالْمَقَامِ اِقْرَاْ رُوْحَ مُحَمَّدٍ مِّنِّی السَّلَامُ

## سرکار دو عالم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت کا عمل۔

حضرت شیخ عبدالوہاب شعرانی رحمۃ اللہ علیہ تحریر کرتے ہیں۔ حضور پرنور خاتم الانبیاء احمد مجتبےٰ محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وسلم کی زیارت کا شرف حاصل کرنے کے لیے جمعہ کے روز نماز عشاء کے بعد اس درود شریف کو ایک سو ایک بار پڑھیں۔ اس عمل کو چند جمعے کریں۔ اور دوران وظیفہ اپنے قریب خوشبو جلائیں اور کسی سے بات کیے بغیر اسی جگہ سنت کے مطابق سو جائیں۔ درود شریف یہ ہے۔ (زاد المعاد)

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ ۰
اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمُؤْمِنِیْنَ ۰
اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمُتَّقِیْنَ ۰
اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الشَّاهِدِیْنَ ۰
اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الزَّاهِدِیْنَ ۰
اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الرَّاکِعِیْنَ ۰

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الصَّالِحِیْنَ ط

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ السَّاجِدِیْنَ ط

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْوَارِثِیْنَ ط

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الرَّاشِدِیْنَ ط

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْعَابِدِیْنَ ط

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الطَّالِبِیْنَ ط

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْوَاصِلِیْنَ ط

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْعَالَمِیْنَ ط

## رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے فیض حاصل کرنا

حضرت قاضی فضیل بن عیاض رحمۃ اللہ علیہ تحریر کرتے ہیں۔ کہ اگر حضور پُرنور احمد مجتبیٰ محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے فیض حاصل کرنا ہو اور محبت رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے دل کو معمور کرنا ہو یعنی سرکار کے نوری مکتب سے نوری پرورش حاصل کرنی ہو تو اس عمل کو جمعہ کے روز نماز فجر کے بعد کریں عمل اس طرح ہے۔ کہ نماز فجر کے بعد اس آیت شریفہ کو ایک سو گیارہ بار پڑھیں۔ (کاشف الاسرار)

لَقَدْ جَآءَکُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِکُمْ عَزِیْزٌ عَلَیْہِ مَا عَنِتُّمْ حَرِیْصٌ عَلَیْکُمْ بِالْمُؤْمِنِیْنَ رَءُوْفٌ رَّحِیْمٌ ط

## رُوح سے خواب میں ملاقات کرنا

حضرت شاہ کلیم اللہ شاہجہاں آبادی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں۔ اگر کسی رُوح سے خواب میں ملاقات کرنی ہو اس عمل کو پڑھ کر سو جائیں۔ خواب میں رُوح سے ملاقات ہو جائے گی۔ یہ عمل پہلی یا دوسری یا ساتویں رات کو کریں عمل کرنے کا طریقہ یہ ہے۔ کہ نماز عشاء کے بعد سونے سے پہلے باوضو پاک صاف کپڑے پہن کر خوشبو وغیرہ لگا کر پہلے سات مرتبہ سورہ والشمس اور سورہ واللیل پھر سات مرتبہ سورہ اخلاص پڑھ کر یہ کلمات پڑھیں۔ (مرقع کلیمی)

اَللّٰھُمَّ اَرِنِیْ فِیْ مَنَامِیْ (یہاں اپنا مقصود بیان کریں) وَجْعَلْ لِّیْ مِنْ اَمْرِیْ فَرَجًا وَّمَخْرَجًا وَّ اَرْزُقْنِیْ فِیْ مَنَامِیْ مَا اَسْتَدِلُّ بِہٖ عَلٰی اِجَابَۃِ دَعْوَتِیْ ہ

## جان ملک الموت کے واسطے کے بغیر قبض ہو

حضرت شاہ کلیم اللہ شاہجہاں آبادی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں۔ اس عمل کی برکت سے اللہ تعالیٰ جان ملک الموت کے واسطہ کے بغیر قبض فرمائیں گے۔ اور مرتے ہی بہشت میں داخل فرمائیں گے۔ سکرات موت آسان فرمائیں گے۔ قبر میں راحت اور دنیا میں روزی فراخ عطا فرمائیں گے۔ عمل یہ ہے۔

ہر فرض نماز کے بعد ایک مرتبہ آیت الکرسی پھر ایک مرتبہ وَمَنْ يَتَّقِ اللّٰهَ يَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجًا وَّيَرْزُقْهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ وَمَنْ يَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ ط اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَيْءٍ قَدْرًا۔ پھر ایک مرتبہ سورہ فاتحہ تین مرتبہ سورہ اخلاص تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر آسمان کی طرف پھونک ماریں۔ (مرقع کلیمی)

## دفع رنج وغم

حدیث شریف میں ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو جب بھی کبھی کسی قسم کا رنج وغم درپیش ہوتا تو آپ اس بابرکت دعا کو پڑھتے۔

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْكَرِيْمُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْعَظِيْمُ وَالْحَلِيْمُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَرَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ۔

## غم سے نجات

اس نقش کو زعفران سے پاک صاف سبز کپڑے پر لکھ کر اسکو معطر کر کے اپنے پاس رکھیں یا گلے یا دائیں بازو کے ساتھ باندھیں بفضل خدا غم پریشانیوں سے نجات ہو جائے گی۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۸۵۷۸ | ۱۸۵۸۱ | ۱۸۵۸۴ | ۱۸۵۷۱ |
| ۱۸۵۸۳ | ۱۸۵۷۲ | ۱۸۵۷۴ | ۱۸۵۸۲ |
| ۱۸۵۷۳ | ۱۸۵۷۶ | ۱۸۵۷۹ | ۱۸۵۷۶ |
| ۱۸۵۸۰ | ۱۸۵۷۷ | ۱۸۵۷۶ | ۱۸۵۸۵ |

## اداسی مایوسی دور ہو

اس نقش کو گیارہ روز تک زعفران سے لکھ کر صبح شام پانی میں گھول کر پئیں اور ایک نقش لکھ کر گلے میں ڈالیں۔ اس عمل کو بروز سوموار شروع کریں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۲ | ۹۲ | ۹۲ | ۹۲ |
| ۹۲ | ۹۲ | ۹۲ | ۹۲ |
| ۹۲ | ۹۲ | ۹۲ | ۹۲ |
| ۹۲ | ۹۲ | ۹۲ | ۹۲ |
| ۹۲ | ۹۲ | ۹۲ | ۹۲ |

∅ ∅ ∅ ∅

**برائے دفع آفات:-** اگر کوئی ارضی یا سماوی آفت آپڑے تو ان کلمات کو ایک ہی نشست میں ایک ہزار ایک سو گیارہ بار (۱۱۱۱) پڑھیں اول آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ بفضل خدا آفت دور ہو گی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط

سُبْحَانَ اللّٰهِ الْقَدِيْمِ الَّذِيْ لَمْ يَزَلْ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ الَّذِيْ لَمْ يَجْهَلْ سُبْحَانَ الْجَوَادِ الَّذِيْ لَمْ يَبْخَلْ سُبْحَانَ الْحَكِيْمِ الَّذِيْ لَمْ يَعْجَلْ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ○

## ہر بلا سے حفاظت

اس نقش کو زعفران سے سفید کاغذ پر لکھ کر اپنے پاس موم جامہ کر کے محفوظ رکھیں

ہر طرح کی بلاؤں سے حفاظت رہے گی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ




## سخت سے سخت مصیبت دُور ہونے کا عمل۔

اگر کوئی مصیبت آن پڑے تو قصیدہ بردہ شریف کے اس شعر کو صبح نماز فجر کے بعد اور رات کو نماز عشاء کے بعد ایک سو گیارہ بار پڑھیں۔ اور آخر گیارہ گیارہ بار دُرود شریف پڑھیں اس عمل کو بلا ناغہ اکیس روز تک کریں۔ بفضل خُدا اس عمل سے سخت سے سخت مصیبت بھی دُور ہو گی۔

وَقَایَۃُ اللّٰہِ اَغْنَتْ عَنْ مُضَاعَفَۃٍ مِنَ الدُّرُوْعِ
وَعَنْ عَالٍ مِنَ الْاُطُمِ۔

**دفع سختی و مصیبت** حضرت شاہ کلیم اللہ چشتی شاہجہاں آبادی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں کہ



دفع سختی و مصیبت کے لیے یہ حضرت شیخ صوفی قادری کہتے ہیں۔ کہ وظیفہ بڑا فائدہ مند ہے۔ اس کا روزانہ معمول رکھیں۔ (مرقع کلیمی)

نماز فجر کے بعد سو بار — هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ
نماز ظہر کے بعد سو بار — هُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ
نماز عصر کے بعد سو بار — هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ
نماز مغرب کے بعد سو بار — هُوَ الْغَنِیُّ الْحَمِیْدُ
نماز عشاء کے بعد سو بار — هُوَ اللَّطِیْفُ الْخَبِیْرُ

**دیگر** ترمذی شریف میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو جب کوئی مہم پیش آتی تو یہ پڑھتے۔ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِیْثُ

**دفع غم و مصیبت** اگر کسی کو کوئی غم یا مصیبت آ پڑے تو ان کلمات کو بعد از نماز عشاء ایک سو ایک بار پڑھیں۔ سات روز بلا ناغہ عمل جاری رکھیں۔ بفضلِ خدا غم و مصیبت وغیرہ دُور ہوں گے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کرو دکھ دُور
مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ کرو کرم حضور

**پوشیدہ حالات کا خواب میں معلوم کرنا** ہر روز سونے سے

پہلے اس دُعا کو سات بار باوضو پڑھ کر سویا کریں۔ خواب میں پوشیدہ حالات کے بارے میں معلوم ہوتا رہا کرے گا۔ دعا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يَا رَبِّ أَكْرِمْنِي بِشُهُودِ أَنْوَارِ قُدْسِكَ وَأَيِّدْنِي بِظُهُورِ سَطَوَاتِ سُلْطَانِ أُنْسِكَ حَتّٰى أَتَقَلَّبَ فِي سُبُحَاتِ مَعَارِفِ أَسْمَائِكَ وَالْطُفْنِي عَلٰى أَسْرَارِ وُجُودِكَ فِي مَعَالِمِ شُهُودِكَ لِأَشْهَدَ بِهَا مَا أَوْدَعْتَهُ فِي عَوَالِمِ الْمُلْكِ وَالْمَلَكُوتِ وَأُعَايِنَ سَرَيَانَ سِرِّ قُدْرَتِكَ فِي عَوَالِمِ شَوَاهِدِ اللَّاهُوتِ وَالنَّاسُوتِ وَعَرِّفْنِي مَعْرِفَةً تَامَّةً فِي حِكْمَةٍ عَامَّةٍ حَتّٰى لَا يَبْقٰى مَعْلُومٌ إِلَّا وَأَطَّلِعُ عَلٰى دَقَائِقِهِ الدَّقَائِقِ الْمُسْتَنْبَطِ فِي الْمَوْجُودَاتِ وَاذْهَبْ بِالظُّلْمَةِ الْمَانِعَةِ عَنْ إِدْرَاكِ حَقَائِقِ الْإِيْمَانِ مِمَّا تَقَرَّبَ مَا فِي الْقُلُوبِ وَالْأَرْوَاحِ بِمُهَيِّجَاتِ الْحُبِّ وَالْوِدَادِ وَالرُّشْدِ وَالْإِرْشَادِ إِنَّكَ أَنْتَ الْمُجِيبُ وَالطَّالِبُ وَالْمَطْلُوبُ يَا مُقَلِّبَ الْقُلُوبِ وَيَا كَاشِفَ الْكُرُوبِ وَيَا دَلِيلَ الْمُتَحَيِّرِينَ وَغِيَاثَ الْمُسْتَغِيثِينَ إِنَّكَ أَنْتَ عَلَّامُ الْغُيُوبِ أَنْتَ رَبِّي وَرَبُّ كُلِّ شَيْءٍ اَللّٰهُمَّ لَا تَجْعَلْنَا بَيْنَ النَّاسِ مَغْرُورِيْنَ وَلَا عَنْ خِدْمَتِكَ مَهْجُورِيْنَ



وَلَا بِنِعْمَتِكَ مُسْتَدْرَجِيْنَ وَلَا مِنَ الَّذِيْنَ يَأْكُلُوْنَ أَمْوَالَ الدُّنْيَا بِالدِّيْنِ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ أَجْمَعِيْنَ يَا أَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ۔

## ڈراونے خواب و پریشانی کیلئے

جس کو سوتے میں ڈراونے خواب نظر آتے ہوں۔ یا ہر وقت پریشانی لگی رہے اور نت نئے مصائب کا سامنا رہے۔ تو اس نقش کو کسی پاک کاغذ پر لکھ کر دائیں بازو پر موم جامہ کر کے باندھیں انشاء اللہ تعالیٰ پریشانی دور ہوگی۔ بہت مجرب ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

**بُرے خواب نظر آنا۔** اگر رات کو سوتے ہوئے بُرے بُرے یا ڈراؤنے خواب نظر آتے ہوں تو روزانہ اس دُعا کو تین بار پڑھ کر سینے پر دم کر کے سوئیں۔ بفضل خدا بُرے یا ڈراؤنے خواب آنے بند ہوں گے

بِاسْمِكَ اللّٰهُمَّ وَضَعْتُ جَنْبِيْ وَبِكَ أَرْفَعُهٗ

إِنْ شَآءَ اللّٰهُ تَعَالٰى اِحْفَظْنِيْ مِنْ نَوْمِيْ حَتّٰى يَا

تحفظ بہٖ عبادک الصالحین واعوذبک من ھمزات الشیاطین وان یحضرون۔

## دیگر

اگر ڈراؤنے خواب نظر آئیں۔ تو اس عمل کو سونے سے پہلے گیارہ مرتبہ پڑھ کر دونوں ہاتھوں کی ہتھیلیوں پر دم کر کے ان کو پہلے چہرے۔ سر اور سینے پر۔ پھر تمام جسم پر ملیں۔ تا حصولِ مقصد عمل جاری رکھیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا بدیع العجائب یا جبرائیل بحق یا مظہر العجائب۔

## ترقی دینی و دنیاوی نعمتوں کیلئے

اس آیت شریف کو بعد از نماز تہجد پڑھنے والے پر دینی و دنیوی نعمتوں کے دروازے کھلتے ہیں۔ نماز تہجد کے بعد ہر روز اس کو دو سو اکیس بار پڑھیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ماشاء اللہ لا قوۃ الا باللہ۔

## دعائے خاص الخاص

حجۃ الاسلام حضرت امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں۔ کہ اگر اس دعا کو پریشانی کے وقت پڑھا جائے تو پریشانی دور ہوگی۔ اگر اس دعا کو اکیس بار پڑھ کر حاکم کے روبرو پیش ہوں گے مہربان ہوگا۔ (مشکوٰۃ الانوار)



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا عظیم ، یا احد ، یا صمد۔
یا رحیم ، یا مومن ، یا مہیمن ، یا سمیع
یا سلام ، یا علیم ، یا کبیر ، یا دلیل
یا بصیر ، یا تواب ، یا مجید
یا قوی ، یا منان ، یا حی
یا محمود ، یا معبود ، یا مودود
یا قیوم ، برحمتک یا ارحم الراحمین
اللھم یسرلی امری بجاہ النبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

## زنجیر و قفل کھولنے کا عمل

شمس المعارف میں لکھا ہے کہ حضرت ذوالنون مصری رحمۃ اللہ علیہ سے کسی نے پوچھا کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کی والدہ کا نام کیا تھا۔ آپ نے فرمایا۔ کہ اس بارے میں بزرگوں کے مختلف قول ہیں۔ مگر صحیح یہ ہے کہ تم سات دن لگاتار روزے رکھو۔ ہر روز سات مسکینوں کو صدقہ دو۔ پانچوں نمازوں کے بعد اس دعا کو سات بار پڑھو۔ جب کسی زنجیر و قفل کو کھولنے کا ارادہ ہو تو اس دعا کو دل میں پڑھو۔ قفل کھل جائے گا۔ دوران عمل صبح شام لوبان کی دھونی جلائیں اور کسی سے بات چیت نہ کریں۔ دعا یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ربِّ ھبلا بنتِ رغبا المومنۃ الصدیقۃ

بِهٖ مُوْسٰى عَلَيْهِ السَّلَامُ وَبِاللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْحَكِيْمِ الْمُتَكَبِّرِ الْمُهَيْمِنِ الْعَظِيْمِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ الَّذِيْ يَفْتَحُ بِهٖ الْاَطْبَاقَ وَاسْتَنَارَتْ بِنُوْرِهٖ الْاٰفَاقُ وَفَتَحَتْ بِهٖ الْاَقَاسِيْ اَفْتَحْ هٰذَا الْقُفْلَ اَوْ هٰذَا الْغُلَّ۔

## کاروبار اور مال وزر میں ترقی کیلئے۔

حضرت شیخ عبدالوہاب شعرانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔ کہ کاروبار اور مال وزر میں ترقی اور کامیابی کے لیے عصر اور مغرب کے درمیان ایک سو ایک مرتبہ ان کلمات کو پڑھیں۔ (زاد المتقین)

اَللّٰهُمَّ اَسْئَلُكَ رِزْقًا كَرِيْمًا، كَمَا قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى لَهُمْ دَرَجٰتٌ عِنْدَ رَبِّهِمْ وَمَغْفِرَةٌ وَّرِزْقٌ كَرِيْمٌ ۝

## فراخی رزق کا عجیب عمل

تنگ دست حضرات کے لیے یہ تعویذ نعمت سے کم نہیں اس تعویذ کو سنہری کاغذ پر بروز جمعہ زعفران سے لکھ کر گھر یا دکان پر ریزگاری میں رکھے۔ خدا کی قدرت سے رزق کی فراوانی ہوگی اور تنگدستی دور ہوگی نقش کو عمل میں لانے کے لیے اکیس روز تک کوئی وقت

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| بسم | اللہ | الرحمن | الرحیم |
| [illegible] | [illegible] | الرحیم | [illegible] |
| [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
| [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |

اللھم صلی علی سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم

مقرر کرکے ہر روز اکتالیس نقش لکھیں اور آٹے کی گولیاں بنا کر چلتے پانی کے کنارے دفن کرتے رہیں۔ عمل بروز جمعرات شروع کریں۔ دوران عمل خوشبو جلائیں اور قبلہ رُخ بیٹھیں۔ عمل کے آخر میں خواجہ نظام الدین اولیاء رحمۃ اللہ علیہ کی نیاز دلائیں۔ عمل جاری ہوگا۔ ضرورت کے وقت کام میں لائیں۔

## ہر کام میں برکت کیلئے

تمام دینی دنیوی کاموں میں برکت کیلئے اس بابرکت نقش معظم کو لکھ کر اپنے پاس رکھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کی برکت سے ہر کام میں کامیابی ہوگی۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم ط لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بحرمت حضرت آدم علیہ السلام | بحرمت حضرت نوح علیہ السلام | بحرمت حضرت شیث علیہ السلام | بحرمت حضرت ایوب علیہ السلام | بحرمت حضرت خضر علیہ السلام | بحرمت حضرت عیسیٰ علیہ السلام | بحرمت حضرت ادریس علیہ السلام | بحرمت حضرت یحییٰ علیہ السلام |
| بحرمت حضرت ادریا علیہ السلام | بحرمت حضرت ارمیا علیہ السلام | بحرمت حضرت صالح علیہ السلام | بحرمت حضرت یافث علیہ السلام | بحرمت حضرت سام علیہ السلام | بحرمت حضرت موسیٰ علیہ السلام | بحرمت حضرت لوط علیہ السلام | بحرمت حضرت سلیمان علیہ السلام |
| بحرمت حضرت ابراہیم علیہ السلام | بحرمت حضرت ہود علیہ السلام | بحرمت حضرت یعقوب علیہ السلام | بحرمت حضرت حسام علیہ السلام | بحرمت حضرت طالوت علیہ السلام | بحرمت حضرت ہارون علیہ السلام | بحرمت حضرت دانیال علیہ السلام | بحرمت حضرت الیاس علیہ السلام |
| بحرمت حضرت زکریا علیہ السلام | بحرمت حضرت داؤد علیہ السلام | بحرمت حضرت ت ح علیہ السلام | بحرمت حضرت موح علیہ السلام | بحرمت حضرت یوشع علیہ السلام | بحرمت حضرت یوسف علیہ السلام | بحرمت حضرت شمعیا علیہ السلام | بحرمت حضرت یونس علیہ السلام |
| بحرمت حضرت صدلقیا علیہ السلام | بحرمت حضرت اسمٰعیل علیہ السلام | بحرمت حضرت اسحٰق علیہ السلام | بحرمت حضرت ذوالکفل علیہ السلام | بحرمت حضرت الوائیل علیہ السلام | بحرمت حضرت شعیب علیہ السلام | بحرمت حضرت عزیز علیہ السلام | بحرمت حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم |

## شادی مرضی کے مطابق ہو

اس عمل کو ہر روز بعد از نماز عشاء پانچ سو بار پڑھیں عمل اکیس روز تک کریں۔ دوران عمل دل میں مقصد کا خیال رکھیں۔ ہر روز عمل کے اول آخر پانچ پانچ بار درود شریف ہزارہ پڑھیں۔ خدا تعالیٰ کے فضل وکرم سے شادی حسب مرضی ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَغِثْنِیْ اَغِثْنِیْ اَغِثْنِیْ یَا مُغِیْثُ۔

## میاں بیوی آپس میں نہ جھگڑیں

اگر کسی دشمن نے کسی سفلی عمل کے ذریعے میاں بیوی میں بے اتفاقی کرا دی ہو تو اس درود شریف کو ایک ہی نشست میں پانچ سو بار پڑھ کر میٹھے پانی یا کسی شربت پر دم کریں۔ دم شدہ پانی یا شربت دونوں میاں بیوی ایک ہی برتن میں باری باری پئیں۔ بفضل خدا سفلی عمل کا اثر ختم ہوگا۔ اور آپس میں بہت محبت ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا فِیْ عِلْمِ اللّٰہِ صَلٰوۃً دَائِمَۃً بِدَوَامِ مُلْکِ اللّٰہِ۔

## شوہر اور بیوی میں محبت کیلئے

حضرت شاہ محمود عالم صاحب رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں کہ شوہر اور بیوی میں محبت کے لئے جمعرات کے روز نماز فجر کے بعد اس آیت شریف کو ایک سو گیارہ بار پڑھنا بہت مفید ہے۔ (زاد المتقین)

اِنَّمَا یُرِیْدُ اللّٰہُ لِیُذْھِبَ عَنْکُمُ الرِّجْسَ اَھْلَ الْبَیْتِ وَیُطَھِّرَکُمْ تَطْھِیْرًا۔ (سورۃ الاحزاب پ ۲۲)

## بیوی زبان دراز نہ رہے

اگر بیوی زبان دراز ہو اور گھر میں لڑائی فساد کرتی رہے۔ شوہر کا کہنا نہ مانے تو اس عمل کو اس طرح کریں۔ کہ عورت کے سر کے سات بال لے کر اس کو سات گرہ لگائیں ہر گرہ پر بہتر (۷۲) مرتبہ یہ عمل پڑھیں۔ عمل بروز شروع اتوار کریں۔ سات دن تک اسی طرح کریں۔ بال عورت کی کنگھی سے لیں۔ عمل کرنے کے بعد ان بالوں کو چلتے پانی میں بہا دیں۔ بفضل خدا عورت نرم مزاج اور خدمت گزار ہو جائیگی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

یَا وَدُوْدُ یَا حَافِظُ یَا بُدُّوْحُ

## حیا پیدا ہو

اگر کوئی مرد یا عورت اپنے قول وفعل سے بے حیائی کا مظاہرہ کرتا ہو۔ تو اس عمل کو ایک سو پچیس (۱۲۵) بار پڑھ کر شیرینی پر دم کریں۔ اور اس مرد یا عورت کو کھلائیں۔ چند بار کے عمل سے بفضل خدا اس میں حیا پیدا ہو جائے گا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شَھِدَ اللّٰہُ اَنَّہٗ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ حَکِیْمٌ

## خاوند محبت کرے۔

اگر کسی عورت کا خاوند اس کو ناجائز تنگ

کرے اور محبت سے پیش نہ آئے تو اس نقش کو بروز جمعرات لکھ کر عورت اپنے پاس یا گھر میں رکھے۔ خدا کے فضل وکرم سے خاوند اچھا سلوک کرے گا۔

قیوم قیوم قیوم

## بھائی بہن آپس میں سلوک رکھیں

اگر بھائی بہنوں کا آپس میں سلوک نہ ہو۔ تو اس عمل کو گیارہ بار نمک پر دم کریں۔ اس نمک کو سالن وغیرہ میں استعمال کریں۔ گیارہ روز تک اس عمل کو دہرائیں۔ بفضلِ تعالیٰ آپس میں سلوک ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط

یَا نُوْرُ تَنَوَّرْتَ بِالنُّوْرِ وَالنُّوْرُ فِیْ نُوْرِكَ یَا نُوْرُ

## حُبّ

حب کیلئے بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ کا عمل بے نظیر ہے۔ عمل کرنے کا طریقہ یہ ہے۔ کہ بسم اللہ شریف کو ایک سو ایک دن تک ہر روز بلا ناغہ ایک وقت مقررہ پر سات سو چھیاسی ۷۸۶ مرتبہ پڑھیں۔ دورانِ عمل خوشبو ضرور سلگائیں۔ عمل پورا ہونے پر جب بھی ضرورت ہو۔ یعنی کسی کو کسی کی محبت میں گرفتار کرنا ہو۔ تو بسم اللہ شریف کسی میٹھی چیز پر سات سو چھیاسی مرتبہ پڑھ کر دم کر کے دیں۔ طالب مطلوب کو کھانے کیلئے خود پیش کرے مطلوب بفضلِ خدا ہر وقت طالب کا دم بھرے گا۔ غیر شرعی جگہ پر ہرگز نہ کریں

## مطلوب کو تابع کرنا

اگر کسی کو تابع و مسخر کرنا ہو تو اس کے نام کے حروف اور آتشی حروف کو آپس میں امتزا
حروف کو امتزاج کرتے وقت پہلے آتشی حروف سے شروع کریں۔ آپس میں امتزاج کیے گئے حروف کو مطلوب کے پہنے ہوئے کپڑے پر لکھیں۔ یہ فلیتے اسی طرح چودہ عدد لکھیں۔ ہر روز ایک فلیتے کے اوپر روئی لپیٹ کر چراغ میں جلائیں۔ چراغ میں چنبیلی کا تیل ڈالیں۔ اور چراغ کے قریب بیٹھ کر بلا تعداد یہ کلمات جو آگے آئیں گے پڑھتے رہیں۔ جب تک فلیتہ ختم نہ ہو۔ چودہ روز تک اس عمل کو جاری رکھیں۔ چراغ کا منہ مطلوب کے گھر کی طرف ہو۔ عمل کو بروز جمعہ شروع کریں۔ مطلوب طالب کی محبت میں دیوانہ ہوگا۔ اور تابع ہوگا۔ حروف امتزاج کرنے کا طریقہ یہ ہے۔ مثلاً مطلوب کا نام ہے۔ "علی احمد" اب اس طرح کریں کہ پہلے آتشی حروف کو لکھیں۔ پھر مطلوب کے نام کے پہلے حرف کو لکھیں اس کی مثال اس طرح سمجھیں

| مطلوب | آتشی حروف |
|---|---|
| ع ل ی ا ح م د | ا ہ ط م ف ش ذ |

ع ا ل ہ ی ط ا م ح ف م ش د ذ

دورانِ عمل پڑھے جانے والے کلمات یہ ہیں۔

تَوَكَّلُوْا يَا خُدَّامَ الْاَحْرَافِ النَّارِيَّةِ بِقَضَاءِ حَاجَتِیْ مِنْ فُلَانٍ وَالْقَاءِ مَحَبَّتِیْ وَمَوَدَّتِیْ اَوْ مَحَبَّةِ فُلَانٍ قَلْبِهٖ بِحَقِّ مَا تَلَوْتُهٗ عَلَيْكُمْ۔

## مطلوب کو بلانے کا عمل

اگر کسی کے دل میں اپنی محبت پیدا کرنی ہو۔ اور اسے اپنے پاس بلانا

ہو۔ تو اس آیت شریف کو تین سو تیرہ بار پڑھیں۔ عمل نصف رات کو کریں۔ دوران عمل منہ مطلوب کے گھر کی طرف رکھیں۔ اور اگر بتی جلائیں اول گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں اکیس روز تک بلا ناغہ عمل جاری رکھیں عمل جمعرات کو شروع کریں۔ نہایت سریع التاثیر عمل ہے۔ بفضلِ خدا سنگ دل سے سنگدل مطلوب بھی تابع ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَ اَلَّفَ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ لَوْ اَنْفَقْتَ مَا فِی الْاَرْضِ جَمِيْعًا مَّا اَلَّفْتَ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ اَلَّفَ بَيْنَهُمْ اِنَّهٗ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ

## محبت کا بینظیر عمل

مصری کے اکتالیس دانے لے کر ہر روز ان پر ایک ایک مرتبہ سورۂ حمزہ پڑھیں۔ یہ عمل اکتالیس دن اسی طرح کریں۔ ہر مرتبہ بسم اللہ شریف ضرور پڑھیں۔ یہ عمل نو چندی جمعرات کو شروع کریں۔ عمل ہر روز مقررہ وقت پر ہی کریں۔ دورانِ عمل باوضو رہیں۔ عمل علیحدہ سکون کی جگہ پر کریں۔ جتنا وقت عمل کریں اپنے قریب خوشبو جلائے رکھیں۔ عمل کے بعد مصری کی ڈلیوں کو پیس لیں۔ اور ان کو ہر دو طالب و مطلوب کو کھلائیں۔ مطلوب طالب کی محبت میں بے قرار ہو کر ملاقات کرے گا۔ نہایت ہی مجرب عمل ہے۔ غیر شرعی جگہ ہرگز استعمال نہ کریں ورنہ گناہ گار رہوں گے۔

## نقش محبت

یہ حُبّ کا بے نظیر نقش ہے اس کو لکھنے کا طریقہ یہ ہے کہ شروع اوّل جمعہ کو سورج نکلنے کے دس پندرہ منٹ بعد سفید کاغذ پر دو نقش زعفران سے لکھیں نقش لکھنے کے دوران قبلہ رو بیٹھیں اور اپنے پاس خوشبو جلائیں ایک نقش کو طالب اپنے پاس رکھے اور دوسرے نقش کو ایسی جگہ دفن کریں جہاں آگ کی حرارت ملتی رہے۔ مطلوب چند دنوں میں بے قرار ہو کر حاضر آئے گا۔ اور طالب کا تابع ہوگا۔

یاد رہے حرام جگہ استعمال نہ کریں ورنہ کرنے والا گنہگار ہوگا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اَحِبْ جبرائیل بحق یا بدوح

اَحِبْ رقتیائیل بحق یا ودود

اَحِبْ تنکفیل بحق یا حی

ھطھط ھطھط ھطھط ھطھط

لھا لھا لھا لھا لھا لھا

محبت فلاں در سخ دل وعقل وبدن وجمیع جوارح فلاں بن فلاں

وصلی اللہ علی خیر خلقہ محمد وآلہ وسلم

## اولاد کہا مانے

اگر اولاد لڑکے یا لڑکیاں ماں باپ کا کہنا نہ مانیں اور بے ادبی بھی کریں۔ تو اس نقش کو لکھ کر بیٹھے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ

یَا مَتِیْنُ یَا مَتِیْنُ یَا مَتِیْنُ

یَا مَتِیْنُ یَا مَتِیْنُ یَا مَتِیْنُ

یَا مَتِیْنُ یَا مَتِیْنُ یَا مَتِیْنُ

پانی یا شربت میں گھول کر تین مرتبہ پلائیں۔ خدا کی رحمت سے اولاد تابعدار رہے گی۔

## تسخیر افسران

اگر کسی کو افسر ناجائز تنگ کریں۔ تو نقش کو بروز جمعرات چاندی کی انگوٹھی پر کندہ کرائیں۔ انگوٹھی کو عنبر کی خوشبو سے معطر کریں۔ پہننے سے پہلے دو نفل پڑھیں اور اس کا ثواب حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمتِ اقدس میں پیش کریں۔ بعدہٗ ایک سو مرتبہ درود شریف جو یاد ہوں پڑھیں۔ پڑھنے کے بعد انگوٹھی پر دم کرکے بسم اللہ شریف پڑھکر دائیں ہاتھ میں پہن لیں۔ اللہ تعالےٰ کے فضل و کرم سے افسران تابع ہونگے۔ انگوٹھی کسی دوسرے سے بھی تیار کرائی جاسکتی ہے۔




## آواز میں ترنم

قاری اور نعت خواں حضرات کیلئے لاجواب تحفہ ہے۔ سونے سے پہلے ایک سو اکیس بار درود شریف "صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ" پانی پر دم کرکے پیا کریں۔ آواز میں ترنم پیدا ہوگا۔

## قرض یا مستعار دی ہوئی چیز واپس لینا

مقروض کے چہرے کا تصور کرکے گیارہ روز تک اکتالیس مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھیں خدا کے فضل و کرم سے مقروض قرض واپس کرے گا۔

## مکان خالی کرانا

اگر کرایہ دار مکان خالی نہ کرتے ہوں۔ تو یہ نقش لکھ کر مکان کی دیوار میں کسی سوراخ میں دے دیں

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۱۲ | ۷۱۵ | ۷۱۸ | ۷۰۵ |
| ۷۱۷ | ۷۰۶ | ۷۱۱ | ۷۱۶ |
| ۷۰۷ | ۷۲۰ | ۷۱۳ | ۷۱۰ |
| ۷۱۴ | ۷۰۹ | ۷۰۸ | ۷۱۹ |

مکان کی واپسی پر حضور غوث پاک رضی اللہ تعالےٰ عنہ کی نیاز دیں۔ انشاء اللہ کرایہ دار جلد از جلد مکان خالی کرکے چلا جائیگا کسی کو ناجائز تنگ نہ کریں ورنہ گناہ کا خود ذمہ دار ہوگا۔

## دیگر

سورۂ مُزَّمِّل کو ہر روز بعد از نماز فجر اکیس مرتبہ گیارہ روز تک تلاوت کریں۔ انشاء اللہ تھوڑے عرصہ میں مکان خالی ہو جائے گا۔

## مالک مکان خالی نہ کرائے

اگر مالک مکان ناجائز تنگ کرے اور مکان خالی کرنے کا مطالبہ کرے تو ہر روز سات سو چھیاسی مرتبہ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ اکیس روز تک بعد از نماز عشاء پڑھیں خدا کے فضل و کرم سے مالک مکان اپنا مطالبہ خالی کرانے کا واپس لے گا۔

### دیگر

اس نقش کو لکھ کر بے آباد کنوئیں میں دو ٹھیکریوں کے درمیان رکھ کر اوپر کالا دھاگہ لپیٹ کر ڈال دیں۔ مالک مکان خالی کرانے کا مطالبہ نہیں کرے گا۔

| | | |
|---|---|---|
| ف | ف | ف |
| | ف | ف |
| | ف | |
| فلاں | بن | فلاں |

### برائے درد چشم

درد چشم کیلئے ان کلمات کو اکتالیس بار پڑھ کر تازہ پانی پر دم کریں۔ دن میں چند بار یہ پانی آنکھوں میں سلائی سے لگائیں۔ بفضل خدا جلد ہی آنکھوں کے درد سے آرام ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَرْقِیْکَ مِنْ کُلِّ نَفْسٍ اَوْ عَیْنِ حَاسِدٍ اَللّٰہُ یَشْفِیْکَ بِسْمِ اللّٰہِ اَرْقِیْکَ۔

### دیگر

درد چشم کے لئے ان کلمات کو سات مرتبہ پانی پر دم کر کے آنکھوں پر چھینٹیں ماریں۔ انشاء اللہ آرام ہوگا۔

اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ یَا اَللّٰہُ
یَا نُوْرُ یَا اَللّٰہُ یَا نُوْرُ یَا نُوْرُ

### آنکھوں میں درد ہونا اور چبکیں پڑنا

تیز روشنی دیکھنے یا ویلڈنگ کیوجہ سے آنکھوں میں چبکیں پڑیں اور درد ہو۔ تو عرق گلاب پر اس عمل کو انیس 19 بار پڑھ کر دم کریں۔ اس عرق کو بار بار آنکھوں میں ڈالیں۔ بفضل خدا اس روحانی عمل سے آنکھوں میں درد ہونا اور چبکیں پڑنا بند ہوگا۔ اور نگاہ پر اثر نہیں پڑیگا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

ھُوَ الْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ وَالظَّاھِرُ وَالْبَاطِنُ

### برائے نکسیر

اگر کسی طرح نکسیر بند نہ ہو۔ اور ناک سے لگاتار خون بہتا چلا جائے۔ تو مریض کے سر پر ہاتھ رکھ کر تین بار پڑھ کر دم کریں۔ بفضل خدا نکسیر بند ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

کُفَّ اَیُّھَا الرُّعَافُ بِحَقِّ الْوَاحِدِ الْقَھَّارِ الْعَزِیْزِ الْجَبَّارِ وَھُوَ قَوْلُہٗ تَعَالٰی۔ اِنَّ اللّٰہَ یُمْسِکُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ اَنْ تَزُوْلَا ج وَلَئِنْ زَالَتَا اِنْ اَمْسَکَھُمَا مِنْ اَحَدٍ مِّنْ بَعْدِہٖ ط اِنَّہٗ کَانَ حَلِیْمًا غَفُوْرًا ۔ یَا اَرْضُ ابْلَعِیْ مَآءَکِ وَیَا سَمَآءُ اَقْلِعِیْ وَغِیْضَ الْمَآءُ۔

### درد کان

اس عمل کو چودہ بار پڑھ کر سرسوں کے تیل پر دم کریں۔ دم شدہ تیل کو بالکل ہلکا گرم کر کے کانوں میں ٹپکائیں اور اس تیل میں سے کان کے اردگرد بھی لگائیں بفضل خدا شفا ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

یَا رَحْمَاکِیْلُ بِحَقِّ یَا فَتَّاحُ

### دیگر

درد کان کیلئے ان کلمات کو سات بار پڑھ کر کان پر دم کریں بفضل خدا شفا ہوگی۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

قُلْ مَنْ يَّرْزُقُكُمْ مِّنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ اَمَّنْ يَّمْلِكُ السَّمْعَ وَالْاَبْصَارَ وَمَنْ يُّخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَيُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ وَمَنْ يُّدَبِّرُ الْاَمْرَ ؕ

## منہ سے بدبو آتی ہو

اگر کسی کے منہ سے بدبو آتی ہو۔ تو اس عمل کو گیارہ بار نمک ملے پانی پر دم کر کے غرارے کرے۔ اس عمل کو صبح سو کر اٹھنے کے بعد اور رات کو سونے سے پہلے دن میں دو مرتبہ دہرائیں۔ سات روز کے روحانی علاج سے بفضلِ خدا منہ سے بدبو آنا ختم ہوگی۔

یاد رہے۔ دانتوں کی صفائی رکھیں۔ اور معدے میں گیس پیدا نہ ہونے دیں۔ اگر بدبو گیس کی وجہ سے ہو تو کم کھانے سے معدے کو گیس پیدا کرنے سے محفوظ رکھا جاسکتا ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

هُوَ الْبَارِئُ لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى ؕ

## دانتوں کا ماسخورہ

دانتوں کے ماسخورہ کیلئے اس نقش کو سفید کاغذ پر لکھ کر پانی میں گھول کر اس پانی سے گیارہ کلیاں کریں۔ اس عمل کو ہر روز صبح کے وقت کریں۔ گیارہ روز کے عمل سے بفضلِ خدا ماسخورہ دور ہوگا

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ف

ف

ف

ف

ف



## درد واڑھ (دانت)

دانت واڑھ کے درد کیلئے ایک عدد لوہے کی کیل لے کر اس پر ایک مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھ کر درد کرنے والی واڑھ یا دانت کو اس سے چھوئیں۔ اس طرح اس عمل کو سات بار دہرائیں پھر اس کیل کو کسی درخت میں ٹھونک دیں۔ بفضلِ خدا درد دور ہوگا۔ ہر مرتبہ بسم اللہ شریف ساتھ پڑھیں۔

## دانت خراب نہ ہوں

ہمیشہ نماز فجر کے بعد ہر روز اس آیت شریف کو اکیس بار دونوں گالوں پہ دونوں ہاتھ رکھ کر پڑھنے سے دانت تاعمر خراب نہیں ہوتے۔

سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ

## دانتوں کی مضبوطی

دانتوں کی مضبوطی کیلئے بائیں ہاتھ پر تھوڑا سا ہوا نمک رکھ کر اس پر دائیں ہاتھ کی شہادت کی انگلی رکھ کر سات مرتبہ اس عمل کو پڑھیں پھر اس انگلی کو آہستہ آہستہ تمام دانتوں کے اردگرد پھیریں۔ اسی طرح اس عمل کو سات مرتبہ دہرائیں۔ یہ عمل ہر روز صبح کے وقت کریں۔ گیارہ روز کے عمل سے بفضلِ خدا دانت مضبوط ہونگے اور ریزہ ریزہ ہو کر ٹوٹنے بند ہو جائیں گے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

جَلَّ جَلَالُهٗ

## دانت درد کا چلتا ہوا دم۔

اگر دانت میں درد ہو تو پاک صاف زمین پر ابجد ہوز حطی لکھیں۔ چاقو چھری یا کسی لکڑی سے پہلے حرف الف پر رکھیں اور سورۃ فاتحہ پڑھنا شروع کریں۔ مریض کو تاکید

کریں۔ کہ درد والی جگہ پر انگلی رکھے۔ سورہ فاتحہ پڑھنے کے بعد مریض سے پوچھیں کہ آرام ہوا یا نہیں۔ اگر درد نہ گیا ہو۔ تو اگلے حرف "ب" پر لکھ کر پھر سورۂ فاتحہ پڑھیں اور مریض سے پوچھیں کہ درد سے آرام ہوا کہ نہیں۔ اگر درد بدستور ہو رہا ہے۔ تو اگلے حرف "ح" پر اسی طرح عمل دہرائیں۔ بفضلِ خدا آخری حرف تک نہ پہنچیں گے کہ آرام ہو جائے گا۔

## درد دانت

حضرت شاہ کلیم اللہ چشتی شاہ جہاں آبادی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں۔ کہ دانت درد کیلئے دائیں ہاتھ کی شہادت کی انگلی دردوالے دانت پر رکھ کر ان کلمات کو پڑھیں۔ انشاء اللہ درد سے شفا ہوگی۔ (مرقع کلیمی)

بِسْمِ اللّٰهِ وَبِاللّٰهِ اَسْئَلُكَ بِعِزَّتِكَ وَجَلَالِكَ وَقُدْرَتِكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ فَاِنَّ مَرْيَمَ لَمْ تَلِدْ غَيْرَ عِيْسٰى مِنْ رُّوْحِكَ وَبِكَلِمَاتِكَ اِنْ تَكْشِفَ مَا يَلْقٰى فُلَانُ بْنُ فُلَانٍ اَوْ تَلْقٰى فُلَانَةُ بِنْتُ فُلَانَةٍ مِنَ الضُّرِّ۔

## دیگر

اس نقش کو زعفران سے چینی کی پلیٹ پر لکھیں اس پر سرسوں کا تیل ڈال کر اس نقش کو تیل میں حل کریں پھر اس تیل کو دردوالے دانت پر لگائیں۔ مجرب ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ا | ا | ا |
| ل | ل | ل |
| م | م | م |

## درد داڑھ

جس طرف کی داڑھ درد کرتی ہو۔ اس طرف کے رُخسار پر ان کلمات کو دائیں ہاتھ کی شہادت کی انگلی سے لکھیں بفضلِ خدا درد سے آرام ہو گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَلَهٗ مَا سَكَنَ فِي الَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ۔

## دیگر

جس طرف داڑھ میں درد ہو تو اس طرف کے رُخسار پر ہاتھ رکھ کر سات بار ان کلمات کو پڑھ کر دم کریں۔ بفضلِ خدا شفا ہوگی۔

اَللّٰهُمَّ اَذْهِبْ عَنْهُ سُوْٓءَ مَا يَجِدُ وَمُخْشَهٗ بِدَعْوَةِ نَبِيِّكَ الْمَكِيْنِ الْمُبَارَكِ عِنْدَكَ۔

## دیگر

اس عمل کو درد کرنے والی داڑھ پر گیارہ مرتبہ پڑھ کر پھونک ماریں۔ گیارہ پھونکیں مارنے سے بفضلِ خدا درد داڑھ سے آرام ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ حٰمٓ عٓسٓقٓ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ

## دیگر

درخت کے تنے پر اسم مبارک یامعلم اس طرح لکھیں کہ جب ایک بار لکھنے کیلئے قلم رکھیں تو پورا اسم مبارک لکھ کر اٹھائیں البتہ نقطے قلم اٹھانے کے بعد لکھ دیں۔ اب درد داڑھ والا کلمہ شہادت پڑھتے ہوئے انگلی متاثرہ داڑھ پر رکھے اور آپ اسم مبارک کی پہلی "م" پر کیل گاڑھ دیں بفضلِ خدا درد دور ہوگا۔

## دانت آسانی سے نکلیں

اس نقش کو سفید کاغذ پر لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالیں بفضلِ خدا بچہ دانت آسانی سے بغیر تکلیف

ابوبکر

محمد

محمد

محمد

کے نکالے گا

## درد کا بےنظیر عمل

درد کیلئے یہ عمل بہت ہی مجرب المجرب ہے۔ اس عمل کو عمل میں لانے کا طریقہ یہ ہے۔ کہ اس عمل کو چالیس دنوں میں سوا لاکھ مرتبہ پڑھ کر زکوٰۃ دیں۔ ہر روز اوّل آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں اس کے بعد آپ اس کے عامل ہو جائیں گے۔ جسم کے کسی بھی حصے میں درد ہو تو درد کے مقام پر ہاتھ رکھ کر سات مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ بفضلِ خدا فوراً درد سے آرام ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ
ھُوَ اللّٰہُ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ عَالِمُ الْغَیْبِ وَالشَّھَادَۃِ
ھُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ

## دردِ سر کا بہترین عمل

اس نقش کو لکھ کر درد کی جگہ پر باندھیں درد کو آرام رہے گا۔ مجرب المجرب ہے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حضرت عمر | | محمد | | حضرت ابوبکر |
| محمد | ۶ | ۱ | ۸ | محمد |
| | ۷ | ۵ | ۳ | |
| | ۲ | ۹ | ۴ | |
| حضرت علی | | محمد | | حضرت عثمان |

## دیگر

اس نقش کو زعفران سے لکھ کر درد کی جگہ پر باندھیں۔ انشاءاللہ درد سے آرام ہوگا۔

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۲۷۰ | ۲۵۸ | ۲۹۸ | ۶۶ | اَللّٰھُمَّ صَلِّ |
| ۶۶۱ | ۱۵۵ | ۲۰۱ | ۳۹۱ | عَلٰی سَیِّدِنَا |
| ۱۵۶ | ۱۸ | ۲۸۶ | ۱۱۱ | مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ |



## دیگر

جس جگہ سر میں درد ہو۔ تو اس طلسم کو اس مقام پر سات مرتبہ انگلی سے بنائیں۔ درد فوراً کافور ہوگا۔



عجیب و غریب عمل ہے۔ کر کے آزمائیں۔

## دیگر

درد سر کے لئے سر کو پکڑ کر ہر چہار قل ایک ایک مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ ہر قل کے ساتھ بِسْمِ اللّٰہ شریف ضرور پڑھیں۔ اول آخر تین تین مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ بہت ہی کامیاب اور چلتا عمل ہے۔

## دردِ سر کا منتر

حضرت شاہ کلیم اللہ چشتی شاہ جہاں آبادی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں۔ کہ سر درد کے لئے ان کلمات کو لکھ کر پاس رکھیں۔ یا پڑھ کر دم کریں۔ انشاءاللہ دردِ سر سے شفا ہوگی (مرقع کلیمی)

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ بِسْمِ اللّٰہِ الْکَبِیْرِ وَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ الْعَظِیْمِ مِنْ شَرِّ کُلِّ عِرْقٍ نَّعَّارٍ وَّمِنْ شَرِّ حَرِّ النَّارِ

## نصف اور پورے سر کے درد کا نقش

اس نقش کو سبز کاغذ پر لکھ کر مقام درد پر باندھیں بفضلِ خدا درد سے آرام ہوگا۔




## آدھے سر کے درد کا نقش

آدھے سر کے درد کیلئے ان اسماء کے نقش کو لکھ کر سر پر باندھیں۔ پرانے درد کے لئے چینی کی پلیٹ پر لکھ کر پانی سے دھو کر

صبح نہار منہ روزانہ پلائیں بفضلِ خدا آدھے سر کے درد سے شفا ہوگی۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

يَا فَتَّاحُ يَا فَتَّاحُ يَا فَتَّاحُ

يَا وَهَّابُ يَا وَهَّابُ يَا وَهَّابُ

يَا كَرِيْمُ يَا كَرِيْمُ يَا كَرِيْمُ

يَا رَحِيْمُ يَا رَحِيْمُ يَا رَحِيْمُ

## دیگر

آدھے سر کے درد کے لئے اس نقشِ معظم کو زعفران سے لکھ کر گلے میں ڈالیں۔ انشاء اللہ نصف سر کا درد رفع ہوگا۔ نہایت مجرب نقش ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| جبرائیل | یا بدوح | | میکائیل |
| یا بدوح | حضرت ابوبکر | حضرت عمر | یا بدوح |
| | حضرت عثمان | حضرت علی | |
| اسرافیل | | | عزرائیل |

## عمل دردِ شقیقہ

دردِ شقیقہ کے لئے چھری سے زمین پر ابجد، ہوز، حطی لکھیں۔ چھری کو ہر ہر حرف پر رکھ کر ایک ایک مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھتے جائیں۔ اور سر درد کو جھاڑتے جائیں۔ عمل ابجد کے الف سے شروع کریں۔ انشاء اللہ درد کو آرام ہوگا۔ نہایت ہی مجرب ہے۔

## دردِ کمر

دردِ کمر کے لئے سات عدد کالے دھاگے لے کر سات گرہیں لگائیں ہر گرہ پر یہ عمل پانچ پانچ بار پڑھ کر دم کریں۔ اس طرح یہ عمل کل پینتیس بار پڑھیں اس دم شدہ دھاگے کو کمر کے گرد باندھیں۔ بفضلِ خدا شفا ہوگی۔ آرام آنے



پر دھاگہ کمر سے اتار کر پانی میں بہا دیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَللّٰهُمَّ اَذْهِبْ عَنِّىْ سُوْءَ مَا اَجِدُ وَفُحْشَهٗ بِدَعْوَةِ نَبِيِّكَ الْمُبَارَكِ الْاَمِيْنِ الْمَكِيْنِ عِنْدَكَ۔

## چوٹ اور کمر درد کا لاجواب دم

اس دم کو عمل میں لانے کیلئے گیارہ روز تک ہر روز گیارہ تسبیح اس عمل کو پڑھیں۔ گیارہ روز کے بعد آپ اس کے عامل ہو جائیں گے۔ عمل بروز اتوار شروع کریں۔ عمل کے اول آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ اور بعد از نماز عشاء پڑھیں دم کرنے کا طریقہ یہ ہے۔ کہ جب بھی ضرورت ہو سرسوں کے تیل کو ایک کڑاہی میں ڈال کر خوب گرم کریں۔ جب تیل ابلنے لگے۔ تو اس عمل کو گیارہ بار پڑھ کر تیل میں تھوکیں۔ پھر دائیں پاؤں کی ایڑی کے تلوے کو تیل میں ڈبو کر درد کے مقام پر لگائیں بفضلِ خدا ایک ہی مرتبہ لگانے سے پرانا درد بھی کافور ہوگا۔ اگر بالغرض درد نہ جائے تو اسی طرح دوسری بار عمل کریں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَلْعَجَلُ اَلْعَجَلُ السَّاعَةَ السَّاعَةَ

اَلْوَحَا اَلْوَحَا بِحَقِّ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ۔

## گھٹنے اور پاؤں کا درد

گھٹنے یا پاؤں کے کسی بھی حصے میں درد ہو۔ تو اس عمل کو کریں بفضلِ خدا شفا ہوگی۔ سات عدد نیلے دھاگے لیکر اس پر سات گرہیں لگائیں۔ ہر گرہ پر اس عمل کو سات بار پڑھیں، دم شدہ

اب دھاگے کو درد کرنے والے گھٹنے یا پاؤں پر باندھیں بفضل تعالےٰ شفا ہوگی

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ ۝

## عرق النساء

حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے۔ کہ عربی بکری سے عرق النساء کا علاج کرنا چاہئیے۔ (یعنی اس کے گوشت کی یخنی روزانہ استعمال کریں چند دنوں کے اندر بفضل خدا شفا ہوگی۔) (سفر السعادت)

## جوڑ نکلنا

اگر جسم کا کوئی جوڑ نکل جائے اور چڑھانے کے باوجود پھر نکل جاتا ہو تو اس عمل کو سرسوں کے خالص تیل پر اکتالیس ۴۱ بار پڑھ کر دم کریں۔ اور دم شدہ تیل کو متاثرہ حصے پر دن میں چند بار لگائیں۔ کالی ڈوری لے کر اس کو اکتالیس گرہ دیں ہر گرہ پر ایک بار عمل پڑھ کر دم کریں بفضل خدا جوڑ درست ہوگا۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

وَشِفَآءٌ لِّمَا فِي الصُّدُوْرِ ۝

## مرض واضح ہو

اگر مریض کے مرض کا ٹھیک طور پر پتہ نہ چلتا ہو تو اس عمل کو ایک سو گیارہ مرتبہ عشاء کے بعد پڑھ کر دائیں ہاتھ پر دم کر کے اس ہاتھ کو سر کے نیچے رکھ کر بغیر بات کئے سو جائیں۔ خواب میں مرض کا پتہ چل جائیگا۔ اگر پہلے دن معلوم نہ ہو تو دوسرے دن اسی طرح عمل کریں۔ زیادہ سے زیادہ سات روز تک کام بن جائیگا۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اَللّٰهُ رَبِّيْ لَا شَرِيْكَ لَهٗ ؕ

## دیگر

اگر کسی مریض کا مرض سمجھ میں نہ آئے۔ تو اس درود شریف کو باوضو دوزانو ہو کر مدینہ شریف کی طرف منہ کر کے بانویں مرتبہ پڑھ کر مراقبہ کریں۔ بطفیل مدنی تاجدار صلی اللہ علیہ وسلم مریض کے مرض کا دل میں واضح القاء ہوگا۔ اس عمل کو مریض خود یا کوئی دوسرا بھی مریض کیلئے کر سکتا ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كُلَّمَا ذَكَرَهُ الذَّاكِرُوْنَ وَكُلَّمَا غَفَلَ عَنْ ذِكْرِهِ الْغَافِلُوْنَ ۝

## امراض کا لاجواب دم

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالےٰ عنہ روایت کرتے ہیں۔ کہ میں بیمار تھا حضور پُر نور صلی اللہ علیہ وسلم میرے ہاں تشریف لائے۔ آپ نے مجھے ارشاد فرمایا میں تم پر وہ دم کروں جو حضرت جبرائیل علیہ السلام نے مجھ پر پڑھا۔ میں نے کہا جی ہاں۔ اس پر آپ نے تین بار یہ پڑھ کر دم کیا

بِسْمِ اللّٰهِ اَرْقِيْكَ وَاللّٰهُ يَشْفِيْكَ مِنْ دَآءٍ فِيْكَ، وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِي الْعُقَدِ ۝ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝ (ابن ماجہ)

## امراض کیلئے حضرت جبرائیل علیہ السلام کا دم

حضرت ابو سعید رضی اللہ تعالےٰ عنہ روایت فرماتے ہیں۔ کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ کہ جبرائیل علیہ السلام میرے پاس آئے۔ اور مجھے کہنے لگے

کیا آپ بیمار ہیں۔ میں نے کہا ہاں۔ میں بیمار ہوں۔ پھر حضرت جبرائیل علیہ السلام نے یہ کہا۔

بِسْمِ اللّٰهِ اَرْقِيْكَ مِنْ كُلِّ شَيْءٍ يُّؤْذِيْكَ وَمِنْ شَرِّ كُلِّ نَفْسٍ وَّعَيْنِ حَاسِدٍ ط اَللّٰهُ يَشْفِيْكَ بِسْمِ اللّٰهِ اَرْقِيْكَ

(ابن ماجہ۔ ترمذی۔ مسلم)

## برائے دفع تھکاوٹ

حضرت خواجہ احمد دیربی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں کہ دوران سفر تھکاوٹ سے محفوظ رہنے کے لئے اس خاتم کو لکھ کر اپنے گلے میں ڈالیں انشاء اللہ تھکاوٹ نہ ہوگی

(مجربات دیربی)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٤ | ١١ | ٨ | ١ |
| ٧ | ٢ | ١٣ | ١٢ |
| ٩ | ١٦ | ٣ | ٦ |
| ٤ | ٥ | ١٠ | ١٥ |

## مرگی

تانبے کی تختی پر بروز اتوار سورج نکلنے کے دس پندرہ منٹ بعد ان اسموں کو کندہ کریں۔ ایک اسم ایک طرف اور دوسرا دوسری طرف کندہ کریں۔ فوراً بعد مرگی کے مریض کے گلے میں ڈالیں بفضل خدا مرگی سے شفا ہوگی۔

اول طرف۔ يَا قَاهِرَ ذَا الْبَطْشِ الشَّدِيْدِ اَنْتَ الَّذِيْ لَا يُطَاقُ اِنْتِقَامُهٗ يَا قَاهِرُ۔

دوسری طرف۔ يَا مُذِلَّ كُلِّ جَبَّارٍ عَنِيْدٍ بِقَهْرِ عَزِيْزِ سُلْطَانِهٖ يَا مُذِلُّ۔

## رعشہ

چھوٹی مکھی کے خالص شہد کی ایک بوتل پر اس عمل کو تین سو تیرہ بار پڑھ کر دم کریں۔ اول آخر پانچ پانچ بار درود شریف پڑھیں۔ اس شہد کا مریض کو دن میں چار مرتبہ ایک ایک چمچہ دیں۔ تا شفا عمل جاری رکھیں بفضل



خدا جلد شفا ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

بِسْمِ اللّٰهِ تُرْبَةُ اَرْضِنَا بِرِيْقَةِ بَعْضِنَا يُشْفٰى سَقِيْمُنَا بِاِذْنِ رَبِّنَا۔

## دیگر

اس نقش کو نیلے کاغذ پر زعفرانی سیاہی سے لکھ کر مریض کو دن میں دو مرتبہ صبح و شام پانی میں گھول کر پلائیں۔ اس عمل کو دو ماہ تک جاری رکھیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

بفضل خدا عزّ سے شفا ہوگی۔

| |
|---|
| حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ |
| حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ |
| حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ |

## تپ دق (ٹی۔بی) کا علاج

اس نقش کو زعفران سے نیلے کاغذ پر لکھ کر پانی میں گھول کر مریض کو دن میں تین مرتبہ روزانہ پلائیں۔ تا صحت عمل جاری رکھیں۔ نقش اکٹھے بھی لکھ کر رکھے جا سکتے ہیں نقش ہمیشہ باوضو لکھیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| |
|---|
| يَا حَيُّ حِيْنَ لَا حَيَّ وَيُمُوْمَتِهٖ مُلْكِهٖ وَبَقَائِهٖ يَا حَيُّ يَا حَيُّ يَا حَيُّ |

## چیچک

گیارہ عدد نیلے رنگ کے دھاگے لیں۔ اور سورہ رحمٰن پڑھنا شروع کریں جب آیت فَبِاَيِّ اٰلَاۗءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ٥ پر پہنچیں تو گرہ دیں۔ اور دم کریں۔ تا ختم سورۃ جتنی مرتبہ یہ آیت شریف آئے ہر بار گرہ دیں اور دم کریں۔ دم شدہ اس گنڈے کو چیچک کے مریض کے گلے میں ڈالیں۔ بفضل خدا چیچک سے شفا ہوگی۔

## دیگر

اس نقش کو لکھ کر عارضہ چیچک والے کے گلے میں ڈالیں اور حضرت بابا فرید الدین گنج شکر رحمۃ اللہ علیہ کی نیاز دلائیں۔ بفضلِ خدا چیچک سے افاقہ ہوگا۔ مجرب المجرب ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم




## دردِ ناف (ناف ٹلنا)

جس شخص کی ناف ٹل جائے تو اس دائرہ واؤ کو لکھ کر ناف پر باندھیں۔ انشاء اللہ ناف اپنے مقام پر آئے گی۔ اور آرام ہوگا۔ مجرب المجرب ہے۔



## دیگر

ناف کے ٹل جانے پر نقش مکرم کو سفید کاغذ پر پاک سیاہی سے لکھ کر بازو پر باندھیں۔ خدا کے فضل سے ناف درست ہوگی۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| س | و | ن | ی |
| ن | ض | ت | ن |
| و | ب | ض | د |
| س | و | ن | ی |

## دیگر

اگر کسی کی ناف ٹل گئی ہو تو اس کو چت لٹا کر اس کی ناف کو دائیں ہاتھ کی پانچوں انگلیوں سے پکڑ کر گیارہ مرتبہ یَا شَافِیُ یَا کَافِیُ بحق اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ پڑھ کر دم کریں۔ تین مرتبہ اسی طرح عمل کریں۔ خدا کے فضل سے ناف اپنے مقام پر آئے گی۔ بے نظیر اور مجرب عمل ہے۔



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| م | ھ | ی | م | ن |
| | ق | و | ی | |
| | | ل | | |

## دیگر

ناف ٹلنے کیلئے اس نقش کو لکھ کر دائیں بازو پر باندھیں خدا کے فضل سے پھر ناف نہ ٹلے گی۔ اور ناف ٹلی ہوئی اپنے مقام پر آئے گی۔

## باؤگولہ

باؤگولہ کیلئے اس نقش کو زعفران سے پاک کاغذ پر لکھ کر گیارہ دن تک نہار منہ گھول کر پییں خدا کے فضل و کرم سے باؤگولہ سے آرام ہوگا۔



## دفع دردِ پیٹ

اگر کسی کے پیٹ میں درد ہو۔ تو ان کلمات کو گیارہ بار پڑھ کر دم کریں۔ دورانِ دم مریض کے پیٹ پر ہاتھ رکھ کر دائروں کی شکل میں پھیرتے رہیں بفضلِ خدا درد سے شفا ہوگی کلمات یہ ہیں۔

وَكَانَ فِي الْمَدِيْنَةِ تِسْعَةُ رَهْطٍ يُّفْسِدُوْنَ فِي الْاَرْضِ وَلَا يُصْلِحُوْنَ ۝

## دیگر

ہر طرح کے پیٹ کے درد کیلئے اسمائے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے عددی نقش کو زعفران سے لکھ کر سات روز تک پانی میں گھول کر پلائیں۔ بفضلِ خدا پیٹ درد سے شفا ہوگی۔

نقش اگلے صفحہ پر دیکھیے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | ۷۸۶ | | | |
| ۱۲۴۱ | ۷۰ | ۱۷۳ | ۵۹ | |
| ۱۰۵ | ۱۴۵۰ | ۵۳ | ۸۵ | ۶۷۰ |
| ۱۵۱ | ۱۴ | ۴۸۹ | ۵۰۵ | |
| ۸۸ | ۲۳۹ | ۹۲ | ۲۶۴ | ۴۶ |
| ۲۳۴ | ۱۷۰ | ۱۰۴۱ | ۶۲ | |
| ۲۵۶ | ۱۰۰ | ۹۸ | ۵۱۲ | ۶۲ |
| ۴۱۱ | ۷۴۴ | ۵۰۹ | ۲۰ | |
| ۵۰۰ | ۲۲ | ۲۰۱ | ۱۱۶۰ | ۳۵۰ |
| ۹۸۹ | ۶۳ | ۵۹ | ۲۹۶ | |

## دفع ہیضہ کیلئے

اگر کسی کو ہیضہ ہو جائے۔ تو اس دعا کو سات بار پڑھ کر مریض کو دم کریں۔ بفضلِ خدا لگا رچند بار کے عمل سے مریض کو شفا ہوگی۔ دعا یہ ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

یَا اَللّٰہُ اِشۡفِ یَا رَحۡمٰنُ اِشۡفِ یَا غَفَّارُ اِشۡفِ یَا سَتَّارُ اِشۡفِ وَ بِالۡحَقِّ اَنۡزَلۡنٰہُ وَبِالۡحَقِّ نَزَلَ مِنۡ جَمِیۡعِ الدَّآءِ وَالۡبَلَآءِ بِفَضۡلِكَ وَكَرَمِكَ لَا بِعَمَلِنَا وَلَا بِعَمَلِہٖ۔

## دیگر

اگر کسی کو ہیضہ کا مرض ہو جائے تو اس نقش کو زعفران سے لکھ کر مریض کے دائیں بازو کے ساتھ باندھ دیں۔ بفضلِ خدا مرض سے شفا ہوگی۔



بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

## بواسیر ہر قسم

جس مرد یا عورت کو بواسیر ہو تو تین عدد مٹی کے ڈھیلے لے کر ہر ایک پر گیارہ بار "یَا قَادِرُ یَا مُقۡتَدِرُ" پڑھ کر دم کریں۔ نقش یہ ہے۔ ←

| | | | |
|---|---|---|---|
| ھ | ھ | ھ | ھ |
| ھ | ھ | ھ | ھ |
| ھ | ھ | ھ | ھ |
| ھ | ھ | ھ | ھ |

۶۶۶ ٤٩٢٤ ۶۶۶

اور ان ڈھیلوں کو تین بار مریض کے گرد چکر دے کر کسی پرانے کنوئیں میں پھینک دیں اسی طرح پانچ روز تک عمل کریں۔ یاد رہے کہ یہ عمل سورج نکلنے سے پہلے یا غروب ہونے کے بعد کریں۔ انشاء اللہ بواسیر سے آرام ہوگا۔

## دیگر

اس عمل کو چالیس دن تک ہر روز پانچ سو بار پڑھیں۔ عمل ہر روز مقررہ وقت پر کریں۔ عمل کے اوّل آخر درود شریف پانچ پانچ بار ضرور پڑھیں۔ عمل پورا ہونے پر جب بھی ضرورت ہو۔ اس عمل کو اکیس بار پڑھ کر اجوائن پر دم کر کے دیں۔ بفضلِ خدا بواسیر سے اکیس روز کے استعمال سے چھٹکارا ہوگا۔ عمل پورا ہونے پر ہر روز پانچ بار مقررہ وقت پر ہمیشہ پڑھتے رہیں۔ عمل ہمیشہ جاری رہے گا۔ دم شدہ اجوائن کو دن میں تین بار پانی کے ساتھ استعمال کریں۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

یَخۡرُجُ مِنۡ بُطُوۡنِهَا شَرَابٌ مُّخۡتَلِفٌ اَلۡوَانُهٗ فِیۡهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ۔

## بواسیر بادی

اس عمل کو تین سو تیرہ (۳۱۳) مرتبہ پڑھ کر ہر روز پانی پر بعد از نماز فجر دم کریں۔ دن میں تین مرتبہ اس پانی کو استعمال کریں اس

طرح عمل کو اکیس روز تک بلا ناغہ کریں۔ عورتیں ناغے کے دن کے بعد میں پورے کریں۔ عمل خود بھی کیا جاسکتا ہے۔ اور دوسرے سے بھی کروایا جاسکتا ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۵

اَللّٰہُ لَآ اِلٰـہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۵

## بواسیر خونی و بادی

اگر کسی کو بواسیر خونی یا بادی ہو تو اس نقش کو لکھ کر گلے میں ڈالے۔



اور ایک عدد نقش ہر روز گیارہ دن تک پانی میں گھول کر پیئے۔ خدا کے فضل و کرم سے بواسیر سے شفا ہوگی۔ مجرب ہے۔

## درد تلی

درد تلی کیلئے اس نقش کو چینی کی پاک صاف پیالی میں لکھ کر اس میں سرسوں کا تیل ڈال کر نقش کو اس میں حل کریں اس تیل کو تلی کے مقام پہ آہستہ آہستہ ملیں۔ بفضلِ خدا درد تلی رفع ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

المہیمن

٩ ٩ ٩ ٩

## پتہ میں پتھری

اس عمل کو اکیس بار پڑھ کر ہر ایک الائچی خورد پہ دم کریں۔ ہر روز صبح دوپہر شام تین الائچیاں استعمال کریں۔ سات روز کے عمل سے بفضلِ خدا پتھری دور ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ



سُبْحَانَ اللّٰہِ رَبِّ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ وَرَبِّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ ۵

## گردہ مثانہ کی پتھری کیلئے

گردہ۔ مثانہ کی پتھری کے لئے ان آیات شریفہ کو چینی کی پلیٹ پر زعفران سے لکھ کر دھو کر مریض کو روزانہ پلائیں بفضلِ خدا پتھری خارج ہو جائے گی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

وَبُسَّتِ الْجِبَالُ بَسًّا ۵ فَكَانَتْ هَبَآءً مُّنْبَثًّا ۵ وَحُمِلَتِ الْاَرْضُ وَالْجِبَالُ فَدُكَّتَا دَكَّةً وَّاحِدَةً ۵

## خنازیر

اگر گردن میں خنازیر ہوں۔ تو مریض کے قد کے برابر چمڑے کا تسمہ لے کر اس کو اکتالیس گرہ دیں۔ ہر گرہ پر ایک بار اس دعا کو پڑھ کر دم کریں۔ اس دم شدہ تسمے کو مریض کے گلے میں باندھیں۔ یاد رہے۔ تسمہ گلے میں ڈھیلا نہیں ہونا چاہیئے۔ اس روحانی علاج سے بفضلِ خدا خنازیر سے شفا ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَعُوْذُ بِعِزَّةِ اللّٰہِ وَقُدْرَةِ اللّٰہِ وَقُوَّةِ اللّٰہِ وَعَظْمَةِ اللّٰہِ وَبُرْهَانِ اللّٰہِ وَسُلْطَانِ اللّٰہِ وَكَنَفِ اللّٰہِ وَجِوَارِ اللّٰہِ وَاَمَانِ اللّٰہِ وَحِرْزِ اللّٰہِ وَصُنْعِ اللّٰہِ وَكِبْرِيَآءِ اللّٰہِ وَنَظَرِ اللّٰہِ وَبَهَآءِ اللّٰہِ وَجَلَالِ اللّٰہِ وَكَمَالِ اللّٰہِ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ مِنْ شَرِّ مَآ اَجِدُ۔

دیگر۔ خنازیر کے لئے سورہ تبّت کا عمل گیارہ روز کا ہے۔ ہر روز سورہ تبّت

کو وقت مقررہ پر باوضو ایک سو اکیس بار اوّل آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف کیساتھ پڑھیں۔ گیارہ روز کے بعد آپ اس کے عامل ہو جائیں گے۔ ضرورت پڑنے پر اپنے لیئے اور دوسروں کے لئے بھی تسمہ پڑھ سکتے ہیں۔ تسمہ پڑھنے کا طریقہ یہ ہے۔ کہ جس کا خنازیر کا مرض ہو۔ اس کے قد کے برابر چمڑے کا تسمہ لے کر اس کو گیارہ گرہ دیں۔ ہر گرہ پر سورہ تبّت کو گیارہ بار پڑھ کر دم کریں۔ اس چمڑے کے تسمہ کو مریض کے گلے میں پیوست باندھیں۔ بفضلِ خدا مرض سے شفا ہو گی۔

## پھوڑے پھنسی اور خارش کا بینظیر عمل

سفید چینی اور سرسوں کے تیل پر سورہ فاتحہ بمع بِسۡمِ اللّٰه شریف سات بار پڑھ کر دم کریں۔ پھر ان کلمات کو سات بار پڑھ کر دم کریں۔ اس چینی کو دن میں چند بار تھوڑی تھوڑی مریض کو کھلائیں اور تیل کو متاثرہ مقام پر لگائیں۔ بطفیل حضور پُرنور صلی اللہ علیہ وسلم مرض سے شفا ہو گی۔ اس نایاب عمل کو آزما کر دیکھیں۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

بِسۡمِ اللّٰهِ تُرۡبَةُ اَرۡضِنَا بِرِيۡقَةِ بَعۡضِنَا يَشۡفِيۡ سَقِيۡمَنَا بِاِذۡنِ رَبِّنَا۔

## حیض کی بے قاعدگی۔

اگر عورت کو حیض بے قاعدگی سے آتے ہوں جو بہت سے امراض کا باعث ہوتے ہیں تو اس درود شریف کو ہر روز صبح و شام پانی پر بہتّر مرتبہ دم کر کے پیئں۔ اس عمل کو دو ماہ تک جاری رکھیں۔ بفضلِ خدا حیض معمول کے مطابق آئے گا۔ اور اس کی بے قاعدگی سے پیدا شدہ امراض بھی دور ہوں گے۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَنۡ صَلّٰى عَلَيۡهِ۔

## کثرتِ حیض

اگر کسی عورت کو حیض کثرت سے آتے ہوں تو اس نقش کو چینی کی پلیٹ پر زعفران سے لکھ کر اس میں ایک چمچہ شہد ڈال کر صبح شام مریضہ کو چٹائیں۔ چالیس دن کے عمل سے اس مرض سے بفضلِ خدا شفا ہو گی۔ اور حیض معمول کے مطابق آئیں گے۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

کھیعص

| | | | |
|---|---|---|---|
| س | ق | ض | و |
| س | ق | ض | و |
| س | ق | ض | و |
| س | ق | ض | و |

حم عسق

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

## لیکوریا۔

لیکوریا کا مرض عورت کی صحت و حسن کا دشمن ہے۔ اس عمل کو کر کے فائدہ اٹھائیں۔ اس عمل کو ہر روز صبح دوپہر شام پانی پر چالیس مرتبہ دم کر کے پیئں۔ بفضلِ خدا دو ماہ کے اس روحانی علاج سے لیکوریا سے شفا ہو گی۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

رَبُّ الۡمَشۡرِقِ وَالۡمَغۡرِبِ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ فَاتَّخِذۡهُ وَكِيۡلًا۔

## برائے حمل

حضرت شاہ کلیم اللہ شاہ جہاں آبادی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں۔ کہ جس عورت کو حمل نہ ہوتا ہو۔ تو اس اسم کو لکھ کر موم جامہ کرکے عورت کے گلے میں ڈالیں۔ عورت جب اپنے خاوند کے پاس جائے گی تو بحکم خدا حمل قرار پائے گا۔ (مرقع کلیمی)

مں مں مں مں خ خ

## حفاظت حمل کا بہترین عمل

اگر حاملہ عورت سورہ اِنَّآ اَنْزَلْنَا کو روزانہ نماز فجر کے بعد تین بار پڑھنے کا وظیفہ مقرر کرلے تو حمل ہر قسم کی امراض سے بفضلِ خدا محفوظ رہیگا۔

## دیگر

حمل کی حفاظت کیلئے اس آیت شریف کو زعفران سے لکھ کر موم جامہ کرکے حاملہ کے گلے میں ڈالیں۔ بچے کی ولادت پر اس نقش کو بچے کے گلے میں ڈالیں بفضلِ خدا حاملہ اور بچہ آفات و مصائب اور سفلی خبیث ارواح سے حفاظت میں رہے گا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اِذْ قَالَتِ امْرَاَتُ عِمْرٰنَ رَبِّ اِنِّیْ نَذَرْتُ لَکَ مَا فِیْ بَطْنِیْ مُحَرَّرًا فَتَقَبَّلْ مِنِّیْ اِنَّکَ اَنْتَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ۔

## اسقاطِ حمل

اس نقش کو سفید پاک کپڑے پر لکھ کر حاملہ عورت کے گلے میں موم جامہ کرکے ڈالیں بفضلِ خدا اس نقش کی برکت سے حمل ساقط نہیں ہوگا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۶۳۷۱ | ۱۲۶۳۸۵ | ۱۲۶۳۸۲ | ۱۲۶۳۷۹ |
| ۱۲۶۳۸۳ | ۱۲۶۳۷۸ | ۱۲۶۳۷۲ | ۱۲۶۳۸۴ |
| ۱۲۶۳۷۷ | ۱۲۶۳۸۰ | ۱۲۶۳۸۶ | ۱۲۶۳۷۳ |
| ۱۲۶۳۸۷ | ۱۲۶۳۷۴ | ۱۲۶۳۷۶ | ۱۲۶۳۸۱ |



## دیگر

اگر کسی کا حمل ضائع ہوجاتا ہو۔ تو اس نقش کو سبز کاغذ پر زعفران سے لکھ کر خوشبو کی دھونی دے کر مریضہ کے گلے میں موم جامہ کرکے ڈالیں گلے میں ڈالنے سے پہلے سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور ہدیہ نیاز پیش کریں اور بچوں میں تقسیم کریں۔ بچے کی پیدائش پر بچے کا نام غلام مصطفٰے رکھیں اگر بچی پیدا ہو تو کنیز فاطمہ نام رکھیں اسقاط حمل دماغی غلیوں کی کمزوری۔ یا کسی دیگر روحانی یا جسمانی مرض سے ہی کیوں نہ واقع ہوتا ہو۔ بفضلِ خدا تاجدار مدینہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صدقے اسقاطِ حمل نہیں ہوگا۔ بچہ بخیر وعافیت صحت مند پیدا ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | |
|---|---|---|
| یَا مُرْتَضٰی | یَا مُصْطَفٰی | یَا مُجْتَبٰی |
| یَا مُرْتَضٰی | یَا مُصْطَفٰی | یَا مُجْتَبٰی |
| یَا مُرْتَضٰی | یَا مُصْطَفٰی | یَا مُجْتَبٰی |

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ طِبِّ الْقُلُوْبِ وَدَوَائِھَا وَعَافِیَۃِ الْاَبْدَانِ وَشِفَائِھَا وَنُوْرِ الْاَبْصَارِ وَضِیَائِھَا وَاٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ دَائِمًا اَبَدًا ۞

## دیگر

اگر اسقاطِ حمل کا خطرہ پیدا ہوجائے۔ تو اس آیت شریف کو چینی کی پلیٹ پر لکھ کر مریضہ کو دھو کر پلائیں۔ دن میں دو بار اس عمل کو دہرائیں بفضلِ خدا چند دنوں میں مریضہ روبصحت ہوجائے گی۔ اور اسقاط حمل کا خطرہ ٹل جائیگا

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اِنَّ اللّٰہَ یُمْسِکُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ اَنْ تَزُوْلَا وَلَئِنْ زَالَتَآ اِنْ اَمْسَکَھُمَا مِنْ اَحَدٍ مِّنْ بَعْدِہٖ ط اِنَّہٗ کَانَ حَلِیْمًا غَفُوْرًا ۞

**دیگر**

اسقاط حمل کیلئے سات رنگ کے دھاگے مریضہ کے قد کے برابر لے کر ان کو اکتالیس گرہ لگائیں، ہر گرہ پر اس درود شریف کو اکتالیس بار پڑھ کر دم کریں۔ اس گنڈے کو چند نشستوں میں بھی تیار کیا جاسکتا ہے۔ اس گنڈے کو عورت کے گلے میں ڈال دیں۔ بچے کے پیدا ہونے پر اس گنڈے کو بچے کے گلے میں ڈالیں۔ اور محفل میلاد کرائیں۔ بفضل خدا اس روحانی علاج سے بطفیل حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم بچہ بخیریت ہوگا۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمۡ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوۡلٰنَا مُحَمَّدٍ مَّعۡدِنِ الۡجُوۡدِ وَالۡكَرَمِ وَاٰلِهٖ وَبَارِكۡ وَسَلِّمۡ

**دردِ زہ کیلئے**

رئیس المحدثین حضرت مولانا شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔ کہ اس آیت شریف کو شرینی پر دم کرکے شدت دردِ زہ میں عورت کو کھلائیں۔ عورت جلد بچہ جنے گی۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

اِذَا السَّمَآءُ انۡشَقَّتۡ ۝ وَاَذِنَتۡ لِرَبِّهَا وَحُقَّتۡ ۝

(سورہ انشقاق)

**دیگر**

اگر کسی عورت کو دردِ زہ کی تکلیف ہو۔ تو ان کلمات کو سفید کپڑے پر لکھ کر عورت کی بائیں ران کے ساتھ باندھیں۔ بفضل خدا بچہ آسانی سے پیدا ہوگا۔

(فتاویٰ حجت)

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ۝



وَاَلۡقَتۡ مَا فِيۡهَا وَتَخَلَّتۡ ۝ وَاَذِنَتۡ لِرَبِّهَا

وَحُقَّتۡ اَهۡيَا اَشۡرَاهِيَا ۝

**دیگر**

اس شعر کو آوے کی ٹھیکری پر لکھ کر عورت کے پیٹ پر رکھا جائے تو عورت کو دردِ زہ سے نجات ہوگی۔ اور بچہ بخیریت پیدا ہوگا۔

مراجائے شد ، خرمراجائے شد

توخواہی بزائی ، نہ خواہی مزا

**دیگر**

دردِ زہ کی شدت کیلئے اس شعر کو ایک کاغذ پر لکھ کر عورت کی بائیں ران پر باندھیں۔ اور چینی کی پلیٹ پر یہی شعر لکھ کر تازہ پانی میں گھول کر پلائیں۔ بفضل خدا بچہ آسانی سے ہوگا۔

بریک قطرۂ آبے جگرت بشگافند

اے صدف تشنہ بھیروسوئے نیسامنگر

**دیگر**

اگر کسی عورت کو دردِ زہ اٹھ رہا ہوں تو یہ دو عدد نقش لکھ کر ایک کو عورت کے دائیں بازو کے ساتھ باندھیں۔ اور دوسرے کو بائیں بازو کے ساتھ باندھ دیں۔ بفضل خدا بچہ آسانی سے پیدا ہوگا۔ ←

| | | | |
|---|---|---|---|
| ن | ش | خ | بیا |
| ی | ن | ش | خ |
| د | ی | ن | ش |
| د | د | ی | ن |

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۱۴ | ۱ | ۸ |
| ۵ | ۴ | ۱۵ | ۱۰ |
| ۱۶ | ۹ | ۶ | ۳ |
| ۲ | ۷ | ۱۲ | ۱۳ |

**دیگر**

شدید دردِ زہ کیلئے اس نقش کو کسی پھلدار درخت کی شاخ سے نئی قلم بناکر لکھ کر عورت کے بازو پر باندھیں دردِ زہ سے فراغت کے بعد نقش کو اتار کر محفوظ

جگہ رکھ دیں۔ انشاء اللہ نقش خطا نہ جائیگا۔

## صاحب اولاد ہونے کیلئے

حدیث شریف میں ہے۔ امیر المومنین حضرت علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ سے روایت ہے کہ ایک شخص رسول اللہ صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم کی خدمتِ اقدس میں حاضر ہوا اور عرض کی۔ کہ میرے گھر اولاد نہیں ہوتی۔ آپ نے حکم فرمایا کہ تو انڈے کھایا کر۔

**دیگر** اس نقش کو زعفران سے چینی کی پلیٹ پر لکھ کر پانی گھول کر روزانہ عورت کو پلائیں۔ یہ عمل غسلِ حیض کے بعد کریں۔ اور سات روز تک بلاناغہ پلائیں۔ اس عمل کو پانچ حیض تک دہرائیں۔ عورت یہ عمل خود بھی اپنے لئے آپ کر سکتی ہے۔ پانچ ماہ کے اندر اندر عورت بفضلِ خدا حاملہ ہوگی۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۸۵۷۸ | ۱۸۵۸۱ | ۱۸۵۸۴ | ۱۸۵۷۱ |
| ۱۸۵۸۳ | ۱۸۵۷۴ | ۱۸۵۷۷ | ۱۸۵۸۲ |
| ۱۸۵۷۳ | ۱۸۵۷۶ | ۱۸۵۷۹ | ۱۸۵۷۶ |
| ۱۸۵۸۰ | ۱۸۵۷۵ | ۱۸۵۷۴ | ۱۸۵۸۵ |

## برائے فرزند

اگر کسی عورت کے صرف لڑکیاں ہی پیدا ہوتی ہوں تو اس کا خاوند حمل کے آثار ظاہر ہونے پر عورت کے پیٹ پر ناف کے مقام پر یَا مَتِیْنُ پڑھ کر انگلی سے دائرہ مارے اسی طرح ستّر مرتبہ ایک ہی بار عمل کرے۔ بفضلِ خدا لڑکا پیدا ہوگا۔

**دیگر** جس عورت کے صرف لڑکیاں ہی پیدا ہوتی ہوں۔ اور لڑکا پیدا نہ ہوتا ہو۔ تو ان کلمات کا نقش بنا کر عورت کے گلے میں ڈالیں۔ نقش ہرن کی جھلی پر زعفران سے لکھیں۔ اس نقش کو حمل پر تین مہینے گزرنے



سے پہلے پہلے باندھیں بفضلِ خدا عورت لڑکا جنے گی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰہُ یَعْلَمُ مَا تَحْمِلُ کُلُّ اُنْثٰی وَمَا تَغِیْضُ الْاَرْحَامُ وَمَا تَزْدَادُ وَکُلُّ شَیْءٍ عِنْدَہٗ بِمِقْدَارٍ عَالِمُ الْغَیْبِ وَالشَّہَادَۃِ الْکَبِیْرُ الْمُتَعَالِ یَا زَکَرِیَّا اِنَّا نُبَشِّرُکَ بِغُلٰمِ اِسْمُہٗ یَحْیٰی لَمْ نَجْعَلْ لَہٗ مِنْ قَبْلُ سَمِیًّا بِحَقِّ مَرْیَمَ وَعِیْسٰی اِبْنًا صَالِحًا طُوِیْلَ الْعُمْرِ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِہٖ۔

**دیگر** حضرت شاہ کلیم اللہ چشتی شاہ جہان آبادی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں۔ کہ اگر کسی کے بچہ نہ ہوتا ہو۔ تو ان کلمات کا تعویذ لکھ کر ایک کورے برتن میں پانی ڈال کر اس میں ڈالیں۔ عورت مرد دونوں اس میں سے پانی پیتے رہیں۔ اس دوران دوسرا پانی نہ پیئیں۔ نہ کسی دوسرے کو پانی دیں ہفتہ کے دن سے پانی پینا شروع کریں۔ اور عورت مرد اکٹھے ہوں بفضلِ خدا فرزند نرینہ پیدا ہوگا۔

(مرقع کلیمی)

اَللّٰہُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِاَنِّیْ اَشْہَدُ لَکَ اَنْتَ اللّٰہُ الَّذِیْ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ اِلٰہِیْ بِحُرْمَۃِ مُحَمَّدٍ وَّ عَلِیٍّ وَّ فَاطِمَۃَ وَالْحَسَنِ وَالْحُسَیْنِ اَنْ تَرْزُقَنَا وَلَدًا

صَالِحًا طَوِيْلَ الْعُمُرِ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ اَجْمَعِيْنَ ۝

**دیگر** زہد الانبیاء حضرت بابا فرید الدین مسعود گنج شکر رحمۃ اللہ تعالٰے علیہ ارشاد فرماتے ہیں۔ کہ اس آیت کو بکثرت پڑھ کر اللہ تعالٰے سے اولاد نرینہ کے لئے دعا مانگیں۔ بفضل خدا قبول ہو گی۔ اور اولاد نرینہ پیدا ہو گی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

رَبِّ هَبْ لِيْ مِنْ لَّدُنْكَ ذُرِّيَّةً طَيِّبَةً اِنَّكَ سَمِيْعُ الدُّعَآءِ۔

**دیگر** اگر کسی کے صرف لڑکیاں ہی پیدا ہوتی ہوں۔ لڑکا پیدا نہ ہوتا ہو تو۔ ان کلمات کو اکیس ۲۱ بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے عورت اور مرد دونوں پئیں۔ اور اسی دن اکٹھے ہوں۔ بفضل خدا چند بار کے عمل سے عورت حاملہ ہو گی۔ اور لڑکا پیدا ہو گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

الٓمّٓ ۝ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۝ اِلٰهِيْ بِحُرْمَةِ اِسْمِكَ الْاَعْظَمِ نَسْئَلُكَ اَنْ تَرْزُقَنَا اِبْنًا صَالِحًا طَوِيْلَ الْعُمُرِ۔

**دیگر** اگر کسی کے لڑکیاں ہی پیدا ہوتی ہوں۔ اور لڑکا پیدا نہ ہوتا ہو۔ تو گیارہ عدد سبز دھاگے عورت کے قد کے برابر لے کر ان کو اکتالیس گرہ دیں اور ان کلمات کو ہر ایک گرہ پر پڑھ کر دم کریں۔ اس گنڈے کو عورت کی کمر کیساتھ



باندھ دیں۔ بفضل خدا لڑکا پیدا ہو گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

كٓهٰيٰعٓصٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ اِلٰهِيْ بِحُرْمَةِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَمِيْرِ الْمُؤْمِنِيْنَ عَلِيٍّ وَّفَاطِمَةَ الزَّهْرَآءِ وَالْحَسَنِ وَالْحُسَيْنِ نَسْئَلُكَ اَنْ تَرْزُقَنَا وَلَدًا صَالِحًا طَوِيْلَ الْعُمُرِ وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَسَلَّمَ

## اولاد نیک بخت اور صاحب عقل ہو

مشائخ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین فرماتے ہیں۔ کہ جماع ہمیشہ نصف شب کے بعد اور خالی پیٹ کریں۔ پیٹ بھرا ہونے پر جماع نہ کریں ورنہ اولاد کند ذہن پیدا ہو گی۔ دوران جماع قبلہ رخ نہ ہوں۔ ورنہ اولاد بے ادب پیدا ہو گی۔ دوران جماع عورت کی شرمگاہ کو نہ دیکھیں۔ ورنہ اولاد کے اندھی ہونے کا خطرہ ہے۔ پلیدی کی حالت میں جماع نہ کریں۔ ورنہ اولاد بخیل اور دیوانی پیدا ہو گی۔ کھڑے ہو کر جماع نہ کریں۔ ورنہ کمزوری پیدا ہو گی۔ جماع کے بعد پیشاب کر لینا امراض سے محفوظ رکھتا ہے۔

ان اچھے اصولوں کی پابندی کریں۔ اولاد نیک بخت اور عقل والی ہو گی۔ کتاب بستان میں ح ابواللیث فقیہہ تحریر کرتے ہیں۔ کہ آخر شب جماع کا بہترین وقت ہے۔ اس لئے کہ اول شب معدہ غذا سے پُر ہوتا ہے۔ جو کہ

نقصان کا باعث ہوتا ہے۔ اور برہنہ ہو کر جماع نہیں کرنا چاہیئے۔ کیونکہ ایسا کرنے سے اولاد بے حیا پیدا ہوتی ہے۔ اور دوران جماع آپس میں زیادہ باتیں نہیں کرنی چاہئیں۔ کیونکہ بچے کے گونگا پیدا ہونے کا خدشہ ہے۔ کتاب طب میں ابونعیم تحریر کرتے ہیں۔ کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت امیر المومنین حضرت علی المرتضےٰ کرم اللہ وجہہ کو ارشاد فرمایا۔ کہ اے علی نصف مہینے کو اپنی زوجہ سے جماع نہ کرو اس لئے کہ نصف ماہ کو شیطان آتے ہیں۔

**برائے زیادتی شیر** اگر عورت کے دودھ میں کمی واقع ہو جائے یعنی بچہ اچھی طرح پیٹ نہ بھر سکتا ہو۔ تو اس آیت شریف کو نمک پر گیارہ بار پڑھ کر دم کر کے کھلائیں۔ گیارہ روز تک اس علاج کو جاری رکھیں بفضل خدا دودھ میں زیادتی ہوگی۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۝

مَثَلُ الَّذِیۡنَ یُنۡفِقُوۡنَ اَمۡوَالَہُمۡ فِیۡ سَبِیۡلِ اللّٰہِ کَمَثَلِ حَبَّۃٍ اَنۡۢبَتَتۡ سَنَابِلَ فِیۡ کُلِّ سُنۡۢبُلَۃٍ مِّائَۃُ حَبَّۃٍ ؕ وَاللّٰہُ یُضٰعِفُ لِمَنۡ یَّشَآءُ ؕ وَاللّٰہُ وَاسِعٌ عَلِیۡمٌ ؕ (سورہ بقر)

**دیگر** اگر کسی عورت کے بچے کی پیدائش کے بعد کمی خون۔ کم عمری یا کسی اور بنا پر دودھ کم پیدا ہو۔ جو کہ بچے کی پرورش کیلئے ناکافی ہو تو اس عمل کو تھوڑے سے خالص شہد پر چالیس مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ تمام دن چند مرتبہ عورت اس شہد کو کھائے۔ دودھ کی کمی پوری ہونے تک اس عمل کو جاری رکھیں۔ بفضل خدا اس عمل کی برکت سے دودھ کثرت سے پیدا ہوگا

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۝

عٰلِمُ الۡغَیۡبِ وَالشَّہَادَۃِ ہُوَ الرَّحۡمٰنُ الرَّحِیۡمُ ۔

**دیگر** اگر کسی عورت کے دودھ کم اُترتا ہو۔ تو اس آیت شریف کو زعفران سے چینی کی پلیٹ میں لکھ کر پانی سے دھو کر روزانہ صبح نہار منہ پلائیں اکیس روز تک بلاناغہ عمل جاری رکھیں۔ بفضل خدا دودھ میں زیادتی ہوگی۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۝

یٰۤاَیُّہَا النَّاسُ اتَّقُوۡا رَبَّکُمُ الَّذِیۡ خَلَقَکُمۡ مِّنۡ نَّفۡسٍ وَّاحِدَۃٍ وَّخَلَقَ مِنۡہَا زَوۡجَہَا وَبَثَّ مِنۡہُمَا رِجَالًا کَثِیۡرًا وَّنِسَآءً ۚ وَاتَّقُوا اللّٰہَ الَّذِیۡ تَسَآءَلُوۡنَ بِہٖ وَالۡاَرۡحَامَ ؕ اِنَّ اللّٰہَ کَانَ بِکُمۡ رَقِیۡبًا ۝

**مرض تھنیلا** اگر کسی عورت کو تھنیلا کا مرض ہو جائے۔ تو اس نقش کو سفید کاغذ پر لکھ کر متاثرہ پستان کے گرد سات چکر دے کر موم جامہ کر کے اسی جگہ باندھ دیں بفضل خدا مرض تھنیلا سے شفا ہو گی۔ آرام آنے پر پانچ روپے صدقہ کریں۔



## پستانوں کی خارش۔ ناسور۔ ورم اور درد کیلئے

پستانوں کی خارش۔ ناسور اور ورم کیلئے اس عمل کو اکیس ۲۱ بار پڑھ کر دم کریں اور پانی پر ایک سو ایک مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ اس پانی کو صبح۔ دوپہر اور شام مریضہ کو پلائیں۔ اوّل آخر تین تین بار درود شریف پڑھیں۔ اس عمل کو اکیس روز تک دہرائیں بفضلِ خدا شفا ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

سُبْحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیْمِ وَبِحَمْدِہٖ

## بچوں کا سوکھا

سات مختلف کنوؤں یا نلکوں کا پانی اور سات نر درختوں کے پتے پانی میں ڈال کر پانی کو گرم کریں۔ اس میں ایک عدد نقش گھول لیں۔ اس پانی سے کسی علیحدہ جگہ بچے کو نہلائیں۔ اس کے بعد بوڑھ کی سبز شاخ کا گول کڑا بنائیں۔ نہلانے کے بعد اس کڑے کو سر کی طرف سے سات مرتبہ گزاریں۔ یہ عمل بروز اتوار عشاء کے بعد کریں۔ بعدہٗ نئے کپڑے پہنائیں۔ پہلے استعمال شدہ کپڑے دھو کر استعمال میں لائیں۔ مستعمل پانی گڑھا کھود کر ایسی جگہ دفن کریں جہاں کسی کا گزر نہ ہو۔ بچہ کا سوکھا ختم ہوگا۔ اور بچہ تندرست اور صحت مند ہوگا۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۹ | ۹ | ۹ |
| ۹ | ۹ | ۹ |
| ۹ | ۹ | ۹ |

## جس عورت کے بچے نہ بچتے ہوں

اگر کسی عورت کے بچے ہو کر مرجاتے ہوں۔ تو اجوائن اور کالی مرچ لیکر "سورۂ والشمس" چالیس بار پڑھ کر دم کریں یہ عمل بروز پیر کریں۔ عمل کے اوّل آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں دم شدہ اجوائن اور کالی مرچ کو حمل سے لے کر بچے کے دودھ چھڑانے تک روزانہ تھوڑی تھوڑی کھلاتے رہیں۔ بفضلِ خدا بچہ عمر طبعی کو پہنچے گا۔ اور صحت مند ہوگا

## حفاظتِ مسّان

دوران حمل اس نقش کو زعفران سے سفید کاغذ پر لکھ کر حاملہ کے گلے میں موم جامہ کر کے ڈال دیں نقش کو گلے میں ڈالنے سے پہلے حضرت سید بھیک میراں رحمۃ اللہ علیہ کی نیاز میٹھی روٹی پر دلوائیں۔ بچہ کی پیدائش پر اس کو غسل دلا کر اس نقش کو بچے کے گلے میں ڈال دیں بچہ مسّان سے بفضلِ خدا محفوظ رہے گا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳ | ۲۰ | ۱۰ | ۲ |
| ۳۰۰ | ۳ | ۲۰ | ۱۰ |
| ۴۰۰ | ۳۰۰ | ۳ | ۲۰ |
| ۱۰ | ۴۰۰ | ۳۰ | ۳ |

بحرمت اللہ محمد چار یار سید میراں بھیک

## بانجھ عورت کیلئے

اگر کوئی عورت بانجھ ہو تو اللہ تعالٰے کے اسم پاک "یَا مَقْصُوْدُ" کا عمل اس طرح کریں۔ کہ جب عورت حیض کے غسل سے فارغ ہو تو نماز فجر کے بعد اس اسم کو گیارہ سو بار پڑھ کر کسی میٹھی چیز پر دم کر کے عورت کو کھلائیں۔ گیارہ روز تک بلاناغہ اسی طرح عمل جاری رکھیں۔ بفضلِ خدا عورت صاحبِ اولاد ہوگی۔

## دیگر

اس آیت شریف کو عرق گلاب اور زعفران سے ہرن کی جھلّی پر لکھ کر بانجھ عورت کے گلے میں ڈالیں۔ اور اس آیت شریفہ کو ایک بوتل پانی پر ایک سو ایک مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ بانجھ عورت اس پانی کو اکیس ۲۱ روز تک پیتی رہے۔

اللہ تعالے کے فضل وکرم سے عورت صاحب اولاد ہو گی۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۝ وَلَوۡ اَنَّ قُرۡاٰنًا سُیِّرَتۡ بِهِ الۡجِبَالُ اَوۡ قُطِّعَتۡ بِهِ الۡاَرۡضُ اَوۡ كُلِّمَ بِهِ الۡمَوۡتٰى بَلۡ لِّلّٰهِ الۡاَمۡرُ جَمِيۡعًا ؕ

**دیگر** اگر عورت بانجھ ہو یعنی اولاد نہ ہوتی ہو۔ تو اکیس ۲۱ عدد لونگ لیں۔ ہر ایک لونگ پر اس آیت شریفہ کو سات سات بار پڑھ کر دم کریں بانجھ عورت حیض کے غسل سے فراغت کے بعد ہر روز رات کو سونے سے پہلے ایک لونگ کھائے۔ بلا ناغہ لونگ کھائیں۔ اور یاد رہے کہ لونگ کھانے کے بعد پانی ہرگز نہ پئیں۔ اس روحانی علاج کے دوران مرد اپنی عورت سے قربت کرتا رہے بفضلِ خدا حمل قرار پائے گا۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ؕ

اَوۡ كَظُلُمٰتٍ فِىۡ بَحۡرٍ لُّـجِّىٍّ يَّغۡشٰٮهُ مَوۡجٌ مِّنۡ فَوۡقِهٖ مَوۡجٌ مِّنۡ فَوۡقِهٖ سَحَابٌ‌ ؕ ظُلُمٰتٌۢ بَعۡضُهَا فَوۡقَ بَعۡضٍ ؕ اِذَاۤ اَخۡرَجَ يَدَهٗ لَمۡ يَكَدۡ يَرٰٮهَا ؕ وَمَنۡ لَّمۡ يَجۡعَلِ اللّٰهُ لَهٗ نُوۡرًا فَمَا لَهٗ مِنۡ نُّوۡرٍ ؕ (سورہ نور)

**دیگر** اگر کسی عورت کے بچے پیدا نہ ہوتے ہوں عورت و مرد میں کوئی جسمانی مرض نہیں۔ تو اس نقش کو پانی میں گھول کر شام سونے سے پہلے عورت ہر روز

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۝

| | | | |
|---|---|---|---|
| یا حفیظُ | ۱۱۶ | ۳۱۰ | ۲۵۶ |
| یا حفیظُ | ۳۰۵ | ۱۱۱ | ۱۸ |
| یا حفیظُ | ۱۲۸۶ | ۷۰۸ | ۴۶ |
| یا حفیظُ | ۶۶۱ | ۱۱۰ | ۲۰ |



پیئے۔ یہ عمل نیا چاند دیکھ کر شروع کریں۔ عمل سے پہلے بابا فرید الدین رحمتہ اللہ علیہ کی نیاز دلائیں۔ عمل بلاناغہ سات دن تک کریں۔ نقش کو زعفران سے لکھیں بفضلِ خدا اس عمل کو چند مرتبہ کرنے سے اولاد پیدا ہو گی۔ آزما کر دیکھیں۔

**دیگر** بعد فراغت حیض اس نقش کو زعفران سے لکھ کر صبح دوپہر شام پانی میں گھول کر عورت پیئے۔ اس عمل کو شروع کرنے سے پہلے سوا پانچ سیر چاولوں کی کھیر بنا کر بچوں میں تقسیم کریں۔ اس عمل کو تا حصول مقصد کم از کم تین حیض آنے تک جاری رکھیں۔ اس روحانی علاج سے بفضلِ خدا بانجھ پن دور ہو گا۔ اور اولاد پیدا ہو گی۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ؕ

یا اللہ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| یا سائیلُ | یا حیُّ یا قیّومُ | | | یا تمائیلُ |
| [illegible] | ۴ | ۴ | م | یا حیُّ یا قیّومُ |
| | م | م | م | |
| | م | م | م | |
| یا تائیلُ | [illegible] | | | یا تائیلُ |

## پاگل آدمی کا بےنظیر علاج

اگر کوئی شخص پاگل ہو جائے تو قصیدہ بردہ شریف کے اس شعر کو پاک صاف سبز کپڑے پر لکھ کر موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈالیں۔ اور ہر روز اس شعر کو چینی کی پلیٹ پر زعفران سے لکھ کر مریض کو پلائیں۔ تا شفا اس عمل کو جاری رکھیں۔ بفضلِ خدا شفا ہو گی۔

كَمْ اَبْرَأَتْ وَصِبًا بِاللَّمْسِ رَاحَتُهٗ وَاَطْلَقَتْ اَرِبًا مِنْ رِبْقَةِ اللَّمَمِ

## ظالم کے شر سے حفاظت کیلئے

ظالم کے شر سے محفوظ رہنے کیلئے

اس نقش کو زعفران سے نیلے کاغذ پر نئی قلم سے لکھیں۔ اس نقش کو بمعہ ایک عدد الائچی خورد کے موم جامہ کر کے دائیں بازو کے ساتھ باندھیں۔ بفضلِ خدا ظالم کے شر سے حفاظت رہے گی۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۹۳۵ | ۱۹۹۲۳ | ۱۹۹۴۱ | ۱۹۹۲۷ |
| ۱۹۹۴۰ | ۱۹۹۲۸ | ۱۹۹۴۲ | ۱۹۹۳۹ |
| ۱۹۹۲۶ | ۱۹۹۳۴ | ۱۹۹۳۶ | ۱۹۹۳۳ |
| ۱۹۹۳۷ | ۱۹۹۳۲ | ۱۹۹۳۰ | ۱۹۹۴۲ |

### دیگر

سورہ اِنَّا اَنْزَلْنٰهُ کو پاک صاف سبز رنگ کے کاغذ پر زعفران سے لکھ کر موم جامہ کر کے دائیں بازو کے ساتھ باندھیں۔ بفضلِ خدا ظالم غالب نہیں آئے گا۔

### دیگر

اگر آپ کے دشمن آپ سے کسی وجہ سے حسد رکھتے ہوں اور آپ کو رنج و دکھ پہنچانا چاہتے ہوں۔ تو ہر روز نماز فجر کے بعد اس آیت شریف کو اکتالیس بار پڑھا کریں۔ بفضلِ خدا آپ دشمن کے شر و حسد سے محفوظ رہیں گے۔

فَلَا تُعْجِبْكَ اَمْوَالُهُمْ وَلَآ اَوْلَادُهُمْ اِنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيُعَذِّبَهُمْ بِهَا فِى الْحَيٰوةِ الدُّنْيَاه (سورہ توبہ)

### دشمنوں کو بھگانے کیلئے

حضرت شاہ کلیم اللہ چشتی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں، کہ اگر دشمن حملہ کے ارادے سے آئیں۔ تو ایک مٹھی مٹی لے کر اس آیت شریف اور حروف کو پڑھ کر مٹی کو دشمنوں کی طرف پھینکیں۔ تمام دشمن فرار ہو جائیں گے۔

سَیُهْزَمُ الْجَمْعُ وَیُوَلُّوْنَ الدُّبُرَ ط

ا ب ج د ھ و ز ح ط

### بیماری دشمن کیلئے

روزانہ ایک نقش دشمن کے پہنے ہوئے کپڑے پر لکھیں۔ سات روز تک لکھتے رہیں۔ آخری دن

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۱۲ | ۸ | ۲۲ | ۱ |
| ۹ | ۲۳ | ۱۵ | ۱۱ | ۷ |
| ۱۸ | ۲ | ۶ | ۲۴ | ۱۳ |
| ۳ | ۳۰ | ۱۰ | ۴ | ۱۷ |
| ۲۵ | ۵ | ۱۹ | ۲۱ | ۲۰ |

تمام نقشوں کو ایک جگہ اکٹھا کر کے کورے کوزے میں بند کر دیں، اور اسی کو ایسی جگہ دفن کریں۔ جہاں آگ جلتی رہے۔ تا کہ اُن نقشوں کو تھوڑی تھوڑی حرارت پہنچتی رہے۔ یاد رہے کہ آگ کے بالکل قریب دفن نہ کریں۔ تا کہ نقش جل نہ جائیں۔ ورنہ ہلاکت کا خطرہ ہے۔ یہ عمل بروز اتوار شروع کریں۔ دشمن بیمار ہوگا۔ اللہ تعالیٰ کے خوف سے ڈریں۔ ناجائز کسی پر ظلم نہ کریں۔

### بربادی دشمن کیلئے

چالیس روز کے اس عمل کو اس طرح کریں۔ کہ سرسوں کے چٹکی بھر دانے لے کر "سورہ الکوثر" کو ایک سو مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ ہر روز تا عمل انہیں دانوں پر دم کرتے رہیں عمل بروز اتوار شروع کریں۔ عمل ہر روز نماز عشاء کے بعد کسی علیحدہ جگہ پر بیٹھ کر کریں دوران عمل کسی سے بات نہ کریں۔ اور دشمن کا تصور رکھیں۔ اور اپنے نیچے سُرخ رنگ کا جانماز بچھائیں "سورہ الکوثر" کو اسطرح پڑھیں۔ جہاں فلاں بن

فلاں کا نام آئے وہاں دشمن اور اس کی والدہ کا نام تین بار دہرائیں۔ غیر شرعی کام کے لئے ہرگز نہ کریں۔

اِنَّآ اَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ ۝ فلاں بن فلاں تباہ و خراب گردد

فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَانْحَرْ ۝ فلاں بن فلاں تباہ و خراب گردد

اِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الْاَبْتَرُ ۝ فلاں بن فلاں تباہ گردد۔

### دیگر

بروز اتوار سورج نکلنے کے دس پندرہ منٹ بعد اس آیت کو اُلّو کی ہڈی پر لکھ کر جس گھر یا جگہ دفن کرو گے۔ وہ تباہ و برباد ہو جائیگی کسی پر ناجائز ظلم نہ کریں۔ اور اللہ تعالےٰ سے ڈریں۔

وَكَذٰلِكَ اَخْذُ رَبِّكَ اِذَآ اَخَذَ الْقُرٰى وَهِىَ ظٰلِمَةٌ ۭ اِنَّ اَخْذَهٗٓ اَلِيْمٌ شَدِيْدٌ

### دیگر

دشمن کی ہلاکت کیلئے اس آیت شریفہ کو چالیس دن میں ایک لاکھ پچیس ہزار مرتبہ پڑھیں۔ ہر روز بعد پڑھنے کے دشمن اور اس کی والدہ کا نام اس طرح لیں " فلاں بن فلاں ہلاک ہو" یہ عمل ہر روز رات کو بارہ بجے سے پہلے پہلے کیا کریں۔ آیت شریف یہ ہے۔ کسی پر ناجائز ظلم نہ کریں۔

كُلُّ نَفْسٍ ذَآئِقَةُ الْمَوْتِ ط

### برائے دفع زہر و جادو

ابو نعیم تحریر کرتے ہیں۔ کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے روایت ہے۔ کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم عجوہ کھجور کو بہت پسند رکھتے تھے۔ آپ فرماتے



ہیں۔ کہ عجوہ کھجور جنت سے ہے۔ اس میں زہر کے لئے شفا ہے۔ اور جو شخص سات عجوہ کھجوریں روزانہ صبح کھائے گا۔ وہ زہر اور جادو سے محفوظ رہے گا۔

### سحر جادو کا اثر

اگر کسی پر جادو سحر کا اثر ہو تو اس نقش کو چینی کی پیالی میں لکھ کر ہر روز صبح پانی گھول کر پلائیں اور ایک عدد نقش لکھ کر گلے میں ڈال دیں۔ ہر روز ایک نقش کو پانی میں گھول کر اس سے غسل کریں۔ اکیس روز کے عمل سے بفضل خدا شفا ہوگی۔ بعد شفا حسب استطاعت کھانا پکا کر تقسیم کریں۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱۲ ۶۶۶۶۶ ۶۶ | ھا ـــااا | ۳۲۱ صصصصص ۶۶ |
| ـــااا | لو | ـــااا |
| ۶۶ ھھھھھ ۱۴۱ | ھا ـــااا | ۶۶ مممم ۲۵۹ |

### سفلی جادو سے حفاظت کیلئے

اسمائے الٰہی کے اس عددی نقشِ معظم کو زعفران سے لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے پاس رکھیں۔ بفضل خدا ہر طرح کے سفلی جادو سے حفاظت رہے گی۔ اور سحر جادو کا اثر دور ہوگا۔ (نقش اگلے صفحہ پر دیکھیں)

### جادو سے محفوظ رہنے کیلئے

اگر کسی پر جادو کیا گیا ہو۔ تو "سورۃ مزمل" شریف کے اس نقش کو زعفران سے لکھ کر گلے میں لٹکائیں۔ سفلی جادو کا اثر بفضل خدا زائل ہوگا۔ اس نقش کو اپنے پاس رکھنے سے سفلی جادو کا اثر نہیں ہوگا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱۱۳۳ | ۲۱۱۴۶ | ۲۱۱۴۳ | ۲۱۱۴۰ |
| ۲۱۱۴۴ | ۲۱۱۳۹ | ۲۱۱۳۴ | ۲۱۱۴۵ |
| ۲۱۱۳۸ | ۲۱۱۴۱ | ۲۱۱۴۸ | ۲۱۱۳۵ |
| ۲۱۱۴۷ | ۲۱۱۳۶ | ۲۱۱۳۷ | ۲۱۱۴۲ |

اَلَّذِیْ لَا یَخْتَصِرُ جَارُہٗ الَّذِیْ یُمْسِکُ السَّمَآءَ اَنْ تَقَعَ عَلَی الْاَرْضِ اِلَّا بِاِذْنِہٖ مِنْ شَرِّ التَّامَّۃِ وَمِنْ شَرِّ مَا ذَرَاَ فِی الْاَرْضِ وَمِنْ شَرِّ مَا یَخْرُجُ مِنْہَا وَمِنْ شَرِّ مَا یُنْزِلُ مِنَ السَّمَآءِ وَمَا یَعْرُجُ فِیْہَا وَمِنْ شَرِّ کُلِّ دَآبَّۃٍ اَنْتَ اٰخِذٌ بِنَاصِیَتِہَا اِنَّ رَبِّیْ عَلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ

**دفع آسیب کیلئے**

جس کسی کو جنات کا خلل ہو تو اس آیت شریفہ کو سات بار پانی پر پڑھ کر دم کریں۔ اول آخر سات سات بار درود شریف پڑھیں۔ یہ پانی آسیب زدہ کو پلائیں۔ یہ عمل روزانہ سات بار دہرائیں۔ بفضل خدا چند دنوں میں مریض کو شفا ہوگی۔

اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰکُمْ عَبَثًا وَّاَنَّکُمْ اِلَیْنَا لَا تُرْجَعُوْنَ فَتَعٰلَی اللّٰہُ الْمَلِکُ الْحَقُّ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْکَرِیْمِ وَمَنْ یَّدْعُ مَعَ اللّٰہِ اِلٰـہًا اٰخَرَ لَا بُرْھَانَ لَہٗ بِہٖ فَاِنَّمَا حِسَابُہٗ عِنْدَ رَبِّہٖ اِنَّہٗ لَا یُفْلِحُ الْکٰفِرُوْنَ وَقُلْ رَّبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاَنْتَ خَیْرُ الرّٰحِمِیْنَ

(آخر سورہ مومنون)

**دیگر**

اس نقش کو سبز کاغذ پر زعفران سے لکھ کر مریض کے گلے میں موم جامہ کر کے ڈالیں۔ اور شام کو سونے سے پہلے اور شام کو سونے سے پہلے اور صبح سو کر اٹھنے کے بعد سورہ ناس گیارہ مرتبہ پانی پر دم کر کے مریض کو گیس



سفلی جادو سے حفاظت کا نقش یہ ہے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۸۱۲ | ۱۲۹ | ۱۰۲ | ۳۰۲ | ۱۸۰ |
| ۱۴۰ | ۹۰ | ۲۵۸ | ۲۹۸ | ۶۶ |
| ۷۸ / ۵۵۱ | ۱۰۵ / ۴۷ | ۹۷ / ۶۲ | ۱۱۱ / ۸۴۶ | ۲۲۹ / ۱۳۲ |
| ۱۳۱ | ۷۲ | ۹۰۳ | ۱۵۰ | ۴۸۹ |
| ۲۰۱ / ۲۰۲ | ۱۶۱ / ۲۱۲ | ۶۶۱ / ۲۸۶ | ۹۸۹ / ۳۷ | ۷۶ / ۳۰۵ |
| ۱۳۶ | ۳۰۸ | ۱۴ | ۳۰۶ | ۱۲۸۱ |
| ۱۰۹ / ۶۳۰ | ۸۸ / ۲۰۰ | ۳۹۱ / ۱۵۶ | ۲۳۲ / ۸۰۱ | ۱۱ / ۷۴۴ |
| ۱۴۵ | ۱۱۷ | ۱۴۸۱ | ۳۵۱ | ۳۳۶ |
| ۱۴۱ / ۴۰۹ | ۳۴۰ / ۸۰۱ | ۴۵ / ۲۹۹ | ۷۴ / ۱۱۰۶ | ۱۵۵ / ۱۸۴ |
| ۹۴ | ۲۰۶ | ۶۶۲ | ۷۳۱ | ۲۱۳ |
| [illegible] | [illegible] | ۴۸۵ | ۵۱۱ | [illegible] |

**دیگر**

حضرت کعب احبار رضی اللہ تعالیٰ عنہ جب مسلمان ہو گئے تو یہودی آپ کی جان کے دشمن ہو گئے۔ آپ فرماتے ہیں کہ اگر میں صبح و شام اس دعا کو نہ پڑھتا تو یہودی جادوگر اپنے جادو سے مجھے کتا یا گدھا بنا دیتے وہ دعا یہ ہے۔

اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّآمَّاتِ الَّتِیْ لَا یُجَاوِزُھُنَّ بَرٌّ وَّلَا فَاجِرٌ وَاَعُوْذُ بِوَجْہِہِ الْعَظِیْمِ الْجَلِیْلِ

روز تک پلائیں۔ اس دوران مریض کو نمک کم سے کم کھانے کو دیں۔ بفضلِ خدا مریض سے جنات بھوت پریت دور ہوں گے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | |
|---|---|---|
| یَا قَادِرُ | یَا قَادِرُ | یَا قَادِرُ |
| یَا قَوِیُّ | یَا قَوِیُّ | یَا قَوِیُّ |
| یَا قَائِمُ | یَا قَائِمُ | یَا قَائِمُ |
| یَا دَائِمُ | یَا دَائِمُ | یَا دَائِمُ |

## شیطانی اثر دور ہو

اگر کسی پر کوئی شیطانی اثر ہو جائے یا شیطان کسی نہ کسی طرح تنگ کرتا ہو۔ تو اس کلمہ توحید کو پانچ بار پڑھ کر سینے پر دم کریں بفضلِ خدا شیطانی اور اس کی ذریات سے حفاظت رہے گی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ۔

## دفع رجعت و دفع جنات کیلئے

اگر کسی کو کسی عمل کے دوران رجعت ہو گئی ہو تو ان کلمات کو روزانہ ایک سو دس بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائیں۔ اگر کسی کے گھر میں جنات کا بسیرا ہو۔ تو وہاں چاروں طرف دس دس بار پڑھ کر دم کریں۔ انشاء اللہ تعالےٰ جنات بھاگ جائیں گے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

سَرَا يُوْ لَوْ زَعِيْ رُوْشَا مَنُوْ عَا عَالِمَا طِيُوْ تُوْمَا سَلِيْخَا مَلِيْخَا مَلْغُوْمَا وَيَا قَيُّوْمَا بِحَقِّ كٓهٰيٰعٓصٓ بِحَقِّ حٰمٓ عٓسٓقٓ



بِحَقِّ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ط

## جنات تنگ کریں

آسیب جن وغیرہ اگر گھر میں گندگی پتھر وغیرہ پھینکیں اور کسی وجہ سے بند ہونے میں نہ آئے۔ تو اس نقش کو زعفران سے لکھ کر جس طرف سے پتھر آ رہے ہوں اس طرف نقش کا منہ کر کے کسی چیز سے لٹکا دیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۰

بِرَحْمَتِكَ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ

بِرَحْمَتِكَ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ

## عمل چہل کاف واسطے دفع جنات

عمل چہل کاف یوں تو ہر دینی و دنیوی کاموں کیلئے لاجواب چیز ہے۔ لیکن دفع جنات کیلئے سریع التاثیر ہیں۔ چہل کاف کو عمل میں لانے سے پہلے حضرت غوث الاعظم رحمۃ اللہ علیہ کی نیاز دلائیں۔ عمل کو نوچندی جمعرات کو شروع کریں۔ دوران عمل کسی قسم کا گوشت وغیرہ نہ کھائیں۔ جلالی جمالی پرہیز رکھیں۔ دوران عمل اپنے قریب خوشبو جلائیں۔ عمل کسی علیحدہ جگہ پر کریں۔ دوران عمل کسی سے گفتگو نہ کریں۔ کپڑے پاک صاف پہنیں۔ عمل ہر روز بعد از نماز عشاءٔ اور وقت مقررہ پر ہی کریں۔ چہل کاف ہر روز گیارہ سو بار پڑھیں۔ اوّل آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف غوثیہ پڑھیں۔ اکتالیس دن کے بعد آپ اس کے عامل ہو جائیں گے۔ جنات اتارنے کا ایک طریقہ یہ ہے۔ کہ آسیب زدہ کو

اپنے سامنے بٹھائیں۔ اور چہل کاف کو پڑھنا شروع کریں۔ بفضلِ خدا ایک سو گیارہ بار پڑھنے سے پہلے پہلے آسیب حاضر ہوگا۔ قسم وعدہ لے کر دفع کردیں یاد رہے۔ بسم اللہ شریف پڑھ کر اوّل آخر گیارہ بار درود شریف ضرور پڑھیں۔ دوسرا طریقہ یہ ہے۔ کہ سرسوں کے تیل پر چہل کاف کو ایک سو گیارہ بار پڑھ کر دم کریں۔ اوّل آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ دم شدہ تیل کو آسیب زدہ کے کانوں میں ٹپکا دیں۔ اور اس کے بدن پر مالش کریں بفضلِ خدا آسیب دور ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

كَفَيْكِ رَبُّكَ كَمْ يَكْفِيْكَ وَاكِفَةً كِفْكَافُهَا
كَكَمِيْنٍ كَانَ مِنْ كَلَكَا تَكِرُّ كَرًّا الْكَرِّ الْكَرَا فِيْ كَبَدٍ
تَجَلّٰى مُشْكَشَكَةٍ كَلَكَلُكَ كَلَكَا كَفَاكَ مَا فِيْ كَفَاكَ
الْكَافُ كَرُّ بَتَهٗ يَا كَوْكَبًا كَانَ تَحْكِيْ كَوْكَبَ الْفَلَكِ

## مندرہ شاہ شرف الدین

دشمن کیلئے اور دفع جنات اور بھوت پریت کیلئے نہایت لاجواب مندرہ ہے اس مندرہ کو ہر روز چالیس بار چالیس دن تک کسی علیحدہ جگہ بیٹھ کر باوضو پڑھیں۔ اس کے بعد اس کا ہمیشہ معمول رکھیں عمل جاری رہے گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

پکا پتھراں قرآن نوں کدنا دے ہار　　شاہ شرف الدین سر الشان مار
سلطان احمد کبیر توں بھی زنجیر تان　　جن نار بھوت پری ہمزاد پکڑ پچھاڑ



باندھو چل پڑھی کو دشمن کو کر دمار　　زمین میں جائے دھنس البسی حضرت مار
دہائی حضرت آدم صفی اللہ کی۔　　دہائی حضرت سلیمان کی دہائی حضرت نوح کی
دہائی حضرت موسیٰ کی دہائی حضرت عیسیٰ کی　　دہائی حضرت شیخ سلطان عبدالقادر جیلانی کی
دم خدا دم نبی رسول دم پیر استاد نام　　یہ چوں طرف کرد کام یا بدوح
یا بدوح یا بدوح

## اسمائے اصحاب کہف رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے خواص و فوائد

اگر ان اسمائے اصحاب کو:۔

۱۔ لکھ کر اپنے پاس رکھے تو آفات و بلیات سے محفوظ رہے۔

۲۔ لکھ کر کھیت میں لٹکایا جائے تو کھیت ٹڈی دل کے نقصان سے محفوظ رہے

۳۔ گھر میں پڑھا جائے تو گھر جلنے سے محفوظ رہے۔

۴۔ لکھ کر مال میں رکھے تو مال چوروں سے محفوظ رہے گا۔

۵۔ کوری ٹھیکری پر لکھ کر سات روز تک کسی کنوئیں یا نہر میں ڈالیں تو باران رحمت ہوگی۔

۶۔ کاغذ پر لکھ کر اس کے پیچھے بھاگے ہوئے شخص کا نام لکھ دیں اور اس کو کسی بھاری پتھر کے نیچے رکھ دیں۔ تو بھاگا ہوا واپس آئے گا۔ بھاگے کی واپسی پر پتھر کے وزن کے برابر نیاز پر اصحاب کہف کی نیاز دلائیں۔

۷۔ لکھ کر آسیب زدہ مکان میں لگائیں گے تو جنات مکان چھوڑ جائیں گے۔

۸۔ دردِ زہ کیلئے عورت کے دائیں بازو کے ساتھ باندھیں۔ ولادت باآسانی ہوگی

٩. اگر بچہ بہت روتا ہو۔ تو لکھ کر اس کے گلے میں ڈالیں۔

١٠. اگر کسی جگہ آگ لگ جائے۔ تو ان اسماء کو لکھ کر وہاں پھینک دیں۔ آگ بجھ جائے گی۔

١١. لکھ کر اپنے پاس رکھیں۔ تو دورانِ سفر آفات سے محفوظ رہیں گے۔

١٢. باری کے بخار کیلئے لکھ کر گلے میں ڈالیں۔ بخار سے شفا ہو گی۔

١٣. مرگی کیلئے ان اسماء کو چاندی کی تختی پر کندہ کر کے مریض کے گلے میں ڈالیں۔ مرگی سے نجات ہو گی۔

١٤. دردِ سر کیلئے اکیس بار اسماء کو پڑھ کر دم کریں۔ آرام ہو گا۔

١٥. لکھ کر اپنے پاس رکھیں گے۔ تو دشمن کے شر سے حفاظت میں رہیں گے۔

١٦. اُم الصبیان کیلئے لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالیں۔ بچہ کو شفا ہو گی۔

١٧. حافظہ کی کمزوری کیلئے لکھ کر اپنے پاس رکھیں حافظہ تیز ہو گا۔

١٨. اگر قیدی بے گناہ ہو تو ان اسماء کے پڑھنے کی برکت سے آزاد ہو گا

١٩. دردِ شکم کیلئے پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں۔ تو درد سے شفا ہو گی۔

٢٠. لکھ کر سحر زدہ کے گلے میں ڈالیں تو سحر دور ہو گا۔

٢١. اگر کوئی حاجت درپیش ہو۔ تو ان اسماء کو دو رکعت نماز پڑھ کر ایک سو ایک مرتبہ پڑھ کر دعا کریں۔ بفضلِ خدا دعا قبول ہو گی۔

اِلٰھِی بِحُرْمَۃِ یَمْلِیْخَا مُکْسَلْمِیْنَا کَشْفُوْطَطْ اَذَرْ
فَطْیُوْنَسْ کَشَافَطْیُوْنَسْ تَبْیُوْنَسْ یُوْنُسْ بُرُسْ وَ
کَلْبُھُمْ قِطْمِیْرُ وَعَلَی اللّٰہِ قَصْدُ السَّبِیْلِ وَمِنْھَا جَآئِرٌ۔



## مندرہ کلاں حضرت شاہ علی

جن، بھوت، چڑیل، پری، جادو، مسان، دفع بخار، سانپ، بچھو وغیرہ کا لاجواب عمل ہے۔ اس مندرے کو عمل میں لانے کیلئے ہر روز اس کو اکتالیس بار پڑھیں۔ عمل جیٹھی جمعرات کو شروع کریں۔ دورانِ عمل عربی کرتہ استعمال کریں۔ عمل پڑھنے کے بعد اس کرتے کو اسی کمرہ میں رکھ دیں۔ اکتالیس دن میں چلہ پورا ہو جائے گا دورانِ عمل کسی قسم کا گوشت نہ کھائیں۔ خوشبو جلاتے رہیں۔ عمل ایک کمرے میں پورا کریں۔ اسی مندرے کو تین بار پڑھ کر اپنے گرد چھری سے حصار کر لیں۔ عمل پورا ہونے کے بعد ہمیشہ سات بار پڑھتے رہیں۔ عمل جاری رہے گا۔ اگر کسی پر آسیب وغیرہ آتا ہو۔ تو اس کو سامنے بٹھا کر اس مندرے کو پڑھیں۔ آسیب حاضر ہو گا قسم لیکر دفع کر دیں، حاضر کرنے سے پہلے تین بار پڑھ کر اپنے سینے پر دم کر لیں۔ جادو مسان بخار کیلئے کالے دھاگے پر سات گرہ دیں۔ ہر گرہ پر ایک بار پڑھ کر دم کریں اس گنڈے کو گلے میں ڈال دیں۔ سانپ بچھو کیلئے چھری سے سات بار پڑھ کر جھاڑ دیں۔ بفضلِ خدا شفا ہو گی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

اَلْحَمْدُ کہو خدا کو درود مصطفےٰ کو۔ میدان شاہ علی کا ضرب زور سے لگا
غیب بات پہ سوار ہیں وہ آپ شہنشاہ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ پڑھے
پیر مرتضےٰ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ میرے پیر مصطفےٰ اَلتَّحِیَّاتُ
کی ڈھال ہوئی عطا۔ اَلَمْ تَرَ کَیْفَ فَعَلَ رَبُّکَ شمشیر لئی اٹھا
لِاِیْلٰفِ قُرَیْشٍ کی کٹار سان لا۔ قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ نیزا دست

میں بھیڑا قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ کی کمان ہے صفا یَا مُذِلُّ
یَا قَهَّارُ ترکش میں تیر پا۔ وَالتِّیْنِ وَالزَّیْتُوْنِ ۝ وَطُوْرِ
سِیْنِیْنَ کی گرز آپ کی عطا، حضرت امیر المومنین کمر باندھ کے سوار
کھڑا۔ لَا اِلٰهَ پڑھ جبرائیل کو بلا اِلَّا اَنْتَ میکائیل بھی آ سُبْحٰنَكَ
اسرافیل جلدی تو بھیرا یا۔ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ عزرائیل بھی
چڑھے تھا۔ اسمائے پاک محمد پڑھے وقت ہوا تھا۔ آئے خواجہ اویس
قرنی جو نبی کا یار تھا خواجہ خضر آئے سارے بحروں کے ملاح۔
محی الدین چڑھے پیر غوثوں کے بادشاہ۔ اور بابا فرید گنج شکر
زہد الانبیاء۔ آدم توں نبی نوح سی ذکر شیث کا بھی پا۔ یعقوب
ادریس اور یونس بھی ساتھ۔ موسیٰ آیا شتر پہ عصا بھی پکڑا
عیسیٰ انجیل بغل میں ایوب بھی ساتھ تھا۔ یوسف بیٹھے تخت پہ
شعیب بھی ساتھ تھا۔ سلیمان داؤد زبور لے آئے۔ ابراہیم پڑھے
تُرت اسماعیل بھی ساتھ تھا۔ آئے بارہ امام حضرت الیاس بھی
چڑھے تھا۔ چڑھے موکل سارے محمد کا حکم تھا۔ دُلدُل پہ
سوار ہوئے شاہ لافتاح کفروں کے بل سُست ہوئے رستم
بھی کانپا تھا۔ محمود دیو کو قید کیا جو تھا جنوں کا بادشاہ۔ چہل کاف پڑھے
تاں دور ہوئی بلا۔ کالا علم پکڑ باندھ چیلی مٹھ کو پکڑ لا۔ یا سید احمد
کبیر کھیل ستے باندھ کر لیا۔ یا شاہ مدار زندہ پیر تاپ سب قید کر لیا
یا بُدُّوحُ پاشک کی زہر پکڑ باندھ سپ سب باندھ لیا۔ سپاں



کی زہر قبض کر بچھو کی طرف جا۔ سب پری جن بھوت چڑیلاں کو باندھ
لا۔ سایہ جو ستے باندھ کر لیا۔ جو غیبوں میں ہزار جڑیاں ایک پل میں ہٹا
سین چند رافریادی بھوک سے ہٹا۔ بیماری سب کو رد کر چوداں بار
پڑھ بِسْمِ اللّٰهِ جو شاہ علی کا منڈرا جنگلاں میں پڑھیں۔ تجھے زخم نہ ذرا
مدد تیری کرن گے وہ آ زندہ پیر دستگیر بادشاہ۔

## برائے حاضری جنات

سورہ مزمل شریف کو ہر روز ایک سو اکتالیس (۱۴۱) بار بعد از نماز عشاء پڑھیں۔ اسی طرح اکتالیس (۴۱) روز تک عمل جاری رکھیں۔ عمل نوچندی جمعرات کو شروع کریں۔ اوّل آخر پانچ پانچ بار درود شریف پڑھیں۔ چلّہ پورا ہونے پر ہر روز گیارہ بار ہمیشہ پڑھتے رہیں۔ عمل جاری رہے گا۔ جس آدمی پر جن آتا ہو۔ اور تنگ کرتا ہو۔ تو اس مریض کو وضو کرا کے اپنے سامنے بٹھا کر سورہ مزمل شریف پڑھنا شروع کریں۔ جن مریض کے سر پر حاضر ہو جائے گا۔ اس سے دوبارہ نہ آنے کا وعدہ اور قسم لے کر چلے جانے کیلئے کہیں۔ وہ چلا جائے گا۔ اور دوبارہ وہاں مریض پر نہیں آئے گا۔

## جنوں کے بادشاہ کو حاضر کرنے کا تین روزہ عمل

حضرت امام احمد بن علی بونی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں کہ جنوں کے بادشاہ ابو یوسف موکل کو بلانے کا یہ عمل اسطرح کریں۔ کہ منگل، بدھ اور جمعرات کے تین روزے رکھیں۔ ان تین دنوں میں سورہ قل اوحی کو ایک ہزار بار پڑھیں ہر

تین سو تینتیس (۳۳۳) بار پڑھیں۔ آخری دن ایک بڑھا کر ہزار پورا کریں۔ عمل جمعہ کی نصف رات کو پورا کریں۔ عمل پورا ہونے پر موکل حاضر آئے گا اور آ کر سلام کرے گا۔ دل کو مضبوط رکھیں۔ اس کی سخت ہیبت سے مت ڈریں۔ اس کے ساتھ تین جنات اور آئیں گے۔ جو اس کی پشت کے پیچھے کھڑے ہوں گے۔ اس سے کہیں۔ کہ میرا حق آپ پر واجب ہے۔ آپ میری تنگی سے واقف ہیں۔ اس لئے حلال اشیاء سے میری مدد کریں۔ تاکہ میں حج کر سکوں اور اپنے بال بچوں کے کھانے پینے کا سامان کروں۔ اللہ تعالےٰ آپ کو اس کا اجر عطا فرمائیں گے۔ وہ اپنے ساتھی کو بھیج کر آپ کے لئے اشیاء منگوا دے گا۔ یاد رہے۔ کہ یہ مؤکل جن خاتم الانبیاء احمد مجتبےٰ محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دستِ مبارک پر ایمان لایا تھا۔ دورانِ عمل حیوانی اشیاء نہ کھائیں اور رات کو لوبان بھی جلائیں۔ (شمس المعارف)

## حروف مقطعات کے فوائد و خواص

حروف مقطعات ان حروف کو کہتے ہیں۔ جو قرآن مجید میں سورتوں کے شروع میں آئے ہیں۔ ان نورانی حروف کے بزرگوں نے بے شمار فوائد و خواص لکھے ہیں۔ ان نورانی حروف کے فوائد و خواص اور اسرار کو کامل طور پر اللہ تعالیٰ ہی بہتر جانتے ہیں۔ بزرگ فرماتے ہیں۔ کہ ان نورانی حروف میں اسم اعظم ہیں۔ اس لئے جو بھی ان نورانی حروف کے ذریعے اللہ تعالےٰ سے مدد چاہے۔ اللہ تعالےٰ اس کی مدد فرماتے ہیں۔ بزرگوں نے ان نورانی حروف کے بے شمار فوائد لکھے ہیں چند ایک تحریر کئے جاتے ہیں۔ ان حروف کو زعفران سے لکھ کر استعمال کریں۔

اگر کوئی ان نورانی حروف کو۔

۱۔ پڑھ کر پانی پر دم کر کے مرگی والے کو پلائے۔ مرگی سے آرام ہوگا۔ یا ان کلمات کو مرگی والے کے کان میں پڑھیں۔

۲۔ پڑھ کر دانت درد۔ سر درد یا دیگر جسم کے کسی حصے پر درد کے مقام پر دم کیا جائے گا تو درد سے آرام ہوگا۔

۳۔ مسافر لکھ کر اپنے پاس رکھے گا۔ تو دورانِ سفر ہر قسم کی آفات و بلیات سے محفوظ رہے گا۔

۴۔ اگر کسی کا نکاح نہ ہوتا ہو۔ تو ان نورانی حروف کو بعد از نماز عشاء ایک سو ایک مرتبہ پڑھے۔ تو اس کی جلد شادی ہو گی۔

۵۔ جادو۔ سحر۔ آسیب اور نظرِ بد کیلئے لکھ کر گلے میں ڈالیں۔ شفا ہو گی۔

۶۔ رزق میں برکت کیلئے لکھ کر اپنے پاس رکھیں۔ رزق میں برکت ہو گی۔

۷۔ لکھ کر دائیں بازو سے باندھیں گے تو دشمنوں پر رعب چھائیگا۔

۸۔ چاندی کی انگوٹھی پر کندہ کرا کے پہنیں گے۔ تو لوگوں میں مقبولیت بڑھے گی۔

۹۔ رجب کی نوچندی جمعرات کو چاندی کی انگوٹھی پر کندہ کرا کے پہننے والے شخص کی حاکم و افسر قدر کریں گے۔

۱۰۔ چاندی کی انگوٹھی پر کندہ کرا کے پہننے والا شخص دشمن کے شر سے محفوظ رہیگا

۱۱۔ چینی کی پلیٹ پر لکھ کر گھول کر پینے والے کا حافظہ تیز ہو گا۔

۱۲ چینی کی پلیٹ پر لکھ کر پینے والا آشوبِ چشم سے شفا پائے گا۔

۱۳ اسقاطِ حمل والی عورت کو لکھ کر گلے میں ڈالے۔ حمل ضائع نہیں ہو گا۔

۱۴۔ چینی کی پیالی میں لکھ کر پانی گھول کر جس کھیت میں یہ پانی پھینکا جائے گا اس میں برکت ہوگی۔

۱۵۔ لکھ کر اپنے پاس رکھنے والا حشرات الارض سانپ بچھو وغیرہ کے نقصان سے محفوظ رہے گا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

الٓمٓ الٓمٓصٓ الٓرٰ الٓمٓرٰ کٓھٰیٰعٓصٓ طٰہٰ

طٰسٓمٓ طٰسٓ یٰسٓ صٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ قٓ نٓ

## دفیعہ موذی جانور

اس نقش کو چینی کی پیالی میں لکھ کر نہر کے پانی سے دھو کر گھر میں چھڑکیں۔ بفضل خدا گھر سے موذی جانور بھاگ جائیں گے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۰۳۰۳ | ۳۰۳۰۶ | ۳۰۳۰۹ | ۳۰۲۹۶ |
| ۳۰۳۰۸ | ۳۰۲۹۷ | ۳۰۳۰۲ | ۳۰۳۰۷ |
| ۳۰۲۹۸ | ۳۰۳۱۱ | ۳۰۳۰۴ | ۳۰۳۰۱ |
| ۳۰۳۰۵ | ۳۰۳۰۰ | ۳۰۲۹۹ | ۳۰۳۱۰ |

## برائے دفع زہر

اگر کسی کے جسم میں زہر اثر کر جائے خواہ کسی زہریلے جانور مثلاً بچھو، سانپ وغیرہ یا کسی زہریلی دوا یا زہریلے کھانے سے اثر ہو جائے۔ تو ان کلمات کو چینی کی پلیٹ یا سفید کاغذ پر زعفران سے لکھ کر پانی سے دھو کر پلائیں۔ بفضل خدا ہر طرح کا زہر دور ہوگا۔ یہ عمل دن میں چند بار دہرائیں۔ تا شفا عمل جاری رکھیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

یَا شَافِیْ یَا شَافِیْ یَا شَافِیْ سَلَامٌ عَلٰی نُوْحٍ فِی الْعَالَمِیْنَ



وَعَلٰی مُحَمَّدٍ فِی الْمُرْسَلِیْنَ ۝

## بچھو اور زہریلے کیڑوں کا زہر چوس کر دور کرنا

اگر کسی کو بچھو یا کوئی زہریلا کیڑا ڈنک مار جائے۔ تو جس جگہ اس نے ڈنک مارا ہو وہاں ان کلمات کو تین بار پڑھ کر لوہے کی چھری سے بڑا دائرہ مار دیں۔ پھر ان کلمات کو تین بار پڑھ کر چھری سے چھوٹا دائرہ ماریں۔ اسی طرح کل سات بار عمل کر کے سات دائرے ماریں۔ ساتواں دائرہ ڈنک والی جگہ کے منہ پر آئے۔ اس کے بعد چھری کی نوک سے اس کو تھوڑا سا زخمی کریں۔ پھر زخم کو سات بار چوس کر تھوک دیں بفضل خدا زہر دور ہوگا۔ مجرب اور چلتا ہوا عمل ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

بِسْمِ اللّٰہِ الشَّافِیْ بِسْمِ اللّٰہِ الْکَافِیْ بِسْمِ اللّٰہِ الْمُعَافِیْ سَلٰمٌ عَلٰی نُوْحٍ فِی الْعٰلَمِیْنَ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِی الْمُرْسَلِیْنَ مِنْ حَامِلَاتِ السُّمِّ اَجْمَعِیْنَ وَمِنْ شَرِّ کُلِّ دَآبَّۃٍ بَیْنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ رَبِّیْ اٰخِذٌ بِنَاصِیَتِهَا اِنَّ رَبِّیْ عَلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ نُوْحٌ نُوْحٌ نُوْحٌ قَالَ لَکُمْ نُوْحٌ مَنْ ذَکَرَنِیْ فَلَا تَقْرَبُوْهُ وَلَا تَلْدَغُوْهُ اِنَّهٗ بِکُلِّ شَیْءٍ عَلِیْمٌ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلَّمَ ۝

## برائے دفع زہر بچھو

اگر کسی کو بچھو ڈنک کر جائے۔ تو اس افسوں کو سات بار پڑھ کر لوہے کی چھری سے سات بار جھاڑ دیں بفضلِ خدا زہر دور ہو گا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

اَلْحَمْدُ شریف (ایک بار) دسے وس نہ گھول اُتے نوں زہر چڑھ پہلی قسم تینوں اللہ دی دسے وس ناں گھول دوجی قسم حضرت آدم علیہ السلام دی۔ دسے وس ناں گھول تیجی قسم حضرت نوح علیہ السلام دی دسے وس ناں گھول چوتھی قسم حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم دی دسے وس نال گھول پنجویں قسم حضرت علی دی دسے وس ناں گھول یَا فَیْطُوْش ہڈیاں چوں وس نوں جھاڑ یَا فَیْطُوْش بیٹھیاں چوں وس نوں جھاڑ یَا فَیْطُوْش گوشت چوں وس لوں جھاڑ بحرمت لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ۔

## سانپ کے ڈسنے۔ ڈوبنے اور جلنے سے حفاظت کیلئے

جو کوئی چاہے کہ میں سانپ کے ڈسنے ڈوبنے اور جلنے اور دیگر ارضی وسماوی بلاؤں سے محفوظ رہوں۔ تو وہ روزانہ اس دعا کو پڑھا کرے۔

اَللّٰھُمَّ اَعُوْذُبِکَ مِنَ التَّرَدِّیْ وَمِنَ الْغَرَقِ وَ مِنَ الْحَرَقِ وَمِنَ الْھَدْمِ وَاَعُوْذُبِکَ مِنْ اَنْ یَّتَخَبَّطَنِیَ



الشَّیْطٰنُ عِنْدَ الْمَوْتِ وَاَعُوْذُبِکَ مِنْ اَنْ اَمُوْتَ فِیْ سَبِیْلِکَ مُدْبِرًا وَاَعُوْذُبِکَ مِنْ اَنْ اَمُوْتَ لَدِیْغًا ط

## سانپ کا زہر اتارنے کا عمل

سورۂ فاتحہ اور چاروں مؤکلوں کے ناموں کو اکیس ۲۱ سو بار پڑھ کر زکوٰۃ ادا کر دیں۔ آپ اس کے عامل ہو جائیں گے۔ ہمیشہ اس کو اکیس ۲۱ بار پڑھتے رہیں۔ تاکہ عمل چلتا رہے جب کوئی مارگزیدہ آپ کے پاس آئے تو اس کے سر پر لکڑی رکھ کر اس عمل کو اکیس ۲۱ بار پڑھ کر دم کریں۔ بفضلِ خدا زہر دور ہو گا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

اَلْحَمْدُ شریف تین بار آمِیْنُ ۲ آمِیْنُ آمِیْنُ یَا رَبَّ جِبْرَائِیْلَ وَمِیْکَائِیْلَ وَاِسْرَافِیْلَ وَعِزْرَائِیْلَ

## جانور کے بچے بخیریت پیدا ہوں

جب کوئی جانور گائے بھینس۔ بکری بھیڑ گھوڑی وغیرہ پیدائش کے قریب ہوں۔ تو گوگل اور اجوائن پر اس عمل کو گیارہ بار پڑھ کر دم کریں۔ اس گوگل اور اجوائن کی دھونی جانور کے قریب جلائیں۔ بفضلِ خدا جانور اور اس کا بچہ آفات سے محفوظ رہے گا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

فَاللّٰہُ خَیْرٌ حٰفِظًا وَّھُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ ۝

## جانور کے بچے نہ مریں

اگر کسی جانور بکری۔ بھیڑ۔ گائے۔ بھینس

گھوڑی۔ وغیرہ کے بچے ہو کر مرجاتے ہوں۔ تو اس عمل کو اس طرح کریں چمڑے کی ایک ڈوری بنائیں۔ اس کو اکتالیس گرہ لگائیں۔ ہر گرہ پر ایک بار سورہ فاتحہ بمعہ بسم اللہ شریف پڑھ کر دم کریں۔ اکتالیس گرہ پر اکتالیس بار پڑھیں۔ اس چمڑے کی ڈوری کو اس جانور کے گلے میں ڈال دیں جس کے بچے مرتے ہوں۔ بفضل خدا پھر بچے نہیں مریں گے۔

## جانور کے دودھ میں زیادتی

اگر چوپایہ جانور یعنی گائے بھینس۔ بکری وغیرہ کے دودھ میں کمی واقع ہو گئی ہو یا سفلی عمل سے کسی نے دودھ باندھ دیا ہو تو آٹے کا پیڑا کر اس میں نمک ملالیں۔ اس پیڑے پر اس آیت شریف کو گیارہ بار پڑھ کر دم کریں۔ اور وہ دم شدہ پیڑا جانور کو کھلائیں۔ سات روز اسی طرح عمل کریں۔ بفضل خدا دودھ میں کثرت ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

مَثَلُ الَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ كَمَثَلِ حَبَّةٍ اَنْۢبَتَتْ سَنَابِلَ فِيْ كُلِّ سُنْۢبُلَةٍ مِّائَةُ حَبَّةٍ ۗ وَاللّٰهُ يُضٰعِفُ لِمَنْ يَّشَآءُ ۗ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ (سورہ بقر)

## دیگر

اس نقش کو سفید کاغذ پر لکھ کر بوڑھ کی لکڑی میں بند کر کے جانور کے گلے میں ڈالیں دودھ دینے والے تمام جانور مثلاً بھیڑ بکری گائے بھینس وغیرہ کے لئے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| |
|---|
| ط ط ط ح ح ح ج ج م م م ع ع ع ع |
| ـــہ ـــہ علللع ۶ ااا ≡ |



اس نقش کو استعمال کریں۔ نقش کو گلے میں ڈالنے سے پہلے اس جانور کے دودھ کی ایک پلیٹ کھیر بنا کر حضرت شمس الدین رحمۃ اللہ علیہ کی نیاز دلائیں۔ خدا تعالیٰ کے فضل و کرم سے دودھ میں برکت ہوگی۔

## جانور کی سرکشی دور کرنے کیلئے

اگر کوئی جانور سرکش ہو۔ تو قصیدہ بردہ شریف کے ان تین اشعار کو چینی کی پلیٹ پر لکھ کر اس کو بارش کے پانی سے دھو کر جانور کو تین روز تک پلائیں۔ بفضل خدا جانور سرکشی چھوڑ دے گا۔

اَمِنْ تَذَكُّرِ جِيْرَانٍ بِذِيْ سَلَمٍ
مَزَجْتَ دَمْعًا جَرٰى مِنْ مُّقْلَةٍ بِدَمِ
اَمْ هَبَّتِ الرِّيْحُ مِنْ تِلْقَاءِ كَاظِمَةٍ
اَوْ اَوْمَضَ الْبَرْقُ فِي الظَّلْمَاءِ مِنْ اِضَمِ
فَمَا لِعَيْنَيْكَ اِنْ قُلْتَ اكْفُفَا هَمَتَا
وَمَا لِقَلْبِكَ اِنْ قُلْتَ اسْتَفِقْ يَهِمِ

## پالتو جانوروں کی بیماری کیلئے

اس نقش کو کاغذ پر کالی سیاہی سے لکھ کر لکڑی میں رکھ کر جانور کے گلے میں ڈال دیں۔ نقش گلے میں باندھنے سے پہلے حضرت خواجہ معروف کرخی رحمۃ اللہ علیہ کی نیاز دلائیں۔




## جانور کے زخم کے کیڑوں کا علاج

اگر کسی جانور مثلاً گھوڑا بھینس۔ گائے بکری وغیرہ کے زخم میں کیڑے پڑ

جائیں۔ تو ان کلمات کو ایک مشت مٹی پر پڑھ کر زخم پر چھڑک دیں۔ زخم سے تمام کیڑے نکل جائیں گے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

بوس۔ تین بار دوس تین بار ابوس دو بار اندوس دو بار

بِالْكَهْفِ وَالرَّقِيْمِ بِالرَّبِّ الْمَلِكِ الْعَظِيْمِ

اُخْرُجْ اَيُّهَا الدُّوْدُ مِنْ هٰذَا الْجُرْحِ بِحَقِّ هٰذِهِ الْاَسْمَآءِ سات بار

## کتے کا کاٹا زخم خراب نہ ہو۔

اگر کسی کو کتا کاٹ لے اور جسم پر زخم ہو جائے۔ تو سات عدد سبز دھاگے لیکر ان کو سات گرہ لگائیں۔ ہر گرہ پر اس عمل کو ایک مرتبہ پڑھ کر دم کر کے گرہ لگاتے جائیں۔ اسی طرح سات گرہ لگانے پر سات مرتبہ پڑھیں۔ اگر کتے نے ٹانگ پر کاٹا ہے۔ تو ٹخنے پر باندھ لیں۔ اگر بازو کے کسی حصے پر کاٹا ہے تو اس دھاگے کو گھٹنے پر باندھ لیں۔ اگر دیگر جسم کے حصے کو کاٹا ہے۔ تو اس دھاگے کو گلے میں باندھ لیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِنَّ رَبِّيْ لَطِيْفٌ لِّمَا يَشَآءُ اِنَّهٗ هُوَ الْعَلِيْمُ الْحَكِيْمُ



# بے چینی پیدا کرنا

کتے کے دانت۔ خچر کی چوٹی کے بال۔ الو کی چونچ۔ بلی کے دانت بچھو بندر کے بال۔ چمگادڑ۔ خنزیر کا بھیجا اور سیاہ خرگوش کا پتہ۔ ان میں سے کسی ایک چیز کی راکھ حاصل کریں۔ اور اس پر ان طلسمی کلمات کو ۴۴۴۴۴۴ مرتبہ قمر ناقص النور کی راتوں میں چند نشستوں کے اندر پڑھیں۔ ہر نشست میں راکھ اپنے سامنے رکھیں اور اس پر دم کریں عمل آبادی سے دور کریں۔ اور دوران عمل گوگل کا بخور جلائیں۔ عمل شدہ راکھ جس کسی کو کھلائیں گے یا اُس کے سر میں ڈال دیں گے۔ تو وہ ہر وقت بے چین رہے گا۔ دیگر اس راکھ کو جس جگہ بھی پھینک دیں گے وہاں بیٹھنے اور رہنے والے بے چینی محسوس کریں گے۔ کسی پر بے جا ظلم نہ کریں۔

احضرو احضرو احضرو یا شمشوس۔ بحق ق

# سفلی مخفی قوتیں سلب کرنا

سفلی عامل کی سفلی قوتوں کو سلب کرنے کے لیے بوقت زوال بروز اتوار عامل کے بائیں پاؤں کی مٹی حاصل کریں اور اس پر ان کلمات مبارکہ کو اکتالیس ہزار مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ پھر بروز اتوار اس مٹی کو کسی ویران کنوئیں میں پھینک دیں سفلی عامل خالی ہو جائے گا۔ عمل کو

چند نشستوں میں بھی پورا کیا جا سکتا ہے۔ کلمات مبارکہ یہ ہیں۔

رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا اِنَّکَ اَنْتَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ط

## تسخیر پری کا روحانی عمل

اس عمل کو چالیس روز تک چلتے پانی کے کنارے رات کے وقت کریں عمل روزانہ کھڑے ہو کر کریں۔ کلمات عمل کو روزانہ تین ہزار گیارہ مرتبہ پڑھیں۔ عمل روزانہ مقررہ وقت اور مقررہ جگہ پر پڑھیں۔ دوران عمل روزے رکھیں۔ مکمل جلالی جمالی پرہیز رکھیں۔ روزانہ پانچوں نمازیں مقررہ جگہ پر ہی ادا کریں جیٹھے سوار سے منگل شروع کریں۔ عمل کے آخری روز پری حاضر ہوگی اس سے شرائط طے کرلیں اور اسے بلانے کا طریقہ پوچھ لیں کلمات یہ ہیں۔

یَا هَلْجَ یَا مَلْجَ یَا حَلْجَ یَا جَلْ پَرِی اُحْضُرُوْا بِحَقِّ حا و بحقِ حضرت سلیمان علیہ السلام

## سفلی علوم سلب کرنا

اگر کسی بدبخت ظالم اور سفلی عامل کے علوم کو سلب کرنا ہو تو روزانہ صبح و شام ان کلمات مبارکہ کو گیارہ گیارہ سو مرتبہ پڑھیں۔ اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھیں۔ اس کے بعد مراقبہ کریں اور توجہ سے مخالف کے سفلی علوم کو سلب کریں۔ کلمات مبارکہ یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ السَّمِیْعِ الْعَلِیْمِ

## سلب علوم سے بچاؤ

روزانہ بعد از نماز تہجد ان کلمات مبارکہ کو تین سو تیرہ مرتبہ پڑھتے رہا کریں۔ بفضل خدا کوئی سفلی عامل آپ کی روحانی قوتوں کو سلب نہیں کر سکتا۔ کلمات مبارکہ یہ ہیں۔

رَبِّ زِدْنِیْ عِلْمًا ط

## ہر طرح کے بداثرات سے حفاظت

ان حروف کو ہرن کی کھال پر زعفران سے لکھ کر گلے میں ڈال لیں ہر طرح کے سفلی اثرات و ظلمات سے حفاظت رہے گا۔ ذاتی تجربہ شدہ نایاب عمل ہے۔

ح ح ح م م ع ع ع
س س س ق ق ق

## خواب بندی کا طلسمی عمل

یہ نقش سورج گرہن کے وقت بنا کر رکھ لیں۔ فلاں بن فلاں کی جگہ نام نہ لکھیں۔ اس کے بعد جب بھی ضرورت ہو تو فلاں بن فلاں کی جگہ بروز اتوار زحل کی ساعت میں اس شخص کا نام لکھیں جس کی نیند باندھنی ہے۔ رات کو یہ نقش سرہانے رکھ کر سو جائیں۔ مخالف تمام رات سو نہیں سکے گا۔ عمل جائز جگہ استعمال کریں۔ نقش یہ ہے۔

یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ فلاں بن فلاں اَھْیًا اَشَرَاھِیًا
یَا قَابِضُ یَا قَابِضُ یَا قَابِضُ
عحہ عح عمر ۱۱۳ عن عف عق

## بربادی کی طلسمی مٹی

سیہہ کے کانٹوں کی راکھ۔ کرگس کے پروں کی راکھ۔ مردار کی راکھ الو کے پروں کی راکھ۔ ہندوؤں کی چتا کی راکھ۔ عیسائیوں کے اجاڑ قبرستان کی مٹی۔ زانی اور شرابی کے پاؤں کی مٹی۔ کالی بلی کالے کتے اور کالے گدھے کی بیٹھک کی مٹی۔ چوراہے کی مٹی اجاڑ بھٹے کی مٹی۔ اجڑے ہوئے گاؤں کی مٹی۔ مکڑی کے جالے کی راکھ۔ ان



سب کو باہم ملا کر رکھ لیں۔ جب ضرورت ہو تو بروز اتوار زحل کی ساعت میں تھوڑی سی مٹی پر ان طلسمی کلمات کو ایک سو تیرہ بار پڑھ کر دم کریں اور دشمن اور اس کی والدہ کا نام لیں زوال کے وقت سات عیسائیوں کی قبروں سے ایک ایک روڑا اٹھائیں ہر روڑا اٹھانے سے پہلے ان طلسمی کلمات کو سات مرتبہ پڑھیں۔ اس مٹی اور روڑوں کو سورج غروب ہونے سے پہلے پہلے دشمن کے ہاں پھینک دیں۔ دشمن تباہ و برباد ہو جائے گا اور طرح طرح کے مصائب و پریشانیوں اور امراض میں مبتلا ہو جائے گا۔ اگر کوئی شرعی طور پر سزا کے لائق ہو تو وہاں پہ عمل کریں۔ ناجائز کسی پر ظلم نہ کریں۔ اللہ تعالیٰ کے قہر سے ڈریں۔ طلسمی کلمات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ دِیْدَاشٍ عَلَیُوْشٍ ھَمِیْلَقُوْشٍ
دَدْمَاشٍ طَمْیَاشٍ اَجِبْ یَا غَنْیَائِیْلُ
بَحَقِّ ھٰلَفِ الْاَسْمَاءِ عَلَیْکَ۔

## دشمن کا پیشاب بند کرنا

اگر کسی ظالم دشمن کا پیشاب بند کرنا مقصود ہو تو، چھچھوندر کی کھال جو بروز منگل ساعت زحل میں حاصل کی گئی ہو اس میں دشمن کے پیشاب کی گیلی مٹی ڈال کر اسے مضبوطی سے باندھ دیں۔ اس پر ان

طلسمی کلمات کو ایک سو مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ اس کے بعد اس کو وزن کے نیچے دبا دیں۔ دشمن کا پیشاب بند ہو جائے گا۔ کسی پر ناجائز ظلم نہ کریں۔ ان طلسمی کلمات کی روحانی مخفی قوتوں کو مسخر کرنے کے لیے ان کلمات کا جنگل میں چالیس روز تک چلہ کریں۔ روزانہ حصار مار کر عمل کریں۔ عمل قمر ناقص النور میں منگل کے روز شروع کریں۔ روزانہ بعد از نماز عشاء اس عمل کو ایک ہزار مرتبہ پڑھیں۔ طلسمی کلمات یہ ہیں۔

یَا شَدِیْدُ یَا قَھَّارُ یَا قَابِضُ
اَحْضَرُوْا یَا قَوْمَ الْاَرْوَاحِ بِحَقِّ ھٰذِہِ
الْاَسْمَاءِ الْعَظِیْمِ۔

## سحر جادو اور ارواح خبیثہ جلانے کا عمل

ہر قسم کے سحر جادو۔ ارواح خبیثہ۔ ڈائن، ڈاکنی، مسان، بھوت پریت اور سفلی ظلمات کو جلانے کا بہترین چلتا نورانی عمل ہے۔ ہزارہا بار کا آزمودہ یہ عمل میرے خاص معمولات سے ہے۔ اس عمل کی روحانی قوتوں کو قابو میں لانے کے لیے پہلے اس کا چالیس روز تک عمل کریں۔ کسی علیحدہ کمرے میں روزانہ بعد از نماز عشاء کلمات عمل کو اکتالیس سو مرتبہ پڑھیں۔ دوران عمل اچھی سی خوشبو کا بخور جلائیں عمل کے آخری روز جاندار کا صدقہ دیں۔ عمل مکمل کرنے کے بعد روزانہ

اکتالیس بار ہمیشہ پڑھتے رہیں تاکہ عمل رواں رہے۔ اس کے بعد جب بھی ضرورت ایک عدد کوری ہانڈی پر اکتالیس بار کلمات پڑھ کر تلاوت کریں۔ جس مریض پر اثر ہو اس کو ہانڈی کے قریب بٹھا لیں مریض اور ہانڈی کا حصار کریں۔ پھر ایک جڑ والا کانا لے کر اسے مریض پرے اتارتے جائیں اور کلمات عمل کو پڑھتے جائیں۔ اکتالیس مرتبہ پڑھ لینے کے بعد ہانڈی میں جھاڑیں اسی طرح اکتالیس بار کریں دوران عمل ہانڈی کے نیچے آگ جلاتے رہیں اور ہر مرتبہ ہانڈی میں تھوڑی تھوڑی گوگل پھینکتے جائیں۔ اگر کسی گھر پر اثر ہو تو گھر کی زمین کو چھو کر ہانڈی میں جھاڑیں اور باقی تمام عمل کو اسی طرح کریں۔ اس کے بعد ہانڈی کو قبرستان میں دفن کر دیں۔ اسی طرح تین مرتبہ کرنے سے ہر قسم کا اثر اور ہر قسم کی سفلی مخلوق جل جائے گی۔ انتہائی کامیاب اور بے خطا عمل ہے کلمات مبارکہ یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ یَا دَافِعَ الْبَلِیَّاتِ یَا حَلَّ الْمُشْکِلَاتِ

## عامل کا عمل ضائع کرنا

اگر کسی سفلی عامل کا عمل ضائع کرنا ہو تو ان کلمات مبارکہ کو عامل کے پہنے ہوئے کپڑے پر گیارہ مرتبہ لکھیں اور ان کلمات مبارکہ کو گیارہ ہزار مرتبہ پڑھ کر اس کپڑے پر دم کر کے بوقت زوال اس

کپڑے کو قبرستان میں دفن کر دیں۔ بفضل خدا عمل ضائع ہوگا۔ کلمات مبارکہ یہ ہیں۔

یَا قَابِضُ فلاں بن فلاں کا فلاں عمل قبض کرو بحق

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ الْمُبِيْن

## سفلی اثرات سے بچاؤ

یہ بہت ہی کامیاب اور خاص الخاص نقش ہے۔ اس نقش معظم کو بروز سوموار عصر و مغرب کے درمیان تیار کیا جاتا ہے۔ ان قرآنی حروف مقطعات کو سبز کاغذ پر زعفران سے قبلہ رو بیٹھ کر لکھیں۔ اپنے قریب خوشبو ضرور جلائیں۔ نقش لکھنے کے بعد ننگے سر کھڑے ہو اپنے دونوں ہاتھوں پر نقش رکھ لیں اور نقش پر لکھے ہوئے، قرآنی حروف مقطعات کو نو مرتبہ پڑھیں۔ اس کے بعد نقش کو موم جامہ کر کے جو بھی اپنے پاس رکھے گا وہ ہر طرح کے سفلی اثرات اور دشمن کے سفلی وار سے محفوظ رہے گا۔ نورانی قرآنی حروف مقطعات یہ ہیں۔

الٓمٓ الٓمٓصٓ الٓمٓصٓ۔ الٓرٰ الٓرٰ الٓرٰ کٓهٰیٰعٓصٓ کٓهٰیٰعٓصٓ
کٓهٰیٰعٓصٓ کٓهٰیٰعٓصٓ طٰهٰ طٰهٰ طٰهٰ طٰسٓمٓ طٰسٓمٓ

طٰسٓمٓ طٰسٓمٓ طٰسٓمٓ طٰسٓ طٰسٓ طٰسٓ طٰسٓ
طٰسٓ طٰسٓ یٰسٓ یٰسٓ یٰسٓ یٰسٓ یٰسٓ
یٰسٓ یٰسٓ صٓ صٓ صٓ صٓ صٓ صٓ صٓ صٓ
حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ
عٓسٓقٓ عٓسٓقٓ عٓسٓقٓ عٓسٓقٓ عٓسٓقٓ عٓسٓقٓ عٓسٓقٓ عٓسٓقٓ عٓسٓقٓ
عٓسٓقٓ عٓسٓقٓ عٓسٓقٓ قٓ قٓ قٓ قٓ قٓ قٓ قٓ قٓ قٓ
قٓ قٓ نٓ نٓ نٓ نٓ نٓ نٓ نٓ نٓ نٓ نٓ نٓ نٓ نٓ نٓ

## دفع سحر

اگر کسی سفلی عمل یا سحر جادو وغیرہ سے جسم کا کوئی مخصوص حصہ متاثر ہو تو بروز اتوار ایک عدد میٹھی روٹی پکائیں جو صرف ایک طرف سے پکی ہوئی ہو اس روٹی پر ان کلمات مبارکہ کو ایک سو گیارہ بار پڑھ کر دم کریں۔ اس روٹی کو دوبارہ گرم کریں اور گرم گرم کو متاثرہ حصے پر پھیریں جب ٹھنڈی ہو جائے تو کسی کالے رنگ کے کتے کو کھلا دیں۔ بفضل خدا چند اتوار کرنے سے ہر قسم کا اثر دور ہو جائے گا۔ اس مجرب المجرب عمل کے کلمات مبارکہ یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ یَا شَافِیَ الْاَمْرَاضِ

## حاضری بھوت پریت

ہر قسم کے بھوت پریت کی حاضری کے لیے یہ عمل بہت کامیاب ثابت

ہوا۔ جس کسی مریض پر بھوت پریت کا اثر ہو تو اُس مریض کو قبلہ رُخ جانماز پر بٹھائیں۔ اُس کے سامنے دیسی گھی کا ایک چراغ جلا کر رکھ دیں اور مریض کو حکم کریں کہ وہ چراغ کی لو پر نگاہ رکھے۔ خود مریض کے دائیں ہاتھ بیٹھ کر کلمات عمل کو پڑھنا شروع کر دیں۔ مریض پر وزن پڑنا شروع ہو جائے پھر مریض جوش میں آ جائے گا۔ اور اُس کی آنکھیں سُرخ انگاروں کی طرح ہو جائیں گی۔ اس وقت مریض پر بھُوت پریت حاضر ہوں گے اُن سے قسم لے کر انہیں بھگا دیں۔ حاضری کے وقت گوگل کا بخور جلائیں اس عمل کی مخفی قوتوں کو مسخر کرنے کے لیے اس کا چالیس روز چِلّہ کریں اور روزانہ اس عمل کے کلمات کو گیارہ سو مرتبہ پڑھیں۔ دوران عمل اپنے سامنے دیسی گھی کا چراغ جلا کر اُس پر نگاہ رکھیں اور گوگل کا بخور جلائیں۔ جلالی جمالی پرہیز رکھیں۔ اس کے بعد جب بھی ضرورت ہو حاضری کریں۔

کلمات عمل یہ ہیں۔

اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ رَبِّیْ مِنْ کُلِّ ذَنْبٍ وَّ اَتُوْبُ اِلَیْہِ

## حاضری دیو

یہ قرآنی عمل بہت زبردست قوتوں کا مالک ہے۔ اس عمل کی مخفی قوتیں فوراً آسیب کو مریض پر لا حاضر کرتی ہیں۔ یہ عمل میرے خاص الخاص معمولات سے ہے۔ پہلے اس عمل کا اکتالیس روز تک چلّہ کریں روزانہ سورۂ جن کو ستر مرتبہ پڑھیں جلالی جمالی پرہیز رکھیں۔ کسی علیحدہ



پاک صاف اور آبادی سے دور حجرے میں اس عمل کو کریں۔ کثرت سے لوبان کی خوشبو جلائیں دوران عمل پانی کا ایک لوٹا اپنے پاس حصار کے اندر رکھیں۔ دوران عمل دروازہ کھڑکی یا روشندان ضرور کھلا رکھیں۔ اس کے بعد جب بھی ضرورت ہو تو آسیب زدہ مریض کو اپنے سامنے بٹھا کر اپنا حصار کریں پھر سورۂ جن کو تلاوت کرنا شروع کریں۔ مریض پر آسیب حاضر ہو جائے گا۔ اُس سے دوبارہ نہ آنے کا وعدہ لے کر اُسے دفع کر دیں۔ اگر وہ کسی طرح بھی نہ مانے تو اُسے جلا دیں۔ آسیب کے چلے جانے یا جل جانے کے بعد مریض پر غشی طاری ہو جائے گی۔ مریض پر کپڑا ڈال دیں اور اُسے دبائیں۔ چند منٹوں کے بعد پانی پر سورۂ جن دم کر کے مریض کو پلائیں مریض ہوش میں آ جائے گا۔ نہایت ہی تیز برقی تاثر رکھنے والا عمل ہے۔

## نکاح بندی کا طلسم

جس لڑکے یا لڑکی کا نکاح باندھنا ہو۔ اس کے سر کے چھ عدد بال حاصل کریں۔ ہر بال کو ایک ایک گرہ دیں ہر گرہ دیتے وقت ان طلسمی کلمات کو چھ مرتبہ پڑھ کر دم کرتے جائیں پھر بروز اتوار زوال کے وقت ان بالوں کو سیاہ کپڑے میں مردار کی ہڈی کے ساتھ رکھ کر باندھ دیں۔ اور ان پر کلمات مذکورہ کو چھیاسٹھ مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور اس کپڑے کو پیپل کی جڑ میں دفن کر دیں۔ کلمات اگلے صفحہ پر درج ہیں۔

بستم یا غلیموش بحق یا اللہ

# حاضری جادو ٹونہ

ہر قسم کے سحر جادو اور ٹونے ٹوٹکے کی حاضرات کے لیے بہترین عمل ہے۔ کلمات عمل کا ایک نقش لکھ کر اس پر مریض اور اس کی والدہ کا نام لکھیں۔ اس نقش کو مریض کے سر پر رکھیں اور مریض کو اپنے سامنے بیٹھا کر کلمات عمل کو پڑھنا شروع کر دیں۔ دوران عمل گوگل کا بخور جلائیں۔ سحر مریض کے سر چڑھ کر بولے گا۔ اس کی باتوں پر یقین نہ کریں۔ کلمات عمل پڑھتے رہیں جب مریض پر سکون ہو جائے تو اسے پانی دم کر کے پلائیں۔ اسی طرح پانچ روز تک حاضری کریں۔ مریض شفایاب ہوگا۔ عمل ہذا کی مخفی نورانی قوتوں کو عمل میں لانے کے لیے پہلے اس کا چالیس روز تک چلہ کریں۔ روزانہ کلمات عمل کو اکیس سو مرتبہ پڑھیں۔ جلالی جمالی پرہیز رکھیں۔ نورانی کلمات عمل یہ ہیں۔

هُوَ اللّٰهُ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَالِمُ الْغَیْبِ وَالشَّهَادَةِ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ۔

# حاضری ہمزاد

حاضرات ہمزاد کا یہ پُر تاثیر عمل اسرار میں سے ہے۔ اگر کسی پر ہمزاد مسلط ہو جائے تو ایسے مریض کو اپنے سامنے بیٹھا کر کلمات عمل کو بلا تعداد پڑھنا شروع کر دیں۔ ہمزاد مریض پر حاضر ہو جائے گا۔ دوران حاضری مریض کے سامنے کاغذ یا شیشے پر ایک سیاہ دائرہ بنا کر رکھیں۔ اور مریض کو اس دائرے میں دیکھتے رہنے کا حکم کریں۔ ہمزاد سے دوبارہ نہ آنے کا وعدہ لے کر اسے چلے جانا کا حکم کریں۔ اس عمل کی نورانی قوتوں کو اپنے عمل میں لانے کے لیے روزانہ کلمات عمل کو پانچ سو بار ہمیشہ پڑھتے رہیں آپ اس کے عامل ہو جائیں گے اور آپ کا عمل ہمیشہ رواں رہے گا۔ جب بھی ضرورت ہو اس سے کام لیں۔ کلمات عمل یہ ہیں۔

اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ وَاَتُوْبُ اِلَیْهِ۔

# حاضری مسان

یہ طلسمی اثرات رکھنے والا عمل حاضرات مسان کے لیے لاجواب عمل ہے یہ بارہا آزمودہ عمل تیر بے خطا ہے۔ ازمائیں اور مخلوق خدا کو فائدہ پہنچائیں اس عمل کا پہلے چالیس روز تک چلہ کریں۔ روزانہ کلمات عمل کو کسی علیحدہ کمرے میں تین ہزار ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھیں۔ جلالی جمالی پرہیز رکھیں اس کے بعد جب بھی ضرورت ہو مسان زدہ مریض کو اپنے سامنے بٹھائیں مریض کو دونوں ہاتھ زمین پر لگانے اور آنکھیں بند کر کے سر جھکانے کا حکم کریں۔ اس کے بعد کلمات عمل کو پڑھنا شروع کریں۔

جب مریض سر مارنے لگے یا بولنے چلنے اور ہلنے سے قاصر ہو اور مریض کی آنکھوں میں خمار سا پیدا ہو جائے تو سمجھو کہ مسان حاضر ہیں۔ حکمت و تدبیر سے اُسے گفتگو کرنے پر مجبور کریں۔ اور اُسے دفع ہو جانے کا حکم دیں۔ اگر وہ جانے پر رضامند نہ ہو تو دیگر کوئی روحانی عمل کر کے اس کا علاج کریں۔ بفضلِ خُدا مریض صحت مند ہو گا۔ کلمات عمل یہ ہیں۔

حَسْبِیَ اللّٰہُ لَآ اِلٰـہَ اِلَّا ھُوَ عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ۔

## حاضری ڈائن ڈاکنی

اگر کسی پر ڈائن مسلط ہو گئی ہو۔ تو اُس مریض کو اپنے سامنے بٹھا کر ان کلمات کو بلا تعداد پڑھنا شروع کر دیں جب مریض پر غنودگی طاری ہو جائے اور مریض کی آنکھیں سُرخ ہو جائیں تو مریض کا حصار کر دیں۔ حاضر ڈائن سے بات چیت کریں اور مریض کو چھوڑ دینے کا حکم کریں۔ اگر وہ کسی بھی بات پر نہ آئے تو اُسے جلا دیں۔ اس نورانی عمل کی مخفی قوتوں سے کام لینے کے لیے پہلے اس کا اکیس ۲۱ روز تک چلہ کریں جلالی جمالی پرہیز رکھیں اور ان نوری کلمات کو روزانہ اکتالیس سو مرتبہ پڑھیں۔ یہ نورانی عمل زبردست قوتوں کا حامل ہے اور میرے معمولات سے ہے۔ اس مجرب المجرب عمل کے کلمات مبارکہ یہ ہیں



لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ہ

## حاضری سفلی اثرات بد

یہ نورانی قرآنی عمل حیرت انگیز اثرات کا حامل ہے اور میرے معمولات میں شامل ہے۔ اس نورانی عمل سے کام لینے کے لئے پہلے اس کا اکتالیس روز تک چلہ کریں۔ عمل نوچندی جمعرات سے شروع کریں۔ اور روزانہ اس مبارک عمل کے کلمات کو تیرہ سو تیرہ بار پڑھیں دورانِ عمل خوشبو جلائیں۔ اور عمل کو کسی پاک وصاف علیحدہ کمرے میں کریں۔ جلالی جمالی پرہیز رکھیں۔ عمل کے آخری روز سجدے میں اللہ تعالٰے سے عجز وانکسار سے کامیابی کی دعا کریں۔ اس کے بعد جب بھی ضرورت ہو۔ فائدہ اٹھائیں۔ جب بھی کوئی سحر زدہ یا ستاروں کے اثرات سے متاثر یا دیگر کسی سفلی ظلمت سے متاثر مریض آئے۔ تو اسے پاک وصاف جگہ پر قبلہ رو بٹھائیں۔ اور ان قرآنی کلمات کو پانچ سو مرتبہ پڑھیں۔ اور مریض پر دم کریں۔ مریض پر موجود اثر جوش کر آئے گا۔ اس کے بعد اکتالیس بار پڑھ کر پانی پر دم کریں۔ اس پانی کے مریض کے منہ پر چھینٹے ماریں اور مریض کو یہ پانی پلائیں۔ بفضلِ خدا مریض کو شفا ہو گی۔ اس برتی عمل کے کلمات مبارک یہ ہیں۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَلِکُ الْحَقُّ الْمُبِیْنُ۔

## حاضری موکلات عناصر اربعہ

اگر کسی پر عناصر اربعہ کی سفلی مخفی مخلوق مسلط ہو جائے تو ایسے مریض کو اپنے سامنے بٹھا کر ان کلماتِ مبارکہ کو بلا تعداد پڑھنا شروع کر دیں۔ جب مریض سر مارنے لگ جائے۔ یعنی کھیلنے لگ جائے۔ یا انگڑائیاں لینے لگے۔ یا تڑپنے لگ جائے

یا مریض پر بے خودگی کی کیفیت طاری ہو۔ یا وہ دیگر عجیب و غریب حرکتیں کرنے لگ جائے تو فوراً مریض کا حصار کر دیں۔ پھر مریض پر سختی کریں اور اسے چلے جانے کا حکم دیں۔ اگر کوئی بھی طریقہ کامیاب نہ ہو۔ تو انہیں جلا دیں۔ اس عمل کی روحانی قوتوں کو عمل میں لانے کے لئے روزانہ ان کلمات مبارکہ کو تین ہزار مرتبہ پڑھیں۔ اول و آخر تیس تیس مرتبہ درود شریف ہزارہ پڑھیں۔ عمل بعد از نماز عشاء کریں۔ عمل قبلہ رخ کھڑے ہو کر پاؤں پر پاؤں رکھ کر پڑھیں۔ جلالی جمالی پرہیز رکھیں۔ چالیس روز کے بعد آپ اس کے عامل ہو جائیں گے۔ دورانِ عمل گل سرس کا بخور جلائیں۔ عمل مکمل ہونے کے بعد روزانہ اس عمل کو ہمیشہ تیس مرتبہ پڑھتے رہا کریں۔ عمل رواں رہے گا۔ کلمات مبارک یہ ہیں۔

سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ الرَّحِیْمِ o

## حاضری تعویذات

اگر کسی کو تعویذات کا اثر ہو۔ تو کلمات عمل کے تین نقش لکھیں۔ مریض کو اپنے بالمقابل بٹھائیں۔ ایک نقش کو پانی میں گھول کر پلائیں۔ دوسرے دونوں نقش اس کے دونوں ہاتھوں میں پکڑا دیں اور مریض کو آنکھیں بند کرنے کا حکم دیں۔ اور خود کلماتِ عمل کو پڑھنا شروع کریں۔ جب مریض میں جوش پیدا ہو جائے اور جمائیاں لینے لگے تو سورۃ فاتحہ اکتالیس بار پڑھ کر پانی پر دم کریں اور مریض کو پلا دیں۔ جوش ختم ہو جائے۔ چند مرتبہ ایسا کرنے سے تعویذات کا اثر کلی طور پر ختم ہو جائے گا۔ اس عمل کی مخفی قوتوں کو قابو میں لانے کے لئے اس کا چالیس روز تک چلہ کریں۔ روزانہ کلمات عمل کو ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھیں۔ اور اس کے ایک سو گیارہ نقش لکھیں۔ عمل کے آخری روز تمام نقشوں کو چلتے پانی میں بہا دیں۔ عمل چل پڑے گا۔ یہ نورانی عمل میرے خاص الخاص معمولات سے ہے۔ کلمات عمل یہ ہیں۔



اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ رَبِّیْ مِنْ کُلِّ ذَنْبٍ فَاغْفِرْ لِیْ

## حاضری پری

یہ نورانی عمل حاضرات کے نایاب عملیات میں سے ہے مجرب المجرب عمل ہے۔ حاضرات کرنے کا طریقہ یہ ہے۔ کہ جس مریض پر پری مسلط ہو اس کو اپنے پاس بٹھائیں۔ اس کے دائیں ہاتھ میں گلاب کا پھول پکڑائیں اور ایک سو ایک مرتبہ روحانی کلمات مبارکہ کو پڑھ کر پھول پر دم کریں۔ اور مریض کو سونگھنے کا حکم دیں۔ اسی طرح بار بار عمل کریں۔ جب مریض پر بے ہوشی طاری ہو جائے۔ اور مریض کا وجود بوجھل ہو جائے۔ تو سمجھو کہ پری مریض کے سر پر حاضر ہے۔ مریض کا حصار کر دیں۔ پری سے قول و قرار لے کر حصار توڑ دیں اور اسے بھگا دیں۔ عمل ھذا کی روحانی نورانی مخفی قوتوں کو حاصل کرنے کے لئے اس کا چالیس روز تک چلہ کریں۔ روزانہ عمل کے کلمات کو انیس سو مرتبہ پڑھیں عمل ختم ہونے کے بعد روزانہ انیس مرتبہ ہمیشہ پڑھتے رہیں۔ تاکہ عمل جاری رہے۔ عمل نورانی کے کلمات یہ ہیں۔

رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا اِنَّکَ اَنْتَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ

یَا عَلِیْمُ یَا عَلِیْمُ یَا عَلِیْمُ

## حاضری جنات

اس عمل کو نورانی مخفی قوتوں سے کام لینے کا طریقہ یہ ہے۔ کہ آسیب زدہ مریض کو اپنے سامنے بٹھائیں۔ اور آیت الکرسی سے اپنا حصار کر کے سات مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر مریض کے چہرے پر دم کریں۔ پھر سات مرتبہ پڑھ کر مریض کے کانوں میں دم کریں۔ اسی طرح مریض کے نتھنوں پر دم کریں۔ اس کے بعد اکتالیس بار پڑھ کر مریض کے چہرے پر دم کریں

آسیب حاضر ہو جائے گا۔ پھر سات بار پڑھ کر مریض کا حصار کر دیں۔ جنات سے قول و قرار لے کر اسے دفع کر دیں۔ حاضری کے دوران لوبان زعفران اور ایلوا زرد کی دھونی جلائیں۔ ہزاروں بار کا آزمودہ اور تجربہ شدہ عمل ہے۔ یہ نورانی قرآنی عمل میرے خاص معمولات سے ہے۔ اس قرآنی عمل کو اپنے عمل میں لانے کے لئے پہلے اس کا چالیس روز چلّہ کریں۔ عمل نوچندی جمعرات سے شروع کریں۔ روزانہ آیت الکرسی کو بعد از نماز عشاء پانچ سو مرتبہ پڑھیں اس عمل کو مسجد میں کریں۔ جلالی جمالی پرہیز کریں۔ اس کے بعد جب بھی ضرورت ہو حاضری کریں اور اس قرآنی عمل کی حیرت انگیز برقی قوتوں سے فائدہ اٹھائیں۔

## حاضری ڈاکنی چڑیل۔

یہ نورانی عمل بہت کامیاب ہے۔ جب بھی کسی مریض پر چڑیل ڈاکنی وغیرہ مسلط ہو جائے۔ تو آسیب زدہ مریض کو اپنے سامنے پاک و صاف کپڑے پر بٹھائیں۔ اور مریض کو آنکھیں بند کرنے کا حکم دیں۔ اور اس کے اوپر ایک سفید پاک و صاف کپڑا ڈال دیں۔ حاضری کا بخور جلائیں اور کلمات عمل کو بلا تعداد پڑھنا شروع کر دیں۔ جب مریض کانپنے لگ جائے تو سمجھ لو کہ آسیب حاضر ہے۔ مریض کا حصار کر دیں۔ حاضر چڑیل سے دوبارہ نہ آنے کا وعدہ لیں اور چلے جانے کا حکم دیں۔ مریض بے ہوش ہو کر گر پڑے گا۔ چند منٹوں کے بعد مریض ہوش میں آ جائے گا۔ اور اس کے بعد بفضل خدا مریض پر دوبارہ آسیب مسلط نہیں ہو گا۔ عمل خدا کی نورانی مخفی قوتوں کو مسخر کرنے کے لئے پہلے اس کا پورے رمضان المبارک کے مہینے میں چلہ کریں۔ روزانہ کلمات عمل کو گیارہ سو مرتبہ پڑھیں دوران عمل صرف جو استعمال کریں۔ عمل روزانہ بعد نماز عشاء کیا کریں۔ عمل کے اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ عمل شروع کرنے سے پہلے کسی جانور کا صدقہ ضرور کر دیں۔ کلمات عمل اگلے صفحہ پر دیئے گئے ہیں۔



وَ اُفَوِّضُ اَمْرِیْٓ اِلَی اللّٰہِ ؕ اِنَّ اللّٰہَ بَصِیْرٌۢ بِالْعِبَادِ

## ہر مرض کا نورانی دم

ہر قسم کے مرض کے لئے لاجواب چلتا دم جو ہزاروں مرتبہ کا آزمایا ہوا۔ یہ نورانی عمل میرے معمولات میں سے ہے۔ اور زبردست روحانی قوتوں کا حامل۔ اس عمل کی مخفی قوتوں کو مسخر کرنے کے لئے چالیس روز تک اس کا چلّہ کریں۔ اور روزانہ عمل کے کلمات مبارکہ کو اکیس سو مرتبہ پڑھیں۔ اوّل و آخر اکیس اکیس بار درود شریف پڑھیں۔ اس کے بعد جب بھی ضرورت ہو مریض کو اپنے سامنے آنکھیں بند کر کے بٹھائیں اور اپنے نزدیک پانی بھی رکھیں اور عمل کے کلمات مبارکہ کو ایک سو اکیس مرتبہ پڑھ کر مریض پہ دم کریں۔ اور پانی پہ دم کر کے مریض کو پلائیں۔ اسی سات سات دن کے وقفے سے تین مرتبہ دم کریں۔ بفضل خدا مرض سے شفا ہو گی۔ کلمات مبارکہ یہ ہیں۔

حَسْبُنَا اللّٰہُ وَ نِعْمَ الْوَکِیْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰی وَ نِعْمَ النَّصِیْرُ

## حاضری ارواحِ خبیثہ

یہ نورانی عمل میرے روزانہ کے معمولات میں سے ہے اس برقی عمل کی مخفی قوتیں زبردست اور حیرت انگیز طاقتوں کی مالک ہیں۔ بفضل خدا فقیر آج تک ہزاروں مریضوں کو اس روحانی عمل سے صحت مند کر چکا ہے۔ یہ صدری اور خاندانی عمل اب تک راز تھا۔ جو اس فقیر نے آشکار کر دیا۔ اس عمل کا پہلے نوے دن چلہ کریں۔ روزانہ وقت مقررہ پر اس عمل کو نوے مرتبہ پڑھیں۔ دوران عمل اچھی سی خوشبو جلائیں۔ آخری روز کسی جانور کا صدقہ کریں۔ اس کے بعد جب بھی ضرورت ہو۔ آسیب زدہ مریض کو اپنے قریب بٹھا کر اس عمل کو نوے مرتبہ پڑھیں۔ ارواح خبیثہ مریض کے سر پر حاضر ہو جائیں گے مریض کو کھڑے ہونے کا حکم

کریں۔ اگر مریض گھبرا نہ ہو سکے۔ تو سمجھ لو کر مریض پر ارواح حاضر ہیں۔ ان کو بھگانے کے نفسیاتی طریقے استعمال کریں۔ اگر وہ نہ مانیں۔ تو عمل کے کلمات کو بلا تعداد پڑھنا شروع کر دیں۔ تا وقتیکہ وہ جل نہ جائے۔ عمل کے نورانی کلمات مبارکہ یہ ہیں۔

لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ؕ

## حاضری دیوی۔

اگر کسی پر کوئی دیوی مسلط ہو جائے۔ اور پیچھا نہ چھوڑتی ہو تو اس نورانی عمل کی مخفی قوتوں سے کام لیں بہت لاجواب اور کامیاب عمل ہے۔ آسیب زدہ مریض کے پیچھے بیٹھ کر کلماتِ عمل کو بلا تعداد پڑھنا شروع کر دیں۔ دیوی مریض کے سر پر حاضر ہو جائے گی۔ یا مریض کے سامنے حاضر ہو جائے گی۔ اس سے شرط طے کر کے اسے بھگا دیں۔ کلماتِ عمل کی مخفی قوتوں کو مسخر کرنے کے لئے پہلے اس کا چالیس روز تک کسی ویران جگہ میں چلہ کریں۔ روزانہ کلمات کو تین ہزار تین سو تینتیس مرتبہ پڑھیں۔ دوران عمل حصار کے اندر رہیں۔ آخری روز عمل پڑھنے سے پہلے اپنے سامنے سات رنگوں کی مٹھائی رکھیں۔ عمل پڑھنے کے اس میں سے تھوڑی خود کھائیں۔ اور باقی بچوں میں تقسیم کر دیں جلالی جمالی پرہیز رکھیں۔ عمل کے بعد ہر جمعرات کو سات رنگ کی مٹھائی لے کر بچوں میں تقسیم کرتے رہا کریں۔ عمل رواں رہے گا۔ کلماتِ عمل یہ ہیں۔

سُبْحَانَ الْمَلِكِ الْقُدُّوْسِ

## دشمن پر فالج گرانا۔

اگر کسی ظالم دشمن پر فالج گرانا ہو۔ تو دشمن کے سر کے بال حاصل کر کے تیرہ روز تک ساعت زحل میں روزانہ ان پر تین سو تیرہ مرتبہ یہ اسمائے روحانیہ پڑھ کر دم کریں۔ ان بالوں کو جلا کر ان کی



راکھ حاصل کریں۔ چٹکی بھر یہ راکھ دشمن کو کسی کھانے پینے والی چیز میں ملا کر کھلا دیں دشمن فالج میں مبتلا ہو جائے گا۔ اس عمل کی روحانی قوتوں کو حاصل کرنے کے لئے چاند گرہن کے وقت اس عمل کے اسمائے روحانیہ کو تا گرہن پڑھیں دوران عمل ایک پاؤں پانی میں رکھیں اور دوسرا پانی سے باہر رہے۔ اس کے بعد جب بھی ضرورت ہو۔ دشمن کے بالوں پر اس عمل کو کریں۔ کسی شریف آدمی پر ناجائز ظلم نہ کریں۔ اسمائے روحانیہ یہ ہیں۔

الف لام جیم باد الف را یَا سَمْعِیَائِیْلُ

بَحَقِّ الْقَاهِرُ ذَا الْبَطْشِ الشَّدِیْدِ اَنْتَ الَّذِیْ لَا یُطَاقُ اِنْتِقَامُهٗ۔

## دشمن کے سر پر جوتے پڑیں

بجو کی دباغت دے کر خشک کی ہوئی کھال کا جوتا تیار کریں۔ اس پر عمل کے طلسمی کلمات کو بخت سیاہی سے لکھیں اس کے بعد جب سورج کو گرہن لگے۔ تو ان کلمات کو چالیس بار پڑھ کر جوتے پر دم کریں۔ دوران عمل جوتے کو بائیں ہاتھ میں پکڑ کر رکھیں۔ اس کے بعد روزانہ دوپہر کو زوال کے وقت اسی طرح چالیس بار پڑھ کر دم کیا کریں۔ پھر جب دوبارہ سورج کو گرہن لگے تو اسی طرح عمل کو دہرائیں۔ عمل مکمل ہو گا۔ اس کے بعد جب بھی ضرورت ہو تو ساعتِ زحل میں زمین پر دشمن کی شکل بنائیں۔ اور چالیس بار طلسمی کلمات کو پڑھیں اور دشمن اور اس کی والدہ کا نام لے کر اس پر جوتے ماریں۔ اسی طرح دشمن کے سر پر جوتے پڑیں گے۔ ناجائز ظلم نہ کریں۔ کلمات یہ ہیں۔

یَا جَلْمَطَلِیْشِ ۔ یَا جَلْمَطِیْشِ ۔ یَا دَطَارَشِ

یَا مُنْتَطَعُ ۔ یَا مَنْجِیْقَالَعُ ۔ یَا مُسْلِطِیْعُ

اَجِبْ دَعْوَتِیْ یَا کَسْفِیَائِیْلُ بِحَقِّ ھٰذَا الْاَسْمَاءِ
عَلَیْکَ وَبِحَقِّ اَھْیًا اَشْرَاھِیًا

## مخفی مخلوق سے سنگ باری کرانا

عمل کی مخفی مخلوق کو مسخر کرنے کے لیے چالیس روز تک کسی اجڑے ہوئے خرابہ میں چلہ کرے۔ عمل قمر ناقص النور میں اتوار کے روز شروع کریں۔ عمل روزانہ نصف رات کو شروع کیا کریں۔ دوران عمل زرد رنگ کے کپڑے پہنیں۔ گوگل اجوائن کا بخور جلائیں۔ روزانہ طلسمی کلمات کو اکیس سو مرتبہ پڑھیں۔ روزانہ اپنے آگے دیسی گھی کے اکیس چراغ دائرے میں روشن کیا کریں۔ حصار باندھ کر بیٹھا کریں۔ چراغ حصار سے باہر روشن کریں۔ عمل کے دوران جلالی جمالی پرہیز رکھیں۔ کھانے کے لئے صرف ایک چیز مقرر کریں۔ کھانا اپنے ہاتھ سے پکا کر کھائیں۔ عمل کے آخری روز چراغوں پر سنگ باری ہوگی۔ ڈرنے کی ضرورت نہیں۔ عمل ختم ہوتے ہی سنگ باری ختم ہو جائے گی اس کے بعد جب بھی ضرورت ہو جنگل میں نصف رات کے قریب جا کر حصار باندھ کر عمل پڑھیں۔ اور چراغ روشن کریں۔ عمل مذکورہ پڑھنا شروع کریں۔ جب سنگ باری شروع ہو جائے۔ تو بلند آواز سے کہیں۔ اے نادیدہ ارواح جاؤ فلاں جگہ فلاں شخص کے ہاں سنگ باری کرو۔ مسخر ارواح فوراً آپ کے حکم کی تعمیل کریں گی۔ اور پھر اس کے بعد وقفے وقفے سے مخالف کے ہاں رنگ باری ہوتی رہا کرے گی۔ کسی شریف آدمی پر ناجائز ظلم نہ کریں۔ اللہ تعالیٰ کی پکڑ سے ڈریں۔ کلمات یہ ہیں۔

عَزَمْتُ عَلَیْکُمْ یَا مَعْشَرَ الْاَرْوَاحِ وَالْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ مِنْ
کُنُوْزِ الْمُلْکِ بِحَقِّ اَھْیًا وَاَشْرَاھِیًا بِحَقِّ حَضْرَتْ سُلَیْمَانَ اِبْنِ



دَاؤُدَ عَلَیْہِمَا السَّلَامُ۔

## سلب امراض کا مصدری عمل

یہ روحانی اور نورانی عمل میرے اپنے روحانی استاد محترم کی زیر نگرانی کیا تھا انتہائی کامیاب عدیم النظیر اور بے مثال طلسمی عمل ہے۔ عمل مذکورہ میرے معمولات میں شامل ہے۔ اس بابرکت نورانی عمل کی وجہ سے آج تک بے شمار مریضوں کا کامیاب علاج کر چکا ہوں۔ اس عمل کی نورانی مخفی قوتوں کو مسخر کرنے کا طریقہ یہ ہے اس عمل کا چلہ اکتالیس روز تک کریں۔ کسی علیحدہ کمرے میں قبلہ رخ اپنے سامنے شمع روشن کر کے رکھ لیں۔ اور کلمات مبارکہ کو اکتالیس سو مرتبہ پڑھیں۔ دوران عمل نظر شمع پر رکھیں اور اچھی سی خوشبو کا بخور جلائیں۔ جلالی جمالی پرہیز رکھیں۔ چلہ گاہ میں ہی نماز ادا کیا کریں۔ اور اس کے بعد عمل شروع کریں۔ چلہ مکمل ہونے کے بعد جب بھی ضرورت ہو مریض کو اپنے سامنے قبلہ رخ بٹھائیں۔ یا لٹائیں۔ پھر مقام مرض پر توجہ کر کے سلب مرض کی نیت سے کلمات مبارکہ کو بلا تعداد پڑھنا شروع کریں جسم کے متاثرہ حصے پر ہاتھ آہستہ آہستہ پھیرتے رہیں۔ بفضل خدا مریض شفایاب ہوگا۔ اگر کچھ کمی رہ گئی ہو تو پھر کسی دوسری نشست میں اسی طرح عمل کریں۔ نورانی کلمات مبارکہ یہ ہیں۔

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا ھُوَ شِفَاۗءٌ وَّرَحْمَۃٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ

## ستاروں کے نحس اثرات کا علاج

اگر کسی پر ستاروں کے نحس اثرات ہو جائیں۔ تو وہ صبح و شام ان کلمات مبارکہ کو ایک سو گیارہ بار میٹھے پانی پر دم کر کے پئے۔ بفضل خدا اسی طرح گیارہ روز عمل کرنے سے ہر طرح کے اثرات دور ہو جائیں گے۔ کلمات مبارکہ اگلے صفحہ پر دیئے گئے ہیں۔

اللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْاَنْوَادِیْنَ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ

## حیض جاری کرنے کا طلسمی عمل۔

اس عمل کی روحانی قوتوں کو مسخر کرنے کے لئے پہلے اس عمل کو روزانہ چلتے پانی کے کنارے سات سو چھیاسی مرتبہ پڑھیں۔ کل چھبیس روز عمل کریں۔ عمل بروز اتوار قمر ناقص النور کے دنوں میں شروع کریں۔ روزانہ نماز عشاء کے بعد پڑھائی شروع کریں اس کے بعد جب بھی ضرورت ہو۔ بروز اتوار اندھیری راتوں میں نہر کے کنارے جائیں زحل کی ساعت میں ایک عدد لیموں پر اس عمل کے کلمات کو چھبیس مرتبہ پڑھ کر دم کریں پھر عورت اور اس کی والدہ کا نام چھبیس مرتبہ پڑھیں۔ اس کے بعد دائیں ہاتھ میں سیہہ کا کانٹا پکڑ لیں اور بائیں ہاتھ میں لیموں پکڑ کر آسمان کی طرف منہ کر کے کلمات عمل کو بلا تعداد پڑھنا شروع کر دیں۔ جب آسمان سے تارا ٹوٹے تو فوراً کانٹا لیموں کے آرپار کر دیں عورت کا حیض جاری ہو جائے گا۔ جب تک کانٹا لیموں میں سے نہ نکالیں گے حیض بند نہ ہو گا۔ بندش حیض کے لئے بہترین سریع التاثیر عمل ہے۔ کسی ناجائز جگہ اس عمل کو نہ کریں۔ ورنہ گنہگار ہوں گے کلمات عمل یہ ہیں۔

جل چلے کام چلے اللہ کا نام چلے بحق

اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ ۝

---



## کُشتہ سونا

اجزاء:۔ مصفیٰ اور خالص سونے کے ورق چھ ماشے۔ رس گھیکوار مقطر ایک سیر۔ دو عدد مٹی کی پیالیاں۔ اوپلے بیس سیر۔

**سونے کا تصفیہ کرنا۔** لیموں کلی پانی آدھ پاؤ۔ گیرو تین تولہ۔ نمک کھوردنی تین تولہ کو باہم خوب کھرل کریں۔ اس میں تھوڑا سا پانی ڈال کر مقطر کر لیں۔ اس پانی میں سونے کے پترے کو گیارہ بار سرخ کر کے بجھائیں۔ اس کے بعد اس کے ورق تیار کرائیں۔ اگر سونے کو صاف نہ کیا جائے تو اس کا کشتہ کامل فائدہ نہیں دیتا۔ بلکہ تنی کو خشک کر کے کمزوری پیدا کرتا ہے۔ دماغ میں فتور پیدا کر کے اعصاب پر بھی برا اثر ڈالتا ہے۔

**طریقہ تیاری** مصفیٰ اور خالص سونے کے ورقوں کو کسی پختہ کھرل میں نصف سیر رس گھیکوار میں کھرل کریں۔ اس کے بعد چھوٹی چھوٹی ٹکیاں بنا کر خشک ہونے پر دو پیالوں میں اچھی طرح گل حکمت کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں دس سیر اُپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر نکال لیں۔ دوبارہ اس میں پھر نصف سیر رس گھیکوار ڈال کر پختہ کھرل میں کھرل کر کے ٹکیاں بنا کر دو پیالوں میں رکھ کر گل حکمت کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں دس سیر اُپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر کشتہ نکال کر محفوظ کر لیں۔ اعلیٰ درجہ کا بے چمک کشتہ تیار ہو گا۔

**مقدار خوراک** ایک چاول ہمراہ مکھن کھلائیں۔

**خواص و فوائد:** قوت مردمی، سرعت انزال کے لئے لاجواب اکسیر ہے۔ جسم میں نئی قوت و طاقت پیدا کرتا ہے۔ چہرے

کا رنگ سُرخ کرنا اور جسم میں حرارت غریزی پیدا کرنا اس کا ادنےٰ کرشمہ ہے۔

**دیگر**
اجزا: خالص سونے کا مصفیٰ برادہ چھ ماشے۔ نیم کے پتوں کا پانی ایک پاؤ۔ چھمک نمولی کی شاخوں اور پتوں کا مقطر رس ایک پاؤ۔ مٹی کے دو پیالے۔ اوپلے دس سیر۔

**سونے کا مصفیٰ کرنا**
ایک پاؤ لیموں کے رس میں ایک چھٹانک نمک خوردنی حل کرکے آگ پر رکھیں۔ اس میں سونے کا برادہ ڈال کر پکائیں۔ ایک چھٹانک پانی رہنے پر اتار لیں۔ اس کے بعد برادے کو نکال کر صاف پانی سے سات بار دھولیں۔ برادہ مصفیٰ ہو جائے گا۔ اگر سونے کا تصفیہ نہ کیا جائے گا تو کشتہ ٹھیک نہیں بنے گا۔ غیر مصفیٰ سونے کا کشتہ خون کو خراب کرتا ہے منی کو خشک کرتا ہے۔ دماغ پر اثر انداز ہوتا ہے۔

**طریقہ تیاری**
سونے کے مصفیٰ برادے کو پختہ کھرل میں پہلے نیم کے پتوں کے پانی میں، پھر چھمک نمولی کے رس میں کھرل کرکے چھوٹی چھوٹی ٹکیاں بنالیں۔ خشک ہونے پر مٹی کے دو پیالوں کے درمیان رکھ کر گل حکمت کرکے محفوظ الہوا گڑھے میں دس سیر اُپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر نکال لیں اور شیشی میں محفوظ کرلیں۔ بے چمک کشتہ تیار ہوگا۔

**مقدار خوراک**
ایک چاول ہمراہ مکھن کھلائیں۔

**خواص و فوائد**
نامردی، سرعت انزال، خرابی خون، تقویت قلب، کمزوری جریان، احتلام وغیرہ کے لئے اکسیر ہے۔

**نیم کے پتوں کا پانی حاصل کرنا**
نیم کے پتوں کا پانی حاصل کرنے کا طریقہ



یہ ہے کہ ایک پاؤ نیم کے پتوں کو خوب گھوٹیں۔ اس کے بعد اس میں تقریباً پانچ چھٹانک پانی ڈال کر آگ پر جوش دیں۔ تقریباً ایک پاؤ رہنے پر اتار لیں۔ پانی مقطر کرکے شیشے کے برتن میں محفوظ کرلیں۔

**چھمک بوٹی کا رس حاصل کرنا**
چھمک بوٹی کی شاخوں اور پتوں کو کوٹ کر کپڑے کی مدد سے اس کا رس نچوڑ لیں۔ پھر اسے مقطر کرکے شیشے کی بوتل میں محفوظ کرلیں۔

**دیگر**
اجزاء: خالص اور مصفیٰ سونے کا برادہ ایک تولہ ادرک کا مقطر رس دو پاؤ۔ تازہ برگ منڈی کا مقطر رس دو پاؤ۔ دو عدد مٹی کے چھوٹے پیالے۔ پندرہ سیر اوپلے۔

**سونا مصفیٰ کرنا**
لیموں کا پانی ایک پاؤ۔ گیرو تین تولہ نمک خوردنی تین تولہ سادہ پانی ایک پاؤ۔ ان سب کو آگ پر رکھ کر اس میں سونے کا پترا ڈال کر پکائیں۔ پانی خشک ہونے پر سونے کو نکال کر برادہ بنالیں مصفیٰ برادہ تیار ہوگا۔

**طریقہ تیاری**
سونے کے برادے کو پہلے دو پاؤ ادرک کے مقطر رس میں کھرل کریں۔ اس کے بعد اس کو دو پاؤ برگ منڈی کے رس میں کھرل کریں۔ کھرل پختہ استعمال کریں۔ کھرل کرنے کے بعد اس کی چھوٹی چھوٹی ٹکیاں بنالیں۔ خشک ہونے پر دو مٹی کے پیالوں میں گل حکمت کرکے محفوظ الہوا گڑھے میں پندرہ سیر اُپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر نکال کر کشتہ محفوظ کرلیں۔

**مقدار خوراک** ایک چاول پانچ تولہ مکھن کے ہمراہ دیں۔

**خواص و فوائد** ضعف باہ۔ ضعف قلب۔ ضعف دماغ۔ ضعف معدہ اور ضعف جگر کے لئے سریع الاثر اکسیر ہے۔

**دیگر** خالص سونے کا مصفیٰ برادہ۔ چھ ماشہ کو پہلے ایک پاؤ گلاب کے پھولوں کے پانی میں کھرل کریں۔ اس کے بعد ایک پاؤ نیم کے پتوں کے پانی میں کھرل کریں۔ اس کے بعد ٹکیہ بنا کر دو مٹی کے پیالوں کے درمیان رکھ کر گل حکمت کر کے پندرہ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر نکال کر محفوظ کر کے رکھ لیں۔ سونے کو پہلے بتائے گئے کسی طریقہ کے مطابق مصفیٰ کر لیں۔

**مقدار خوراک** نصف چاول ہمراہ بالائی دیں۔

**خواص و فوائد** نامردی کے لئے اکسیر اعظم ہے۔

**دیگر** خالص سونے کا مصفیٰ برادہ چھ ماشہ کو پہلے عرق لیموں ایک پاؤ میں کھرل کریں۔ اس کے بعد عرق گلاب ایک پاؤ میں کھرل کریں۔ پانچ تولہ اجوائن کے نغدہ میں رکھ کر پندرہ سیر اپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر نکال کر پیس کر شیشی میں محفوظ کر لیں۔

**سونا مصفیٰ کرنا** نمک خوردنی۔ گیرو۔ سرخ اینٹ کا برادہ۔ ان کو لیموں کے پانی میں کھرل کریں۔ حسب ضرورت سادہ پانی ڈال کر مقطر کر لیں۔ اس میں چند بار سونا بجھائیں۔

**خواص و فوائد** ضعف باہ کے لئے مفید و لاجواب ہے۔

**مقدار خوراک** ایک چاول ہمراہ مکھن دیں۔



**کشتہ سونا پارہ والا** اجزاء: خالص سونے کا مصفیٰ برادہ چھ ماشہ۔ پارہ مصفیٰ چھ ماشہ۔ پھول گلاب کا مقطر رس دس تولہ۔ برگ تلسی کا مقطر پانی دس تولہ۔ آک کا دودھ دس تولہ۔ پوست نیم کا مقطر پانی بیس تولہ۔ دو مٹی کے پیالے۔ اوپلے تیس سیر۔

**طریقہ تیاری** پہلے پارے اور سونے کو خوب کھرل کریں۔ اس کے بعد پھول گلاب کے مقطر رس۔ برگ تلسی کے مقطر رس (پانی) آک کے دودھ۔ پوست نیم کے مقطر پانی۔ گھیکوار کے رس۔ لیموں کے مقطر پانی میں باری باری پختہ کھرل میں خوب کھرل کریں۔ اس کے بعد خشک ہونے پر چھوٹی چھوٹی ٹکیاں بنا کر دو مٹی کے پیالوں میں اچھی طرح گل حکمت کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں بیس سیر اپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر نکال کر اس کشتہ کو سادہ پانی کی مدد سے آٹھ گھنٹے پھر کھرل کریں۔ اس کے بعد چھوٹی چھوٹی ٹکیاں بنا کر دو پیالوں میں اچھی طرح گل حکمت کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں دس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر نکال لیں اور محفوظ کر کے رکھ لیں۔

**مقدار خوراک** ایک چاول ہمراہ پانچ تولہ بالائی دیں۔

**فوائد و خواص** بوڑھوں اور ناکارہ سے ناکارہ قوت باہ کے مریضوں کو جوانی کی طاقت عطا کرتا ہے۔ چہرے کو نکھارتا اور جسم میں چستی پیدا کرتا ہے۔ سل۔ دق کے مریضوں کے لئے بھی مجرب ہے۔

**کشتہ سونا شنگرف والا** اجزاء: خالص و مصفیٰ سونے کے ورق چھ ماشہ شنگرف رومی چھ ماشہ۔ گندھک آملہ سار

تین ماشہ۔ عرق گلاب سہ آتشہ تین پاؤ۔ ستیاناسی بوٹی کا مقطر رس۔ ایک پاؤ۔
پان کے پتوں کا مقطر رس ایک پاؤ۔ دو مٹی کے پیالے۔ اوپلے ایک من۔

**طریقہ تیاری** پہلے پختہ کھرل میں شنگرف کو عرق گلاب سے کھرل کرتے جائیں اور ایک ایک ورق ملاتے جائیں۔ ساتھ تھوڑی تھوڑی گندھک بھی ملاتے جائیں۔ جب تین پاؤ عرق ختم ہو جائے تو خشک ہونے پر چھوٹی چھوٹی ٹکیاں بنا کر دو پیالوں میں اچھی طرح گل حکمت کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں بیس سیر اُپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر نکال کر اس کو پہلے ستیاناسی بوٹی کے رس میں اور پھر پان کے پتوں کے رس میں کھرل کریں۔ اس کے بعد چھوٹی چھوٹی ٹکیاں بنا کر دو پیالوں میں اچھی طرح گل حکمت کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں بیس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ نکال کر محفوظ کر لیں۔ نہایت اعلےٰ درجہ کا کشتہ تیار ہوگا۔

**مقدار خوراک** ایک چاول ہمراہ مکھن دیں۔

**فوائد و خواص** جوانیوں کی بے اعتدالیوں سے پیدا شدہ خرابیوں کو دور کرتا ہے۔ نامردی کے لئے اکسیر ہے۔

**کشتہ سونا مکھی** اجزاء: سونا مکھی مصفّٰی ایک تولہ۔ پیاز کا مقطر پانی تین تولہ۔ سبز حرمل کا مقطر پانی ایک پاؤ۔ مٹی کی دو چھوٹی پیالیاں۔ اوپلے دس سیر۔

**تصفیہ سونا مکھی** سونا مکھی کو آب تریھلہ (ہرڑ۔ بہیڑہ۔ آملہ۔ تینوں کا سفوف بنا کر پانی میں جوش دیں اور مقطر کر لیں) کے پانی میں گیارہ



بار بجھائیں۔

**طریقہ تیاری** سونا مکھی کو پختہ کھرل میں پہلے پیاز کے پانی میں کھرل کریں۔ اس کے بعد سبز حرمل کے پانی میں کھرل کریں۔ اس کے بعد سبز حرمل کے پانی میں کھرل کریں۔ اس کے بعد خشک ہونے پر چھوٹی چھوٹی ٹکیاں بنا کر دو پیالوں میں اچھی طرح گل حکمت کر کے دس سیر اپلوں کی محفوظ الہوا گڑھے میں آگ دیں۔ سرد ہونے پر کشتہ محفوظ کر کے رکھ لیں۔

**مقدار خوراک** نصف رتی ہمراہ بالائی دیں۔

**خواص و فوائد** جوڑوں کے درد۔ دمہ۔ سرعت انزال۔ امساک کے لئے لاجواب اکسیر ہے۔

**دیگر** سونا مکھی مصفّٰی دو تولہ کو برگ مہندی ایک پاؤ کا شہد بجے سے نغدہ بنا کر اس میں رکھ کر پندرہ سیر اوپلوں کی محفوظ الہوا گڑھے میں آگ دیں۔ سرخ کشتہ تیار ہوگا۔

**سونا مکھی مصفّٰی کرنا** سونا مکھی کو ایک تولہ نمک خوردنی اور لیموں یا گلگل کے پانی میں حسب ضرورت پکائیں۔

**کشتہ سونا مکھی پارہ والا** اجزاء: سونا مکھی مصفّٰی ایک تولہ۔ پارہ مصفّٰی چھ ماشہ۔ برگ حنا دس تولہ۔ دودھ آک ایک پاؤ۔ دودھ تھوہر ایک پاؤ۔ لہسن کا مقطر پانی دو پاؤ۔ مٹی کے دو پیالے۔ اوپلے تیس سیر۔

**طریقہ تیاری** پہلے سونا مکھی اور پارہ کو پختہ کھرل میں خوب کھرل کریں۔

اس کے بعد آک کے دودھ اور تھوہر کے دودھ میں باری باری کھرل کریں۔ پھر برگ حنا کے نغدہ میں دو پیالوں کے اندر خشک ٹکیاں بنا کر اچھی طرح گل حکمت کر کے دس سیر اپلوں کی محفوظ الہوا گڑھے میں آگ دیں۔ سرد ہونے پر نکال لیں پھر اس کو ایک پاؤ لہسن کے پانی میں کھرل کر کے دوبارہ حسب معمول دس سیر آگ دیں سرد ہونے پر نکال کر اس کو تیسری بار لہسن کے ایک پاؤ پانی میں کھرل کریں۔ اور پھر دس سیر اوپلوں کی حسب معمول آگ دیں کشتہ تیار ہوگا۔

**سونا مکھی مصفیٰ کرنا** ارنڈی کا تیل تین تولہ۔ کیلے کا رس تین تولہ۔ لیموں کا پانی آدھ پاؤ۔ ان سب کو باہم ملا کر اس میں سونا مکھی کو پکائیں

**مقدارِ خوراک** دو چاول ہمراہ بالائی دیں۔

**خواص و فوائد** امراض ضعف باہ۔ گردہ مثانہ کی پتھری اور ہر قسم کی بواسیر کے لئے اکسیر ہے۔

## کشتہ چاندی

اجزاء: خالص مصفیٰ چاندی کے ورق ایک تولہ مصفیٰ پارہ چھ ماشہ۔ مقطر رس جامن ساٹھ تولہ۔ کٹھل ایک پاؤ۔ بھنگرہ ایک پاؤ۔ برگ نیم ایک پاؤ۔ مٹی کے پیالے دو عدد۔ اوپلے تیس سیر۔

**طریقہ تیاری** پختہ کھرل میں پارہ میں ایک ایک ورق ڈال کر اور تھوڑا تھوڑا رس جامن ڈال کر کھرل کرتے جائیں۔ جب بیس تولہ رس جامن اور تمام ورق حل ہو جائیں۔ تو ٹکیہ بنا کر بھنگرہ کے نغدہ میں خشک ہونے پر دو پیالوں کے اندر ٹکی بنا کر رکھ کر محفوظ الہوا گڑھے میں دس سیر اپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر نکال کر پھر بیس تولہ رس جامن میں کھرل کریں۔ اور پہلے کی طرح برگ نیم کے نغدہ میں رکھ کر دس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر نکال دیں۔ اور تیسری بار پھر بیس تولہ جامن کے رس میں کھرل کر کے کٹھل کے نغدہ میں پہلے کی طرح دس سیر اپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر نکال لیں۔ اعلیٰ درجہ کا کشتہ تیار ہوگا۔

**چاندی مصفیٰ کرنا** چاندی کے پترے کو گیارہ بار لیموں کے رس میں بجھائیں۔

**مقدارِ خوراک** دو چاول ہمراہ مکھن ایک چھٹانک۔

**خواص و فوائد** نامردی، سرعت انزال، غلط کاریوں کی وجہ سے ضائع شدہ قوت کو واپس لاتا ہے اور جسم میں نئی برقی قوت پیدا کرتا ہے۔

**دیگر** اجزاء: خالص مصفیٰ چاندی کا برادہ چھ ماشہ۔ ڈنڈا تھوہر کا مقطر رس دو پاؤ۔ دو چھوٹے مٹی کے پیالے۔ اوپلے دس سیر۔

**طریقہ تیاری** چاندی کے مصفیٰ برادے کو پختہ کھرل میں ڈنڈا تھوہر کے رس میں خوب کھرل کریں۔ اس کے بعد چھوٹی چھوٹی ٹکیاں بنا کر خشک ہونے پر دو پیالوں کے درمیان اچھی طرح گل حکمت کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں دس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر کشتہ محفوظ کر کے رکھ لیں۔

**چاندی کا تصفیہ کرنا** چاندی کے برادے کو آدھ پاؤ لیموں کے پانی میں پکائیں۔

**مقدارِ خوراک** دو چاول ہمراہ مکھن دیں۔

**خواص و فوائد** سرعت انزال۔ جریان۔ احتلام کے لئے مجرب ہے۔

**دیگر** اجزاء: خالص مصفیٰ چاندی کا برادہ ایک تولہ۔ ادرک کا مقطر رس

ایک پاؤ۔ برگ بھوپھلی کا پانی ایک پاؤ۔ لیموں کا مقطر رس ایک پاؤ۔ مٹی کی دو چھوٹی پیالیاں۔ اوپلے پندرہ سیر۔

**طریقہ تیاری** برادہ چاندی کو پختہ کھرل میں پہلے ادرک کے رس سے پھر برگ بھوپھلی کے رس سے اور پھر لیموں کے رس سے بالترتیب اچھی طرح کھرل کریں۔ اس کے بعد چھوٹی چھوٹی ٹکیاں بنا کر خشک ہونے پر دو پیالوں میں رکھ کر اچھی طرح گل حکمت کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں پندرہ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر محفوظ کر لیں۔

**چاندی مصفی کرنا** چاندی کے پترے کو پانچ تولہ املی کے رس میں گیارہ بار بجھائیں۔ پھر برادہ بنا کر استعمال کریں۔

**مقدار خوراک** دو چاول

**خواص و فوائد** دل۔ دماغ اور جگر کی طاقت کے لئے اکسیر کا حکم رکھتا ہے۔

**دیگر** خالص مصفی برادہ۔ چاندی ایک تولہ کو پانچ تولہ شیر مدار (آک کے دودھ) میں کھرل کریں۔ دس تولہ برگ مدار (آک کے پتے) کے نغدہ میں رکھ کر دس سیر اوپلوں کی محفوظ الہوا گڑھے میں آگ دیں۔ سرد ہونے پر کشتہ محفوظ کر کے رکھ لیں۔

**چاندی مصفی کرنا** چاندی کا پترا بنا کر اسے آگ میں سرخ کر کے آدھ پاؤ انگور کے مقطر پانی میں گیارہ بار بجھائیں۔

**مقدار خوراک** ایک چاول ہمراہ بالائی۔



**خواص و فوائد** قوت مردمی اور سر چکرانے کے لئے اکسیر ہے۔

**دیگر** خالص مصفی برادہ چاندی ایک تولہ کو پہلے دودھ بوڑھ پانچ تولہ میں کھرل کریں۔ اس کے بعد نیم کے پتوں کے ایک پاؤ پانی میں کھرل کریں۔ اس کے بعد اس کی ٹکیہ بنا کر دو پیالوں کے درمیان رکھ کر گل حکمت کر کے بیس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر محفوظ کر لیں۔

**چاندی مصفی کرنا** چاندی کے برادے کو ایک پاؤ لسی میں پکائیں۔

**مقدار خوراک** ایک رتی ہمراہ بالائی۔

**خواص و فوائد** جریان۔ احتلام اور سوزاک کے لئے مجرب ہے۔

**دیگر** برادہ چاندی ایک تولہ کو پہلے پانچ تولہ آک کے دودھ میں کھرل کریں پھر دس تولہ آب انار ترش میں کھرل کریں۔ پھر دس تولہ عرق گلاب میں کھرل کر کے بیس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ کشتے کو دو مٹی کے پیالوں میں محفوظ الہوا گڑھے میں تیار کریں۔

**چاندی کا تصفیہ کرنا** چاندی کے برادے کو آدھ پاؤ آب ترپھلہ مقطر میں پکائیں۔

**مقدار خوراک** ایک رتی ہمراہ بالائی

**خواص و فوائد** جریان۔ احتلام اور سوزاک کے لئے اکسیر ہے۔

**کشتہ تانبہ** اجزاء: تانبے کا پیسہ مصفی ایک عدد پترا بنا ہوا۔ بھلانوہ سات تولے مصفی سونا مکھی تین تولہ۔ مٹی کی پیالیاں دو عدد۔ اوپلے بیس سیر۔

**طریقہ تیاری** سونا مکھی کے سفوف کے درمیان پیسے کو رکھیں۔ اس کے بعد

اس کو جمالوہ کے نغدے کے درمیان رکھ کر دو پیالوں میں اچھی طرح گل حکمت کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں بیس سیر اپلوں کی آگ دیں۔ جمالوہ کو کوٹتے وقت اس کا جسم کے کسی حصہ پر چھینٹا نہ پڑنے دیں۔

**تانبے کا پیسہ مصفٰی کرنا** پیسے کو آگ میں سرخ کر کے تھوہر اور آک کے دودھ میں ایک ایک بار بجھائیں۔

**مقدار خوراک** ایک چاول ہمراہ ایک چھٹانک مکھن

**خواص و فوائد** ضعف باہ۔ دمہ۔ آتشک اور جوڑوں کے درد کے لئے مجرب ہے۔

**دیگر** اجزاء: مصفٰی تانبے کا پیسہ ایک عدد۔ سونا مکھی پانچ تولہ سرکہ پانچ تولہ۔ مٹی کے دو عدد پیالے۔ اوپلے پندرہ سیر

**طریقہ تیاری** تانبے کو کوٹ کر پترہ بنالیں۔ اس کو گرم کر کے گیارہ بار آگ میں سرخ کر کے سرکہ میں بجھائیں۔ سونا مکھی کو کوٹ کر اسی سرکہ سے کھرل کر کے پترے کے ارد گرد رکھ کر دو پیالوں میں گل حکمت کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں پندرہ سیر اُپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر محفوظ کر کے رکھ لیں۔

**پیسے کا تصفیہ کرنا** پیسے کو آگ میں سرخ کر کے اکتالیس بار کھٹے دہی میں بجھائیں۔

**ہدایت** سرمہ میں استعمال کریں۔ کھانے کے قابل نہیں۔

**دیگر** اجزاء: مصفٰی تانبے کا پترا ایک تولہ۔ ہڑتال زرد پانچ تولہ مٹی کے دو پیالے۔ اوپلے پندرہ سیر۔



**طریقہ تیاری** دو پیالوں میں تانبے کے پترے کے اوپر نیچے نصف نصف ہڑتال زرد رکھ کر گل حکمت کر کے خشک ہونے پر محفوظ الہوا گڑھے میں پندرہ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر پیس کر شیشی میں محفوظ کر لیں۔

**تانبے کا تصفیہ کرنا** تانبے کے پترے کو السی کے تیل میں آگ میں سرخ کر کے ایک ایک بار بجھائیں۔

**ہدایت** کھانے کے قابل نہیں۔ سرمہ میں استعمال کریں۔

**دیگر** اجزاء: مصفٰی تانبے کا پترا ایک تولہ۔ گندھک آملہ سار پانچ تولہ۔ آک کا دودھ ایک پاؤ۔ گھیکوار کا مقطر رس ایک پاؤ۔ گلاب کے پھولوں کا رس ایک پاؤ۔ مٹی کے دو پیالے۔ اوپلے پچیس سیر۔

**طریقہ تیاری** تانبے کے پترے کو دو پیالوں میں گندھک آملہ سار کے درمیان رکھ کر گل حکمت کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں پندرہ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر نکال لیں۔ پھر اس کو آک کا دودھ گھیکوار کے رس اور گلاب کے رس میں بالترتیب کھرل کر کے دس سیر اوپلوں کی آگ دیں سرد ہونے پر محفوظ کریں۔

**تانبا مصفٰی کرنا** املی اور نمک ملے پانی میں پترا ڈال کر پکائیں۔

**مقدار خوراک** ایک چاول ہمراہ پانچ تولہ بالائی دیں۔

**خواص و فوائد** نامردی کے لئے اکسیر کا حکم رکھتا ہے۔

**دیگر** مصفٰی برادہ تانبہ ایک تولہ کو پہلے پندرہ تولہ دودھ آک میں کھرل کریں

پھر پندرہ تولہ نیم کے پتوں کے پانی میں کھرل کریں۔ پھر پندرہ تولہ آب گھیکوار میں کھرل کریں۔ اس کے بعد ٹکیہ بنا کر دو پیالوں کے درمیان رکھ کر ایک من اوپلوں کی محفوظ الہوا گڑھے میں آگ دیں سرد ہونے پر کشتہ محفوظ کریں۔

**تانبہ مصفی کرنا** تانبے کے پترے کو اکتالیس بار تھوہر کے دودھ میں آگ میں سرخ کر کے بجھائیں۔ برادہ بنا کر استعمال میں لائیں۔

**مقدار خوراک** ایک چاول ہمراہ بالائی

**خواص و فوائد** نامرد کو مرد بنانے والا لاجواب کشتہ ہے۔

**دیگر** بوٹی جل نیم اور بوٹی ستیاناسی ہر ایک پانچ تولے لے کر نغدہ بنا کر پیسے کے اوپر لپیٹ کر گل حکمت کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں دس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ اسی طرح تین آگ دیں کشتہ تیار ہوگا۔

**پیسے کا تصفیہ کرنا** سرسوں کا تیل۔ گھیکوار کا رس کلیتھی کا جوشاندہ شہد۔ دہی گائے کا گھی اور لیموں کے رس میں گیارہ گیارہ بار آگ میں سرخ کر کے پیسے کو بجھائیں۔

**خواص و فوائد** آتشک مصفی خون مقوی باہ کے لئے مفید ہے۔

**مقدار خوراک** ایک چاول ہمراہ ایک چھٹانک مکھن دیں۔

**دیگر** تانبے کا ایک عدد پیسہ لے کر گرم سرخ کر کے ڈنڈا تھوہر کے دودھ میں چالیس بار بجھائیں۔ اس کے بعد آدھ سیر ڈنڈا تھوہر کے نغدہ میں رکھ کر پندرہ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ اسی طرح تین چار آگ میں کشتہ تیار ہوگا۔

**خواص و فوائد** جوڑوں کے درد۔ درد اور ہیضہ کے لئے مفید ہے۔

**مقدار خوراک** ایک چاول ہمراہ بالائی۔

**دیگر** برادہ تانبہ ایک تولہ کو دس تولہ شیر مدار میں کھرل کریں۔ پھر دس تولہ آب دھتورا میں کھرل کر کے تیس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔

**تانبہ مصفی کرنا** مغز تخم ببول مغز تخم کدو۔ دونوں کو گائے کے گھی میں کھرل کر کے تانبے کے پترے پر لیپ کر کے خشک ہونے پر آگ میں سرخ کریں۔ یہ عمل پانچ بار کریں۔

**مقدار خوراک** ایک چاول ہمراہ مکھن دیں۔

**خواص و فوائد** نامردی اور جوڑوں کے درد کے لئے بہت مجرب ہے۔

**دیگر** تانبے کے ایک پیسے پر چھ ماشہ پڑتال ورقیہ پیس کر لیپ کر دیں تیس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ کشتہ تیار ہوگا۔

**پیسے کا مصفی کرنا** پیسے کو آگ میں سرخ کر کے آک اور تھوہر کے دودھ میں باری باری اکیس اکیس بار بجھائیں۔

**خواص و فوائد** ضعف باہ۔ درد پسلی اور جوڑوں کے درد کے لئے مفید ہے۔

**مقدار خوراک** ایک چاول ہمراہ مکھن دیں۔

**دیگر** تانبے کا ایک پیسہ لے کر ایک پاؤ ستیاناسی بوٹی کے نغدہ میں رکھ کر پرانے کپڑوں سے کپر وٹی کر کے تیس سیر آگ دیں۔

**پیسے کا تصفیہ کرنا** پیسے کو آگ میں سرخ کر کے ایک سو ایک بار آب ترپھلہ میں بجھائیں۔

**مقدار خوراک** ایک چاول ہمراہ بالائی دیں۔

**خواص و فوائد** نامرد کو مرد بنانے میں اکسیر کا حکم رکھتا ہے۔

## کشتہ بنانے کے لئے ضروری ہدایات

۱۔ بوٹی جوبن پر اور خوبصورت ہو۔

۲۔ بوٹی کا رس تازہ اور نتھار کر استعمال کریں۔

۳۔ ٹکیہ خشک کریں۔

۴۔ نغدہ تازہ بوٹی کا لیں۔

۵۔ نئی کپڑ وٹی خشک کر کے دوسری کریں۔

۶۔ گل حکمت کے لئے مٹی چکنی لیں۔

۷۔ عمدہ اور خالص دھات لیں۔

۸۔ پیالوں کے منہ اچھی طرح پیوست کریں۔

۹۔ کشتہ کی خوراک آہستہ آہستہ بڑھائیں۔ آہستہ آہستہ کم کریں۔ گھی۔ دودھ مکھن۔ بالائی زیادہ دیں۔

۱۰۔ گرمیوں میں گرم کشتہ جات احتیاط سے استعمال کریں۔ خوش رہیں۔ جماع سے پرہیز کریں۔

۱۱۔ اچار۔ بادی۔ ترش اشیاء سرخ مرچ اور تیز نمک استعمال نہ کریں۔

۱۲۔ کشتہ مکھن یا کیپسول میں استعمال کریں۔

۱۳۔ عرق گلاب خالص سہ آتشہ استعمال کریں۔ بازاری نہ لیں۔

۱۴۔ آگ گڑھا کھود کر اور ہوا سے بچا کر آہستہ آہستہ دیں۔

---



## کشتہ فولاد گندھک والا

اجزاء: اعلیٰ مصفیٰ فولاد کا برادہ تین تولہ۔ گندھک مصفیٰ ایک تولہ۔ نوشادر ایک تولہ۔ لیموں کا مقطر رس آدھ سیر۔ گھیکوار کا مقطر رس آدھ سیر۔ مٹی کے پیالے دو عدد۔ اوپلے بیس سیر۔

**تیاری** فولاد کے برادے۔ گندھک اور نوساور کو لیموں کے رس میں شیشے کے برتن میں ڈال کر دھوپ میں رکھ دیں۔ روزانہ ہلاتے رہیں خشک ہونے پر پختہ کھرل میں گھیکوار کے رس کے ساتھ خوب کھرل کریں ٹکیہ بنا کر خشک ہونے پر دو پیالوں میں اچھی طرح گل حکمت کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں بیس سیر اپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر شیشی میں محفوظ کر لیں

**فولاد کا تصفیہ کرنا** فولاد کے برادے کو ایک پاؤ کانجی میں پکائیں۔

**مقدار خوراک** دو چاول ہمراہ بالائی ایک چھٹانک

**خواص و فوائد** جگر اور معدہ کی تقویت کے لئے لاجواب چیز ہے۔

## کشتہ فولاد سنگرف والا

اجزاء: اعلیٰ اور مصفیٰ فولاد کا برادہ دو تولہ سنگرف رومی مصفیٰ دو تولہ۔ گھیکوار کا مقطر رس ایک پاؤ۔ آک کا دودھ ایک پاؤ۔ ترش دہی کا مقطر پانی ایک پاؤ۔ پیاز کا مقطر پانی ایک پاؤ۔ لہسن کا مقطر رس ایک پاؤ۔ مٹی کے دو پیالے۔ اوپلے پینتالیس سیر۔

**تیاری** برادہ فولاد اور سنگرف کو پختہ کھرل میں رس گھیکوار۔ آک کے دودھ اور دہی کے پانی سے بالترتیب خوب اچھی طرح کھرل کریں۔

اس کے بعد ٹکیہ بنا کر خشک ہونے پر دو پیالوں میں اچھی طرح گل حکمت کر کے پندرہ سیر اُپلوں کی محفوظ الہوا گڑھے میں آگ دیں۔ سرد ہونے پر نکال کر پیاز کے پانی میں کھرل کر کے دوبارہ پندرہ سیر اوپلوں کی پہلے کی طرح آگ دیں تیسری بار لہسن کے رس میں کھرل کر کے پہلے کی طرح پھر پندرہ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔

**فولاد کا مصفیٰ کرنا** برادے کو تین چھٹانک سرسوں کے تیل میں پکائیں۔

**مقدار و خوراک** ایک چاول ہمراہ مکھن ایک چھٹانک۔

**خواص و فوائد** نامردی ضعف جگر اور ضعف معدہ کے لئے اکسیر ہے۔

## کشتہ فولاد

**اجزاء:** اعلیٰ اور مصفیٰ فولاد کا برادہ دو تولہ۔ رس مولی مقطر ایک پاؤ۔ جامن کا مقطر رس ایک پاؤ۔ سرکہ ایک پاؤ۔ پیاز کا مقطر رس ایک پاؤ۔ مٹی کی پیالیاں دو عدد۔ اوپلے دس سیر۔

**تیاری** فولاد کے برادے اور مولی کے رس کو شیشے کے برتن میں ڈال کر دھوپ میں رکھ دیں۔ روزانہ ہلاتے رہیں۔ خشک ہونے پر پختہ کھرل میں جامن کے رس سرکہ۔ پیاز کے رس میں بالترتیب کھرل کریں۔ اس کے بعد چھوٹی چھوٹی ٹکیاں بنا کر خشک ہونے پر دو پیالوں میں اچھی طرح گل حکمت کر کے دس سیر اپلوں کی محفوظ الہوا گڑھے میں آگ دیں۔ سرد ہونے پر پیس کر شیشی میں محفوظ کر کے رکھ لیں۔

**فولاد کا تصفیہ** فولاد کا پترہ بنا کر کلینجی کے جوشاندے میں پکائیں پھر برادہ بنا کر استعمال کریں۔

**مقدار خوراک** نصف رتی ہمراہ دودھ گائے۔

**خواص و فوائد** معدہ اور جگر کو طاقت دے کر صالح خون پیدا کرتا ہے۔ اور یرقان کے لئے بھی مجرب ہے۔

## دیگر

**اجزاء:** مصفیٰ اور اعلیٰ فولاد کا برادہ دو تولہ۔ ترش انار کا مقطر رس ایک پاؤ۔ کیکر کی پھلیوں کا مقطر رس آدھ سیر مٹی کی چھوٹی پیالیاں دو عدد۔ اوپلے بیس سیر۔

**تیاری** فولاد کے برادے اور انار کے رس کو شیشے کے برتن میں ڈال کر دھوپ میں رکھ دیں۔ روزانہ ہلاتے رہیں۔ جب رس خشک ہو جائے تو اس کو پختہ کھرل میں کیکر کی پھلیوں کا رس تھوڑا تھوڑا ڈالتے رہیں اور کھرل کرتے رہیں۔ تمام رس اسی طرح کھرل کریں اور اس کے بعد چھوٹی چھوٹی ٹکیاں بنا کر خشک ہونے پر دو پیالوں کے درمیان رکھ کر گل حکمت کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں بیس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔

**فولاد کا تصفیہ کرنا** برادے کو حسب ضرورت اطریفل کے پانی میں پکائیں۔

**مقدار خوراک** نصف رتی ہمراہ دودھ دیں۔

**خواص و فوائد** ضعف جگر۔ ضعف معدہ کے لئے نہایت اعلیٰ چیز ہے۔ جسم میں صالح خون پیدا کر کے چہرے کو سرخ بناتا ہے۔

## دیگر

اعلیٰ و مصفیٰ برادہ فولاد پانچ تولہ اور ایک تولہ نوشادر کو کسی چینی کے برتن میں رکھ کر اس کے اوپر لیموں کا پانی اتنا ڈالیں کہ ایک انچ اوپر چڑھ جائے۔ اس کو لکڑی سے ہلاتے رہیں۔ لیموں کا پانی خشک ہونے پر اس میں سرکہ ڈال دیں۔ فولاد کے اوپر ایک انچ چڑھ جائے۔ روزانہ لکڑی سے

ہلاتے رہیں۔ سرکہ کے خشک ہونے پر اس میں جامن کا پانی اتنا ڈالیں کہ ایک انچ اوپر چڑھ جائے۔ روزانہ لکڑی سے ہلاتے رہیں۔ اس کے بعد اچھی طرح کھرل کریں۔ ٹکیہ بنا کر محفوظ الہوا گڑھے میں بیس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔

**فولاد مصفی کرنا** برادے کو کیلے کی جڑ کے رس میں حسب ضرورت پکائیں۔

**مقدار خوراک** ایک رتی ہمراہ بالائی کھلائیں۔

**خواص و فوائد** ضعف معدہ و جگر کی کمزوری کے لئے مفید ہے۔ جسم میں خون پیدا کرتا اور چہرے کو سرخ و شاداب بناتا ہے۔

**دیگر** اجزاء: برادہ فولاد اعلیٰ مصفی پانچ تولہ۔ آملہ خشک۔ پوست ہلیلہ زرد ہر ایک تین تولہ۔ آب کیلا آدھ سیر۔ ترش انار کا مقطر رس لیموں کا مقطر رس حسب ضرورت۔

**تیاری** آملہ خشک اور پوست ہلیلہ زرد کو کوٹ کر تین چار یوم کیلے کے پانی میں بھگو رکھیں۔ اس کے بعد جوش دے کر پانی چھان لیں۔ پھر اس میں برادہ فولاد ملا کر پھر آگ پر پکائیں۔ نصف پانی رہنے پر اتار لیں اور برتن کو دھوپ میں رکھیں۔ روزانہ ہلاتے رہیں۔ پانی خشک ہونے پر انار کا پانی اتنا ڈالیں کہ فولاد کے اوپر نصف انچ چڑھ جائے۔ روزانہ ہلاتے رہیں۔ خشک ہونے پر لیموں کا پانی اتنا ڈالیں کہ فولاد کے اوپر نصف انچ چڑھ جائے۔ پھر روزانہ ہلاتے رہیں۔ خشک ہونے پر باریک پیس لیں۔

**خواص و فوائد** جگر کی طاقت اور خون پیدا کرنے کے لئے لاجواب ہے۔

**مقدار خوراک** ایک رتی ہمراہ مکھن دیں۔

**دیگر** اعلیٰ مصفی برادہ فولاد تین تولہ کو آب انار دس تولہ۔ آب برگ جامن دس تولہ۔ آب ثمر ببول دس تولہ میں کھرل کرکے پندرہ سیر اوپلوں کی محفوظ الہوا گڑھے میں آگ دیں۔

**فولاد مصفی کرنا** برادے کو آدھ سیر ترش لسی میں پکائیں۔

**مقدار خوراک** ایک رتی ہمراہ مکھن دیں۔

**خواص و فوائد** ضعف جگر، ضعف معدہ اور خون پیدا کرنے کے لئے مجرب ہے۔

**دیگر** اجزاء: اعلیٰ مصفی برادہ فولاد تین تولہ۔ گندھک۔ نوشادر۔ ہر ایک، ایک تولہ۔ شیرہ گھیکوار تین تولہ۔ اوپلے پندرہ سیر۔

**تیاری** برادے کو شیرہ گھیکوار تین تولہ میں کھرل کرکے گل حکمت کرکے محفوظ الہوا گڑھے میں پانچ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ اسی طرح گندھک اور نوشادر میں کھرل کریں اور بدستور آگ دیں۔ کشتہ تیار ہوگا۔

**فولاد کا مصفی کرنا** برادے کو ایک پاؤ سرکے میں پکائیں۔

**خواص و فوائد** بھوک خوب لگاتا ہے معدہ اور جگر کی تمام بیماریوں کیلئے لاجواب ہے

**مقدار خوراک** نصف رتی ہمراہ بالائی دیں۔

**دیگر** اعلیٰ مصفی برادہ فولاد پانچ تولہ اور گندھک آملہ سار ایک تولہ کو شیر ثمر ببول۔ آب گھیکوار دس دس تولے میں کھرل کریں۔ اس کے بعد محفوظ الہوا گڑھے میں پندرہ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔

**فولاد مصفی کرنا** برادے کو آدھ سیر سرکے میں پکائیں۔

**مقدار خوراک** ایک رتی ہمراہ بالائی دیں۔

**خواص وفوائد** جگر کے تمام امراض کے لئے مجرب ہے۔

**دیگر** اعلیٰ مصفیٰ برادہ فولاد پانچ تولہ میں دو تولہ نوشادر ڈال کر اس میں عرق لیموں اتنا ڈالیں کہ برادہ فولاد پر ایک انچ چڑھ جائے۔ خشک ہونے پر اور عرق لیموں ڈال دیں۔ یہ عمل تین بار کریں کشتہ تیار ہوگا۔ باریک پیس لیں۔

**فولاد کا تصفیہ کرنا** برادے کو ایک سیر لسی میں پکائیں۔

**مقدار خوراک** دو رتی ہمراہ مکھن دیں۔

**خواص وفوائد** امراض جگر، معدہ، یرقان و کمزوری کے لئے مجرب ہے۔

**کشتہ فولاد مرکب** اعلیٰ مصفیٰ برادہ فولاد دو تولہ۔ خالص مصفیٰ برادہ چاندی ایک تولہ۔ نوشادر پانچ تولہ۔ چاندی اور فولاد کے برادہ کو لوہے کی کڑاہی میں ڈال کر آگ پر رکھیں۔ نوشادر کا سفوف چٹکی چٹکی ڈالتے جائیں اور لوہے کی سلاخ سے ہلاتے جائیں سفوف ختم ہونے پر برادہ کشتہ بن جائے گا۔ اس کے بعد کڑاہی کو ڈھک دیں۔ اور اس کے نیچے آگ تیز جلائیں۔ نصف گھنٹے بعد اتار کر سرد کر کے محفوظ کر لیں۔

**فولاد اور چاندی کا تصفیہ کرنا** فولاد کا پترہ بنا کر اس کو آگ میں سرخ کر کے اکتالیس بار سرکے میں بجھائیں، چاندی کے پترے کو آگ میں سرخ کر کے اکتالیس بار لیموں کے پانی میں بجھائیں۔

**مقدار خوراک** ایک رتی مکھن کے ہمراہ۔

**خواص وفوائد** ضعف جگر، ضعف معدہ کیلئے مجرب ہے۔ چہرے پر سرخی آئے گی۔

**سنگرف فولادی** اعلیٰ مصفیٰ برادہ فولاد ایک تولہ۔ نوشادر تین ماشہ کو چینی کے برتن میں ڈال کر ایک پاؤ سرکہ ڈال دیں۔ روزانہ ہلاتے رہیں۔



سرکہ خشک ہونے پر اچھی طرح کھرل کریں۔ اس کے بعد ٹکیہ بنا کر محفوظ الہوا گڑھے میں پانچ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر کشتہ نکال کر اس میں ایک تولہ سنگرف ڈال کر دس تولہ گھیکوار کے رس میں کھرل کریں۔ ٹکیہ بنا کر پانچ سیر اوپلوں کی حسب معمول آگ دیں۔ سرد ہونے پر نکال کر کشتہ کو محفوظ کر کے شیشی میں رکھیں۔

**فولاد کا تصفیہ کرنا** فولاد کا پترا بنا کر اس کو ایک گھنٹہ ترش لسی میں پکائیں۔ برادہ بنا کر استعمال میں لائیں۔

**خوراک** نصف رتی ہمراہ مکھن۔

**فوائد** قوت مردمی کے لئے لاجواب کشتہ ہے۔

**کشتہ سیسہ** تین تولہ سیسہ کو لوہے کی کڑھائی میں پگھلائیں۔ پگھلے ہوئے سیسے کو سوہانجنہ کی لکڑی سے ہلاتے رہیں اور تھوڑی شکر ڈالتے جائیں۔ سیسہ جب مثل خاک کے ہو جائے، اسے اتار کر محفوظ کر لیں۔

**مقدار خوراک** دو رتی مکھن میں رکھ کر دیں۔

**خواص وفوائد** جریان کے لئے لاجواب دوا ہے۔

**دیگر** تین تولہ سیسے کو لوہے کی کڑھائی میں پگھلائیں۔ اس میں پیپل کی چھال کا سفوف ڈالتے جائیں اور بوہڑ کی موٹی شاخ سے ہلاتے جائیں۔ کشتہ ہونے پر محفوظ کر کے رکھ لیں۔

**مقدار خوراک** ایک رتی بالائی کے ہمراہ دیں۔

**خواص وفوائد** جریان اور سوزاک کے لئے لاجواب ہے۔

## کشتہ قلعی

اجزاء:۔ قلعی۔ ابرک۔ شاخ مرجان۔ ہر ایک چھ ماشہ۔

**تیاری** قلعی کے باریک باریک ٹکڑے کر کے نیم کے پتوں میں رکھ کر محفوظ الہوا گڑھے میں بیس سیر اوپلوں کی آگ دیں کشتہ تیار ہوگا۔ کشتہ قلعی۔ ابرک اور شاخ مرجان کو باریک پیس کر پہلے اڑتالیس گھنٹے عرق گلاب اور پھر اڑتالیس گھنٹے لعاب گھیکوار میں کھرل کریں۔ اس کے بعد گل حکمت کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں بیس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ کشتہ تیار ہوگا۔

**مقدار خوراک** ایک رتی ہمراہ دودھ دیں۔

**خواص فوائد** سیلان الرحم۔ جریان اور اسقاطِ حمل کے لیے مفید دوا ہے۔ اسقاط حمل کی مریضہ کو دوران حمل چار ماہ تک استعمال کرائیں

**دیگر** قلعی تین تولہ کے باریک باریک ٹکڑے کریں۔ ہرڑ (ہلیلہ زرد) ایک پاؤ کو باریک سفوف بنالیں۔ کسی ٹاٹ میں سفوف بچھا کر اوپر قلعی کے ٹکڑے بچھادیں۔ پھر اس کے اوپر سفوف بچھا کر قلعی کے ٹکڑے بچھادیں۔ اس طرح تہ در تہ بچھا کر پندرہ سیر اوپلوں کی محفوظ الہوا گڑھے میں آگ دیں۔ سرد ہونے پر نکال کر محفوظ کریں۔

**مقدار خوراک** ۔ دو رتی ہمراہ دودھ دیں۔

**خواص وفوائد** ۔ سرعت انزال۔ جریان اور احتلام کے لیے مفید ہے۔

**دیگر**۔ تین تولہ قلعی کے ٹکڑے کر کے ایک سیر نیم کے پتوں میں تہہ در تہہ رکھ کر محفوظ الہوا گڑھے میں پندرہ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔

**مقدار خوراک** ۔ ایک رتی ہمراہ مکھن دیں۔

**خواص وفوائد** ۔ سرعت انزال کیلئے اکسیر اعظم ہے۔

**دیگر**۔ قلعی دو تولے کر باریک ٹکڑے کریں۔ ایک پاؤ بھنگ کے پتوں میں رکھ



کر اوپر ٹاٹ لپیٹ کر دس سیر اوپلوں کی آگ دبے کر کشتہ کریں۔

**مقدار خوراک** روزانہ دو رتی ہمراہ دودھ یا بالائی۔

**خواص وفوائد** سرعتِ انزال۔ جریان۔ احتلام اور قوتِ مردمی کے لیے مجرب ہے۔

**دیگر**۔ تین تولہ قلعی کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کر کے ایک پاؤ کٹھل کے نغدہ میں رکھ کر بیس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر محفوظ کر کے رکھ لیں۔

**مقدار خوراک** ایک رتی ہمراہ بالائی لیں۔

**خواص وفوائد** سرعتِ انزال۔ جریان۔ احتلام کیلئے مجرب ومفید ہے۔

**دیگر**۔ قلعی چار تولہ پگھلائیں۔ پگھلی ہوئی دھات کو بوڑھ کے ڈنڈے سے ہلاتے جائیں۔ اور قلمی شورہ اور سہاگہ کے سفوف کی چٹکی چٹکی دیتے رہیں کشتہ تیار ہوگا۔

**مقدار خوراک**۔ ایک رتی ہمراہ دودھ دیں۔

**خواص وفوائد** جریان اور احتلام کے لئے مجرب ہے۔

**دیگر**۔ قلعی کی تین تولہ سالم ڈلی کو گورکھ پان کے نغدہ میں رکھ کر پندرہ سیر آگ دیں۔ خام قلعی کو اسی طرح دوبارہ آگ دیں۔

**مقدار خوراک** ایک رتی ہمراہ بالائی دیں۔

**خواص وفوائد**۔ سرعتِ انزال اور احتلام کے لئے مجرب ہے۔

## کشتہ سیماب (پارہ)

سیماب مصفیٰ ایک تولہ کو آب برگ مدار ایک پاؤ میں کھرل کریں۔ اس کے بعد ایک پاؤ برگ نیم کے

نغدہ میں رکھ کر گل حکمت کر کے محفوظ الھوا گڑھے میں پانچ سیر اوپلوں کی آگ دیں سفید کشتہ تیار ہوگا۔

## قوتِ باہ کیلئے پارہ کی گولی

پہلے پارہ کو صاف کرلیں۔اس کے بعد پارہ اور چاندی کے ورق ہم وزن لے کر خوب کھرل کریں۔جب گولی بند جائے۔تو اس کو اڑتالیس گھنٹے خالص سرکہ میں رکھیں۔اس کے بعد اس کو محفوظ کر کے رکھ لیں۔روزانہ اس گولی کو دودھ میں ابال کر اس دودھ کو پیا کریں۔قوتِ باہ میں اضافہ ہوگا۔اور چہرہ سُرخ ہوگا۔ کھایا پیا خوب ہضم ہوگا۔

## کشتہ سنگرف

اجزاء:۔ شنگرف۔سم الفار۔یاقوت سُرخ۔ عقیق سُرخ۔ہر ایک ایک تولہ۔لیموں کا مقطر رس عرق گلاب سہ آتشہ۔آک کا دودھ۔

**تیاری** سب ادویات کو باریک پیس کر ملالیں۔سب کو پہلے ایک دن مولی کے پانی میں کھرل کریں۔پھر ایک دن لیموں کے پانی میں کھرل کریں۔پھر عرق گلاب میں ایک دن کھرل کریں۔پھر آک کے دودھ میں ایک دن کھرل کریں۔اس کے بعد دو عدد مٹی کے پیالوں میں رکھ کر گل حکمت کر کے ایک من اوپلوں کی آگ دیں سرد ہونے پر پیس کر محفوظ کر کے رکھ لیں۔

**مقدار خوراک** ایک چاول ہمراہ مکھن یا بالائی۔

**خواص و فوائد۔** قوتِ مردمی اور بڑھاپے میں جوانی کی یاد تازہ کرنے کیلئے نہایت لاجواب دوا ہے۔کمزور سے کمزور مریضوں



کیلئے پیغام شفا ہے۔

**دیگر۔** اجزاء۔ سنگرف ایک تولہ۔بیضہ مرغ ایک عدد۔ایک سیر دیسی گھی۔

**تیاری** انڈے میں اتنا سوراخ کرلیں۔کہ سنگرف کی ڈلی گذر جائے۔انڈے سے سفیدی نکال دیں۔اور زردی کو اندر ہی رہنے دیں۔اس میں سنگرف کی ڈلی ڈال دیں۔انڈے کے سوراخ کو انڈے کے چھلکے سے بند کر کے اوپر آرد گندم کی ایک اینچ موٹی تہہ چڑھادیں۔کڑاہی میں ایک سیر دیسی گھی ڈال کر اس میں انڈے کو چھوڑ دیں۔اس کے نیچے بارہ گھنٹے آگ جلائیں پھر انڈے سے سنگرف نکال کر باریک سفوف بنالیں۔

**مقدار خوراک** دو چاول بالائی کے اندر رکھ کے دیں

**خواص و فوائد۔** نامردی اور قوتِ باہ کیلئے اکسیر الاثر دوا ہے۔

**دیگر۔** سنگرف ایک تولہ کی ڈلی۔سم الفار ایک تولہ کو تین تولہ آب پیاز میں کھرل کریں۔پھر تین تولہ آب تھوم میں کھرل کریں۔اس سم الفار کو سنگرف کے اوپر لیپ کردیں۔پھر لوہے کے توے پر اجوائن خراسانی ایک پاؤ کے درمیان رکھ کر اوپر پیالہ دے دیں۔اور نیچے آگ جلائیں۔جب دھواں نکلنا موقوف ہوجائے سنگرف نکال کر باریک پیس لیں۔

**مقدار خوراک** ایک چاول ہمراہ مکھن دیں۔

**خواص و فوائد** لقوہ۔قوت باہ کیلئے لاجواب ہے۔

**دیگر۔** ایک تولہ سنگرف کو ایک تولہ سم الفار کے درمیان رکھ کر تقریباً ایک پاؤ۔

وزن کی دیسی صابن کی ٹکیہ میں رکھ کر اوپر تار لپیٹ دیں۔ صابن کی اس ٹکیہ کو ہنڈیا میں برگ مدار کے درمیان رکھ کر اسکے منہ کو بند کر دیں۔ اس کے نیچے بارہ گھنٹے آگ جلائیں۔ باوزن کشتہ تیار ہوگا۔

**مقدار خوراک** دو چاول ہمراہ مکھن دیں

**خواص و فوائد** ضعفِ باہ۔ لقوہ۔ رعشہ اور فالج کیلئے اکسیر ہے۔

**دیگر** سنگرف رومی ایک تولہ کو پانچ تولہ آک کے دودھ میں کھرل کریں ٹکیہ بنا کر دو پیالوں میں گل حکمت کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں بیس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر پیس کر شیشی میں محفوظ کریں۔

**مقدار خوراک**۔ ایک چاول ہمراہ بالائی دیں۔

**خواص و فوائد** ضعف باہ۔ اعصابی کمزوری کیلئے مفید و لاجواب ہے۔

**دیگر** ایک تولہ سنگرف کو ایک پاؤ تمباکو کے پانی میں کھرل کریں ٹکیہ بنا کر پندرہ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر محفوظ کریں۔

**مقدار خوراک** ایک چاول ہمراہ بالائی دیں

**خواص و فوائد** نامردی کیلئے بے حد اکسیر دوا ہے۔

**دیگر** شنگرف کی ایک تولہ کی ڈلی ایک عدد بڑے کاغذی لیموں میں رکھ کر اوپر سے کپڑمٹی کر کے پانچ سیر اوپلوں کی محفوظ الہوا گڑھے میں آگ دیں۔ اس طرح سات آگ دیں۔ کشتہ تیار ہوگا۔

**مقدار خوراک** نصف رتی ہمراہ بالائی دیں۔

**خواص و فوائد** اعصابی کمزوری اور نامردی کے لئے مجرب ہے۔



**دیگر** سنگرف کی ایک تولہ کی ڈلی کو املتاس کی ٹہنیوں کی [illegible] کی راکھ ایک پاؤ میں رکھ کر کوزہ میں گل حکمت کر کے بیس سیر اوپلوں کی محفوظ الہوا گڑھے میں آگ دیں۔ سرد ہونے پر محفوظ کریں۔

**مقدار خوراک**۔ دو چاول ہمراہ مکھن دیں۔

**خواص و فوائد** ضعف باہ اور رعشہ کے لئے سریع التاثیر اور لاجواب کشتہ ہے۔

**کشتہ سم الفار** اجزاء۔ سم الفار ایک تولہ۔ سرخ آنکھوں والی مچھلی تقریباً ایک سیر وزنی۔ دیسی گھی تقریباً ایک سیر

**تیاری** سم الفار کی ڈلی کو مچھلی کے منہ میں رکھ کر اس کو بند کر دیں۔ کسی کڑاہی میں گھی کو آگ پر رکھ کر اس میں مچھلی ڈال دیں۔ نیچے آگ جلاتے جائیں جب مچھلی گل جائے تو اس کو اتار لیں۔ سم الفار کی ڈلی کو نکال کر باریک پیس لیں اور شیشی میں محفوظ کریں۔

**مقدار خوراک** ایک دانہ خشخاص کے برابر منقہ میں رکھ کر کھلائیں۔ اوپر سے حلوہ جس میں خوب گھی ڈالا گیا ہو کھلائیں۔ روزانہ ایک خوراک دیں۔

**خواص و فوائد**۔ دمہ۔ سانس کی تنگی اور کھانسی کیلئے کامیاب دوا ہے۔

**دیگر** ایک تولہ سم الفار کی ڈلی لیکر لوہے کے توے پر رکھ کر تین تولہ سوڈا خوردنی اسکے اوپر ڈال دیں۔ تین سیر بازاری کوئلوں کی آگ جلائیں۔ سرد ہونے پر کشتہ شیشی میں محفوظ کریں۔

**مقدار خوراک** - روزانہ دو چاول مکھن یا بالائی کے ہمراہ دیں۔

**خواص و فوائد** نامردی ۔ احتلام ۔ سرعت انزال کے لئے کامیاب دوا ہے

**دیگر** ایک تولہ سم الفار کو پہلے پانچ تولہ سبز مرچ کے شیرہ میں کھرل کریں پھر پانچ تولہ شیر مدار میں کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر دو کچے پیالوں میں رکھ کر گل حکمت کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں بیس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔

**مقدار خوراک** ایک چاول ہمراہ مکھن دیں۔

**خواص و فوائد۔** ضعف باہ اور بلغمی امراض کیلئے سریع التاثیر ہے۔

**دیگر** گئودنتی ہڑتال ۔ تعلمی شورہ ۔ گندھک آملہ سار اور سم الفار سفید ہر ایک تین تین ماشے لیں۔ اس کو گھیکوار کے پانی میں چار گھنٹے تک کھرل کریں۔ اس کے بعد گھیکوار کے نغدہ میں رکھ کر گل حکمت کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں دس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ آگ ٹھنڈی ہونے پر کشتہ نکال لیں اور باریک پیس کر شیشی میں محفوظ کر لیں۔

**خوراک و فوائد۔** سوزاک کے مریض کو چار چاول دوا مکھن یا بالائی میں رکھ کر دیں۔ ہر قسم کے سوزاک کیلئے بہترین دوا ہے۔

**دیگر** سم الفار ایک تولہ کو سات آٹھ تولہ آک کے دودھ میں کھرل کر کے آک کے پتوں کے نغدہ میں رکھ کر پندرہ سیر اوپلوں کی محفوظ الہوا گڑھے میں آگ دیں۔ کشتہ تیار نکلے گا۔ باریک پیس کر شیشی میں محفوظ کریں۔

**مقدار خوراک** چار چاول ہمراہ مکھن دیں۔

**خواص و فوائد** - قوت باہ ۔ نمونیہ ۔ سِل اور کھانسی کیلئے لاجواب کشتہ ہے۔

**دیگر** سم الفار ایک تولہ کو پانچ تولہ دودھ آک سے کھرل کریں ٹکیہ بنا کر دو پیالوں میں گل حکمت کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں پندرہ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ اسی طرح تین بار آگ دیں۔ کشتہ تیار ہوگا۔

**مقدار خوراک۔** نصف چاول ہمراہ مکھن دیں۔

**خواص و فوائد۔** نامردی اور اعصابی کمزوری کے لئے اکسیر کا حکم رکھتا ہے

**دیگر** سم الفار چھ ماشہ کی ڈلی کو آک کے دودھ سے تر کر کے ایک بڑے شلغم میں سوراخ کر کے اس میں رکھ کر کوزہ میں گل حکمت محفوظ الہوا گڑھے میں پچیس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر باریک پیس کر محفوظ کر لیں۔

**خواص و فوائد** بخاروں کے لئے مفید ہے۔

**مقدار خوراک** ایک چاول ہمراہ بالائی یا مکھن دیں۔

**دیگر** ایک تولہ سم الفار کو پانچ تولہ آب تھوہر میں کھرل کر کے ٹکیہ بنا لیں اس ٹکیہ کو ایک پاؤ نمک خوردنی کے درمیان رکھ کر گل حکمت کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں بیس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر باریک پیس کر شیشی میں محفوظ کر لیں۔

**خوراک و فوائد** ضعف باہ اور اعصابی امراض کیلئے ایک چاول ہمراہ مکھن دیں۔

**دیگر** سم الفار کی ایک تولہ کی ڈلی املتاس کی ٹہنیوں کی چھال کی راکھ

ایک پاؤ میں رکھ کر کوزہ میں گل حکمت کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں بیس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر باریک پیس کر شیشی میں محفوظ کر کے رکھ لیں۔

**خوراک و فوائد** ضعف باہ کیلئے ایک چاول ہمراہ مکھن یا بالائی دیں۔

**کشتہ گئودنتی ہڑتال** گئودنتی دو تولہ کو خام تمباکو ایک پاؤ کے نغدہ میں رکھ کر محفوظ الہوا گڑھے میں دس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ کشتہ تیار ہوگا۔

**خوراک و فوائد۔** ایک رتی خوراک۔ بلغمی بخاروں کے لئے مفید ہے۔

**کشتہ گئودنتی ہڑتال۔** گئودنتی ہڑتال تین تولہ کو ایک پاؤ کوار گندل کے نغدہ میں رکھ کر گل حکمت کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں بیس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر نکال کر باریک پیس کر رکھ لیں۔ دوبارہ شہد سے گولی بنا کر اسی طرح پھر آگ دیں۔ کشتہ تیار ہوگا۔

**خوراک و فوائد۔** تپ دق کے مریضوں کو صبح و شام دو رتی ملائی میں رکھ کر دیں۔

**دیگر۔** پانچ تولہ ہڑتال گئودنتی کے سالم ٹکڑے کو ایک پاؤ گھیکوار کے نغدہ میں رکھ کر بیس سیر اوپلوں کی محفوظ الہوا گڑھے میں آگ دیں۔ سرد ہونے پر باریک پیس کر شیشی میں محفوظ کر کے رکھ لیں۔

**مقدار خوراک** ایک رتی ہمراہ بالائی دیں۔



**خوراک و فوائد** درد ریح۔ گنٹھیا۔ کھانسی۔ نزلہ۔ زکام کیلئے مفید ہے۔

**دیگر** گئودنتی ہڑتال تین تولہ کو بوڑھ کے دودھ میں تر کر کے ایک پاؤ ثمر دھتورہ میں رکھ کر محفوظ الہوا گڑھے میں دس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر باریک پیس کر شیشی میں محفوظ کر کے رکھ لیں۔

**خوراک و فوائد** دو رتی خوراک۔ ملیریا بخار کے لئے مفید ہے۔

**دیگر** تین تولہ گئودنتی کو ایک پاؤ برگ مدار کے نغدہ میں گل حکمت کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں دس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ کشتہ تیار ہوگا۔

**خوراک و فوائد** ایک رتی خوراک ہمراہ پانی جریان کیلئے مفید ہے۔

**دیگر۔** تین تولہ گئودنتی کو نصف پاؤ گھیکوار کے نغدہ میں رکھ کر دس سیر اوپلوں کی محفوظ الہوا گڑھے میں آگ دیں۔ پھر بوڑھ کے تین تولہ دودھ میں کھرل کر کے پانچ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر باریک پیس کر محفوظ کر کے رکھ لیں۔

**خوراک و فوائد** دو رتی ہمراہ بالائی دیں۔ دمہ اور بلغمی بخار کیلئے مفید ہے۔

**دیگر۔** تین تولہ گئودنتی ایک پاؤ برگ نیم کے نغدہ میں محفوظ الہوا گڑھے میں دس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر باریک پیس کر استعمال میں لائیں۔

**خوراک و فوائد** ملیریا بخار کیلئے دو رتی خوراک دیں۔

**دیگر۔** گئو دنتی ہڑتال ایک تولہ کو ایک پاؤ مولی کے پانی میں کھرل کریں۔ خشک ہونے پر شہد کی مدد سے ٹکیہ بنا کر پندرہ سیر اوپلوں کی محفوظ الہوا گڑھے میں آگ دیں سرد ہونے پر باریک پیس کر استعمال میں لائیں۔

**خوراک و فوائد۔** ایک رتی ہمراہ بالائی یا مکھن دیں۔ بلغمی بخار کے لئے لاجواب دوا ہے۔

**دیگر۔** گئو دنتی ہڑتال ایک تولہ کو ایک پاؤ نیم کے پتوں کے پانی میں کھرل کر کے دس سیر اوپلوں کی محفوظ الہوا گڑھے میں آگ دیں۔ پھر سرد ہونے پر باریک پیس کر شیشی میں محفوظ کریں۔

**خوراک و فوائد۔** بخار کے لئے ایک رتی ہمراہ مکھن دیں۔

**دیگر۔** گئو دنتی ہڑتال ایک تولہ کو ایک پاؤ گھیکوار کے رس میں کھرل کر کے پندرہ سیر اوپلوں کی محفوظ الہوا گڑھے میں آگ دیں۔ کشتہ تیار ہو گا۔

**خوراک و فوائد۔** جریان کے مریض کو دو رتی ہمراہ بالائی دیں۔

**دیگر۔** گئو دنتی ہڑتال ایک تولہ کو ایک پاؤ پھول گلاب کے رس میں کھرل کر کے دس سیر اوپلوں کی محفوظ الہوا گڑھے میں آگ دیں۔ کشتہ تیار ہو گا

**خوراک و فوائد۔** ملیریا بخار کے لئے ایک رتی ہمراہ دودھ دیں۔

**دیگر۔** گئو دنتی ہڑتال ایک تولہ کو ایک پاؤ لیموں کے پانی میں کھرل کر کے دس سیر جنگلی اوپلوں کی محفوظ الہوا گڑھے میں آگ دیں۔ سرد ہونے پر شیشی میں محفوظ کریں۔

**خوراک و فوائد۔** بلغمی بخار اور زکام کے لئے دو رتی ہمراہ بالائی دیں۔



**دیگر۔** گئو دنتی ہڑتال ایک تولہ کو پانچ تولہ آک کے دودھ میں کھرل کر کے پندرہ سیر اوپلوں کی محفوظ الہوا گڑھے میں آگ دیں۔ کشتہ تیار ہو گا

**خوراک و فوائد۔** جریان، درد ریح اور پرانے بخاروں کے لئے ایک رتی ہمراہ دودھ دیں۔

## کشتہ ہڑتال ورقیہ

ہڑتال ورقیہ اور ناقوس ہر ایک تین تولہ آب کٹھل ایک پاؤ میں کھرل کریں۔ اس کے بعد ٹکیہ بنا کر کوزہ میں گل حکمت کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں تین سیر آگ دیں۔ سرد ہونے پر باریک پیس کر شیشی میں محفوظ کریں۔

**خوراک و فوائد۔** ایک رتی ہمراہ شربت بنفشہ دیں۔ کھانسی اور پرانے بخار کیلئے بہترین دوا ہے۔

**دیگر۔** تین تولہ ہڑتال ورقیہ کو تین عدد زردی بیضہ مرغ میں کھرل کر کے نغدہ برگ دھتورہ ایک پاؤ میں رکھ کر گل حکمت کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں دس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر باریک پیس کر محفوظ کریں۔

**خوراک و فوائد۔** ایک دانہ چاول ضعفِ باہ، سرعتِ انزال کیلئے مفید ہے۔

**دیگر۔** ہڑتال ورقیہ ایک تولہ کو پانچ تولہ آک کے دودھ میں کھرل کریں ٹکیہ بنا کر محفوظ الہوا گڑھے میں پانچ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔

**خوراک و فوائد۔** دو چاول ہمراہ مکھن روزانہ کھلائیں۔

## کشتہ ہڑتال سفید

ہڑتال سفید ایک تولہ کو نیم کے پتوں کے نصف سیر نغدہ میں رکھ کر پندرہ سیر اوپلوں کی محفوظ الہوا گڑھے میں آگ دیں۔ آگ ٹھنڈی ہونے پر نکال کر باریک پیس لیں۔

**مقدار خوراک** - ایک رتی ہمراہ دودھ دیں۔

**خواص وفوائد** دمہ۔ لقوہ۔ تپ دق اور تمام بخاروں کیلئے مفید ہے۔

## کشتہ ابرک

ابرک تین تولہ کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کر کے ایک پاؤ مولی کے پانی میں کھرل کریں۔ خشک ہونے پر شہد کی مدد سے ٹکیہ بنا کر محفوظ الہوا گڑھے میں بیس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ کشتہ تیار ہوگا۔

**مقدار خوراک** - ایک رتی ہمراہ دودھ دیں۔

**خواص وفوائد** امراض بخار۔ جریان کیلئے مفید ہے۔

## کشتہ سنکھ

سنکھ دو دو تولہ کا ٹکڑا لے کر گرم کر کے ڈیڑھ پاؤ لیموں کے پانی میں بار بار بجھائیں۔ نرم ہونے پر باریک پیس کر اسی باقی بچے لیموں کے پانی میں کھرل کر کے گل حکمت کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں دس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ کشتہ تیار ہوگا۔

**مقدار خوراک** - تین رتی صبح شام ہمراہ دودھ دیں۔

**خواص وفوائد** - بدہضمی - سنگرہنی - کے لئے مجرب ہے۔ اور آنکھوں کے پھولا کے لئے بطور سرمہ استعمال کرنا فائدہ مند ہے۔

**دیگر** - دو تولہ سنکھ کو اِٹ سِٹ کی بوٹی کے پانی میں دس بار آگ میں گرم کر کے بجھائیں۔ اس کے بعد ایک پاؤ اٹ سٹ کی بوٹی کے نغدہ میں رکھ کر محفوظ



الہوا گڑھے میں پندرہ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر باریک پیس کر شیشی میں محفوظ کر کے رکھ لیں۔

**خوراک وفوائد** | سل کیلئے ایک ماشہ منقہ میں رکھ کر دیں۔

**دیگر** - تین تولہ سنکھ کو آگ میں جلائیں۔ اس کے بعد اس کو ایک پاؤ گھیکوار کے رس میں کھرل کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں پندرہ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر باریک پیس کر استعمال میں لائیں۔

**خوراک وفوائد** | سل اور دمہ کے لئے چار چاول ہمراہ بالائی دیں۔

## کشتہ بچھو

ایک عدد کالا بچھو لیکر بکرے کے گوشت کے ایک پاؤ قیمے میں رکھ کر گل حکمت کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں دس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ کشتہ تیار ہے۔

**مقدار خوراک** - ایک چاول بالائی یا مکھن میں رکھ کر دیں۔

**خواص وفوائد** نامردی کا چند دنوں میں خاتمہ کرنا اس کا خاص کرشمہ ہے

## کشتہ پارہ سنگھا

دو تولے پارہ سنگھا لے کر اس کو آک کے دودھ میں تر کریں۔ پھر آک کے پتوں کے نغدہ میں رکھ کر محفوظ الہوا گڑھے میں دس سیر اوپلوں کی آگ میں کشتہ کرلیں۔

**مقدار خوراک** - دو دو رتی صبح دوپہر شام مریض کو دیں۔

**خواص وفوائد** - دمہ پسلی کے درد، جوڑوں کے درد، نمونیا اور کھانسی کے لئے مجرب ہے۔ اور کامیاب دوا ہے۔

**دیگر** - تین تولہ پارہ سینگا کو دس تولہ شیر مدار میں کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر

دس سیر اوپلوں کی آگ محفوظ الہوا گڑھے میں دیں۔ سرد ہونے پر باریک پیس کر شیشی میں محفوظ کر کے رکھ لیں۔

**خوراک و فوائد۔** نمونیہ کیلئے ایک رتی دودھ کیساتھ دیں۔

## کشتہ پوست بیضہ مرغ

تین تولہ پوست بیضہ مرغ کو دس تولہ مر کر میں کھرل کریں۔ اس کے بعد محفوظ الہوا گڑھے میں بیس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔

**مقدار خوراک** ایک رتی ہمراہ بالائی دیں۔

**خواص و فوائد۔** امراض جریان۔ احتلام کیلئے بے حد مفید ہے۔

## کشتہ طوطیا

طوطیا دو تولہ کو کوٹ کر کسی چینی کے برتن میں ڈال کر آگ پر رکھیں۔ اس پر ولائتی ٹنکچر سٹیل پندرہ تولہ ڈال کر خشک کریں۔ اس کے بعد کوزہ گلی میں رکھ کر کوٹلوں کی ایک سیر آگ دیں۔ سرخ رنگ کا کشتہ تیار ہوگا۔

**مقدار خوراک** آدھ رتی ہمراہ بالائی دیں۔

**خواص و فوائد۔** رعشہ۔ فالج اور لقوہ کے لئے مفید ہے۔

**دیگر** طوطیا دو تولہ۔ کو ایک سیر ثمر کریہ کے نغدہ میں رکھ کر محفوظ الہوا گڑھے میں پندرہ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سفید کشتہ برآمد ہوگا۔

**مقدار خوراک** ایک چاول ہمراہ مکھن دیں۔
مرغن غذا استعمال کرائیں۔

**خواص و فوائد** سوزاک اور بواسیر کیلئے مفید ہے۔

**دیگر** طوطیا دو تولہ کو مونیر منقی تین تولہ اور کافور دو تولہ کے نغدہ میں رکھ کر محفوظ الہوا گڑھے میں تین سیر اوپلوں کی آگ دیں سرد ہونے پر باریک پیس کر استعمال میں لائیں۔

**خوراک و فوائد۔** سوزاک۔ آتشک کیلئے مفید ہے۔ دو چاول ہمراہ بالائی دیں۔

**دیگر** طوطیا دو تولہ کو شہد سے تر کر کے ایک پاؤ ادرک کے نغدہ میں رکھ کر گل حکمت کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں پانچ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سفید کشتہ تیار ہوگا۔

**خوراک و فوائد۔** لقوہ اور سوزاک کے مریضوں کو دو چاول ہمراہ مکھن دیں۔

**دیگر** طوطیا ایک تولہ کو گوار کے دودھ میں تر کر کے پانچ تولہ چاکسو کے نغدہ میں رکھ کر محفوظ الہوا گڑھے میں دو سیر اوپلوں کی آگ دیں۔

**خوراک و فوائد۔** آتشک کے لئے مفید ہے۔ آدھا رتی ہمراہ دودھ دیں۔

## کُشتہ عقیق سُرخ

سرخ عقیق دو تولے لے کر برگِ ببول کے ایک پاؤ نغدہ میں رکھ کر گل حکمت کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں پندرہ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر باریک پیس کر شیشی میں محفوظ کر لیں۔

**مقدار خوراک** روزانہ صبح شام دو رتی خوراک ہمراہ پانی دیں

**خواص و فوائد** امراض مثانہ اور دل کے امراض کیلئے لاجواب ہے۔

**دیگر** عقیق سرخ دو تولہ کو آدھ پاؤ پودینہ کے نغدہ میں گل حکمت کر کے کشتہ کریں۔ محفوظ الہوا گڑھے میں بیس سیر اوپلوں کی آگ دیں

**مقدار خوراک** ایک رتی صبح شام بالائی کے ساتھ استعمال کریں۔

**خواص و فوائد۔** دل و دماغ کو تقویت دیتا اور بدن میں صالح خون پیدا کرتا ہے۔

**کشتہ عقیق** عقیق تین تولے کر آگ میں گرم کریں۔ پندرہ بار عرق گلاب میں بجھائیں۔ آدھ پاؤ پھول گلاب کے نغدہ میں رکھ کر گل حکمت کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں بیس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ کشتہ تیار ہوگا۔

**مقدار خوراک۔** دو رتی مربہ سیب کے ساتھ دیں۔

**خواص و فوائد** دمہ کیلئے مفید ہے۔

**دیگر** عقیق تین تولے کر کوزہ گلی میں رکھ کر اس کے اوپر شیر مدار اتنا ڈالیں۔ کہ ایک انچ اوپر چڑھ جائے۔ گل حکمت کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں بیس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر باریک پیس کر شیشی میں محفوظ کرلیں۔

**خوراک و فوائد۔** نصف رتی خوراک۔ دمہ کیلئے مفید ہے۔

**دیگر** عقیق تین تولہ۔ سہاگہ اور نوشادر ہر ایک چھ ماشہ لے کر اس کا باریک سفوف بنائیں۔ اس میں تھوڑا سا شہد خالص ملا کر عقیق پر لیپ



کر کے گل حکمت کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں بیس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ کشتہ تیار ہوگا۔

**خوراک و فوائد۔** نصف رتی خوراک ہمراہ دودھ۔ دل و دماغ جگر اور معدہ کیلئے مفید ہے۔

**دیگر** عقیق تقریباً دو تولے کر گرم کر کے آب نیاز بو میں پندرہ بار بجھائیں۔ اس کے بعد شیر مدار سے تر کر کے نیاز بو کے ایک پاؤ نغدہ میں رکھ کر محفوظ الہوا گڑھے میں پندرہ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ کشتہ تیار ہوگا۔

**خوراک و فوائد۔** اختلاج قلب کیلئے مفید ہے۔ ایک رتی ہمراہ مربہ سیب دیں۔

**دیگر** عقیق ایک تولہ کو ایک پاؤ روح کیوڑہ میں کھرل کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں پندرہ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر باریک پیس کر شیشی میں محفوظ کرلیں۔

**خوراک و فوائد۔** ایک رتی ہمراہ پانی دیں۔ معدہ کمزوری کے لئے مفید ہے۔

**دیگر** عقیق ایک تولہ کو ایک پاؤ عرق گلاب میں کھرل کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں پندرہ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر باریک پیس کر شیشی میں محفوظ کر کے رکھ لیں۔

**خوراک و فوائد۔** ایک رتی ہمراہ دودھ بکری دیں۔ ضعف معدہ کیلئے لاجواب دوا ہے

**دیگر** — عقیق ایک تولہ کو ایک پاؤ کول ڈوڈہ کے پانی میں کھرل کر کے بیس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر باریک پیس کر محفوظ کر کے رکھ لیں۔

**خوراک و فوائد** — ضعف قلب کے لئے دو رتی ہمراہ مکھن دیں۔

**دیگر** — عقیق ایک تولہ کو ایک پاؤ ریحان کے پتوں کے پانی میں کھرل کر کے پندرہ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ کشتہ تیار ہو گا۔

**خوراک و فوائد** — دل و دماغ کے امراض کے لئے ایک رتی ہمراہ بالائی دیں۔

**دیگر** — عقیق دو تولہ کو کورگھیان کے نغدہ میں رکھ کر محفوظ الہوا گڑھے میں دس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر باریک پیس کر استعمال میں لائیں۔

**خوراک و فوائد** — دمہ اور پرانی کھانسی کیلئے دو رتی ہمراہ شربت بنفشہ دیں

**کشتہ یاقوت** — یاقوت دو تولہ زہر مہرہ خطائی اور سنگ یشب ہر ایک ایک تولہ۔ سب کو ٹکڑے ٹکڑے کر لیں۔ ایک پاؤ گل گلاب کے نغدہ میں رکھ کر محفوظ الہوا گڑھے میں بیس سیر اوپلوں کی آگ دیں کشتہ تیار ہو گا۔

**خوراک و فوائد** — ایک رتی ہمراہ مکھن دیں۔ امراض دل کیلئے مفید ہے۔

**کشتہ شاخ مرجان** — دو تولہ شاخ مرجان کو آب بھنگرہ اور آب برہمی بوٹی میں سات روز تک کھرل کریں۔ اس کے بعد گل حکمت کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں پندرہ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ کشتہ تیار ہو گا۔

**مقدار خوراک** — ایک رتی ہمراہ مکھن ہر روز صبح استعمال کریں۔

**خواص و فوائد** — ضعفِ قلب اور ضعفِ دماغ کیلئے مفید ہے۔

**کشتہ مرجان** — ایک تولہ مرجان کو چھ ماشہ افیون کے درمیان رکھ کر کوزے میں پانچ تولے مکھن کے درمیان رکھ کر گل حکمت کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں پندرہ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر افیون اور مرجان کو پیس لیں۔

**مقدار خوراک** — ایک رتی ہمراہ بالائی دیں۔

**خواص و فوائد** — سرعتِ انزال۔ جریان۔ احتلام اور قوتِ باہ کیلئے اکسیر ہے

**دیگر** — مرجان تین تولہ کو مغز کول ڈوڈہ میں رکھ کر دس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر باریک پیس کر شیشی میں محفوظ کر کے رکھ لیں۔

**خوراک و فوائد** — نصف ماشہ خوراک ہمراہ مکھن دیں۔ کھانسی۔ نزلہ۔ زکام اور جریان کے لئے مفید ہے۔

**دیگر** — مرجان تین تولہ کو ایک پاؤ کٹھکل کے نغدہ میں رکھ کر گل حکمت کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں پندرہ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر محفوظ کر لیں۔

**خوراک و فوائد** — ایک ماشہ خوراک ہمراہ دودھ گائے۔ صبح و شام۔ سیلان الرحم اور کثرت طمث کے لئے مفید ہے۔

**دیگر** — مرجان تین تولہ کو آدھ پاؤ کھانڈ میں تھوڑا سا شہد ڈال کر نغدہ بنا کر اس میں مرجان رکھ کر محفوظ الہوا گڑھے میں پندرہ سیر اوپلوں

کی آگ دیں۔ کشتہ تیار ہے۔

**خوراک و فوائد** نصف ماشہ خوراک ہمراہ مکھن۔ مقوی دماغ اور نزلہ زکام کے لئے مفید ہے۔

**دیگر** مرجان تین تولہ کو ایک پاؤ گھیکوار کے گودہ میں رکھ کر گل حکمت کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں پندرہ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ کشتہ تیار ہے۔

**خوراک و فوائد** نصف ماشہ خوراک ہمراہ مکھن۔ دمہ اور تنگی سانس کے لئے مفید ہے۔

**دیگر۔** مرجان تین تولہ کو شیر مدار میں تر کر کے ایک پاؤ برگ مدار کے نغدہ میں محفوظ الہوا گڑھے میں بیس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر باریک پیس کر استعمال کریں۔

**خوراک و فوائد** نصف ماشہ خوراک ہمراہ مکھن۔ جریان اور احتلام کے لئے مفید ہے۔

**دیگر** ایک تولہ مرجان روح کیوڑہ ایک پاؤ میں کھرل کر کے پندرہ سیر اوپلوں کی محفوظ الہوا گڑھے میں آگ دیں۔ سرد ہونے پر پیس کر استعمال میں لائیں۔

**خوراک و فوائد۔** ایک رتی خوراک ہمراہ دودھ بکری دیں۔ جریان اور ضعفِ دماغ کیلئے مفید و لاجواب ہے۔

**دیگر** ایک تولہ مرجان کو عرق گلاب ایک پاؤ میں کھرل کر کے بیس سیر اوپلوں کی محفوظ الہوا گڑھے میں آگ دیں۔ سرد ہونے پر محفوظ کر لیں۔



**خوراک و فوائد** جریان اور احتلام کے مریضوں کے لئے مفید ہے۔ خوراک دو رتی ہمراہ مکھن دیں۔

**دیگر** مرجان ایک تولہ کو ایک پاؤ کول ڈوڈہ کے پانی میں کھرل کر کے پندرہ سیر اوپلوں کی محفوظ الہوا گڑھے میں آگ دیں۔ کشتہ تیار ہوگا۔

**خوراک و فوائد** سرعتِ انزال اور نزلہ زکام کے لئے نصف ماشہ ہمراہ مکھن دیں۔

**دیگر** مرجان ایک تولہ ایک پاؤ ریحان کے پتوں کے پانی میں کھرل کر کے پندرہ اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر پیس کر استعمال کریں۔

**خوراک و فوائد۔** جریان۔ احتلام اور ضعفِ دماغ کے لئے دو چاول ہمراہ مکھن دیں۔

**کشتہ زمرّد** زمرّد دو تولہ کو پہلے عرق گلاب میں پھر لعاب گھیکوار میں بارہ بارہ گھنٹے کھرل کریں۔ گھیکوار کے نغدہ میں رکھ کر گل حکمت کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں دس سیر اوپلوں کی آگ دیں کشتہ تیار ہوگا۔

**مقدار خوراک** نصف رتی ہمراہ بالائی کھلائیں۔

**خواص و فوائد** گردوں اور قلب کی تقویت کیلئے لاجواب ہے۔

**کشتہ مروارید** ایک تولہ مروارید کو آدھ پاؤ عرق گلاب اور آدھ پاؤ رس انگور میں کھرل کر کے گل حکمت کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں دس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر

باریک پیس کر استعمال کریں۔

**مقدار خوراک** ایک رتی ہمراہ بالائی روزانہ صبح استعمال کریں۔

**خواص و فوائد** ضعفِ جگر اور ضعفِ قلب کیلئے مفید ہے۔

**دیگر** مرواید ایک تولہ کو دس تولہ عرق گاؤزبان میں کھرل کرکے شہد کی مدد سے ٹکیہ بنا کر محفوظ الہوا گڑھے میں دس سیر اوپلوں کی آگ دیں، سرد ہونے پر باریک پیس کر شیشی میں محفوظ کرکے رکھ لیں۔

**خوراک و فوائد** ایک رتی خوراک ہمراہ مکھن۔ مردانہ کمزوری، معدہ اور امراض قلب کے لئے مفید ہے۔

## کشتہ صدف مرواریدی

صدف مرواریدی دو تولہ لے کر پانچ تولہ شیر مدار میں کھرل کریں۔ گول ٹکیہ بنا کر دانہ الائچی خورد تین تولہ اوپر نیچے رکھ کر گل حکمت کرکے محفوظ الہوا گڑھے میں دس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر باریک پیس کر شیشی میں محفوظ کر لیں

**مقدار خوراک** دو رتی ہمراہ مکھن دیں۔

**خواص و فوائد** مقوی قلب اور تپ دق میں مفید ہے۔

## کشتہ صدف (سیپی)

صدف ایک تولہ کو ٹکڑے ٹکڑے کرکے گھیکوار یا آک کے پتوں کے نغدہ میں رکھ کر گل حکمت کرکے محفوظ الہوا گڑھے میں تیس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر پیس کر محفوظ کریں۔

**مقدار خوراک** ایک رتی شہد میں ملا کر دیں۔



**خواص و فوائد** گردہ کی پتھری۔ نمونیہ اور تنگی سانس کے لئے مفید ہے۔

**دیگر** پانچ تولہ سیپ کے ٹکڑے کرکے نصف سیر گھیکوار کے گودے میں رکھ کر گل حکمت کرکے محفوظ الہوا گڑھے میں بیس سیر اوپلوں کی آگ دیں کشتہ تیار ہوگا۔

**مقدار خوراک** تین رتی ہمراہ بالائی روزانہ صبح و شام دیں۔

**خواص و فوائد** جریان۔ کھانسی، بخار اور دل و دماغ کی طاقت کے لئے اکسیر کا حکم رکھتا ہے۔

**دیگر** سیپ تین تولہ کو آگ میں جلائیں۔ اس کے بعد ایک پاؤ انار کے پانی میں کھرل کرکے محفوظ الہوا گڑھے میں پندرہ سیر اوپلوں کی آگ دیں سرد ہونے پر باریک پیس کر استعمال میں لائیں۔

**خوراک و فوائد** دو رتی خوراک ہمراہ مکھن۔ سوزاک جریان کے لئے مفید ہے۔

## کشتہ سنگ جراحت

ایک تولہ سنگ جراح کو دس تولہ آک کے دودھ میں کھرل کرکے دس سیر اوپلوں کی محفوظ الہوا گڑھے میں آگ دیں۔ سرد ہونے پر باریک پیس کر شیشی میں محفوظ کر لیں

**مقدار خوراک** دو رتی ہمراہ شربت بزوری دیں۔

**خواص و فوائد** گردہ۔ مثانہ کی پتھری کیلئے مفید ہے۔

**دیگر** دو تولہ سنگ جراحت کو ایک پاؤ بھنگ کے نغدہ میں رکھ کر محفوظ الہوا گڑھے میں بیس سیر آگ دیں، کشتہ تیار ہو جائے گا۔

**مقدار خوراک** ایک ماشہ خوراک ہمراہ مکھن دیں۔

**خواص و فوائد** تنگی سانس، نزلہ زکام اور خونی بواسیر کے لئے مفید ہے۔

**دیگر** ایک تولہ سنگ جراحت کو پانچ تولہ گائے کے دودھ میں کھرل کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں پانچ سیر اوپلوں کی آگ دے کر کشتہ کر لیں

**خوراک و فوائد** خوراک ایک ماشہ ہمراہ عرق گاؤزبان دیں۔ بخار کے لئے مفید ہے۔

**کشتہ سنگ یہود** سنگ یہود تین تولہ کو دس تولہ عرق گاؤزبان میں کھرل کر کے شہد کی مدد سے ٹکیہ بنا کر محفوظ الہوا گڑھے میں دس سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر پیس کر محفوظ کر لیں

**مقدار خوراک** دو رتی ہمراہ شربت بزوری دیں۔

**خواص و فوائد** گردہ مثانہ کی پتھری کے لئے تریاق ہے۔

**دیگر** تین تولہ سنگ یہود کو دس تولہ شیرہ گھیکوار میں کھرل کر کے کوزہ میں گل حکمت کر کے محفوظ الہوا گڑھے میں پندرہ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر باریک پیس کر شیشی میں محفوظ کر لیں۔

**مقدار خوراک** نصف ماشہ ہمراہ مکھن دیں۔

**خواص و فوائد۔** گردہ کی پتھری اور درد گردہ کیلئے مفید ہے۔

تحفۂ

# قلندری

یعنی

## خزینۃ العملیّات

حصہ سوم

اولیاء کرام اور علمائے اہلسنّت کے مجرب علمیات وتعویذات کا بینظیر
مجموعہ کشتہ جات دیسی ڈاکٹری کرومو پیتھی، ہومیو پیتھی، بائیو کیمک ادویات
اور روحانی طریقہ سے ہر مرض کے علاج کا طریقہ

تصنیفِ لطیف

پیر طریقت حضرت خواجہ محمد دلاور حسین چشتی، قادری نقشبندی

جہانگیر بک ڈپو

لاہور ۔ راولپنڈی ۔ ملتان ۔ حیدرآباد ۔ کراچی

قانونی مشیر: چوہدری ریاض اختر (ایم اے، ایل ایل بی)

ناشر: سرفراز احمد سکھیرا

آپ کے مشورے اور شکایات کے لئے۔
E-mail:info@jbdpress.com
www.jbdpress.com

اشاعت: 2005

سرورق: JBD آرٹ سیکشن، لاہور

ہدیہ: روپے




آفس: 257 ریواز گارڈن، لاہور۔ فون: 042-7213318 فیکس: 042-7213319
سیلز ڈپو: اردو بازار، لاہور فون: 042-7220879، سیلز ڈپو: اردو بازار، کراچی۔ فون: 021-2765086
سیلز ڈپو: اقبال روڈ نزد کمیٹی چوک، راولپنڈی۔ فون: 051-5552929
سیلز ڈپو: نزد یوٹیلٹی سٹور جامع مسجد صدر، رسالہ روڈ حیدر آباد۔ فون: 0300-3012131
سیلز ڈپو: اندرون بوہڑ گیٹ، ملتان۔ فون: 061-4781781
نیاز جہانگیر پرنٹرز، غزنی سٹریٹ اردو بازار، لاہور نے پرنٹ کی۔ فون: 042-7314319

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# فہرست

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**دردِ سر**:۔ حضرت برکات احمد صاحب قدسی رحمۃ اللہ علیہ تحریر کرتے ہیں۔ کہ میں نے اپنے شیخ طریقت کو یہ فرماتے سُنا ہے کہ سورۂ فاتحہ کو سات بار پڑھ کر دم کرنے سے سَر درد کو شفا ہوتی ہے

(میزان الادیان)

**دیگر**:۔ امیر المومنین حضرت عمرؓ فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی سیرت میں لکھا ہے۔ کہ قیصر روم کے سَر میں درد رہتا تھا۔ اس نے ہر طرح کے علاج کرائے لیکن آرام نہ آیا۔ آخر اس نے حضرت عمرؓ فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خدمت میں مکتوب لکھا کہ مجھے اس کا علاج تجویز کر کے بھیجیں۔ حضرت عمرؓ فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ایک ٹوپی سلوا کر بھیجی۔ قیصر روم نے اس ٹوپی کو پہنا تو اسے دردِ سر سے آرام آ گیا۔ وہ جب کبھی ٹوپی کو سَر سے اُتارتا۔ تو پھر درد شروع ہو جاتا۔
قیصر روم یہ معاملہ دیکھ کر حیران ہُوا۔ اس نے ٹوپی کو کھول کر دیکھا۔ تو اس میں بسم اللہ شریف، الحمد شریف اور یہ آیت شریف، اِنَّ اللّٰہَ بِالنَّاسِ لَرَءُوفٌ رَّحِیْمٌ لکھی ہوئی تھی۔ حضرت فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا یہ عمل نہایت ہی کارگر ہے۔ سَر درد کیلئے اُسے لکھ کر موم جامہ کر کے سَر میں باندھیں انشاء اللہ فائدہ ہو گا۔

**دیگر**:۔ اگر کسی کو دردِ سر ہو تو ان حروف (اح اک ک ح ع ح ام ح) کو لکھیں پھر لوہے کی کیل لیکر پہلے حرف پر اسے رکھ کر تین بار سورۂ فاتحہ بعد بسم اللہ شریف پڑھ کر دم کریں۔ اگر درد بند نہ ہو۔ تو اگلے حرف پر کیل رکھ کر اسی عمل

کو دہرائیں۔
اسی طرح حرف بدلتے رہیں۔ جس حرف پر درد بند ہو۔ تو کیل کو اُسی حرف میں ٹھونک دیں۔ اُسکے بعد پھر تین بار سُورۃ فاتحہ پڑھیں۔ بفضلِ خُدا دوبارہ درد نہیں ہوگا۔

**دیگر:۔** درد سر کیلئے اِس نقش کو زعفران سے لکھ کر پگڑی، ٹوپی یا کسی رومال میں باندھ کر سر پر باندھیں۔
بفضلِ خُدا درد سر سے شفا ہوگی۔

| | | ٧٨٦ | | |
|---|---|---|---|---|
| | | ١٤٤ | | |
| | ١٥١ | ٦ | ٢١١ | |
| ١٩٥ | د | ٩٥٢ | ھم | ٣٨١ |

**درد دُل:۔** اگر کنپٹی پر نارڈ پھڑکتی ہو۔ اور درد محسوس ہو تو اِس نقش کو زعفران سے لکھ کر پاک صاف سبز رنگ کے کپڑے میں باندھ کر سر پر اس طرح باندھیں۔ کہ نقش کنپٹی کو چھوتا رہے۔ اور اس نقش کو چینی کی پیالی میں لکھ کر ایک چمچ شہد خالص ڈال کر اس کو حل کر کے مریض کو چٹائیں۔ اسی طرح یہ عمل سات روز تک کریں۔
بفضلِ خُدا شفا ہوگی۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | |
|---|---|---|
| ھ | ھ | ھ |
| ھ | ھ | ھ |
| ھ | ھ | ھ |
| ھ | ھ | ھ |

**ناف ٹلنا:۔** اِس نقش کو زعفران سے لکھ کر ناف کے مقام پر باندھیں۔ اور ایک ایک نقش صبح دوپہر شام پانی میں گھول کر پئیں۔ بفضلِ خدا ناف بھی درست ہو گی اور ناف سے پیدا شدہ عوارض بھی دُور ہو نگے



**دیگر:۔** اس نقش کو سفید کاغذ پر لکھ کر ناف کے مقام پر کالی ڈوری سے باندھیں ناف کے ٹھیک ہونے پر اس نقش کو جلا دیں۔




بفضلِ خدا اس روحانی علاج سے دھرن ٹھیک ہو گی۔

## دردِ گُردہ اور پیٹ کا لاجواب دم

اس درود شریف کو گیارہ مرتبہ پانی پر دم کر کے مریض کو تین مرتبہ تھوڑے تھوڑے وقفے سے پلائیں۔ اِن شاءاللہ فوراً آرام ہوگا۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ طِبِّ الْقُلُوْبِ وَدَوَائِھَا وَعَافِیَةِ الْاَبْدَانِ وَشِفَائِھَا وَنُوْرِ الْاَبْصَارِ وَضِیَائِھَا وَعَلٰی اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ دَائِمًا اَبَدًا ۝

**دردِ قولنج:۔** مریض کے جس جگہ درد ہو۔ اس جگہ کسی پاک لکڑی سے دائرہ کھینچیں۔ اور پھر اس آیت شریف کو تین بار پڑھ کر اس دائرہ کو قطع کر دیں۔ اسی طرح گیارہ بار یہ عمل دہرائیں۔ اوّل آخر تین بار درود شریف پڑھیں۔ بفضلِ خدا یہ عمل کرتے کرتے مریض کو درد قولنج سے شفاء ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ
وَلَوْ شَآءَ لَجَعَلَهٗ سَاكِنًا وَلَهٗ مَا سَكَنَ فِی الَّیْلِ وَالنَّهَارِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ۔

**عرق النساء** جس ٹانگ میں درد ہو۔ اس طرف کے چولے پر لوہے کا چمٹا رکھ کر اس عمل کو سات بار پڑھیں۔ اور آہستہ آہستہ چمٹے کو نیچے کی طرف لیتے آئیں۔ جب چمٹا پیر پر آجائے تو چمٹے کو تین مرتبہ زمین پر جھاڑیں اس طرح اس عمل کو سات بار دہرائیں۔ بفضلِ خدا درد کی وجوہ کچھ بھی ہو۔ چند بار جھاڑنے سے درد بالکل غائب ہو جائیگا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اٰدَمُ صَفِیُّ اللّٰہِ

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُوْسٰی کَلِیْمُ اللّٰہِ

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ عِیْسٰی رُوْحُ اللّٰہِ

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ

**درد پسلی** اس عمل کو سرسوں کے تیل پر اکتالیس مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ جس طرف کی پسلیوں میں درد ہو۔ اس تیل کی بار بار ہلکی ہلکی مالش کریں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

وَاُفَوِّضُ اَمْرِیْٓ اِلَی اللّٰہِ اِنَّ اللّٰہَ بَصِیْرٌۢ بِالْعِبَادِ

**درد کمر** اگر کسی کی کمر میں درد رہتا ہو۔ تو اس آیت شریف کو گیارہ بار پڑھ کر دم کریں۔ اول آخر تین بار درود شریف پڑھیں۔ روزانہ تین بار اس عمل کو دہرائیں۔ بفضلِ خدا چند بار کے اس عمل سے درد سے شفا ہو گی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

یَذْکُرُوْنَ اللّٰہَ قِیَامًا وَّقُعُوْدًا وَّعَلٰی جُنُوْبِھِمْ

وَیَتَفَکَّرُوْنَ فِیْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ رَبَّنَا مَا خَلَقْتَ ھٰذَا بَاطِلًا سُبْحٰنَکَ فَقِنَا عَذَابَ النَّارِ

**بدن میں دردوں کیلئے** اگر بدن میں درد رہتا ہو تو ان کلمات کو اکیس بار پڑھ کر پانی پر دم کریں۔ اس پانی کو تین سانس سے پئیں روزانہ اسی طرح عمل کریں۔ اور تا شفا عمل جاری رکھیں۔ بفضلِ خدا شفا ہو گی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰھُمَّ اِنْ کُنَّا عَصَیْنَاکَ بِجَھْلٍ فَقَدْ دَعَوْنَاکَ بِعَقْلٍ حَیْثُ عَلِمْنَا اَنَّ لَنَا رَبًّا یَّغْفِرُ وَلَا یُبَالِیْ،

**دفع ہر درد و بلا** جواہر غیبی میں لکھا ہے کہ حضور پر نور احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ کہ جو بھی اس دعا کو صبح شام پڑھے گا۔ ہر آفت و بلیات اور درد و بلا سے محفوظ رہیگا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

بِسْمِ اللّٰہِ خَیْرِ الْاَسْمَآءِ بِسْمِ اللّٰہِ رَبِّ الْاَرْضِ وَرَبِّ السَّمَآءِ بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِہٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ۔

**ہر قسم کے درد کا دم** درد کی جگہ پر ہاتھ رکھ کر ان کلمات کو گیارہ

بار پڑھ کر دم کریں۔ دورانِ دم آہستہ آہستہ ہاتھ ہلاتے رہیں۔ اوّل آخر ایک بار درود شریف پڑھیں۔ بفضلِ خدا درد سے شفا ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ

بِسْمِ اللّٰہِ خَیْرِ الْاَسْمَآءِ بِسْمِ اللّٰہِ رَبِّ الْاَرْضِ وَالسَّمَآءِ بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ اِسْمُہٗ بَرَکَۃٌ وَّ شِفَآءٌ بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ بِیَدِہِ الشِّفَآءُ بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اِسْمِہٖ سَمٌّ وَّلَا دَاءٌ بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اِسْمِہٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ

### دیگر

ان اسماء الٰہی کو گیارہ مرتبہ پڑھ کر تیل پر دم کریں۔ اوّل آخر تین تین مرتبہ درود شریف ابراہیمی پڑھیں۔ مقام درد پر تیل کی مالش کریں۔ انشاءاللہ درد سے آفاقہ ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ

اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِاَسْمَآئِکَ الْحُسْنٰی یَا نُوْرَ النُّوْرِ یَا خَالِقَ النُّوْرِ یَا مُنَوِّرَ النُّوْرِ یَا نُوْرَ کُلِّ نُوْرٍ یَا نُوْرُ لَیْسَ مُشَبَّہٗ نُوْرٌ یَا نُوْرًا قَبْلَ کُلِّ نُوْرٍ یَا نُوْرًا بَعْدَ کُلِّ نُوْرٍ فِی النُّوْرِ۔

### جسم میں خون کی کمی

جسم میں خون کی کمی کیلئے اس درود شریف کو ہر نماز کے بعد پانی پر پانچ بار پڑھ کر دم کرکے پئیں۔ اس عمل کو چالیس روز تک جاری رکھیں۔ بطفیل سیّد کونین احمد مجتبیٰ محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم جسم میں وافر مقدار میں اور اچھا خون پیدا ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ

وَصَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کَمَا یَنْبَغِی الصَّلٰوۃُ عَلَیْہِ

### لو بلڈ پریشر

اس مرض کیلئے اس نقش کو زعفران سے لکھ کر اکتالیس روز تک بلاناغہ صبح شام پانی میں گھول کر پئیں۔ بفضلِ خدا مرض سے شفا ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ی | ف | ا | ش |
| ش | ی | ف | ا |
| ا | ش | ی | ف |
| ف | ا | ش | ی |

### ہائی بلڈ پریشر

اس عمل کو ایک سو مرتبہ پانی پر دم کریں۔ اس پانی کو صبح دوپہر، شام تین مرتبہ دن میں استعمال کریں۔ اس عمل کو ساٹھ روز تک اسی طرح دہرائیں عمل کے اوّل آخر درود شریف ہزارہ تین تین بار پڑھیں۔ بفضلِ خدا مرض سے شفا ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ

وَشِفَآءٌ لِّمَا فِی الصُّدُوْرِ

### خون سے زہر دُور ہو

خون میں زہر کسی زہریلی دوا، زہریلے کیڑے کے کاٹنے سے یا کسی اور وجہ سے پیدا ہوگیا ہو۔ تو اس عمل کو آبِ زم زم پر پچیس بار دم کرکے صبح و شام پئیں۔ اس عمل کو پچیس دن تک کریں۔ اگر آبِ زم زم با امر مجبوری نہ ملے۔ تو بارش یا کسی نہر کا پانی لے لیں۔ بطفیل خاتم الانبیا سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے صدقے خون سے زہر دُور ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِیْثُ

## پھوڑا پھنسی

پھوڑے اور پھنسی کیلئے اس عمل کو پانچ سو بار پڑھ کر سونف پر دم کریں۔ اس سونف کو دن میں چند بار چبائیں۔ اُنیس روز کے عمل سے بفضلِ خُدا پھوڑے پھنسیوں سے شفا ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

وَشِفَآءٌ لِّمَا فِی الصُّدُوْرِ

## داد کا علاج

سورۃ فاتحہ کو اکتالیس بار پڑھ کر سفید چینی پر دم کریں۔ دم شدہ چینی کو دن میں چند بار پھانک لیں۔ دم کرنے کے دوران شہادت کی انگلی چینی کے درمیان رکھیں۔ سورۃ فاتحہ کے اول آخر تین تین بار درود شریف مزید پڑھیں۔ اس عمل سے بطفیل سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم شفا نصیب ہو گی۔

## بھگندر

اس عمل کو دن میں تین بار پانی پر چالیس مرتبہ پڑھ کر دم کر کے پئیں۔ چالیس دن تک عمل بلا ناغہ جاری رکھیں۔ دوران روحانی علاج ہر قسم کے گوشت اور تیز مرچ مصالحہ دار اشیاء سے پرہیز کریں۔ بفضلِ خدا مرض سے شفا ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

یَا اللّٰہُ الْعَالَمِیْنَ بِحَقِّ اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَ اِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ۔



## بال گرنا

اس آیت کو ناریل کے تیل پر ایک سو اکیس (۱۲۱) مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ اس تیل کو سر میں استعمال کریں۔ بفضلِ خدا بال گرنے سے بند ہو جائینگے۔ دوران علاج کھانے میں ہلکی پھلکی زود ہضم سادہ غذائیں استعمال کریں۔ دماغی تقویت کیلئے بادام روغن استعمال کریں۔ تیز مصالحے استعمال نہ کریں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

وَشِفَآءٌ لِّمَا فِی الصُّدُوْرِ

## بال لمبے کرنا

اس آیت کو ایک سو اکیس (۱۲۱) مرتبہ ناریل کے تیل پر پڑھ کر دم کریں۔ اس دم شدہ تیل کو سر میں استعمال کرنے سے بال لمبے ہونگے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

قُلْ هُوَ لِلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا هُدًى وَّشِفَآءٌ

## آنکھوں کیلئے حضرت خواجہ فریدالدین رحمۃ اللہ علیہ کا عمل

سُلطان المشائخ حضرت خواجہ فریدالدین رحمۃ اللہ علیہ ارشاد فرماتے ہیں۔ کہ ہاتھوں کے دونوں انگوٹھوں پر اس آیت شریف کو سات بار پھر درود شریف سات بار پڑھ کر دم کریں۔ ان انگوٹھوں کو آنکھوں پر پھیریں۔ آنکھوں کو بیماری سے شفا ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

فَكَشَفْنَا عَنْكَ غِطَآءَكَ فَبَصَرُكَ الْيَوْمَ حَدِيْدٌ ۝

قُلْ هُوَ لِلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا هُدًى وَّشِفَآءٌ ۝

## دفع دردِ چشم

اس نقش کو زعفران سے چینی کی پلیٹ میں لکھیں اس میں تھوڑا سا خالص شہد ڈال کر حل کریں۔ پھر تین تین سلائیاں دونوں آنکھوں میں ڈالیں۔ بفضلِ خدا چند بار ڈالنے سے دردِ چشم سے شفا ہو گی۔

| | | |
|---|---|---|
| حم | عسق | حم |
| حم | عسق | حم |
| حم | عسق | حم |

**دیگر** آنکھوں کے درد کیلئے اس آیت شریف کو سات بار پڑھ کر دم کریں اوّل آخر درود شریف پڑھیں۔ بفضلِ خدا چند بار کے عمل سے شفا ہو گی۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اذهبوا بقميصي هذا فالقوه وجه ابي يأت بصيرا ج فكشفنا عنك غطاءك فبصرك اليوم حديد ٥

**دیگر** مجربات دیربی میں لکھا ہے۔ کہ مصنف کتاب شفاء الصدور والابدان نے بیج اسرار منافع قرآن کے یہ روایت لکھی ہے کہ اللہ تعالیٰ ان کلمات کی برکت سے آنکھوں کے درد کو شفا بخش دیتے ہیں۔
صبح و شام تین بار پڑھ کر آنکھوں پر دم کریں۔ انشاء اللہ شفا ہو گی۔



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

دخل الرمد بسلامة ويخرج الرمد وانكفت الدمعة بسلامة وانحلت الحمرة بسلامة بالنف لا حول ولا قوة الا بالله العلي العظيم الله نور السموات والارض تعالى نور

## دفع آشوبِ چشم

دفع آشوبِ چشم کیلئے اس آیت شریف کو گیارہ بار پڑھ کر پانی پر دم کریں۔ اوّل آخر تین تین بار درود شریف پڑھیں۔ اس پانی سے آنکھوں کو دھوئیں۔ بفضلِ خدا چند بار کے عمل سے آنکھوں کو شفا ہو گی۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اذهبوا بقميصي هذا فالقوه على وجه ابي يأت بصيرا

**دیگر** آشوبِ چشم کو کھجلی اور ضعفِ بصر کیلئے اس آیت شریفہ کو پڑھ کر سات مرتبہ آنکھوں پر دم کریں۔ ہر مرتبہ سات بار پڑھیں۔ مرض کی شدت میں سات روز بلا ناغہ دم کریں۔ بفضلِ خدا مرض دور ہو گا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

فكشفنا عنك غطاءك فبصرك اليوم حديد

**دیگر** آنکھوں کے ہر طرح کے امراض کیلئے اِن کلمات کو گیارہ بار پڑھ کر دم کریں ۔ بفضلِ خدا شفاء ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ

یَا قَوِیُّ یَا مُجِیْبُ یَا سَمِیْعَ الدُّعَآءِ یَا لَطِیْفًا لِّمَا یَشَآءُ اُرْدُدْ عَلَیَّ بَصَرِیْ ،

**حضرت خضر علیہ السلام کا بتایا ہوا آنکھوں کے تمام امراض کا لاجواب علاج،**

مجربات دیربی میں لکھا ہے کہ ایک صالح مرد سے حضرت خضر علیہ السلام کی ملاقات ہوئی ۔ تو حضرت خضر علیہ السلام نے کہا ۔ کہ جو کوئی دورانِ اذان جب شفیع روزِ جزا احمد مجتبےٰ محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا نام مبارک آئے ۔ تو اپنے دونوں ہاتھ انگوٹھوں کے ناخونوں کو بوسہ دے کر اپنی آنکھوں پر ملے اور کہے۔

مَرْحَبًا بِحَبِیْبِیْ وَقُرَّۃِ عَیْنِیْ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ

تو اس کی آنکھیں درد سے امن پائیں۔

**پڑبال اور موتیا** اگر آنکھوں میں پڑبال ہوں یا موتیا اُتر آئے ۔ تو ان کلمات کو ہر نماز کے فرض پڑھنے کے بعد آنکھوں پر ہاتھ رکھ کر سات بار پڑھیں۔ تا شفا عمل جاری رکھیں۔ بفضلِ خدا مرض سے جلد آرام ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ

فَجَعَلْنٰہُ سَمِیْعًا بَصِیْرًا ہ



# آنکھ میں جلن کا کامیاب علاج

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ

| | | |
|---|---|---|
| یَا نُوْرُ | یَا بَصِیْرُ | یَا نُوْرُ |
| یَا بَصِیْرُ | اَللّٰہُ | یَا بَصِیْرُ |
| یَا نُوْرُ | یَا بَصِیْرُ | یَا نُوْرُ |

اس نقش کو زعفران سے چینی کی پلیٹ میں لکھ کر اس میں تھوڑا سا شہد ملائیں۔ پھر اس شہد کو آنکھ میں لگائیں جلن دُور ہوگی۔

# آنکھوں کی سُرخی دُور ہو

اس نقش کو زعفران سے چینی کی پیالی میں لکھیں۔ پیالی میں تھوڑا سا پانی ڈال کر نقش کو اس میں حل کریں۔ اس پانی کو کسی بڑے برتن میں انڈیل کر اور پانی ملائیں۔ اس پانی سے آنکھوں پر آہستہ آہستہ چھینٹے ماریں ۔ چند بار کے اس عمل سے بفضلِ خدا شفا ہوگی۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| یَا نُوْرُ | یَا نُوْرُ | یَا نُوْرُ |

# آنکھوں میں خون تیرنا

آنکھوں میں خون تیرتا ہو تو اس نقش کو زعفران سے چینی کی پاک صاف پلیٹ پر لکھ کر پانی میں گھول کر پئیں چالیس روز تک یہ عمل کریں ان شاء اللہ شفا ہوگی۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| یابدوح | ۸ | ۱ | ۶ |
| یابدوح | ۳ | ۵ | ۷ |
| یابدوح | ۴ | ۹ | ۲ |

دورانِ علاج میٹھا بالکل نہ استعمال کریں۔

## نگاہ کی کمزوری کیلئے

نگاہ کی کمزوری کیلئے ان کلمات کو اکیس بار پڑھ کر تازہ پانی پر دم کریں۔ آہستہ آہستہ اس پانی کے آنکھوں پر چھینٹے ماریں۔ عمل سورج نکلنے سے پہلے کریں۔ اگر سورج نکل آئے تو پھر اس عمل کو نہ کریں۔ چالیس روز تک بلا ناغہ عمل جاری رکھنے سے بفضلِ خدا کمزوری دور ہو گی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ٥

اُعِیْذُ نُوْرَ بَصَرِیْ بِنُوْرِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یُطْفَأُ

## دیگر

محبوبِ الٰہی حضرت خواجہ نظام الدین اولیاء رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔ کہ روشنی چشم کیلئے یہ عمل اس طرح کریں۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ کو دو بار پڑھ کر دونوں انگوٹھوں پر دم کر کے آنکھوں پر ملیں۔ پھر الٓمّٓ ٥ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ۔ کو اسی طرح دم کر کے آنکھوں پر پھیریں۔ پھر تیسری بار وَعَنَتِ الْوُجُوْهُ لِلْحَیِّ الْقَیُّوْمِ۔ دم کر کے آنکھوں پر پھیریں۔

## دیگر

محبوبِ الٰہی حضرت خواجہ نظام الدین اولیاء رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔ کہ ان حروف کو ایک ایک بار پڑھتے جائیں۔ اور ہاتھوں کی ایک انگلی بند کرتے جائیں۔ جب دس حروف پڑھنے پر دسوں انگلیاں بند ہو جائیں تو انگلیاں کھول کر آنکھوں پر پھیریں۔ اسی طرح عمل کو تین بار کریں۔ انشاء اللہ آنکھوں کو شفا ہو گی۔

(سیر الاولیاء)

کٓهٰیٰعٓصٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ



## نیند نہ آتی ہو

اگر کسی وجہ سے نیند جلد نہ آتی ہو تو اس عمل اس طرح کریں جب رات کو نمازِ عشاء اور دوسرے کاموں سے فارغ ہو کر سونے کیلئے بستر پر جائیں۔ تو دائیں پہلو سوئیں۔ دائیں ہاتھ کو چہرے کے نیچے رکھیں۔ اور دائیں پاؤں کو بائیں پاؤں پر رکھیں۔ بائیں ہاتھ کو بائیں ران پر رکھیں اس کے بعد دماغ میں "الف" کا دائرہ میں تصوّر جمائیں۔ (ا) یہ تصوّر کریں کہ الف سے نوری اور سکون بخش شعاعیں نکل رہی ہیں۔ اور تمام جسم میں پھیل رہی ہیں۔ اس تصوّر کو بار بار دہرائیں۔ بفضلِ خدا جلد نیند آجائے گی۔

## پابندیٔ نیند

| | | |
|---|---|---|
| میکائیل | یا اللہ | جبرائیل |
| یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ |
| عزرائیل | یا اللہ | اسرافیل |

جس کو نیند بہت زیادہ آتی ہو۔ اور نیند کی خماری نہ جاتی ہو طبیعت میں سستی رہتی ہو تو اس نقش کو لکھ کر گلے میں پہنیں انشاء اللہ سستی جاتی رہے گی۔ اگر رات کو کسی مقرّرہ وقت پر اٹھنا ہو تو اس موم جامہ کئے ہوئے نقش کو سر پر سات مرتبہ چکر دیں۔ خدا کے فضل سے وقت پر آنکھ کھلے گی۔

## خواب بندی

| | | |
|---|---|---|
| | ﻻ ۱۲ | |
| ص ہ | ود ۱۱ | د ۱۳ |
| | ح ۳ | |

بسم خواب فلاں بن فلاں

کسی کی نیند باندھنی ہو تو سات روز تک آوے کی ٹھیکری پر نقش لکھ کر کسی پرانے خشک کنوئیں میں پھینکیں دشمن کی نیند بندھ جائے گی۔

## شب کوری دُور ہو

اگر کسی کو رات کے وقت نظر نہ آتا ہو۔ تو اس نقش کو چاندی کی تختی پر کندہ کر کے چاند کی چودہ تاریخ کو گلے میں ڈالیں۔ انشاء اللہ شب کوری دُور ہو گی۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۶۱ | ۶۶۳ | ۶۶۷ | ۶۵۴ |
| ۶۶۶ | ۶۵۵ | ۶۶۰ | ۶۶۵ |
| ۶۵۶ | ۶۶۹ | ۶۶۲ | ۶۵۹ |
| ۶۶۳ | ۶۵۸ | ۶۵۷ | ۶۵۹ |

## پرانا نزلہ

اگر کسی کو پرانا نزلہ ہو اور ہر وقت حلق میں گرا گرتا ہو جسکی وجہ سے سانس سے بدبو آئے۔ تو اس نقش کو زعفران سے لکھیں جس میں آبِ زم زم ڈالا گیا ہو۔ صبح دوپہر شام ہر روز چینی کی پاک صاف پلیٹوں میں لکھ کر پانی میں گھول کر اکیس ۲۱ روز تک پئیں بفضلِ خدا پرانے سے پرانے نزلے کو شفا ہو گی۔

۷۸۶

| | |
|---|---|
| یا مصطفٰے | یا مصطفٰے |
| یا مصطفٰے | یا مصطفٰے |

## سونگھنے کی قوت کمزور ہونا

اگر قوتِ شامہ کی کمزوری کے باعث خوشبو اور بدبو کا ٹھیک طور پر پتہ نہ چلتا ہو۔ تو اس نقش کو زعفران سے چینی کی سفید پیالی میں لکھ کر صبح دوپہر شام ہر روز پانی میں گھول کر پئیں۔ بفضلِ خدا اکیس ۲۱ روز کے روحانی علاج سے قوت شامہ مضبوط ہو گی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

یَا بَدِیْعُ الْعَجَائِبِ بِالْخَیْرِ یَا بَدِیْعُ

۶ — ۲۴۷ ھا — ۳۸۲ ھا — ۶

## بیماری کا بہرہ پن

اگر کسی بیماری کی وجہ سے بہرہ پن پیدا ہو تو اس عمل کو رات سونے سے پہلے ہر روز چالیس دن تک اسطرح کریں۔ دونوں کانوں پر شہادت کی انگلیاں رکھ کر ہر روز گیارہ بار پڑھ لیا کریں۔ بفضلِ خدا شفا ہو گی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

یَا حَقُّ یَا فَتَّاحُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ

## کمزور سماعت

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

اس نقش کو زعفران سے چینی کی پلیٹ پر لکھ کر اس پر ایک چمچہ شہد ڈال کر نقش حل کر لیں۔ اس شہد کو چاٹ لیں۔ صبح شام اس عمل کو چالیس روز تک کریں۔ بفضلِ خدا سماعت تیز ہو گی۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| یَا نُوْرُ | یَا نُوْرُ | یَا نُوْرُ | یَا نُوْرُ |
| یَا اَللّٰہُ | یَا اَللّٰہُ | یَا اَللّٰہُ | یَا اَللّٰہُ |
| یَا مُنَوِّرُ | یَا مُنَوِّرُ | یَا مُنَوِّرُ | یَا مُنَوِّرُ |

## چہرہ کے امراض

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

چہرہ کے تمام امراض آنکھیں، کان، ناک منہ وغیرہ کیلئے اس نقش کو زعفران سے جس میں آبِ زم زم ملا ہوا ہو۔ چینی کی پاک صاف سفید پیالی پر لکھ کر اس میں ایک چمچہ خالص شہد ڈال کر نقش اس میں حل کر کے انگلی سے چاٹیں۔ اس روحانی علاج کو دن میں تین بار کریں۔ بفضلِ خدا و بطفیل سید کونین چہرہ کے تمام امراض سے شفا ہو گی۔

| | | |
|---|---|---|
| یَا فَتَّاحُ | یَا فَتَّاحُ | یَا فَتَّاحُ |
| یَا فَتَّاحُ | یَا فَتَّاحُ | یَا فَتَّاحُ |
| یَا فَتَّاحُ | یَا فَتَّاحُ | یَا فَتَّاحُ |

## پائیوریا

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

اس نقش کو چینی کی پیالی میں لکھ کر سرسوں کے تیل میں شہادت کی انگلی سے آہستہ آہستہ دانتوں پر ملیں صبح شام سات روز تک عمل کریں۔ بفضلِ خدا دانتوں کے مسوڑھوں کے گندی رطوبت

| | | | |
|---|---|---|---|
| م | د | ی | ق |
| ق | م | د | ی |
| ی | ق | م | د |
| د | ی | ق | م |

نکلنا بند ہوگا۔

**دیگر** دانتوں کے پائیریا کیلئے اس عمل کو سرسوں کے تیل پر اکیس (۲۱) بار پڑھ کر دم کریں۔ اس دم شدہ تیل کو دن میں چند بار متاثرہ جگہ پر لگائیں۔ چند دنوں کے استعمال سے بفضلِ خدا پائیریا کا نام ونشان تک مٹ جائیگا۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ



## کھیٰعٓصٓ

**دانت صاف رہیں** اگر دانت گندے ہوں۔ مثلاً دانتوں پر زردی جمی رہے۔ یا دانتوں پر داغ دھبے پڑے ہوں۔ یا کسی اور وجہ سے گندے رہیں۔ تو صبح ہر روز مسواک پر اس عمل کو نو (۹) بار پڑھ کر استعمال کریں۔ چند دنوں کے اس عمل سے بفضلِ خدا دانت صاف ہونگے۔ اور گندگی دانتوں پر جمنی بند ہو جائیگی۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

یَا ذَالۡجَلَالِ وَالۡاِکۡرَامِ

**دانت پیسنے سے چھٹکارا** دانت پیسنے سے چھٹکارا حاصل کرنے کیلئے اس عمل کو پانچ سو بار ایک پاؤ خالص شہد پر پڑھ کر دم کریں۔ اس شہد کو دن میں چند بار مریض کو چٹائیں۔ عمل کے اول آخر پانچ پانچ بار درود شریف پڑھ کر چٹائیں۔ دانت پیسنے کا مرض پیٹ کے کیڑوں یا کسی اور وجہ سے ہو بفضلِ خدا چھٹکارا ہوگا۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الرَّفِیۡعُ جَلَالُہٗ یَا ھُوَ

**بچے کے دانت بغیر تکلیف کے نکلیں** اگر بچہ دانت نکال رہا ہو۔ اور تکلیف محسوس کرے۔ تو اس تعویز کو لکھ کر بچے کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاءاللہ بچہ دانتوں کی تکلیف سے محفوظ رہیگا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۶ | ۳ | ۷ |
| ۱ | ۹ | ۲ | ۸ |



**کنٹھ مالا** اس عمل کو مرض کے مقام پر سات بار پڑھ کر دم کریں۔ یہ عمل دن میں تین مرتبہ دہرائیں۔ تا صحت عمل کو جاری رکھیں بفضلِ خدا شفا ہوگی۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

یَا جِبۡرَائِیۡلُ بِحَقِّ یَا ذَالۡجَلَالِ وَالۡاِکۡرَامِ

**کُب دور ہو** اگر کوئی مرد یا عورت پسلیوں کی کمزوری کی وجہ سے کبڑا ہونا شروع ہو جائے۔ یا ہو گیا ہو۔ تو اس نقش کو چینی کی پاک صاف پیالی میں زعفران سے لکھ کر ہر روز صبح کے وقت پانی میں گھول کر تین ماہ تک پئیں۔ بفضلِ خدا کُب دور ہوگا۔

| | | |
|---|---|---|
| ہمزائیل | | ہمزائیل |
| | یا شافی یا شافی | |
| ہمزائیل | | ہمزائیل |

**دفع بواسیر** ہر قسم کی بواسیر کیلئے اس نقش کو چاندی کی تختی پر کندہ کرائیں۔ ہر روز تختی کو پاک صاف پانی سے دھو کر مریض کو چالیس روز تک پلائیں۔ بفضلِ خدا مرض سے شفا ہوگی۔

| | |
|---|---|
| ۲ ۶ | ۴۴ |
| ق ع | ص |

**دفع احتلام** کسی مرد کو کثرت سے احتلام ہو۔ تو اس نقش کو بروز اتوار لکھ کر ناف پر باندھے۔ انشاءاللہ شفا ہوگی اور کثرتِ احتلام سے محفوظ ہوگا۔

| | | |
|---|---|---|
| ف | لا | ع |
| ك | ۱۱ | ك |
| س | لا | عـ |

**ہسٹیریا کے دورے** اس نقش کو زعفران سے لکھ کر ہسٹیریا کی مریضہ کے گلے میں موم جامہ کر کے ڈالیں۔ ہر روز صبح دوپہر شام چینی کی پاک صاف پلیٹ پر لکھ کر اس میں پانی گھول کر پلائیں۔ تا شفا

اس عمل کو جاری رکھیں۔ اس روحانی علاج سے بفضل خدا شفا ہو گی۔ اور ہسٹیریا کے دورے پڑنے بند ہونگے۔ تشدید دورے کی صورت میں اس نقش کو لکھ کر پانی میں گھول کر مریضہ کے چہرے پر چھینٹے ماریں۔ دورہ ختم ہو جائیگا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| اللھم صل علی سیدنا محمد کما تحب و ترضی لہ | یا ودود | یا ودود | یا ودود |
| | یا ودود | یا ودود | یا ودود |
| | یا ودود | یا ودود | یا ودود |

## استقرار حمل

استقرار حمل کیلئے بے نظیر عمل ہے۔ اس نقش کو عمل میں لانے کیلئے سورۃ اخلاص کو پانچ سو بار ہر روز اکیس دن تک پڑھیں۔ اول آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھیں۔ اکیس (۲۱) روز کے بعد آپ اس کے عامل ہو جائیں گے۔ جب کسی اسقاط حمل والی عورت کو نقش لکھ کر دینا ہو تو اس نقش کو لکھ کر اس پر گیارہ مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھ کر دم کریں پھر اس نقش کو موم جامہ کر کے عورت کے گلے میں ڈالیں۔ خدا کے فضل و کرم سے حمل اسقاط نہ ہو گا۔ اور بچہ آفات سے محفوظ رہیگا۔ مجرب المجرب عمل ہے۔ انشاء اللہ خطا نہیں جاتا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قل | ھو | اللہ | احد | اللہ | الصمد | لم | یلد |
| ھو | اللہ | احد | اللہ | الصمد | لم | یلد | ولم |
| اللہ | احد | اللہ | الصمد | لم | یلد | ولم | یولد |
| احد | اللہ | الصمد | لم | یلد | ولم | یولد | ولم |
| اللہ | الصمد | لم | یلد | ولم | یولد | ولم | یکن |
| الصمد | لم | یلد | ولم | یولد | ولم | یکن | لہ |
| لم | یلد | ولم | یولد | ولم | یکن | لہ | کفواً |
| یلد | ولم | یولد | ولم | یکن | لہ | کفواً | احد |



بسم اللہ الرحمن الرحیم

## لڑکا پیدا ہو

| | | | |
|---|---|---|---|
| الحمد للہ | رب العلمین | الرحمن الرحیم | ملک یوم الدین |
| ایاک نعبد | و ایاک نستعین | اھدنا الصراط | المستقیم |
| صراط الذین | انعمت علیھم | غیر المغضوب | علیھم ولا الضالین آمین |

جب کسی عورت کے صرف لڑکیاں ہی پیدا ہوتی ہوں اور لڑکا پیدا نہ ہوتا ہو۔ اس نقش کو لکھ کر حمل کے آثار ظاہر ہونے پر گیارہ روز تک گھول کر پلائیں۔ انشاء اللہ لڑکا پیدا ہو گا۔ نقش نہایت سریع التاثیر ہے۔

## لڑکی کی نسبت ہو

۴۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۶۶ | ۱۵۹ | ۱۶۴ |
| ۱۶۱ | ۱۶۳ | ۱۶۵ |
| ۱۶۲ | ۱۶۷ | ۱۶۰ |

جس لڑکی کی نسبت نہ ٹھہرتی ہو تو اس نقش کو پاک سیاہی لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ اور نماز میں کوتاہی نہ کرے۔ خدا کے فضل سے جلد نسبت طے ہوگی۔

## جسم سے جلنے اور زخم کے نشان دور ہوں۔

ہر نماز کے بعد نشان کے مقام پر دایاں ہاتھ رکھ کر اس عمل کو گیارہ بار پڑھیں، اول آخر درود شریف رحمت تین تین بار پڑھ لیا کریں۔ نشانوں کے معدوم ہونے تک عمل جاری رکھیں۔ بفضل خدا نشان دور ہونگے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

یا رحمٰن کل شیءٍ و راحمہ

## لکنت

اگر کسی کو بولتے وقت ہکلاہٹ یا لکنت ہو۔ اور روانی سے بول نہ سکتا ہو۔ تو اس عمل کو صبح نماز فجر کے بعد انچاس (۴۹) مرتبہ اس طرح پڑھیں،

پہلے ایک بار درود شریف جو یاد ہو پڑھیں۔ پھر سات بار اس عمل کو پڑھیں۔ اسطرح ہر سات بار کے بعد درود شریف پڑھیں۔ اسی طرح اس عمل کو نماز عشاء کے بعد کریں۔ عمل کو درمیانی آواز سے آہستہ آہستہ پڑھیں۔ تاحصول مقصد اس روحانی علاج کو جاری رکھیں بفضلِ خدا جلد لکنت دور ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

بِسْمِ اللّٰہِ اُقُوَّاہٗ یَا اللّٰہُ

## لقوہ

شکر یا گڑ کی اکیس ڈلیاں لیکر ہر ایک پر اس عمل کو چالیس بار پڑھ کر دم کریں تین ڈلیاں ہر روز کھائیں۔ سرسوں کے تیل پر اس عمل کو پڑھ کر دم کریں اس تیل کی متاثرہ حصے پر ہلکی ہلکی مالش کریں۔ بعد میں روٹی سے سینک کریں۔ اور روٹی اوپر باندھ دیں، ہوا سے بچائیں۔ چند دنوں میں بفضلِ خدا شفا ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

یَا حَیُّ حِیْنَ لَا حَیَّ وَیُمُوْمَتِہٖ مُلْکِہٖ دَ
بَقَائِہٖ حَیُّ یَا حَیُّ یَا حَیُّ

## سرسام

اگر سرسام کے مریض کو بے ہوشی طاری ہو جائے۔ تو ان کلمات کو گیارہ بار پانی پر پڑھ کر دم کریں۔ اس پانی کے چہرے پر چھینٹے ماریں۔ اور چند قطرے مریض کے ناک میں ٹپکائیں۔ بفضلِ خدا مریض ہوش میں آئے گا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰھُمَّ اَعْطِنِیْ شِفَاءً وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ اَنْتَ شَافِیْ

اَنْتَ کَافِیْ، یَا حَلِیْمُ، اَنْتَ حَسْبِیْ، اَنْتَ رَبِّیْ، یَا کَرِیْمُ



## بے ہوشی دور ہو

اس عمل کو گیارہ بار پڑھ کر پانی پر دم کریں۔ دم شدہ پانی کے چھینٹے بیہوش چہرے پر ماریں۔ اگر ایک دفعہ کام نہ ہو تو دوبارہ اسی طرح کریں۔ مریض ہوش میں آجائیگا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

یَا جِبْرَئِیْلُ تَجَلَّلْتَ بِالْجَلَالِ وَالْجَلَالُ

## دفع مرگی

سات عدد نیلے دھاگے لیکر انکو تین سو تیرہ گرہ دیں۔ ہر گرہ پر ایک بار سورۃ فاتحہ پڑھ کر دم کریں۔ ہر بار بسم اللہ ضرور پڑھیں اس گنڈے کو مریض کے گلے میں ڈال دیں۔ بفضلِ خدا مرگی کے مرض سے شفا ہوگی، آرام آنے پر اس گنڈے کو قبرستان میں دفن کردیں۔

## سرطان (کینسر)

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| الٓمٓ | الٓمٓصٓ الٓرٰ | الٓمٓرٰ | کٓھٰیٰعٓصٓ |
| طٰہٰ | طٰسٓمٓ طٰسٓ | یٰسٓ | حٰمٓعٓسٓقٓ |
| | صٓ قٓ نٓ | | |

سرطان کے مریض کو کھانے والے سرخ رنگ کی روشنائی سے اس نقش کو چینی کی پاک صاف پیالی پر لکھ کر صبح دوپہر شام ہر روز پانی گھول کر پلائیں۔ اکیس (۲۱) روز تک اس روحانی علاج کو جاری رکھیں دوران علاج مریض کو سرخ رنگ کے کپڑے پہنائیں۔ بفضلِ خدا جلد شفا ہو گی۔

## تپ دق (ٹی بی)

اس نقش کو زعفران سے چینی کی پلیٹ پر لکھ کر تپ دق کے مریض کو ہر روز تین بار پلائیں۔ اور مریض کے قد کے برابر تین عدد دھاگے لیکر اُس کو اکتالیس گرہ لگائیں۔ ہر گرہ پر اس نقش والے عمل کو تین بار پڑھیں۔ اس دھاگے کو اکٹھا کر کے تمام جسم پر ملیں۔ پھر اسکو آگ میں جلادیں۔ تین ماہ تک اس عمل کو اسطرح جاری رکھیں۔ بفضلِ خدا اس روحانی علاج

سے جلد شفاء ہو گی۔ مجرب المجرب ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ط
اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ط
اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ط

## بیماری سے شفا کیلئے

بیماری سے شفا کیلئے قصیدہ بردہ شریف کے اس شعر کو سات بار پڑھ کر مریض کو دم کریں۔ روزانہ اسطرح سات بار عمل کریں۔ اول آخر تین تین بار درود شریف پڑھیں۔ بفضلِ خدا چند روز میں شفا ہو گی۔

اِنْ اٰتِ ذَنْبًا فَمَا عَھْدِیْ بِمُنْتَقِضٍ
مِنَ النَّبِیِّ وَلَا حَبْلِیْ بِمُنْصَرِمٖ

## ہر دکھ کا علاج نقشِ نعل شریف سلطان الانبیاء احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم



کہ نعل شریف کا نقش ہر دکھ کا علاج ہے۔ اس نقش کو زعفران سے سبز کاغذ پر لکھ کر اگر ۱۔ دکان میں لگائیں تو کاروبار میں برکت ہو گی۔ ۲۔ درد زہ والی عورت کے بازو کیساتھ باندھیں، تو بچہ آسانی سے پیدا ہو گا۔ ۳۔ دورانِ سفر اس کو پاس رکھیں گے تو ہر طرح کی آفات سے حفاظت رہیگی۔ ۴۔ بیمار کے گلے میں ڈالیں تو مرض سے شفا ہو گی۔ ۵۔ نظر بد والے کے گلے میں ڈالیں تو نظر بد دور ہو گی۔ غرض جس مقصد کیلئے رکھیں گے۔ اللہ تعالیٰ مدد فرمائیں گے۔



## لاعلاج بیماری کا روحانی علاج

حضرت شاہ برکات احمد صاحب رحمۃ اللہ فرماتے ہیں۔ کہ اگر کسی کو شدید بیماری ہو اور ظاہری علاج سے فائدہ نہ ہو۔ یعنی وہ بیماری علاج سے عاجز آجائے یا طبیب اُسے لاعلاج مرض قرار دیدے۔ تو ان کلمات کو تازہ پانی پر پڑھ کر دم کر کے مریض کو پلائیں۔ ان شاء اللہ چند روز میں شفا ہو گی۔

(ضیاء القلوب)

اَللّٰھُمَّ یَا کَثِیْرَ النَّوَالِ یَا دَائِمَ الْوِصَالِ وَیَا اَحْسَنَ الْفِعَالِ اَعْطِ شِفَاءً، اَنْتَ شَافِیْ، اَنْتَ کَافِیْ فِیْ مُھِمَّاتِ الْاُمُوْرِ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ، لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ہ فَاسْتَجَبْنَا لَہٗ وَنَجَّیْنٰہُ مِنَ الْغَمِّ وَکَذٰلِکَ نُنْجِی الْمُؤْمِنِیْنَ وَزَکَرِیَّا اِذْ نَادٰی رَبَّہٗ رَبِّ لَا تَذَرْنِیْ فَرْدًا وَّ اَنْتَ خَیْرُ الْوٰرِثِیْنَ ہ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَاَزْوَاجِہٖ اَجْمَعِیْنَ ہ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ ہ

## لاعلاج مرض کا علاج

اگر کوئی مریض لاعلاج ہو۔ اور ہر طرح کے علاج کرا کے عاجز آگیا ہو تو اس نقش کو سبز رنگ کے ریشمی کپڑے پر زعفران سے لکھ کر فریم کرا کے گھر میں ایسی جگہ لگائیں۔ جہاں اکثر مریض کی نگاہ پڑتی رہے۔ صبح اور شام ہر روز مریض بلاناغہ دس منٹ تک نقش کو ٹکٹکی باندھ کر دیکھے۔ تا حصول شفاء یہ عمل جاری رکھے۔ بفضلِ خدا تعالیٰ مجدہٗ الکریم تھوڑے عرصے میں مرض سے افاقہ ہو گا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

جبرائیل — میکائیل

یا حفیظ — حفیظ — یا حفیظ

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّ رَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ

## انگشتری عجیب

شروع ماہ کے اول جمعہ کو اس نقش کو لکھ کر پانی میں گھول لیں۔ چاندی کی ایک انگشتری لیکر اس کو آگ پر گرم کر کے اس پانی میں بجھائیں۔ اسطرح سات مرتبہ گرم کر کے بجھائیں۔ انگشتری تیار ہے۔ یہ عمل سورج نکلنے سے پہلے اور باوضو کریں۔ مرگی کے مریض کو اگر دائیں ہاتھ کی چھنگلی میں پہنائیں۔ مرگی سے شفاء ہوگی۔ بواسیر کے مریض کو بائیں ہاتھ کی چھنگلی میں پہنائیں۔ ہر طرح کی خونی بادی بواسیر سے شفاء ہوگی۔ دردِ زہ کیلئے عورت کی بائیں ران سے انگشتری باندھیں۔ جلد چھٹکارا ہوگا۔ دردِ شقیقہ کیلئے دائیں ہاتھ کی چھنگلی کیساتھ والی انگلی میں پہنیں۔ دردِ شقیقہ سے شفاء ہوگی۔ ناف ٹل جانے پر اس انگشتری کو ناف کے مقام پر باندھیں۔ ناف درست ہوگی۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الٓمٓ الٓمٓصٓ الٓرٰ الٓمٓرٰ کٓھٰیٰعٓصٓ طٰہٰ طٰسٓمٓ
طٰسٓ یٰسٓ حٰمٓ قٓ نٓ



## آسیبی اثر والے کھانے سے بیماری

اگر کوئی کھانے پینے والی چیز رات کو کھلی پڑی رہ گئی۔ اس کو کوئی آسیبی مخلوق چھو جائے۔ اور اس کے کھانے سے کوئی مریض ہو جائے۔ تو اس نقش کو زعفران سے چینی کی پلیٹ پر صبح شام گھول کر پئیں گیارہ روز تک۔ اس روحانی علاج سے بفضلِ خدا شفاء ہوگی۔

ک ھ ی ع ص

ھو ھو ھو ھو

۵ ۵ ۵ ۵

ھو ھو ھو ھو

ک ھ ی ع ص

## مہر حضرت سلیمان علیہ السلام

اسطرح کے ارضی و سماوی اور سفلی آفات سے حفاظت کیلئے اس مہر شریف کو لکھ کر اپنے پاس رکھیں۔ بفضلِ خدا ہر طرح سے حفاظت رہیگی۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲۰ | ۶۶ | ۳۸ | ۱۱ | ۲ | | |
| ۳ | ۱۱ | ۱۱ | ۹۸ | ۱۳ | ۳۴ | ۱۱ |
| ۱ ھھ | ۱۱ سر | ۱۱ | ۹۳ | ۱۱۱ | ے | ۷ |
| ۱۳۱ | ھے | ۹۹ | ۱ ھے | ۱۱ | ۶ | |
| صم۱۲ | ۱۱ ھے | ۹۹ | ۲سر | ۱سر | ھے | |
| • | | | | | | |
| ھے | | | | | | |
| | | | | | | |

# ملاقات حضرت خضر علیہ السلام

اگر کسی شخص کو حضرت خضر علیہ السلام سے ملاقات کا شوق ہو، تو اس عمل کو اکیس۲۱ روز چلتے پانی میں کھڑے ہو کر کریں۔ پانی ٹھوڑی تک ہو جائے۔ عمل پڑھنے سے پہلے سات بار الحمد شریف پڑھ کر انگلی پر دم کر کے اپنے گرد حصار کھینچیں عمل ایسی جگہ کریں۔ جہاں آدمیوں کا گذر نہ ہو۔ اس عمل کو ہر روز بعد از نماز عشاء کریں۔ اور عمل کو تین سو تیرہ (۳۱۳) بار پڑھیں۔ آخری دن حضرت خضر علیہ السلام تشریف لائینگے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

زندہ پیر خضر خواجہ سیر کرے دریاواں دا،
عزت بخشیں اور ظاہر باطن نقیب اے کل اولیاواں
دا انت الہادی انت الحق لیس الہادی الا ھو،

# زیارت حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم

امیر المومنین حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم کی زیارت کیلئے ان کلمات کو اکیس روز تک بعد از نماز عشاء کسی علیحدہ کمرے میں پانچ سو پانچ بار پڑھا کریں۔ جمعرات سے شروع کریں۔ اور دوران عمل خوشبو بھی جلائیں۔ اور پاک صاف کپڑے پہنیں۔ بفضل خدا آپ کی زیارت ہوگی۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا علی ہے نام تیرا توں سوہنا پیر میرا ہیں
مرید تیرا کدی تاں یاد پھیرا میں عاجز دل،



# مناجات حضرت خواجہ معین الدین چشتی رحمۃ اللہ علیہ

اگر کسی کو کوئی دینی۔ دنیاوی حاجت ہو تو حضرت خواجہ معین الدین چشتی اجمیری رحمۃ اللہ علیہ کی ان مناجات کو وقت مقرر کر کے روزانہ پڑھے بفضل خدا چند دنوں میں حاجت پوری ہوگی۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

لا الٰہ الا اللہ بزرگی و جباری لا الٰہ الا اللہ رحیمی و غفاری، لا الٰہ الا اللہ مرا بحق نگذاری لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ الٰہی بحرمت و برکت یک صد و چہاردہ سورۃ قرآن الٰہی بحرمت و برکت شش و صد و شش آیۃ قرآن، الٰہی بحرمت و برکت ہفتاد و شش ہزار و ہشتاد و شش، کلمات قرآن الٰہی بحرمت و برکت حروف مقطعات، قرآن الٰہی بحرمت و برکت سہ صد و بست و یک، لک و یک ہزار و شش صد و نود حروف قرآنی الٰہی بحرمت و برکت نود و نہ نام باری تعالیٰ الٰہی بحرمت و برکت سہ صد نقباء الٰہی بحرمت و برکت ہفتاد مرد نجباء الٰہی بحرمت و برکت چہل مرد ابدال، الٰہی بحرمت و برکت ہفت مرد اوتاد الٰہی بحرمت و برکت یک مرد غوث الٰہی بحرمت و برکت یک، مرد قطب الٰہی بحرمت و برکت جمیع علماء و فقہا، الٰہی بحرمت و برکت زہاد و عباد رحمۃ اللہ علیہم اجمعین الٰہی بحرمت و برکت شہدائے امت، محمد صلی اللہ علیہ وسلم الٰہی بحرمت و برکت جمیع

مشائخاں طریقت رحمۃ اللہ علیہم اجمعین،
خداوندا ملکا بادشاہا مہمات دینی و دنیاوی
من بندہ را بنظر عنایت خود راست آریا جمیع
مسلمانان آمین یا ربّ العالمین برحمتک
یا ارحم الرّاحمین،

## آسانی سکراتِ موت

اگر کوئی قریب المرگ ہو اور تکلیف بہت زیادہ ہو۔ اور جان نہ نکلتی ہو۔ تو قصیدہ بردہ شریف کا یہ شعر اِس کے پاس پڑھیں۔ اِس عمل سے اسے سکراتِ موت سے نجات مل جائے گی۔

لَوْ نَاسَبَتْ قَدْرَہٗ اٰیَاتُہٗ عِظَمًا
اَحْیَا اسْمُہٗ حِیْنَ یُدْعٰی دَارِسَ الرِّمَمِ

## دُنیا سے بے نیاز ہونے کیلئے

حضرت خواجہ فخر الدین مشہدی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔ کہ شہنشاہِ ہند الولی خواجۂ خواجگان حضرت خواجہ معین الدین چشتی رحمۃ اللہ علیہ اِن کلماتِ شریفہ کو نو مسلموں کو سکھایا کرتے اور پڑھنے کیلئے ارشاد فرماتے! خواجہ غریب نواز رحمۃ اللہ علیہ خود اِن کلمات کو تین سو تیرہ (۳۱۳) بار پڑھا کرتے تھے۔ جن درویشوں نے بھی اِس وظیفہ کو پڑھا وُہ دنیا سے بے نیاز ہو گئے۔ انہوں نے نعمتِ خاص سے وافر حصّہ حاصل کیا اور ہر قسم کے شر سے محفوظ ہو گئے۔ اُنکے دل نُورِ معرفت سے منوّر ہو گئے۔

(برکات الاولیاء)

اَللّٰھُمَّ اَنْتَ الْمَلِکُ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ، اَنْتَ رَبِّیْ
وَاَنَا عَبْدُکَ ظَلَمْتُ نَفْسِیْ فَاغْفِرْ لِیْ ذُنُوْبِیْ



جَمِیْعًا، اٰمَنْتُ بِکَ، تَبَارَکْتَ وَتَعَالَیْتَ
اَسْتَغْفِرُکَ وَاَتُوْبُ اِلَیْکَ ۰

## قرض کی وصولی

اگر کسی سے قرض لینا ہو۔ اور وہ واپس نہ کرے یا پس و پیش کرے۔ تو اِس عمل کو ہر روز بعد از نمازِ عشاء پانچ سو بار، انیس ۱۹ روز تک کریں۔ عمل کے اوّل آخر تین تین بار درود شریف پڑھیں۔ بفضلِ خدا مقروض سے قرض وصول ہو جائیگا۔ اور قرض کی وصولی پر حسبِ توفیق صدقہ کریں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

اَللّٰھُمَّ بِمُحَمَّدٍ وَّاٰلِہِ الطَّیِّبِیْنَ الطَّاھِرِیْنَ وَصَحْبِہِ الْمَرْضِیِّیْنَ اِقْضِ حَاجَتِیْ یَآ اَکْرَمَ الْاَکْرَمِیْنَ،

## برائے ادائے قرض

حضرت شاہ کلیم اللہ چشتی شاہ جہاں آبادی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں۔ کہ حضرت امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کی مؤطا میں ادائے قرض کیلئے یہ دُعا آئی ہے۔

اَللّٰھُمَّ فَالِقَ الْاِصْبَاحِ وَجَاعِلَ اللَّیْلِ سَکَنًا وَّالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ حُسْبَانًا اِقْضِ عَنِّی الدَّیْنَ وَاَغْنِنِیْ مِنَ الْفَقْرِ وَمَتِّعْنِیْ بِسَمْعِیْ وَبَصَرِیْ وَقُوَّتِیْ فِیْ سَبِیْلِکَ

## قرض اُتارنا

اگر کسی طرح قرض سر چڑھ جائے، اور واپسی کی کوئی صورت پیدا نہ ہوتی نظر آئے۔ اور قرض خواہ تنگ کرتا ہو۔ تو اِس عمل کو ہر نماز کے بعد انیس مرتبہ پڑھنے کا معمول بنالیں۔ چند دنوں کے عمل سے اللہ تعالیٰ غیب سے کوئی نہ کوئی صورت پیدا فرمادیں گے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

اِنَّ رَحْمَتَ اللّٰہِ قَرِیْبٌ مِّنَ الْمُحْسِنِیْنَ ۰

## ادائے قرض کیلئے

اگر کسی پر قرض ہو اور ادا کرنے کی کوئی سبیل نظر نہ آتی ہو۔ تو اس عمل کو سات روز تک نمازِ ظہر کے بعد ایک سو ایک مرتبہ پڑھیں۔ اول آخر تین تین بار درود شریف پڑھیں۔ بفضلِ خدا ادائے قرض کا غیب سے کوئی نہ کوئی سبب پیدا ہو جائیگا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰهُمَّ يَا غَنِيُّ يَا حَمِيْدُ يَا مُبْدِئُ يَا مُعِيْدُ يَا رَحِيْمُ يَا وَدُوْدُ
اَللّٰهُمَّ اكْفِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَبِطَاعَتِكَ عَنْ مَعْصِيَتِكَ
وَاَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

## برائے ادائے قرض

ادائے قرض کیلئے اس دعا کو ہر نماز کے بعد تین مرتبہ پڑھیں۔ بفضلِ خدا بطفیل سید الانبیاء احمد مجتبیٰ محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم ادائے قرض کیلئے کوئی نہ کوئی سامان پیدا ہو جائے گا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْهَمِّ وَالْحُزْنِ وَاَعُوْذُ بِكَ
مِنَ الْعَجْزِ وَالْكَسَلِ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْجُبْنِ وَالْبُخْلِ وَ
اَعُوْذُ بِكَ مِنْ غَلَبَةِ الدَّيْنِ وَقَهْرِ الرِّجَالِ اَللّٰهُمَّ
اكْفِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ
سِوَاكَ،

## برائے دفعِ فقر و فاقہ

دفعِ فقر و فاقہ کیلئے اِن کلمات کو نمازِ مغرب اور عشاء کے درمیان روزانہ اکیس ۲۱ بار پڑھیں۔ اول آخر تین تین بار درود شریف پڑھیں، بفضلِ خدا تنگدستی دُور ہو گی۔

اَللّٰهُمَّ اَقْذِفْ فِيْ قَلْبِيْ رَجَاكَ وَاقْطَعْ رَجَائِيْ عَمَّنْ
سِوَاكَ حَتّٰى لَا اَرْجُوْ اَحَدًا غَيْرَكَ



## دفعِ فقر و فاقہ

حضرت شاہ کلیم اللہ شاہجہان آبادی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں۔ کہ کسی سائل نے سلطان المشائخ سے اپنے فقر و فاقہ کے دفیعہ کیلئے کوئی عمل پوچھا تو آپ نے فرمایا: کہ اِس شعر کو بہت پڑھا کر۔ (مرقع کلیمی)

آمد گر آں کہ عہد ہا تازہ کنیم،
شد آنچہ شدائے صنم گذشت آنچہ گذشت،

## برائے دفعِ تنگدستی

دفعِ تنگدستی کے لئے اِن کلمات کو بعد از نمازِ فجر ایک سو گیارہ بار پڑھیں۔ اول آخر تین تین بار درود شریف پڑھیں۔ بفضلِ خدا تنگدستی دُور ہو گی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ

## دیگر

دفعِ تنگدستی کے لئے گھر میں داخل ہوتے وقت الحمد شریف آیت الکرسی اور سورۃ اخلاص، پڑھا کریں۔ بفضلِ خدا تنگدستی دُور ہو گی۔ اور رزق میں فراخی ہو گی۔

## دفعِ تنگدستی کیلئے

اگر تنگدستی ہو تو اس آیت شریف کو نمازِ فجر کی سُنتوں اور فرضوں کے درمیان ہر روز ایک سو گیارہ، بار پڑھیں۔ اول آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ بفضلِ خدا اِس عمل سے تنگدستی دُور ہو گی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اِسْتَعِيْنُوْا بِاللّٰهِ وَاصْبِرُوْا اِنَّ الْاَرْضَ لِلّٰهِ يُوْرِثُهَا
مَنْ يَّشَاۤءُ مِنْ عِبَادِهٖ

## دفع تنگدستی کیلئے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۶۳۷۹ | ۱۲۶۳۸۲ | ۱۲۶۳۸۵ | ۱۲۶۳۷۱ |
| ۱۲۶۳۸۴ | ۱۲۶۳۷۲ | ۱۲۶۳۷۸ | ۱۲۶۳۸۳ |
| ۱۲۶۳۷۳ | ۱۲۶۳۸۷ | ۱۲۶۳۸۰ | ۱۲۶۳۷۷ |
| ۱۲۶۳۸۱ | ۱۲۶۳۷۶ | ۱۲۶۳۷۴ | ۱۲۶۳۸۶ |

اس نقش کو سبز کپڑے پر زعفران سے لکھ کر فریم کر کے گھر میں دیوار کے ساتھ لٹکائیں۔ بفضلِ خدا گھر سے تنگدستی دُور ہو گی۔

## دفع تنگدستی

اگر گھر میں تنگدستی ہو تو اِن کلمات کو نمازِ مغرب اور عشاء کے درمیان ایک سو گیارہ بار پڑھیں۔ بفضلِ خُدا تنگدستی دُور ہو گی۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ؕ

اَللّٰھُمَّ لَا یَنۡزِلُ بَلَآءٌ اِلَّا بِذَنۡبٍ وَّلَا یُکۡشَفُ اِلَّا بِالتَّوۡبَۃِ وَھٰذِہِ الدُّنۡیَا مَبۡسُوۡطَۃٌ اِلَیۡکَ بِالذُّنُوۡبِ وَلَوۡ صِنۡیَا بِالتَّوۡبَۃِ فَاغۡفِرۡ لَنَا یَا غَفَّارُ وَتُبۡ عَلَیۡنَا یَا تَوَّابُ ۝

## گھریلو حالات بہتر ہوں

اس عمل کو ہر روز عشاء کے بعد بلا تعداد سجدے میں سر رکھ کر پڑھیں۔ اور اس کا نقش بنا کر گھر میں کسی مناسب جگہ پر لٹکائیں۔ حالات بہتر ہونے پر بچوں میں حسبِ استطاعت پیسے تقسیم کریں۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ؕ

یَا اَللّٰہُ    یَا رَحۡمٰنُ    یَا حَلِیۡمُ

یَا عَزِیۡزُ    یَا حَمِیۡدُ    یَا عَظِیۡمُ

## عالم غیب سے امداد حاصل کرنیکا بینظیر عمل

حضرت شیخ عبدالوہاب شعرانی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں۔ کہ غیب سے امداد حاصل کرنے کیلئے یہ عمل نہایت سریع التاثیر ہے۔ عمل کرنے کا طریقہ یہ ہے۔ کہ نماز فجر کی سُنتوں



اور فرضوں کے درمیان اس آیت شریف کو ایک سو ایک بار پڑھیں۔ اور اس کے بعد سجدے میں سر رکھ کر اللہ تعالیٰ سے عجز و انکسار سے امداد طلب کریئے۔ انشاء اللہ آپکی ضرورت کیلئے غیب سے مدد کی جائیگی۔ (الملفوظ)

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ؕ

ثُمَّ اَنۡزَلَ اللّٰہُ سَکِیۡنَتَہٗ عَلٰی رَسُوۡلِہٖ وَعَلَی الۡمُؤۡمِنِیۡنَ وَاَنۡزَلَ جُنُوۡدًا لَّمۡ تَرَوۡھَا ؕ

## رزق میں غیبی برکت ہو

نصف رات کے وقت اکیس (۲۱) روز تک باوضو ایک سو اکیس (۲۱) مرتبہ یہ عمل پڑھیں دورانِ عمل خوشبو جلائیں۔ اوّل آخر اکیس (۲۱) اکیس (۲۱) بار درود شریف ضرور پڑھیں بفضلِ خدا رزق میں غیبی ترقی ہو گی۔ مجرب المجرب عمل ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ؕ

یَا بَاسِطُ یَا بَاسِطُ یَا بَاسِطُ الَّذِیۡ یَبۡسُطُ الرِّزۡقَ لِمَنۡ یَّشَآءُ بِغَیۡرِ حِسَابٍ ؕ

## فراخی رزق کیلئے

رزق کی فراخی کیلئے اِن تین اسماءِ الٰہی، یَا وَھَّابُ یَا رَزَّاقُ یَا مُغۡنِیُّ کا وظیفہ اکیس (۲۱) روز تک وقت مقرر کر کے پڑھیں۔ ہر ایک اسم ایک سو بار پڑھنے کا طریقہ یہ ہے۔ کہ جب باوضو قبلہ رُخ ہو کر بیٹھیں، تو پہلے تین بار درود شریف پڑھیں پھر ایک سو بار یَا وَھَّابُ پڑھیں پھر سجدے میں جا کر ایک سو بار یَا رَزَّاقُ پڑھیں پھر سجدے سے سر اُٹھا کر ایک سو بار یَا مُغۡنِیُّ پڑھیں، اسکے بعد پھر تین بار درود شریف پڑھیں۔ اور عجز و انکسار سے فراخی رزق کیلئے دُعا کریں۔

## فراخی رزق کا بینظیر عمل

حدیث شریف ہے۔ کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں۔ کہ جو کوئی ہمیشہ دسترخوان پر سے گری ہوئی کھانے کی

چیزوں کو اٹھا کر کھا لیا کرے۔ اس کو فراخی رزق ہمیشہ حاصل رہے گا۔

## برائے غنا و فراخی رزق

حضرت شاہ کلیم اللہ شاہجہان آبادی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں۔ کہ حضرت شیخ ابن حجر نے شرح شمائل میں لکھا ہے۔ کہ جو شخص جمعرات کے روز اپنے ناخن ترشوائے گا۔ وہ غنا و فراغت حاصل کرے گا۔

(مرقع کلیمی)

## برائے کشائش رزق

حضرت شاہ کلیم اللہ چشتی شاہجہان آبادی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں۔ کہ کشائش رزق کیلئے ان کلمات کو صبح و شام تین بار پڑھیں۔ (مرقع کلیمی)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ ذُنُوْبِيْ وَوَسِّعْ عَلَيَّ رِزْقِيْ وَاقْدِرْ لِيْ عَلٰى كَسْبِهٖ وَمَتِّعْنِيْ بِمَا رَزَقْتَنِيْ وَلَا تَشْغَلْنِيْ فِيْمَا صَرَفْتَهٗ عَنِّيْ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ اَجْمَعِيْنَ ؕ

## برائے فراخی رزق

رزق کی فراخی کے لیے اس دعا کو روزانہ فجر کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان گیارہ بار پڑھیں۔ بفضل خدا رزق میں فراغت ہو گی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ كَبِيْرًا وَّسُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ كَثِيْرًا اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ وَرَحْمَتِكَ فَاِنَّهُمَا بِيَدِكَ لَا يَمْلِكُهُمَا اَحَدٌ سِوَاكَ اَللّٰهُمَّ اقْضِ دَيْنِيْ وَوَسِّعْ عَلَيَّ رِزْقِيْ ؕ

## ترقی رزق کیلئے

اس آیت شریف کو ہر روز بعد از نماز فجر ایک سو گیارہ بار پڑھیں اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ بفضل خدا



رزق میں ترقی ہو گی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

اَللّٰهُ لَطِيْفٌ بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ وَهُوَ الْقَوِيُّ الْعَزِيْزُ ؕ

## توسیع رزق کا نایاب وظیفہ

تنگی رزق یا کاروبار میں نقصان ہو یا ملازمت نہ ملتی ہو۔ تو اس عمل کو نماز عشاء کے بعد ایک سو ایک بار پڑھیں۔ بفضل خدا غیب سے مدد ہو گی اور ہر طرح کی بندش دور ہو گی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ وَبِحَمْدِهٖ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ ○

## رزق کی فراوانی کا لاجواب عمل

اپنے والدین کے قدموں کو چھو کر ہر روز صبح شام اپنے چہرے پر ملیں۔ اگر والدین وفات پا چکے ہوں۔ تو صبح و شام ان کی قبر پر جا کر فاتحہ پڑھنے کے بعد چہرے پہ ہاتھ ملیں۔ اگر قبر دور ہو یا دوسرے شہر میں ہو تو گھر میں ہی ان کے لئے فاتحہ پڑھ کر چہرے پہ ہاتھ ملیں۔ بفضل خدا اس عمل سے رزق میں بہت برکت ہو گی۔ نہایت مجرب المجرب عمل ہے۔

## واسطے فراخی رزق

فراخی رزق کے لیے سید الاستغفار کو صبح نماز فجر کے بعد اور شام نماز مغرب کے بعد اکتالیس اکتالیس بار پڑھیں۔ اللہ تعالیٰ جل شانہ روزی کو فروغ فرمائیں گے۔ سید الاستغفار یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ رَبِّيْ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ خَلَقْتَنِيْ وَاَنَا عَبْدُكَ وَاَنَا عَلٰى عَهْدِكَ وَوَعْدِكَ مَا اسْتَطَعْتُ اَعُوْذُ بِكَ

مِنْ شَيْءٍ مَا صَنَعْتُ اَبُوْءُ لَكَ بِنِعْمَتِكَ عَلَيَّ اَبُوْءُ
بِذَنْبِيْ فَاغْفِرْلِيْ فَاِنَّهٗ لَا يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ۔

## وسعت رزق

حضرت امام جعفر رضی اللہ تعالیٰ عنہ ارشاد فرماتے ہیں۔ کہ اس دعا کو ہر نماز کے بعد پڑھنے سے رزق میں فراخی وسعت ہوتی ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يَا مَنْ يَمْلِكُ حَوَائِجَ السَّائِلِيْنَ وَيَعْلَمُ ضَمِيْرَ الصَّامِتِيْنَ
لِكُلِّ مَسْئَلَةٍ مِنْكَ سَمْعٌ حَاضِرٌ وَجَوَابٌ عَتِيْدٌ وَّ
لِكُلِّ صَامِتٍ مِنْكَ عِلْمٌ بَاطِنٌ مُحِيْطٌ اَسْئَلُكَ بِمَوَاعِيْدِكَ
الصَّادِقَةِ وَاَيَادِيْكَ الْفَاضِلَةِ وَرَحْمَتِكَ الْوَاسِعَةِ وَ
سُلْطَانِكَ وَ الدَّائِمِ وَكَلِمَاتِكَ التَّامَّاتِ
يَا مَنْ لَا تَنْفَعُهٗ طَاعَةُ الْمُطِيْعِيْنَ وَلَا تَضُرُّهٗ
مَعْصِيَةُ الْعَاصِيْنَ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَارْزُقْنِيْ
مِنْ فَضْلِكَ وَاَعْطِنِيْ بِهِ الْعَافِيَةَ بِرَحْمَتِكَ
يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ۝

## فراخی رزق کا ایک روزہ انوکھا عمل

رمضان شریف کا چاند دیکھ کر سورۃ انا انزلنہ پڑھنا شروع کر دیں۔ اور نماز عشاء کی اذان تک بلا تعداد پڑھتے رہیں۔ اوّل آخر تین تین بار درود شریف پڑھیں۔ اس عمل کی برکت سے بفضلِ خدا تمام سال روزی فراغ ہو گی۔ کاروبار میں برکت اور مال نقصان سے محفوظ رہے گا۔

## فراخی رزق

اگر گھر میں تنگدستی ہو، تو اس وظیفہ کا معمول رکھیں۔ ہر روز نماز فجر کے بعد اور شام نماز عشاء کے بعد اوّل آخر تین تین بار درود شریف کے ساتھ اس کی ایک ایک تسبیح پڑھیں۔ بفضلِ خدا رزق میں



فراخی ہو گی۔ اور تنگدستی دور ہو گی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ الْمُبِيْنُ ۝

## کاروبار میں برکت ہو

اس نقش کو زعفران سے سبز کپڑے پر لکھ کر دوکان یا دفتر میں لگائیں۔ اس نقش کو زرد رنگ سے لکھا جائے۔ کاروبار میں بفضلِ خدا ترقی ہو گی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ




## کاروبار میں برکت کیلئے

کاروبار میں برکت کیلئے اس استغفار کو روزانہ بعد از نماز عشاء ایک سو چودہ بار پڑھیں۔ بفضلِ خدا کاروبار میں وسعت و برکت ہو گی۔

اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الَّذِيْ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ بَدِيْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ مِنْ جَمِيْعِ جُرْمِيْ وَظُلْمِيْ وَاِسْرَافِيْ عَلٰى نَفْسِيْ وَاَتُوْبُ اِلَيْهِ۔

## دکان میں برکت کیلئے:

دکان میں برکت کیلئے ان کلمات کو زعفران سے لکھ کر فریم کرا کے ایسی جگہ لگائیں جہاں

گاہکوں کی نگاہ پڑتی رہے بفضلِ خدا دوکان میں برکت ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

یَا فَتَّاحُ یَا رَزَّاقُ یَا اَللّٰہُ یَا رَبَّ الْعَالَمِیْنَ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَسَلَّمَ،

## دیگر

دکان میں برکت کیلئے بعد از نماز فجر اس درود شریف کو ایک سو پانچ بار پڑھیں۔ صبح اس درود شریف کو پڑھتے ہوئے، دکان کھولیں بفضل خدا اس عمل کی برکت سے دکان میں بہت برکت ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ عَبْدِکَ وَرَسُوْلِکَ وَصَلِّ عَلٰی جَمِیْعِ الْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَمُسْلِمِیْنَ وَ الْمُسْلِمَاتِ،

## دُکان میں برکت ہو

پانچ نمکوں، پانچ کنوؤں، پانچ موگوں کا پانی لیکر اس عمل کو دو سو گیارہ بار پڑھ کر دم کریں۔ اول آخر درود شریف تین بار ضرور پڑھیں۔ اس دم شدہ پانی کو دکان میں چھڑکیں۔ بفضل خدا بہت برکت ہوگی۔ اور گاہک کثرت سے آئیں گے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

یَا رَازِقُ تَوَرَّقْتَ بِالرِّزْقِ وَالرِّزْقُ فِیْ رِزْقِکَ یَا رَزَّاقُ،

## ترقی تجارت کیلئے مجرب المجرب عمل

حضرت شاہ برکات احمد صاحب قدسی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ تحریر فرماتے ہیں کہ تجارت کی ترقی کیلئے یہ عمل بے حد سریع التاثیر ہے۔ عمل کا طریقہ یہ ہے۔ کہ تازہ غسل کرکے نماز فجر کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان ان کلمات کو ایک سو ایک بار پڑھیں





یَا لَطِیْفُ، یَا کَافِیُ، یَا حَفِیْظُ، یَا شَافِیُ، یَا کَرِیْمُ یَا بَاقِیُ، یَا رَءُوْفُ، یَا رَحِیْمُ، اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ، یَا حَیُّ، یَا قَیُّوْمُ، بِرَحْمَتِکَ اَسْتَغِیْثُ زَیَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنْیَا بِمَصَابِیْحَ، وَحِفْظًا ذٰلِکَ تَقْدِیْرُ الْعَزِیْزِ الْعَلِیْمِ ○ وَھُوَ الَّذِیْ فِی السَّمَآءِ اِلٰہٌ وَّ فِی الْاَرْضِ اِلٰہٌ وَھُوَ الْحَکِیْمُ الْعَلِیْمُ ○ یَا رَحِیْمُ، یَا وَدُوْدُ، وَھُوَ الْغَفُوْرُ الْوَدُوْدُ، ذُو الْعَرْشِ الْمَجِیْدُ ○ فَعَّالٌ لِّمَا یُرِیْدُ ○

## تجارت میں برکت کیلئے

تجارت اور کاروبار میں برکت کیلئے قصیدہ بردہ شریف کے اس شعر کو صبح نماز فجر کے بعد ہر روز اکیس بار پڑھیں۔ اول آخر تین تین بار درود شریف پڑھیں۔ بفضل خدا اس عمل سے تجارت اور کاروبار میں برکت ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

وَمَنْ یَّبِعْ اٰجِلًا مِّنْہُ بِعَاجِلِہٖ یَبِنْ لَّہُ الْغَبْنُ فِیْ بَیْعٍ وَّ فِیْ سَلَمٖ

## واسطے کشائش دینی و دنیوی

سورۃ مزمل شریف کو ہر نماز کے بعد تین بار پڑھنے والے کو کبھی کسی کی محتاجی نہیں ہوتی۔ اسے ہر طرح کی دینی و دنیوی اور ظاہری و باطنی کشائش حاصل ہوتی ہے۔

## مال میں برکت کیلئے

اس نقش کو بروز جمعرات سورج نکلنے کے نصف گھنٹے کے بعد قبلہ رُخ ہوکر باوضو زعفران سے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۴۲۳ | ۴۵۳ | ۴۲۰ | ۴۵۱ | ۴۴۹ | ۴۱۸ |
| ۴۴۲ | ۴۲۸ | ۴۴۵ | ۴۴۴ | ۴۲۵ | ۴۲۹ |
| ۴۴۱ | ۴۳۷ | ۴۳۳ | ۴۳۲ | ۴۳۴ | ۴۳۹ |
| ۴۳۰ | ۴۳۱ | ۴۲۹ | ۴۳۸ | ۴۴۰ | ۴۳۵ |
| ۴۲۴ | ۴۳۶ | ۴۲۶ | ۴۲۷ | ۴۴۳ | ۴۴۷ |
| ۴۵۳ | ۴۱۹ | ۴۵۰ | ۴۲۱ | ۴۲۲ | ۴۴۰ |

لکھ کر مال میں رکھیں۔ بفضلِ خُدا مال میں برکت ہوگی۔ اور نقصان سے محفوظ رہیگا۔

## برائے خیر و برکت

خیر و برکت کیلئے اِس نقش کو بروز جمعہ سُورج نکلنے سے دس منٹ بعد زعفران سے لکھیں۔ یہ نقش جس کے لئے لکھنا ہو، اُسکا اور اُسکی والدہ کا نام نقش کے دوسری طرف لکھیں۔ اِس نقش کو موم جامہ کرکے دائیں بازُو پر باندھیں۔ بفضلِ خدا دینی و دنیوی کاموں میں برکت ہوگی

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۳۸ | ۵۳۸ | ۲۵۶ | ۶۶ |
| ۶۶ | ۲۵۶ | ۵۳۸ | ۱۰۳۸ |
| ۵۳۸ | ۱۰۳۸ | ۶۶ | ۲۵۶ |
| ۲۵۶ | ۶۶ | ۱۰۳۸ | ۵۳۱ |

## دیگر

خیر و برکت کیلئے اِس آیت شریف کو اکیس ۲۱ روز تک ہر روز وقت مقررہ پر ستّر (۷۰) مرتبہ روزانہ پڑھیں۔ اوّل آخر تین تین بار درُود شریف پڑھیں، بفضلِ خدا مال، جان اور اولاد اور کاروبار میں برکت ہوگی۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ط

یَبۡتَغُوۡنَ فَضۡلًا مِّنَ اللّٰہِ وَرِضۡوَانًا ۡ سِیۡمَاھُمۡ فِیۡ وُجُوۡھِھِمۡ مِّنۡ اَثَرِ السُّجُوۡدِ ۡ

(پارہ ۲۹ سورہ فتحنا)

## برائے خیر و برکت

حضرت خواجہ فخر الدین مشہدی رحمتہ اللہ علیہ تحریر کرتے ہیں کہ یہ وظیفہ جان و مال کی خیر و برکت کیلئے بہت مجرب ہے۔ عمل اِس طرح کریں،



کہ صبح کے وقت علیحدہ جگہ باوضو ہوکر ان کلمات کو ایک سَو ایک بار پڑھیں۔ (تذکرۃ الکرام)

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ط

اَلَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا وَھَاجَرُوۡا وَجَاھَدُوۡا فِیۡ سَبِیۡلِ اللّٰہِ بِاَمۡوَالِھِمۡ وَاَنۡفُسِھِمۡ اَعۡظَمُ دَرَجَۃً عِنۡدَ اللّٰہِ وَاُولٰٓئِکَ ھُمُ الۡفَآئِزُوۡنَ،

## دفع قحط کیلئے

دفع قحط کیلئے قصیدہ بردہ شریف کے اِس شعر کو سات آدمی مل کر ایک سَو گیارہ گیارہ بار پڑھیں۔ اوّل آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ بعد از نماز فجر روزانہ ایک ہی جگہ بیٹھ کر گیارہ روز تک عمل کریں بفضلِ خدا قحط دُور ہوگا۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ط

وَاَحۡیَتِ السَّنَۃَ الشَّھۡبَآءَ دَعۡوَتُہٗ
حَتّٰی حَکَتۡ غُرَّۃً فِی الۡاَعۡصُرِ الدُّھُمِ

## بارانِ رحمت کیلئے

اگر خشک سالی ہو اور بارش کی سخت ضرورت ہو تو قصیدہ بردہ شریف کے اِس شعر کو کئی آدمی مل کر کسی مسجد کی چھت پر بیٹھ کر حلقہ بنا کر بلاتعداد پڑھیں۔ اگر مسجد کی چھت پر نہ ہوسکے۔ تو مسجد کے اندر ہی بیٹھ کر پڑھیں۔ بفضلِ خدا اس عمل سے بارانِ رحمت ہوگی۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ط

مِثۡلَ الۡغَمَامَۃِ اَنّٰی سَارَ سَآئِرَۃً
تَقِیۡہِ حَرَّ وَطِیۡسٍ لِّلۡھَجِیۡرِ حَمِیۡ

## باغ میں برکت کیلئے

باغ میں برکت کے لئے قصیدہ بردہ شریف کے اس شعر کو زعفران سے لکھ کر بروز جمعہ کو باغ میں کسی پھل دار درخت کے ساتھ موم جامہ کرکے لٹکا دیں۔ بفضلِ خدا باغ میں برکت ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

وَلَنْ یَّفُوْتَ الْغِنٰی مِنْہُ یَدًا تَرِبَتْ
اِنَّ الْحَیَا یُنْبِتُ الْاَزْھَارَ فِی الْاَکَمِ

## عملِ برائے دفع غم

اگر غم والم اور پریشانیوں نے گھیرا ہو تو قصیدہ بردہ شریف کے اس شعر کو صبح نماز فجر کے بعد اوّل آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف کے ساتھ ہر روز ایک سو گیارہ بار پڑھیں۔ بفضلِ خدا ہر قسم کے غم دُور ہونگے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

لَوْلَا الْھَوٰی لَمْ تُرِقْ دَمْعًا عَلٰی طَلَلٍ
وَلَا اَرِقْتَ لِذِکْرِ الْبَانِ وَالْعَلَمِ

## برائے دفع آفت و مصیبت

حضرت شاہ کلیم اللہ شاہجہاں آبادی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں۔ کہ اگر کسی کو کوئی خوف، مصیبت، آفت آپڑے تو یہ عمل کریں۔ انشاء اللہ ہر قسم کی پریشانی دُور ہوجائیگی۔ عمل اسطرح کریں۔ کہ جنگل میں جہاں کوئی نہ ہو۔ ایک بکرا قبلہ رو بیٹھ کر ذبح کریں۔ بکرا وہ لیں جو قربانی کی شرائط پر پورا اُترتا ہو۔ بکرے کی کھال اور ہڈیاں دُم اسی جگہ گڑھا کھود کر دبا دیں۔ اور گوشت کے ساٹھ حصّے کریں۔ فی فقیر کے حساب سے ساٹھ فقیروں میں تقسیم کریں۔ یہ گوشت نہ خود کھائیں اور نہ ہی اپنے احبّاء متعلقین کو کھلائیں۔ بکرا ذبح کرتے وقت ذبح کی تکبیر کے بعد یہ دُعا ضرور پڑھیں، ———— (مرقع کلیمی)



بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

اَللّٰھُمَّ اِنَّ ھٰذَا لَکَ اَللّٰھُمَّ اِنَّہٗ فِدَائِیْ اَوْ
فِدَاءُ ذَالِکَ الرَّجُلِ اَوِ الْمَرْاَۃِ فَتَقَبَّلْہُ
مِنِّیْ اَوْ مِنْہُ اَوْ مِنْھَا،

## برائے مصیبت و پریشانی

اس آیت شریفہ کو مصیبت و پریشانی کے وقت، پڑھنے سے اللہ تعالیٰ مصیبت و پریشانی دُور فرما دیتے ہیں۔ شہنشاہِ ہندالولی خواجہ خواجگان حضرت خواجہ معین الدین چشتی رحمۃ اللہ علیہ مصیبت و پریشانی میں اس آیت شریفہ کو ایک سو گیارہ بار پڑھا کرتے تھے۔ دورانِ تبلیغ حضرت خواجہ صاحب نے مصائب کے وقت اس عمل کو کثرت سے کیا، آخر کار کافر ناکام ہوئے۔ اور حق پرستوں کا بول بالا ہُوا۔ (برکات الاولیاء)

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

وَلَقَدْ نَادٰنَا نُوْحٌ فَلَنِعْمَ الْمُجِیْبُوْنَ وَ
نَجَّیْنٰہُ وَ اَھْلَہٗ مِنَ الْکَرْبِ الْعَظِیْمِ

## آسمانی آفات سے حفاظت

اس نقش کو لکھ کر گلے میں پہنے خواجگان چشت اہل بہشت کی نیاز دلائیں۔ انشاء اللہ اسماء الٰہی کے اس نقش کی برکت سے آسمانی بلاؤں سے حفاظت ہوگی۔ اگر کوئی آچکا ہو اس زد میں تو اس نقش کو چینی کی پلیٹ پر لکھ کر گیارہ روز نہار منہ پانی پلائیں۔ مجرب ہے۔






## راستہ بھول جانے کا مجرب عمل

اگر آپ کہیں سفر میں راستہ بھول جائیں تو اس دعا کو تین بار پڑھیں بفضلِ خدا غیب سے کوئی نہ کوئی سامان پیدا ہو جائے گا۔ مجرب المجرب عمل ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اَللّٰھُمَّ اغۡفِرۡ ذُنُوۡبِیۡ یَا اَرۡحَمَ الرّٰحِمِیۡنَ یَھۡدِیۡ
بِہِ اللّٰہُ مَنِ اتَّبَعَ رِضۡوَانَہٗ سُبُلَ السَّلٰمِ
وَیُخۡرِجُھُمۡ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَی النُّوۡرِ بِاِذۡنِہٖ
وَیَھۡدِیۡھِمۡ اِلٰی صِرَاطٍ مُّسۡتَقِیۡمٍ ۝

## دورانِ سفر ارضی وسماوی آفات سے حفاظت

اس نقشِ مبارک کو سفید پاک صاف کپڑے پر زعفران سے لکھ کر اچھی طرح خوشبو سے دھونی دیں۔ اور موم جامہ کر کے گلے میں یا دائیں بازو پر باندھیں۔ بطفیل حضور پُرنور صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ دورانِ سفر ہر قسم کی آفات سے محفوظ فرمائینگے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| مجتبٰی | ھواللہ | مصطفٰی |
| ھواللہ | محمد محمد محمد محمد محمد<br>یا محمد<br>محمد محمد محمد محمد محمد | حبیب اللہ |
| یا نبی اللہ | ھواللہ | یا رسول اللہ |

## دورانِ سفر طوفان، سیلاب، اور آتش زدگی سے حفاظت کیلئے

حضرت شیخ عبدالوہاب شعرانی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں۔ کہ دورانِ سفر اگر کسی قسم کا خطرہ پیش آجائے تو، مثلاً طوفان، سیلاب، یا آتشزدگی وغیرہ، تو اس آیت شریف کو باوضو ایک سو ایک بار پڑھیں۔ انشاء اللہ ہر قسم کا خطرہ ٹل جائیگا۔



اَللّٰہُ وَلِیُّ الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا یُخۡرِجُھُمۡ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَی النُّوۡرِ ۝ (پارہ ۳ سورۃ بقرہ)

(ضیاء القلوب)

## دورانِ سفر جیب کٹنے والے نقصان سے حفاظت کیلئے

دورانِ سفر نقصان سے محفوظ رہنے۔ اور جیب کٹنے سے محفوظ رہنے کے لئے اس نقش کو زعفران سے لکھ کر موم جامہ کر کے دائیں بازو کے ساتھ باندھیں، بفضلِ خدا دورانِ سفر ہر طرح کے نقصان سے حفاظت رہے گی۔

| | | |
|---|---|---|
| حافظنا | حسبی | [illegible] |
| [illegible] | حافظنا | حسبنا |
| [illegible] | [illegible] | حافظنا |

## سواری تباہی سے محفوظ رہے

اس نقش کو زعفران سے لکھ کر جس سواری مثلاً، کار، بس، کشتی جہاز، لانچ وغیرہ میں رکھیں گے، بفضلِ خدا نقصان سے حفاظت رہے گی۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۷۲۰۶ | ۴۷۲۱۰ | ۴۷۲۱۳ | ۴۷۱۹۹ |
| ۴۷۲۱۲ | ۴۷۲۰۰ | ۴۷۲۰۵ | ۴۷۲۱۱ |
| ۴۷۳۰۱ | ۴۷۲۱۵ | ۴۷۲۰۸ | ۴۷۲۰۴ |
| ۴۷۳۰۹ | ۴۷۲۰۳ | ۴۷۲۱۳ | ۴۷۲۱۴ |

## سفر میں ضرورت پوری ہو

اگر دورانِ سفر کوئی سخت مجبوری پڑ جائے، مثلاً جیب کٹ جائے یا پیسے گم ہو جائیں۔ تو اس عمل کو باوضو اکتالیس بار پڑھ کر دعا کریں، بطفیل سیّد دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ جل شانہٗ غیب سے امداد فرمادے گا۔

سُبحَانَکَ لَا اِلٰہَ اَنْتَ یَا رَبَّ کُلِّ شَیٍٔ وَ وَارِثَہٗ
وَ رَازِقَہٗ وَ رَاحِمَہٗ

## سفر سے بخیر و عافیت واپسی

اگر سفر پر جانا ہو۔ تو قصیدہ بردہ شریف کے اس شعر کا پہلا مصرع پاک صاف کاغذ پر لکھ کر گھر میں رکھ جائیں دوسرا مصرع لکھ کر سفر میں ساتھ لے جائیں۔ بفضلِ خدا دوران سفر ہر طرح کی آفت سے حفاظت رہیگی۔ اور بخیریت واپسی ہوگی۔

بِسمِ اللّٰہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیمِ

مَا سَامَنِی الدَّھرُ ضَیمًا وَّ اسْتَجَرْتُ بِہٖ
اِلَّا وَ نِلْتُ جِوَارًا مِّنْہُ لَمْ یُضَمِ

## دوران جنگ حفاظت

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۷۱۹۹ | ۴۷۲۱۳ | ۴۷۲۱۰ | ۴۷۲۰۶ |
| ۴۷۲۱۱ | ۴۷۲۰۵ | ۴۷۲۰۰ | ۴۷۲۱۲ |
| ۴۷۲۰۴ | ۴۷۲۰۸ | ۴۷۲۱۵ | ۴۷۲۰۱ |
| ۴۷۲۱۴ | ۴۷۲۱۳ | ۴۷۲۰۲ | ۴۷۲۰۹ |

اس نقش کو زرد کاغذ پر لکھ کر اپنے پاس رکھنے والا دورانِ جنگ بفضلِ خدا ہر طرح سے محفوظ رہے گا۔

## دشمن کے شر سے حفاظت کیلئے

دشمن کے شر سے محفوظ رہنے کیلئے اس درود شریف کو ہر نماز کے بعد گیارہ مرتبہ پڑھنے والا۔ بفضلِ خدا دشمن کے شر سے حفاظت میں رہے گا۔

بِسمِ اللّٰہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیمِ

یَا جَبَّارُ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِ الْقَاھِرِیْنَ قَاتِلِ الْمُشْرِکِیْنَ
دَافِعِ الْحَاسِدِیْنَ وَ اٰلِہٖ وَ اَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ اَللّٰھُمَّ
قْھَرْ عَلٰی اَعْدَائِنَا بِقَھْرِکَ الْعَظِیْمِ یَا قَھَّارُ،

## اعداء سے حفاظت کیلئے

حضرت شاہ برکات احمد رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اگر دشمن طرح طرح سے تنگ کرتے ہوں۔ تو ان کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے یہ عمل بہت ہی سریع التاثیر ہے۔ اس عمل سے دشمن کے حاسدی و سفلی ہتھیار سب بے کار ہو جائیں گے۔ اور دشمن ذلیل و خوار ہوگا۔ عمل کرنے کا طریقہ یہ ہے۔ کہ صبح بیدار ہونے پر غسل کرکے دو رکعت نماز نفل پڑھیں۔ پہلی رکعت میں سورۃ الحمد شریف کے بعد اَلَمْ تَرَ کَیْفَ تین بار اور دوسری رکعت میں سورۃ الحمد شریف کے بعد لِاِیْلٰفِ قُرَیْشٍ تین بار پڑھیں۔ سلام پھیرنے کے بعد ایک کتالیس بار یہ دعا پڑھیں

(نوادر صالحین)

بِسمِ اللّٰہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیمِ

اَللّٰھُمَّ احْفَظْنَا مِنْ شُرُوْرِ الْفَاسِقِیْنَ اَلَھُمْ قُلُوْبٌ
لَّا یَفْقَھُوْنَ بِھَا، وَ لَھُمْ اٰذَانٌ لَّا یَسْمَعُوْنَ بِھَا.

## دشمن کے شر سے حفاظت کیلئے

اگر دشمن آپکو تنگ کرنے سے کسی طرح باز نہ آئے۔ تو اسکو نوروز تک بعد از نمازِ تہجد کریں۔ عمل کا طریقہ یہ ہے۔ کہ دشمن کا تصور کرکے ان کلمات کو ہر روز ایک سو چالیس بار پڑھیں۔ بفضلِ خدا دشمن اپنے انجام کو پہنچے گا۔ ناجائز نہ کریں۔

بِسمِ اللّٰہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیمِ

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِکَ مِنْ شَرِّ اَعْدَائِیْ
اَللّٰھُمَّ زَلْزِلْ اَقْدَامَھُمْ،

## ظالم کے ظلم سے حفاظت کیلئے

اگر کوئی ظالم آپ بے حد اور بے جا ظلم کرے تو اس عمل کو کرنے سے بفضلِ خدا آپ اس کے ظلم سے محفوظ رہیں گے۔ اس عمل کرنے کا طریقہ یہ ہے۔ کہ منگل کے روز نماز فجر کے بعد اپنے

# بخشش کا عمل

حضرت رویفع بن ثابت انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص یہ درود شریف پڑھے گا میری شفاعت اس کے لئے واجب ہوگی۔ (افضل الصلوٰۃ)

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اَنْزِلْهُ الْمَنْزِلَ الْمُقَرَّبَ مِنْكَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ۔

## گناہوں کی بخشش کیلئے

حضرت امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو کوئی بروز جمعہ اسّی ۸۰ بار مجھ پر یہ درود شریف پڑھے گا تو اس کے اسی سال کے گناہ بخش دیئے جاتے ہیں۔ (احیاء العلوم)

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَنَبِيِّكَ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ ۔

## دفع رجعت کیلئے

اگر کسی کو کسی عمل کے دوران رجعت ہوگئی ہو اور کسی طرح آرام نہ آتا ہو تو اس نقش کو زعفرانی سیاہی سے لکھ کر مریض کے دائیں بائیں... دونوں بازوؤں کے ساتھ باندھ دیں۔ اور مریض کو روزانہ صبح ۹۹ اسمائے حسنیٰ کو ایک بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض کو پلاتے رہیں۔ ۹۹ روز تک اس عمل کو جاری رکھیں۔ بفضل خدا اس روحانی علاج سے مریض مکمل طور پر صحت مند ہو جائے۔



۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳۹۰ | ۲۳۹۳ | ۲۳۹۶ | ۲۳۸۳ |
| ۲۳۹۵ | ۲۳۸۴ | ۲۳۸۹ | ۲۳۹۴ |
| ۲۳۸۵ | ۲۳۹۸ | ۲۳۹۱ | ۲۳۸۸ |
| ۲۳۹۲ | ۲۳۸۷ | ۲۳۸۶ | ۲۳۹۷ |

## روحوں سے ملاقات کا عمل

اس عمل کو عمل میں لانے کے لئے پہلے چالیس دن کسی مسلمانوں کے قبرستان میں اس کا عمل کریں۔ عمل جیٹھی جمعرات سے شروع کریں۔ روزانہ اس کو دو ہزار ایک سو بار پڑھیں اور نصف رات کو پڑھیں۔ دوران عمل جلالی جمالی پرہیز رکھیں روزانہ عمل شروع کرنے سے پہلے اکیس بار درود شریف پڑھ کر اپنے گرد حصار باندھ لیا کریں۔ عمل کے لئے قبرستان آتے جاتے وقت کسی سے بات چیت نہ کریں۔ عمل کے پہلے دن تمام قبرستان والوں کی فاتحہ دلوا کر پھر عمل شروع کریں۔ دوران عمل باوضو رہیں اور پاک صاف کپڑے پہنیں اور خوشبو لگا کر رکھیں۔ عمل پورا ہونے کے بعد آپ اس کے عامل ہو جائیں گے۔ جب بھی کسی قبر والے سے ملاقات کرنی ہو تو اس کی روح پر فاتحہ پڑھیں اس کے بعد اس عمل کو ایک کو اکیس بار پڑھ کر مراقبہ کریں اول آخر اکیس اکیس بار درود شریف پڑھیں انشاء اللہ صاحب قبر سے ملاقات نصیب ہوگی۔ عمل یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّنَا وَرَبُّ الْمَلٰٓئِكَةِ وَالرُّوْحِ ۔

# حاضری شاہ جنات

یہ عمل حضرت بابا محمد اصغر شاہ سے حاصل کر کے لکھا گیا ہے۔ اس عمل کو چالیس دنوں میں سوا لاکھ بار پڑھیں۔ عمل چل پڑے گا۔ عمل چھٹے سوموار سے شروع کریں دوران عمل جلالی جمالی پرہیز رکھیں۔ عمل خلوت میں کریں۔ روزانہ عمل کے اول آخر تین تین بار درود شریف پڑھیں۔ جب بھی حاضری کرنی ہو تو اس نقش کے درمیان والے ہندسے میں سوئی سے سوراخ کریں اس کے بعد چراغ روشن کر کے کسی بچے کو چراغ کے سامنے بٹھا کر اُسے کہیں کہ سوراخ میں سے چراغ کی لو پر نگاہ رکھے۔ جب لڑکے کو میدان نظر آنے لگے تو اُسے کہیں کہ کہہ جاروب کش حاضر ہوں۔ جب وہ حاضر ہو جائیں تو انہیں کہیں کہ جگہ صاف کر دو۔ سقّہ کو بلا کر حکم کریں کہ پانی چھڑکائے پھر فراش کو بلا کر حکم کریں کہ فرش بچھائے اور شاہ جنات کا تخت لا کر رکھیں۔ پھر بادشاہ کے درباری اور فوجوں کا حکم کریں کہ وہ سب دربار میں حاضر ہوں پھر بادشاہ کو پیغام بھیجیں کہ وہ آ کر دربار کریں۔ جب وہ آ کر تخت پر بیٹھ جائیں تو اُن سے عرض کریں کہ فلاں بن فلاں کو جو بھی آسیب وغیرہ ہے اُسے پکڑ کر حاضر کریں اور قتل کرا دیں۔ بروز جمعہ اور نماز کے وقت حاضری نہ کریں۔ ہر حاضری پر نیاز دلائیں۔ عمل یہ ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

الجبار الغفار الصبور بحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم۔

نقش حاضری یہ ہے۔



٧٨٦

| | | |
|---|---|---|
| ٦ | ١ | ٨ |
| ٧ | ٥ | ٣ |
| ٢ | ٩ | ٤ |

الصبور بحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ

العجل العجل العجل الساعۃ الساعۃ الساعۃ

الوحا الوحا الوحا بحق اھیا اشراھیا

# گھر جادو سے محفوظ رہے

اگر کسی کے گھر جادو وغیرہ کیا گیا ہو تو اس نقش کو سفید کاغذ پر کالی سیاہی سے رکھیں۔ نقش کو بند کر کے اپنے پاس حفاظت سے محفوظ رکھیں زوال کے وقت گھر کے دروازے میں کھڑے ہو کر ایک پیر دروازے کے اندر رکھیں اور ایک پیر باہر رکھیں اس نقش کو کھول دیں۔ اس طرح سات روز تک بلا ناغہ عمل کریں جادو کا اثر دُور ہو گا۔

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| اللہ | محمد | محمد | اللہ |
| محمد | عمر | ابوبکر | محمد |
| محمد | علی | عثمان | محمد |
| اللہ | محمد | محمد | اللہ |

# مندرہ شاہ علی

دیگر فوائد کے علاوہ اس مندرے کا عامل ہمیشہ دشمن پر غالب رہے گا اور اُسے غیب سے روزینہ ملے گا۔ مندرہ شریف یہ ہے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

ہادی امام سرور سلطان یا علی اقرار نامدار تیری شان یا علی کل اختیار صاحب دیوان کے یا علی۔ چندی ہزار در دکے درمیان یا علی۔ اللہ کا تو شیر پہلوان یا علی۔ دین روزہ نماز بندگی کی دوکان یا علی۔ دید وزری جامہ حکم سیتی سلیمان یا علی۔ رکھنا شرف شوق شاہ پروان یا علی۔ بچو خارجی کا کٹ بڑھ سیتی لگے منہ پر طمانچہ دھڑ سیتی سر کاٹ ٹانگ دیجئے۔ جب لوٹ پڑی میں بار بار تجھے چہل نام نجتری لوہے کی واڑ گاڑ گڑھے کا دم مخدوم بچھاڑ کاڑ ادکھڑ جائے دشمن کی کھاڑ کھاڑ جس نگری میں ایک دوستانہ نہیں وہ نگری اجاڑ بیابان یا علی۔ تیرے شہر میں بیٹھا ہوں شاہ جی پتری پریت میں حیدر کا نام جپتا ہوں۔ میں صاف نیت میں آیا ہوں۔ تھر تھر پیر مرتضےٰ چڑھے۔ چھپ چھپ خارجی پہاڑ میں وڑیں لکھ کر بھیجوں چھٹہ شاہ دلدل اسوار کا لکھوں۔ تو پہنچتا ہے شاہ نامدار کا علی تیغ کا بہادر قاتل ہے کفار کا۔ مسجد میں محمدؐ میدان میں علی دفتر محمدؐ (صلی اللہ علیہ وسلم) تو لشکر علی۔ صلوٰۃ بر محمدؐ درود بر علیؓ۔ یا علیؓ۔ یا علیؓ۔ یا علیؓ۔ یا علیؓ۔ یا علیؓ۔ یا علیؓ

# مندرہ سید احمد کبیر

یہ مندرہ ہر طرح کے سفل عملیات زہر بچھو۔ درد دانت سحر جادو اور



دشمن کی باندھ کے لیئے لاجواب ہے۔ اس مندرے کو عمل میں لانے کے لیئے روزانہ ایک سو اکتالیس دن تک پڑھیں۔ عمل رواں ہوگا۔ عمل قبرستان میں کریں۔ جلدی جمالی پرہیز رکھیں۔ عمل پورا ہونے کے بعد اس کو ہمیشہ پڑھتے رہیں۔ عمل جاری رہے گا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

یا اللّٰہُ یا جبرائیل یا رحمٰنُ یا میکائیل یا رحیمُ یا اسرافیل یا حیُّ یا تنکائیل یا قیومُ یا دردائیل مندرہ سید احمد کبیر دا برکت شاہ علی دی رشاہوں کا شاہ علی بادشاہ علی مشکل کشاء علی جتھے نام لیا تیرا اوتھوں بلا ٹلی۔ سلطان علی جی کھینچو نیرہ مار۔ سلطان احمد کبیر جی توں بھن زنجیر تان۔ جادوگروں کی پتلی پھیرتی تتھی ڈال ڈال گجی سے میں نے پکڑا اے کر تیرا نام۔ کال کلکتے والی بھیروں ہنومان۔ سبے کیتے زیر برکت نال قرآن جادو بنے سارے مٹھاں دے بنے وار۔ ظلمت دا ٹٹیا زور گولی خنجر کٹار۔ دُلدل اُتے چڑھیا شیراں دا اسوار۔ ہوئی قدرت تیاری بنے سب ہتھیار۔ جن چڑیلاں بھوتنے ڈائن چوہڑی چمیار۔ نارسنگھ لونا چمیاری بھیروں گرج مار۔ ان کو ایسی ضرب مارو بھانویں کرن چلتر ہزار۔ بھجے سبے سورمے ڈر گئے جاندار۔ سلطان کبیر دا مندرا۔ پڑھ کے نشان مار بحق لا الہ زیر کر الا اللہ ضبط کر محمدؐ رسول اللہ مڈے کو خبر کر۔ بچھو کا ڈنگ سحر درد دندان باندھ۔ تین سو چھتی ۳۳۶ راگ باندھ۔ انچاس بیر باندھ۔ باندھ تاں باندھ ببرکت قرآن باندھ باندھ تاں ببرکت نام محمدؐ باندھ۔ دہائی تاں دہائی پنجتن پاک کی دہائی حضرت امیر کی دہائی حضرت غوث اعظم پیر دستگیر کی دہائی چہار چوداں... خانوادوں کی دہائی بحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ۔

# حاضری حضرت خضر علیہ السّلام

حاضری اس طرح کریں کہ سات رنگ کی شرینی اور خوشبو دار پھولوں پر حضرت خضر علیہ السّلام کی فاتحہ دلائیں۔ پھر ایک لوٹا پانی کا بھرا ہوا منگوا کر اپنے قریب رکھیں اس میں دو چار پتاشے شرینی وغیرہ ڈال دیں۔ ایک نابالغ لڑکے کو اپنے قریب بٹھا کر اس کے ناخن پر روشنائی سے یہ اٹھاراں کا آبی نقش لکھیں اس کے بعد اٹھاراں بار یہ عمل پڑھیں لڑکا نقش پر نگاہ جما کر رکھے۔ جب حضرت خضر کی حاضری ہو جائے تو اُن سے سوال جواب کریں، عمل یہ ہے۔

عمل اُس وقت کریں جب مطلع صاف ہو۔ (نافع الخلائق)

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

آؤ خضر جاؤ خضر گھیر گھار لاؤ خضر جلد حاضر کن

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۷ | ۲ | ۹ |
| ۸ | ۶ | ۴ |
| ۳ | ۱۰ | ۵ |

## ڈراؤنے خوابوں کیلئے

اگر کسی کو ڈراؤنے خواب آتے ہوں تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر شریف کی شبیہ مبارک کو لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈالیں۔ بفضل خدا ڈراؤنے خواب نہیں آئیں گے۔

قبر مبارک خاتم الانبیاء
صلی اللہ علیہ وسلم



# برائے ہول دل

اس نقش معظم کو چینی کی پلیٹ پر لکھ کر روزانہ صبح نہار منہ پانی گھول کر مریض کو پلائیں بفضل خدا اکیس روز کے اس روحانی علاج سے شفا ہو گی۔




# برائے دفع ہول و پریشانی

اس نقش کو لکھ کر مریض کے گلے میں موم جامہ کر کے ڈال دیں اور روزانہ اکیس روز تک چینی کی پیالی میں لکھ کر مریض کو پلاتے رہیں بفضل خدا اس روحانی علاج سے پریشانیوں اور ہول دل سے چھٹکارا ہو گا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ح | ی | ط | م |
| ط | م | ح | ی |
| م | ط | ی | ح |
| ی | ح | م | ط |

# دفع مصائب

جو شخص بھی اس درود شریف کو کثرت سے پڑھے گا۔ اللہ تعالےٰ جل شانہٗ اُس سے ہر طرح کی مصیبت دور فرمائیں گے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ وَصَلِّ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ

# دل سے فکر دُور ہو

اگر دل میں کوئی فکر گھر کر جائے یا کسی مرد یا عورت یا بچّے کی بہت یاد آئے تو اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھیں بفضل خدا تمام دکھ دُور ہونگے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۶۳ | ۲۵۸ | ۲۶۵ |
| ۲۶۴ | ۲۶۲ | ۲۶۰ |
| ۲۵۹ | ۲۶۶ | ۲۶۱ |

# ادائے قرض کا نقش

اس نقش کو زعفرانی سیاہی سے لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے پاس رکھیں اللہ تعالیٰ جلد ادائے کا کوئی نہ کوئی بندوبست فرما دیں گے اور قرض خواہوں کے دل نرم فرما دیں گے۔



بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

| اَلْوَکِیْل | وَنِعْمَ | اَللّٰہُ | حَسْبُنَا |
|---|---|---|---|
| ۹۰ | ۹۰ | ۹۰ | ۹۰ |
| ۹۰ | ۹۰ | ۹۰ | ۹۰ |
| ۹۰ | ۹۰ | ۹۰ | ۹۰ |

# ادائے قرض کا عمل

اگر قرض بہت ہو گیا ہو تو اس دُعا کو ہر جمعہ کے دن نماز فجر کے بعد ایک سو ایک پڑھیں اوّل آخر گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ بفضل خدا غیب سے ادائے قرض کا کوئی نہ کوئی جلد سامان پیدا ہو جائے گا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

اَللّٰھُمَّ اکْفِنِیْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِیْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ۔

# مراد پوری ہو

اگر کسی کا کوئی خاص جائز شرعی مقصد تو روزانہ بعد از نماز فجر یہ اکیس عدد نقش لکھیں نقشوں کو زعفران سے لکھیں اور اس دوران اپنے قریب خوشبو جلائیں۔ ان نقشوں کو دوپہر زوال سے پہلے پہلے پانی میں بہادیں بفضل خدا عمل پورا ہونے سے پہلے پہلے مُراد پوری ہوگی۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۵۴۲ | ۵۵۴۵ | ۵۵۴۸ | ۵۵۳۵ |
| ۵۵۴۷ | ۵۵۳۶ | ۵۵۴۱ | ۵۵۴۶ |
| ۵۵۳۷ | ۵۵۵۰ | ۵۵۴۳ | ۵۵۴۰ |
| ۵۵۴۴ | ۵۵۳۹ | ۵۵۳۸ | ۵۵۴۹ |

ا ل ل ھ ا ص م د اجب یا جبرائیل

## حصول ملازمت کیلئے

حصول ملازمت کے لیئے اس نقش کو سرخ رنگ کے کاغذ پر زعفرانی سیاہی سے لکھ کر اُسے خوشبو کی دھونی دیکر اپنے پاس رکھیں بفضل خدا جلد ملازمت کا غیب سے کوئی نہ کوئی بندوبست ہوجائے گا۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۹۳ | ۶۹۷ | ۷۰۰ | ۶۸۶ |
| ۶۹۹ | ۶۸۷ | ۶۹۲ | ۶۹۸ |
| ۶۸۸ | ۷۰۲ | ۶۹۵ | ۶۹۱ |
| ۶۹۶ | ۶۹۰ | ۶۸۹ | ۷۰۱ |

اجب یا جبرائیل بحق یا باسطُ

## برائے حاجت

جو شخص روزانہ ایک سو بار اس درود شریف کو پڑھے گا تو اللہ تعالیٰ



جل شانہٗ اس کی سو حاجتیں پوری فرمائیں گے۔ ان میں سے تیس دنیا میں پوری ہوں گی۔ (افضل الصلوٰۃ)

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی آلِ مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اَھۡلِ بَیۡتِہٖ

## برائے حاجت

اگر کسی قسم کی کوئی دینی یا دنیوی حاجت درپیش ہو تو اس عمل کو بعد از نماز عشاء تین سو تین بار پڑھیں۔ چودہ روز تک اس عمل کو جاری رکھیں۔ بفضلِ خدا اس عمل کی برکت سے حاجت پوری ہوگی۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

یا اللہ یا رسول میں اکیلا منزل دُور صدقہ حسن حسین دا مدد میری کرو حضور۔

## برائے قضائے حاجت

قضائے حاجت کے لیئے اس شکل کو روزانہ گیارہ بار لکھ کر چلتے دریا میں علیحدہ علیحدہ کرکے بہائیں۔

## حاجت برآنے کا بے نظیر عمل

خزانۃ المحققین میں تحریر ہے کہ یہ اسم محبوب سبحانی حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کے معمولات میں شامل تھا۔ اور یہ اسم حاملان عرش کی تسبیح ہے۔ اگر کسی کو کوئی حاجت پیش آئے تو سات روز

تک اس اسم کو جلدی جمالی پرہیز اور شرائط دعوت کے ساتھ پڑھے۔
سات دن لگاتار روزے رکھے۔ اور روزہ نمک سے افطار کرے۔ ہر وقت بلا تعداد اس اسم کو پڑھتا رہے۔

ساتویں دن عجز و انکسار کے ساتھ اللہ تعالیٰ سے اپنی حاجت کے لئے دُعا کرے۔ انشاءاللہ کتنی ہی بڑی حاجت کیوں نہ ہو۔ اللہ تعالیٰ پوری فرمائیں گے۔

غَیطِیغُورِش

## گھر میں برکت کیلئے

گھر میں برکت کیلئے ان کلمات کو ہر روز صبح بانویں بار پڑھا کریں۔ گھر میں بفضلِ خدا برکت ہوگی۔ بلائیں بیماریاں دور ہوں گی اور دشمن کے سفلی جادو وغیرہ کا بھی گھر پر اثر نہیں ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

یا محمدؐ یا رسول کل وچ ہویا تیرا نور فضل کریں تاں بیڑے تادیں رحمت کریں تاں جنت واڑیں۔ اللہ توں اے بخش ہار توبہ میری استغفار میری توبہ وار و وار۔

## دکان کی برکت کیلئے

دکان کی برکت کے لئے صبح دکان کھولنے اور صفائی وغیرہ کرکے دکان لگانے کے بعد پہلے دکان میں خوشبو یا اگربتی سلگائیں اس کے بعد چاروں کونوں میں یہ درود شریف گیارہ بار پڑھ کر دم کریں۔ بفضلِ خدا دکان



میں برکت ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا حَبِیْبَ اللّٰہ۔

## کاروبار میں برکت کیلئے

کام میں برکت کے اس نقش کو روزانہ ایک بار لکھ کر چلتے پانی میں بہا دیں اسی طرح سات دن عمل کریں آخری دن نقش پانی میں بہانے کے بعد ایک نقش کو کاغذ پر لکھ کر دکان میں لگائیں بفضلِ خدا کاروبار میں بہت برکت ہوگی۔

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| البا | | | | سط |
| | ۷۸۶ | ۷۸۶ | ۷۸۶ | |
| البا | | | | سط |
| | ۷۸۶ | ۷۸۶ | ۷۸۶ | |
| البا | | | | سط |
| | ۷۸۶ | ۷۸۶ | ۷۸۶ | |
| البا | | | | سط |

## حصولِ برکت کا لاجواب عمل

حصولِ برکت کے لئے بسم اللہ شریف کو انیس بار پڑھ کر کسی خوشبودار چیز اگربتی وغیرہ پر دم کریں۔ پھر اس کو جلائیں روزانہ یہ عمل کرتے رہیں۔ جس جگہ بھی یہ عمل کیا جائے گا بفضلِ خدا وہاں پر ہر طرح کی برکت و رحمت کا نزول ہوگا۔

# برکت کا بے نظیر عمل

جو کوئی ہر جمعۃ المبارک کو ایک ہزار بار اس درود سعادت کو پڑھتا رہے گا تو اس کے جان، مال اور کاروبار میں بہت زیادہ برکت ہوگی۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا فِیْ عِلْمِ اللّٰہِ صَلٰوۃً دَائِمَۃً بِدَوَامِ مُلْکِ اللّٰہِ۔

# رزق میں برکت کیلئے

رزق میں برکت کے لیے اس نقش کو خالص زعفران سے لکھ کر ریزگاری میں رکھیں۔ بفضل خدا رزق میں برکت ہوں گی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | |
|---|---|---|
| اَللّٰہُ | لَطِیْفٌ | بِعِبَادِہٖ |
| یَرْزُقُ | مَنْ | یَّشَاءُ |
| وَھُوَا | لْقَوِیُّ | الْعَزِیْزُ |

# برکت قائم رکھنے کا نقش

ملازمت کاروبار، تجارت فصل صحت وغیرہ کو نظر بد اور آسمانی آفات سے محفوظ رکھنے اور اُن کی برکت کو قائم رکھنے کے لیے اس نقش کو زعفرانی سیاہی سے لکھ کر استعمال میں لائیں بفضل خدا برکت برقرار رہے گی۔ اس نقش کو لکھنے سے پہلے ایک جاندار کا صدقہ کریں۔



بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | |
|---|---|---|
| محمد | محمد | محمد |
| محمد | محمد | محمد |
| محمد | محمد | محمد |

یَا مَنَّانُ ذُوالْاِحْسَانِ

قَدْ عَمَّ کُلَّ الْخَلَائِقِ

مَنُّہٗ یَا مَنَّانُ

# دفع تنگدستی

دفع تنگدستی کے لیے اس نقش کو بروز جمعرات زعفرانی سیاہی سے سبز کپڑے پر لکھ کر اُس کو خوشبو سے معطر کر کے دائیں بازو پر باندھ لیں۔ بفضل خدا جلد ہی تنگدستی ہو جائے گی۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۵۲۴۵ | ۵۵۲۵۹ | ۵۵۲۵۵ | ۵۵۲۵۲ |
| ۵۵۲۵۶ | ۵۵۲۵۱ | ۵۵۲۴۶ | ۵۵۲۵۸ |
| ۵۵۲۵۰ | ۵۵۲۵۳ | ۵۵۲۶۱ | ۵۵۲۴۷ |
| ۵۵۲۶۰ | ۵۵۲۴۸ | ۵۵۲۴۹ | ۵۵۲۵۴ |

# ترقی رزق کا بے نظیر نقش

اس نقش کو عمل میں لانے کے لیے ہر روز نقش کو ایک سو ایک بار لکھ کر چلتے پانی میں بہا دیا کریں اسی طرح اکیس روز عمل جاری رکھیں۔ آخری روز کھیر پر تمام اولیاء کرام کی نیاز دلائیں۔ اس کے بعد آپ اس کے عامل ہو جائیں گے ضرورت پڑھتے۔ جس کو چاہیں لکھ کر دیں۔ بفضل اس کے رزق میں بہت برکت ہوگی۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۵۴۲ | ۵۵۴۵ | ۵۵۴۸ | ۵۵۳۵ |
| ۵۵۴۷ | ۵۵۳۶ | ۵۵۴۱ | ۵۵۴۶ |
| ۵۵۳۷ | ۵۵۵۰ | ۵۵۴۳ | ۵۵۴۰ |
| ۵۵۴۴ | ۵۵۳۹ | ۵۵۳۸ | ۵۵۴۹ |

# فراخیِ رزق کا عمل

ان قرآنی حروف مقطعات کو روزانہ ایک سو گیارہ بار ننگے سر قبلہ رُخ کھڑے ہو کر پڑھیں۔ یہ عمل روزانہ نماز تہجد اور فجر کے درمیان کریں۔ گیارہ روز کے بعد آپ اس کے عامل ہو جائیں گے۔ جب بھی اس عمل کی ضرورت پیش آئے تو رائج الوقت سکے یا نوٹ پر ان حروف کو بلا تعداد زعفران سے لکھیں۔ اس سکے یا نوٹ کو خوشبو لگا کر اپنے پاس رکھیں۔ بفضلِ خدا رزق میں فراخی ہوگی۔ وقتاً فوقتاً اس کو خوشبو سے معطر کرتے رہا کریں۔



بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

آلم کھیعص طس حم ق ص ن

# ترقی رزق

اس نقش کو عمل میں لانے کا طریقہ یہ ہے کہ اس نقش کو ایک تانبے کی تختی پر نقش کریں۔ اس تختی کو روزانہ دوران عمل اپنے سامنے رکھیں۔ عمل اکتالیس روز تک نماز فجر اور چاشت کے درمیان کریں۔ دوران عمل کسی سے گفتگو نہ کریں یہ نقش روزانہ سفید کاغذ پر گلاب کی قلم سے ایک سو اکتالیس مرتبہ لکھیں۔ اور ان کو آٹے کی گولیاں بنا کر چلتے پانی میں بہا دیں۔

عمل کے آخری دن تانبے کی تختی کو بھی پانی میں بہا دیں۔ اس کے بعد روزانہ وقت مقررہ پر ایک نقش لکھتے رہیں۔ عمل رواں رہے گا۔ اس کے یہ نقش جس کسی کو بھی لکھ کر دیا جائیگا۔ اللہ تعالیٰ اس کے رزق میں ترقی عطا فرمائیں گے۔ نقش یہ ہے۔

☆ آاا # ۱۱۱۱ ھ ۶ ☆

مممممم ۷۸۶ مممممم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۲۲۰ | ۴۲۲۳ | ۴۲۲۸ | ۴۲۱۳ |
| ۴۲۲۷ | ۴۲۱۴ | ۴۲۱۹ | ۴۲۲۴ |
| ۴۲۱۵ | ۴۲۳۰ | ۴۲۲۱ | ۴۲۱۸ |
| ۴۲۲۲ | ۴۲۱۷ | ۴۲۱۶ | ۴۲۲۹ |

☆ ااا # ۱۱۱۱ ھ ۶ ☆

# جیب خالی نہ رہے

چاند کی چودہ تاریخ کو بعد از نماز عشاء اس نقش کو چاندی کی تختی پر کندہ کرے اس پر باوضو ان کلمات کو جو نقش میں لکھے گئے ہیں سات سو سات بار پڑھ کر دم کریں نقش کو چمڑے کے اندر محفوظ کرکے اپنے پاس رکھیں بفضلِ خدا جیب خرچ سے خالی نہ ہوگی۔




## غیب سے روپیہ اور مال آنے کیلئے

غیب سے روپیہ اور ضروریات کی چیزیں آنے کے لئے اس عمل کو چالیس روز کریں۔ عمل کو چھٹی جمعرات کو شروع کریں۔ عمل روزانہ رات کو کریں ہر روز عمل کرنے سے پہلے منہ میں کوئی میٹھی چیز ڈال لیا کریں۔ روزانہ ایک سو چوبیس بار پڑھیں۔ عمل پورا ہونے کے بعد ہمیشہ چوبیس بار پڑھتے رہیں۔ بفضلِ خدا غیب سے روپیہ پیسہ اور ضروریات کی چیزیں کثرت سے آئیں گی۔ یاد رہے جمع نہ کریں۔



بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

لَآ اِلٰہَ یا جبرائیل آ اِلَّا اللّٰہُ یا میکائیل آ بحق محمد رسول اللہ یا اسرافیل آ غیبی خزانے چوں گھڑی بنھ کے لیادو اے میری دلیل آ یا رب العالمین چھیتی کیوں نہیں بھیج دا۔

# دست غیب

حضرت شیخ ابوالحسن شاذلی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں کہ جو کوئی اس عمل کو چودہ روز کرے گا وہ غیب سے روزی پائے گا۔ عمل اس طرح کریں کہ روزانہ رات کو سوتے وقت چار رکعت نماز نفل پڑھیں۔ پہلی رکعت میں الحمد شریف کے بعد سورۃ اخلاص دس۱۰ مرتبہ پڑھیں۔ دوسری رکعت الحمد شریف کے بعد سورۃ اخلاص بیس۲۰ مرتبہ پڑھیں۔ تیسری رکعت میں الحمد شریف کے بعد سورۃ اخلاص تیس۳۰ مرتبہ پڑھیں۔ چوتھی رکعت میں الحمد شریف کے بعد سورۃ اخلاص چالیس۴۰ مرتبہ پڑھیں۔ سلام پھیرنے کے بعد ایک سو مرتبہ استغفار پڑھیں پھر ایک ہزار مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ پھر اس کے بعد ایک ہزار مرتبہ حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ پڑھیں۔ دوران عمل سفید روئی کی ایک تھیلی میں یہ نقش لکھ کر مصلے کے نیچے رکھ لیں۔ عمل پورا ہونے کے بعد تھیلی کو بحفاظت اپنے پاس رکھیں۔ اس میں سے آپ کو خرچ ملتا رہے گا۔ جو پیسے آپ کے پاس آئیں ان کو اس تھیلی میں رکھیں۔ پیسوں کا شمار نہ رکھیں۔ اس میں سے نکال کر خرچ کرتے رہیں۔ انشاء اللہ پیسے کم نہ ہوں گے۔

نقش یہ ہے۔

(سر الجلیل)

۷۸۶

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱۲۰ | ۱۹۱ | ۱۲۶ | ۱۱۴ | ۲۳۱ | ۲۲۰ |
| ۲۲۰ | ۱۲۰ | ۱۹۱ | ۱۲۶ | ۱۱۴ | ۲۳۱ |
| ۲۳۱ | ۲۲۰ | ۱۲۰ | ۱۹۱ | ۱۲۶ | ۱۱۴ |
| ۱۱۴ | ۲۳۱ | ۲۲۰ | ۱۲۰ | ۲۹۱ | ۱۲۶ |
| ۱۲۶ | ۱۱۴ | ۲۳۱ | ۲۲۰ | ۱۲۰ | ۱۹۱ |
| ۱۹۱ | ۱۲۶ | ۱۱۴ | ۲۳۱ | ۲۲۰ | ۱۲۰ |

## نقش عظیم

حضرت امام یافعی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ جو کوئی اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھے گا اللہ تعالیٰ جل مجدہٗ الکریم اس کی تمام مشکلات کو آسان فرمادیں گے۔ صاحب نقش جو مانگے گا اُسے ملے گا۔ اور اس کے رزق میں برکت ہوگی۔

(سرّ الجلیل)






## دستِ غیب

حضرت شیخ ابوالحسن شاذلی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں۔ غیبی فتوحات کے لیے روزانہ رات کو چار ہزار پانچ سو بار حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ پڑھ کر تین سو تیرہ بار یہ اسماء پڑھیں۔ اَللّٰهُمَّ یَا کَافِیُ اَلْغَنِیُّ نَوَائِبَ الدُّنْیَا وَمَصَائِبَ الدُّنْیَا وَمَصَائِبَ الدَّهْرِ وَذُلَّ الْفَقْرِ اَللّٰهُمَّ یَا غَنِیُّ اَغْنِنَا بِغِنَائِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ وَبِجُوْدِكَ وَفَضْلِكَ عَنْ خَلْقِكَ فَاِنَّكَ قُلْتَ وَقَوْلُكَ الْحَقُّ الْمُبِیْنُ اُدْعُوْنِیْ اَسْتَجِبْ

لَكُمْ دَعَوْنَاكَ كَمَا اَمَرْتَنَا فَاسْتَجِبْ مِنَّا كَمَا وَعَدْتَنَا. اَللّٰهُمَّ يَا مُغْنِیُّ اَسْئَلُكَ غِنَاءَ الدَّهْرِ اِلَى الْاَبَدِ اَللّٰهُمَّ يَا فَتَّاحُ اِفْتَحْ لِیْ بَابَ رَحْمَتِكَ وَاسْبِلْ عَلَیَّ سِتْرَ غِنَابَتِكَ وَسَخِّرْ لِیْ خَادِمَ هٰذِهِ الْاٰيَةِ بِشَیْءٍ اَسْتَعِيْنُ بِهٖ عَلٰی مَعَائِشِ اَمْرِ دِيْنِیْ وَدُنْيَایَ وَاٰخِرَتِیْ وَعَاقِبَةِ اَمْرِیْ وَسَخِّرْهُ لِیْ كَمَا سَخَّرْتَ الرِّيْحَ وَالْاِنْسَ وَالْجِنَّ وَالْوُحُوْشَ وَالطَّيْرَ لِنَبِيِّكَ سُلَيْمَانَ بْنِ دَاؤدَ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَبِاَهْيًا اَشْرَاهِيًا اَذُوْنَائِیْ اَصْبَاؤُتِ اٰلِ شَدَّائِیْ يَا مَنْ اَمْرُهٗ بَيْنَ الْكَافِ وَالنُّوْنِ اِنَّمَا اَمْرُهٗ اِذَا اَرَادَ شَيْئًا اَنْ يَّقُوْلَ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ ○ فَسُبْحَانَ الَّذِیْ بِيَدِهٖ مَلَكُوْتُ كُلِّ شَیْءٍ وَّاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ○ تا حصول مقصد عمل جاری رکھیں۔ ان اسماء کے خادم موکل عامل کے سرہانے نقد رکھ جایا کریں گے۔ عمل جلد جاری ہونے کے لئے یہ تین نقش سبز کپڑے پر لکھ کر اپنے پاس رکھیں۔ (سترا الجلیل)

۲

| | | | |
|---|---|---|---|
| ح | ا | ت | ف |
| ف | ت | ا | ح |
| ا | ح | ف | ت |
| ت | ف | ح | ا |

۱

| | | | |
|---|---|---|---|
| ی | ف | ا | ک |
| ک | ا | ف | ی |
| ی | ف | ک | ا |
| ا | ک | ی | ف |

۳

| | | |
|---|---|---|
| ی | غ | ن |
| غ | ن | ی |
| ن | ی | غ |



# کپڑا سونگھ کر مرض معلوم کرنا

اس عمل کا عامل ہونے کے لیئے ان اسمائے الٰہی پونے چار لاکھ بار پڑھیں۔ عمل روزانہ مقررہ تعداد ہی میں پڑھیں کمی بیشی آخری دن پوری کریں۔ جب پہلا سوا لاکھ پورا ہو جائے تو اس کا ثواب تمام انبیاء کرام اور اولیاء اللہ کی ارواح کو بخش دیں۔ اور جب دوسرا سوا لاکھ پورا ہو تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں تحفہ پیش کریں اور جب تیسرا سوا لاکھ پورا ہو جائے تو آپ اس کے عامل ہو جائیں گے اس کے بعد روزانہ تین سو تین بار ہمیشہ پڑھتے رہیں عمل چلتا رہے گا۔ جب کسی مریض کی مرض کا معلوم کرنا ہو تو مریض کے استعمال شدہ کپڑے پر ایک سو ایک بار ان اسمائے الٰہی کو پڑھ کر دم کریں۔ پھر کپڑے کو سونگھیں اگر کپڑے سے گندھک کی سی بو آئے تو مریض کو آسیب کا مرض ہے اگر کپڑے سے مردار کی سی بو آئے تو مریض کو سحر جادو وغیرہ کیا گیا ہے اگر کپڑا میں کوئی بو وغیرہ پیدا نہ ہو تو مریض کو طبی جسمانی مرض ہے۔ اس کے بعد مریض کی مرض کے مطابق علاج کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض کو شفا ہو گی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

يَا حَیُّ يَا قَيُّوْمُ يَا وَاحِدُ يَا اَحَدُ يَا وَاجِدُ يَا مَاجِدُ يَا جَوَادُ

# مریض کے کپڑے سے مرض کا پتہ چلانا

پہلے مریض کے استعمال کئے کپڑے کو پیمائش کریں پھر مریض کے کپڑے

کو اپنے سامنے رکھ کر پہلے سات بار درود شریف پڑھ کر کپڑے پر دم کریں پھر سورۂ اخلاص سات بار پڑھ کر دم کریں۔ پھر آیت الکرسی سات بار پڑھ کر دم کریں پھر چاروں قل سات سات بار پڑھ کر دم کریں پھر ایک بار شجرہ شریف پڑھ کر دم کریں۔ پھر سات بار درود شریف پڑھ کر دم کریں۔ اس کے بعد پھر پیمائش کریں اگر کپڑا پہلی پیمائش سے بڑھ جائے تو مریض کو آسیب کا مرض ہے اگر پہلی سے کم ہو جائے تو سفلی جادو اور تعویذوں کا اثر ہے اگر پیمائش پہلے جتنی ہو تو مریض کو طبی جسمانی مرض ہے۔ اس عمل کو روزانہ بلا ناغہ ایک بار ہمیشہ پڑھتے رہیں۔ عمل جاری رہے گا۔

## روحانی جسمانی بیماریوں کا پتہ چلانے کا عظیم عمل

آیت الکرسی کا یہ عمل ایک سو ایک دن کا ہے۔ عمل کسی علیحدہ حجرے میں کریں۔ دوران عمل روزے رکھیں اور جلدی جمالی پرہیز کریں۔ عمل کے لیے کسی علیحدہ پاک صاف کمرے کا بندوبست کریں۔ کمرے میں خوشبو جلاتے رہیں۔ کمرے میں ہلکی روشنی رکھیں۔ عمل کے نئے پاک کپڑے سلائے جائیں۔ شریعت کی پابندی رکھیں۔ دوران عمل کسی سے بات نہ کریں۔ زیادہ وقت ذکر الٰہی اور مراقبے میں گزاریں۔

ہر روز بعد از نماز عشاء آیت الکرسی کو پانچ سو بار ہر روز پڑھیں ہر مرتبہ بسم اللہ شریف پڑھیں۔ عمل کے بعد دہیں سنت کے مطابق سو رہیں۔ عمل پورا ہونے کے بعد ہمیشہ اس عمل کو ایک سو ایک مرتبہ پڑھتے رہیں۔ عمل جاری رہے گا۔ اس عمل سے دل میں نور پیدا ہوگا اس نور سے چشم باطن روشن ہو جائے گی۔ اس کا عامل جب بھی مریض کی طرف ایک نظر دیکھ کر



یا مریض کی نبض پکڑ کر مراقبہ کر کے دل کی طرف متوجہ ہوگا۔ فوراً مرض کا اور اس کی تمام ہسٹری دل پر مشاہدہ ہو جائے گا۔ جیسے جیسے عامل ترقی کرے گا۔ تو اس کو مراقبے کے بغیر ہی ایک مریض کو دیکھتے ہی مرض کا پتہ چل جایا کرے گا بھی مریض کو دیکھتے ہی مرض کی تمام کیفیات سامنے کھلی آنکھوں سے نظر آجایا کریں گی۔ اس کے بعد جو بھی مرض ہو مثلاً آسیب۔ جادو ٹونا۔ جنتر منتر یا دیگر جسمانی امراض۔

## لاعلاج مرض کا علاج

اگر ڈاکٹر طبیب وغیرہ کسی مریض کو علاج قرار دے دیں تو دعائے حزب البحر کے اس نقش کو چینی کی پلیٹ پر لکھ کر پانی گھول کر روزانہ پلائیں۔ تاشفا یہ روحانی علاج جاری رکھیں بفضل خدا ہر طرح کی مرض سے شفا ہوگی۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۳۴۵ | ۳۳۴۸ | ۳۳۳۹ | ۳۳۳۴ |
| ۳۳۳۴ | ۳۳۳۸ | ۳۳۴۱ | ۳۳۲۸ |
| ۳۳۴۲ | ۳۳۳۷ | ۳۳۳۵ | ۳۳۲۷ |

## لاعلاج مرض کا علاج

اگر روزانہ صبح و شام ان کلمات کو تین سو تیرہ بار پڑھ کر مریض کو دم کرتے رہیں گے اور تاشفا علاج جاری رکھیں۔ بفضل خدا لاعلاج مریض بھی مرض سے شفا حاصل کرے گا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ دَادَتْ وَا سْتَدَادَتْ

## ہر مرض کا چلتا دم

اس عمل کو عمل میں لانے کے لیے پہلے ایک لاکھ پچیس ہزار بار سورۂ فاتحہ کو پڑھیں۔ عمل ہمیشہ باوضو کریں جتنے دنوں میں چاہیں عمل پورا کرلیں، جب بھی ضرورت ہو تو سات بار سورۂ فاتحہ کو پڑھ کر اپنی انگلی پر دم کر کے اشارے سے مریض پر کپڑا مار دیں۔ سات بار اسی طرح عمل کریں۔ چند روز کے دم سے بفضل خدا مرض سے شفا ہوگی مجرب المجرب عمل ہے۔

## ہر مرض کے لئے گنڈہ

مریض کے قد کے برابر سات عدد دھاگے لے کر ان کو اکتالیس گرہ دیں ہر گرہ پر ان کلمات کو اکتالیس بار پڑھ کر دم کریں۔ اس گنڈے کو مریض کے گلے میں ڈال دیں۔ بفضل خدا بہت جلد مریض مرض سے شفا حاصل کریگا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ فِیْ عِلْمِ اللّٰہِ سَادَتْ

## ہر مرض کا علاج

ہر مرض کے لئے ان کلمات کو اکتالیس بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں روزانہ تین بار اسی طرح عمل کریں۔ بفضل خدا چند دنوں میں مرض سے



شفا ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

شِفَاءٌ مِّنْ کُلِّ دَاءٍ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۔

## آیات شفا

ہر مرض کے لیے ان آیات کو پڑھ کر دم کریں یا چینی کی پلیٹ میں لکھ کر پانی گھول کر مریض کو پلائیں۔ یہ قرآنی آیات شفاء ہر مرض کے لیے اکسیر کا حکم رکھتی ہیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

۱۔ وَیَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِیْنَ ٥ (پ ۱۰ ع ۸)

۲۔ وَشِفَاءٌ لِّمَا فِی الصُّدُوْرِ ٥ (پ ۱۱ ع ۱۱)

۳۔ یَخْرُجُ مِنْ بُطُوْنِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُهٗ فِیْهِ شِفَاءٌ لِّلنَّاسِ۔ (پ ۱۴ ع ۱۵)

۴۔ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَاءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ۔ (پ ۱۵ ع ۹)

۵۔ وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ یَشْفِیْنِ ٥ (پ ۱۹ ع ۹)

۶۔ قُلْ هُوَ لِلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا هُدًی وَّشِفَاءٌ (پ ۲۴ ع ۱۹)

## ہر دوا کا اثر جلدی اور دیر پا ہو

جب بھی مریض کو دوا دیں تو اس پر سات مرتبہ درود ابراہیمی پڑھ کر

دم کرکے مریض کو دوا دیں انشاء اللہ تعالیٰ مریض کو دوا دیں انشاء اللہ تعالیٰ مریض کو جلد شفا ہوگی اور دوا جلدی اثر کرے گی اور مرض دوبارہ عود نہیں کرے گا۔

## مریض جلد صحت یاب ہو

اگر کسی مریض کو مرض سے شفا نہ ہو رہی ہو تو اس طرح کریں کہ روزانہ مریض کے دھوئے ہوئے کپڑے پر الحمد شریف اکتالیس بار پڑھ کر دم کریں اوّل آخر دُرود شریف ابراہیمی سات سات بار پڑھیں۔ وہ قمیض مریض کو پہنائیں یہ عمل اسی طرح روزانہ کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض جلد صحت یاب ہوگا۔ مجرب المجرب عمل ہے۔

## درد جھاڑنے والی چھری

چھری کو تیار کرنے کا طریقہ یہ ہے۔ ایک عدد لوہے کی بغیر دستے کی چھری بنائیں۔ ان کلمات کو اس چھری پر کندہ کرلیں۔ ان کلمات کو تین سو پینسٹھ بار پڑھ کر عرق گلاب پر دم کریں پھر چھری کو بیری کے کوئلوں میں گرم کرکے عرق گلاب میں بجھالیں۔ یہ عمل دس محرم الحرام کو روزہ رکھ کر کریں۔ جب بھی ضرورت ہو اس چھری سے مقام درد کو نو بار چھو کر زمین پر جھاڑیں اسی طرح نو بار کریں۔ بفضل خدا درد سے شفا ہوگی۔ یہ چھری ایک سال تک کارآمد ہوگی۔ اگلے سال اس چھری کو پھر اسی طرح بجھائیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ ۵



## باری کے بخار کیلئے

یہ نقش سات عدد لکھیں۔ پہلے ایک نقش کو مریض کے جسم پر پھیریں اور اُس کو پانی میں ڈال دیں۔ اسی طرح باری باری ساتوں جسم پر پھیر کر پانی میں ڈال دیں۔ بفضل خدا بخار دُور ہوگا۔



## باری کے بخار کیلئے

باری کے بخار کے لئے مریض کے سینے پر کسی چیز سے یا اللہ اور یا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) بلا سیاہی لکھیں پھر نیچے حضرت ابوبکر صدیق حضرت عمر حضرت عثمان حضرت علی رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین لکھ دیں۔ بفضل خدا دو تین بار کے عمل سے بار دُور ہوگا۔

## چوتھے کے بخار کا عمل

چوتھے کے بخار کے لئے مریض کو پہلے نیم گرم پانی سے غسل کرائیں۔ اس

کے بعد مہندی کی تازہ شاخ سے مریض کی دائیں کلائی لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اور بائیں کلائی پر مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ لکھیں پھر دائیں پنڈلی پر یا جبرائیل اور بائیں پنڈلی پر یا اسرافیل اور بائیں کوکھ پر یا عزرائیل لکھیں۔ بفضل خدا مریض کو بخار سے شفا ہوگی۔

## برائے دفع بخار

سات عدد کچے دھاگے لے کر اس پر سورہ الم نشرح پڑھ کر دم کرے ہر کاف پر گرہ لگاتا جائے۔ اس طرح نو گرہ پوری ہو جائیں گی۔ اس گنڈے مریض کے دایاں بازُو کے ساتھ باندھ دیں۔ بفضل خدا بخار سے شفا ہوگی۔

## دفع بخار کے لیئے

اگر کسی کو بخار ہو تو اس دُعا کو گیارہ بار پڑھ کر مریض پر دم کریں۔ بفضل خدا چند بار دم کرنے سے مریض کو شفا ہوگی۔

اَللّٰهُمَّ اِذْهَبْ عَنِّیْ سُوْٓءَ مَآ اَجِدُ وَفُحْشَهٗ بِدَعْوَةِ نَبِیِّكَ الْمُبَارَكِ الْاَمِیْنِ الْمَكِیْنِ عِنْدَكَ۔

## برائے دفع بخار

ہر قسم کے بخار کے لیئے اس نقش کو زعفرانی سیاہی سے لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالیں اور روزانہ پانی میں گھول کر بھی پلاتے رہیں بفضل خدا جلد بخار سے شفا ہوگی۔

بے شمار مرتبہ تجربہ میں آچکا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| محمد | محمد | محمد | محمد | محمد | محمد |
| محمد | محمد | محمد | محمد | محمد | محمد |
| محمد | محمد | محمد | محمد | محمد | محمد |

## دفع بخار

اس درود شریف کو پانچ بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں اسی طرح دن میں پانچ بار یہ عمل دہرائیں بفضل خدا مریض کو بخار سے جلد شفا ہوگی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی آلِ مُحَمَّدٍ فِی الْاَوَّلِیْنَ وَالْاٰخِرِیْنَ وَفِی الْمَلَاِ الْاَعْلٰی اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنِ۔

## ہر بخار کا بے نظیر نقش

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے اسمائے مبارک کے اس نقش کو لکھ کر ...... موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈالیں۔ بفضل خدا اس نقش معظم کی برکت سے ہر طرح کے بخار سے شفا ہوگی۔

# مرگی کا روحانی علاج

مرگی کے مریض کے دائیں کان میں اذان کہیں اور بائیں کان میں اقامت کہیں اس کے بعد حسب حیثیت صدقہ کریں۔ بفضل خدا مرگی سے شفا ہوگی۔

# دفع طاعون

مجربات دیربی میں لکھا ہے کہ حضرت سید عثمان النجدی الحنبلی رحمۃ اللہ علیہ سے منقول ہے کہ جو کوئی صبح و شام ان کلمات کو سات بار پڑھے گا۔ اور جو کوئی ان کلمات کو لکھ کر اپنے گھر میں آویزاں کرے گا وہ طاعون سے محفوظ رہیں گے۔

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اَمَانٌ مِنَ الطَّعْنِ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ طَعْنٌ فِی الطَّاعُوْنِ سَیِّدِیْ عَبْدُ الْوَهَّابِ الشَّعْرَانِیْ سَیِّدِیْ شَمْسُ الدِّیْنِ الْبُلْقِیْنِیْ سَیِّدِیْ عَبْدُ الْقَادِرِ جِیْلَانِیْ حَیٌّ صَمَدٌ بَاقِیْ وَلَهٗ کَنَفٌ وَّاقِیْ سُبْحَانَ الْمَلِكِ الْخَلَّاقِ۔

# دفع وباء کیلئے

وباء سے حفاظت کیلئے ان کلمات کو کاغذ پر لکھ کر مکان کے دروازے پر لگائیں بفضل خدا اہل خانہ وباء سے حفاظت میں رہیں گے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

یَا اَهْلَ یَثْرِبَ لَا مُقَامَ لَكُمْ فَارْجِعُوْا فَارْجِعُوْ فَارْجِعُوْ رحمۃ کا پوت عبداللہ کا جایا۔ جارے وبا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) آیا۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مُحیؐ | مُدَثِّرؐ | کَامِلؐ | مُقَفّیؐ | مَاحِؐ |
| مُبَشِّرؐ | بَشِیْرؐ | مَشْهُوْدؐ | شَهِیْدؐ | شَاهِدؐ |
| مُؤَمَّلؐ | مُبِیْنؐ | مَتِیْنؐ | مَکِیْنؐ | مُکَرَّمؐ |
| مُصَدِّقؐ | صَادِقؐ | مُهَیْمِنؐ | مُصْلِحؐ | صَالِحؐ |
| شَفِیْقؐ | کَفِیْلؐ | مُتَوَکِّلؐ | وَکِیْلؐ | نَاصِحؐ |

## برائے دفع یرقان

اس نقش کو چینی کی پلیٹ میں لکھ کر روزانہ صبح شام مریض کو پلائیں۔ بفضل خدا یرقان دور ہوگا۔

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٦٦١ | ٦٦٤ | ٦٦٧ | ٦٥٤ |
| ٦٦٦ | ٦٥٥ | ٦٦٠ | ٦٦٥ |
| ٦٥٦ | ٦٦٩ | ٦٦٢ | ٦٥٩ |
| ٦٦٣ | ٦٥٨ | ٦٥٧ | ٦٦٨ |

## آنکھوں کے امراض کا علاج

آنکھوں کے ہر مرض کے لیے ان اسماء کو اکیس بار پڑھ کر روزانہ تین بار دم کریں۔ بفضل خدا آنکھوں کو شفا ہوگی۔ اگر کوئی ہر نماز کے بعد گیارہ بار ان اسمائ کو پڑھ کر انگلیوں پر دم کر کے آنکھوں پر پھیرا کرے گا تو وہ آنکھوں کے امراض سے محفوظ رہے گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يَا رَبُّ يَا نُوْرُ يَا بَصِيْرُ

## سر کے پھوڑے پھنسیوں اور زخموں کیلئے

سر کے زخموں پھوڑوں پھنسیوں اور خشک تر خارش کے لیے اس نقش کو



چینی کی پلیٹ میں لکھیں۔ پھر اس میں خالص سرسوں کا تیل ڈال کر نقش کو اس میں حل کریں۔ اس تیل کو روئی سے سر میں لگائیں۔ بفضل خدا سر کے امراض سے شفا ہوگی۔

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٧٦ | ٨٠ | ٨٣ | ٩٩ |
| ٨٤ | ٧٠ | ٧٥ | ٨١ |
| ٧١ | ٨٥ | ٧٨ | ٧٤ |
| ٧٩ | ٧٣ | ٧٢ | ٨٤ |

## برائے درد شقیقہ

آدھے سر کے درد کے لیے اس نقش کو لکھ کر صبح سورج نکلنے سے پہلے پانی میں گھول کر پئیں بلا ناغہ سات روز عمل جاری رکھیں۔ بفضل خدا درد شقیقہ سے آرام ہوگا۔

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٩٦ | ١٩٩ | ٢٠٢ | ١٨٩ |
| ٢٠١ | ١٩٠ | ١٩٥ | ٢٠٠ |
| ١٩١ | ٢٠٤ | ١٩٧ | ١٩٤ |
| ١٩٨ | ١٩٣ | ١٩٢ | ٢٠٣ |

# درد شقیقہ

اس نقش کو زعفرانی سیاہی سے لکھ کر سر پر باندھیں۔ بفضلِ خدا درد دُور ہوگا۔

٧٨٦

| ا | ل | ل | ھ |
|---|---|---|---|
| ٦٦ | ٦٦ | ٦٦ | ٦٦ |
| ٦٦ | ٦٦ | ٦٦ | ٦٦ |
| ٦٦ | ٦٦ | ٦٦ | ٦٦ |

# درد شقیقہ کے لیئے حضرت خضر علیہ السلام کا نقش

ایک مرد باخدا کے سر میں درد رہا کرتا تھا۔ حضرت خضر علیہ السلام نے اُن کو یہ نقش لکھ کر باندھنے کے لیئے کہا انہوں نے باندھا درد سے آرام آگیا۔ یہ نقش لکھ کر جو بھی باندھے گا بفضل خدا درد سے آرام ہو گا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ابو بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ | عمر بن الخطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ | عثمان بن عفان رضی اللہ تعالیٰ عنہ | علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ |
| بحرمت توریت موسیٰ | بحرمت انجیل عیسیٰ | بحرمت زبور داؤد | بحرمت فرقان محمد صلی اللہ علیہ وسلم |



# چکر آنے کے لیئے

اگر کسی کو چکر آتے ہوں تو اس نقش کو زعفرانی سیاہی سے چینی کی پلیٹ میں لکھ کر پانی گھول کر مریض کو پلائیں۔ تا شفا عمل جاری رکھیں۔ بفضلِ خدا چند دنوں میں شفا ہوگی۔



# بندش نکسیر کیلئے

اگر کسی کی نکسیر چل پڑے تو اُس کے سر پر ہاتھ رکھ کر گیارہ بار ان کلمات کو پڑھ کر دم کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ نکسیر بند ہوگی۔

کُفِّ اَیُّهَا الرُّعَافُ بِحَقِّ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ الْعَزِیْزِ الْجَبَّارِ

# سینے میں درد کے لیئے

اگر کسی کے سینے میں درد رہتا ہو خواہ وہ کسی بھی وجہ سے ہو۔ اس نقش کو

چینی کی پیالی میں لکھ کر روزانہ صبح شام پانی گھول کر پئیں اکیس روز تک اس روحانی علاج کو جاری رکھیں۔ بفضلِ خدا سینے کے درد سے شفا ہوگی۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |

## برائے درد دانت

درد دانت کے لئے نہایت مفید عمل ہے یہ اس طرح کریں کہ پہلے مریض سے درد کی معیاد مقرر کرلیں اس کے بعد اس شعر کو کاغذ پر لکھ کر کسی پاک صاف اونچی جگہ رکھ کر یا کے نقطے پر کیل رکھ کر مریض کو کہیں کہ اپنی درد والا دانت دو انگلیوں سے پکڑے اور عامل کیل ٹھونک دے اگر درد سے آرام ہو جائے تو فہو المراد ورنہ دوسرے نقطے پر بھی اسی طرح عمل کریں۔ اسی طرح شین میم عین کے حرفوں کے نقطوں تک عمل کرتے جائیں انشاء اللہ آخری نقطے پر پہنچنے سے پہلے پہلے درد موقوف ہوگا۔

## درد دانت کیلئے

دانت کے درد کے لئے اس عمل کو پانچ بار پڑھ کر جھاڑیں۔ درد دفع ہوگا۔



بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

دم خدا دم پیر استاد ہدا خدا کا ہدا رسول کا ہدا چہار کا ہدا پنجتن پاک کا ہدا دستگیر علی جناب کا ہدا میراں سید مہدی صاحب کا۔

## دفع نارو

یہ نقش حضرت شیخ شہاب الدین سہروردی رحمۃ اللہ علیہ سے منقول ہے۔ اس نقش کو لکھ کر پانی سے دھو کر مریض کو پلائیں اور ایک نقش لکھ کر باندھیں۔ بفضلِ خدا شفا ہوگی۔

یا طمعم

## دفع نارو

یہ عمل حضرت خواجہ بہاؤالدین نقشبند رحمۃ اللہ علیہ سے منقول ہے۔ یہ تینوں ظرف نارو پر لکھیں۔ بفضلِ خدا شفا ہوگی۔

لاس لاس

لاباس لاباسی

۷۸۶

## دفع خنازیر

شیخ الاسلام شیخ نظام الحق والدین قدس اللہ سرہ العزیز سے منقول ہے۔ دفع خنازیر کے لئے اس عمل کو بارہ یا تیرہ بار پڑھیں۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

سری مہاسری سدہ وقیصری جرجا سند قرماہ ہنجر

بحق ابراہیم خلیل ۔

## برائے دفع چیچک

حضرت خواجہ احمد دیربی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں کہ دفع چیچک کے لیۓ یہ نقش بہت آزمودہ ہے ۔ اس کو لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالیں ۔

(مجربات دیربی)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١١ | ١۴ | ١ | ٨ |
| ٥ | ۴ | ١٥ | ١٠ |
| ١٦ | ٩ | ٦ | ٣ |
| ٢ | ٧ | ١٢ | ١٣ |

## دفع چیچک کیلئے

اگر کسی بچے کو چیچک نکلی ہو تو ان ناموں کو پانچ بار پڑھ کر دم کریں ۔ بفضل خدا چیچک سے آرام ہوگا ۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

بابا فرید خواجہ فرید درویش فرید

شیخ فرید شکر گنج فرید



## تمام اہل خانہ چیچک سے محفوظ رہیں

حضرت خواجہ احمد دیربی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں ۔ اس نقش جس مکان کے دروازے پر لٹکائیں گے تو وہ تمام اہل خانہ چیچک سے محفوظ رہیں گے جو کوئی اس کو لکھ کر بازوں کے ساتھ باندھے گا وہ چیچک سے محفوظ رہے گا ۔

(مجربات دیربی)

| | | |
|---|---|---|
| والقرعہ | صلی | سلی |
| یاوس | السر | السر |
| ... | اس | الفرس |

## برائے بادی بواسیر

اس نقش کو چاندی کی تختی پر اس طرح لکھوائیں کہ نقش ابھرا ہوا ہو پھر اس نقش کو روزانہ صبح دوپہر شام پانی میں گھول پر مریض کو پلائیں بفضل خدا مرض سے شفا ہوگی ۔



## دفع بواسیر

بواسیر کے لیۓ سات عدد مٹی کے ڈھیلے لے کر ہر ایک پر سات بار پڑھ کر دم کر

کے ان ڈھیلوں کو مقصد پر پھیریں۔ تاشفا عمل جاری رکھیں عمل یہ ہے۔

آفان مقان تقان تقوی ایلح پلیح کلیجا۔

## برائے بواسیر

اگر کسی کو بواسیر ہو تو اس نقش کو بروز اتوار صبح کے وقت لکھ کر موم جامہ کر کے زوال کے بعد کمر کے ساتھ باندھیں۔



## برائے دفع خونی قے

اس نقش کو زعفرانی سیاہی سے لکھ کر مریض کے دائیں بازو پر باندھ دیں۔ اور مریض کے ماتھے پر انگلی سے حٰمٓ لکھ دیں۔ بفضل خدا مرض سے شفا ہوگی۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۶۱ | ۳۹۹ | ۳۱۲ | ۴۲۶ |
| ۲۲۲ | ۳۱۱ | ۳۷۲ | ۶۵۵ |
| ۳۷ | ۳۲۰ | ۲۲۴ | ۳۱۳ |
| ۳۱۰ | ۲۲۷ | ۶۵۹ | ۳۷۱ |



## منتر دفع آسیب قے دست وغیرہ

دفع آسیب قے دست وغیرہ کے لیئے اس منتر کو تین بار پڑھ کر بتاشے پر دم کر کے مریض کو کھلائیں۔ بفضل خدا مریض اچھا ہوگا۔ منتر یہ ہے۔

سید بالا بھولا ننگی پیٹھ پلانا گھوڑا جو سید کے بارپا ہوں تو اسے کانگرو باندھ کر لاہوں جو سید کا چابول پان کانگرو کو بلا کر دن بیان سنگ کی سواری ناگ کا چابک میاں سید برہنہ کہاں کو جاتے ہم جاتے کانگڑو کے باڑے وہاں دنت چڑھے سو ساٹھ باروں دنت کروں گھسام فریاد پہنچے مہتا کے پاس مہتا پوچھے کر وہاں کتنے کٹک اور کتنے سوار جنہوں نے میرا آنگہ دگھیرا آن کمر کھوٹا گھے زنجیر اس کوس کا دھاوا کریں سوامیر کا توشہ کھائیں جو کھادے اُسے داماہ کے پیر کا راہ کا باٹ کا کرایہ اپنا بیگانہ اوپری پرائے جو کچھ ہو اسکے تیئں نکال کے باہر کرو تمہیں اپنی آنسہ بی بی ترکنی کی دور کی دوہائی۔

## برائے سل

ان سات سلاموں کو ایک سو ایک بار شہد پر پڑھ کر دم کریں۔ مریض کو یہ شہد دن میں چند بار چٹائیں۔ تاشفا اسی طرح عمل جاری رکھیں۔ بفضل خدا مرض سے جلد شفا ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

۱۔ سَلٰمٌ عَلٰی عِبَادِہِ الَّذِیْنَ اصْطَفٰی ط ۲۔ سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ۔ ۳۔ سَلٰمٌ عَلٰی نُوْحٍ فِی الْعٰلَمِیْنَ ۵ ۴۔ سَلٰمٌ عَلٰی اِبْرٰھِیْمَ ۵ ۵۔ سَلٰمٌ عَلٰی مُوْسٰی وَھٰرُوْنَ ۵ ۔ ۶۔ سَلٰمٌ

علیٰ اِلْ یٰسین۔ ۷۔ سَلٰمٌ عَلَی الْمُرْسَلِیْنَ اللّٰہُ رَبُّ مُحَمَّدٍ صَلّٰی علیہ وَسَلَّمَ ہ

## پیچس

پیچس دور کرنے کے لئے اس نقش کو چینی کی پلیٹ میں زعفرانی سیاہی سے لکھ کر اس میں پانی گھول کر مریض کو روزانہ دن میں تین بار صبح دوپہر شام پلائیں۔ سات روز کے اس روحانی علاج سے بفضلِ خدا پیچس دور ہوں گے۔

| | | |
|---|---|---|
| م | م | م |
| م | م | م |
| م | م | م |

## آنت اترنا

اگر کسی کی آنت اتر آئی ہو تو اس نقش کو زعفرانی سیاہی سے لکھ کر پیٹ پر باندھیں۔ بفضلِ خدا آنت درست ہو گی۔

| | | |
|---|---|---|
| [illegible] | ھ ××× ع ۵۵ | [illegible] |

## برائے دفع احتلام

جس کو کثرت سے احتلام کا مرض ہو تو وہ رات کو سونے سے پہلے دائیں



ران پر انگل سے آدم اور بائیں ران پر ہوا لکھ لے بفضلِ خدا احتلام نہ ہوگا۔

## استحاضہ

اگر عورت کو حیض کے دنوں کے علاوہ بھی خون آتا رہتا ہو۔ تو اس نقش کو زعفرانی سیاہی سے لکھ کر ہر روز صبح شام پانی میں گھول کر پلائیں۔ بفضلِ خدا جلد شفا ہو گی۔ تاشفا اس روحانی علاج کو جاری رکھیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| د | م | ح | م |
| م | د | م | ح |
| ح | م | د | م |
| م | ح | م | د |

## برائے زیادتی حیض و نفاس

اس نقش کو زعفرانی سیاہی سے چینی کی پلیٹ پر لکھ کر مریضہ کو صبح دوپہر اور شام پلائیں۔ بفضلِ خدا چند دنوں میں شفا ہو گی۔



## برائے دفع کسل

اس بابرکت نقش کو زعفرانی سیاہی سے سُرخ رنگ کے کاغذ پر لکھ کر اپنے پاس رکھنے سے تھکاوٹ اور سستی دور ہوتی ہے۔ اور دوران سفر تھکاوٹ کم ہوتی ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ




## برائے امساک

اس نقش کو ہرن کی جھلی پر لکھ کر موم جامہ کر کے رکھ لیں بوقت ضرورت اس کو کمر کے ساتھ باندھ لیں۔ امساک پیدا ہوگا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ھ | ھ | ھ | ھ |
| ۱۱۱ | ۱۱۱ | ۱۱۱ | ۱۱۱ |
| ۷ | ۷ | ۷ | ۷ |
| ۸ | ۸ | ۸ | ۸ |

## امساک کیلئے

اس نقش کو خالص زعفران سے چینی کی پیالی میں لکھ کر صبح نماز فجر سے پہلے اور رات کو نماز عشاء کے بعد روزانہ پئیں بفضل خدا بہت امساک پیدا ہوگا عمل بلاناغہ دہرائیں اور تا مقصد علاج جاری رکھیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۶۱ | ۶۶۴ | ۶۶۷ | ۶۵۴ |
| ۶۶۶ | ۶۵۵ | ۶۶۰ | ۶۶۵ |
| ۶۵۶ | ۶۶۹ | ۶۶۲ | ۶۵۹ |
| ۶۶۳ | ۶۵۸ | ۶۵۷ | ۶۶۸ |

## برائے نکاح دختر

اگر کسی لڑکی کے نکاح کا پیغام نہ آتا ہو تو اس نقش کو لکھ کر لڑکی کی کمر میں باندھ دیں۔ بفضل خدا جلد نکاح کا پیغام آئے گا اور نکاح ہوگا۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ك | ر | ع | ط | ص |
| ف | ح | ط | ص | ك |
| ع | ط | ص | ك | ق |
| ع | ص | ی | ف | ح |
| ع | ع | ی | ف | ط |

# لڑکی جلد شادی ہو

جس لڑکی کے لیئے رشتہ نہ ملتا ہو یا اگر رشتے آتے ہوں اور کوئی رشتہ طے نہ پاتا ہو تو اس نقش کو کنگھی پر کندہ کرائیں پھر روزانہ لڑکی یہ کنگھی اپنے استعمال میں لائے۔ بفضلِ خدا لڑکی کا جلد رشتہ طے ہو جائے گا۔




# برائے دردِ زہ

قند سیاہ پر ان اسماء کو آٹھ بار پڑھ کر دم کر کے عورت کو کھلائیں۔ بچہ جلد اور بآسانی پیدا ہوگا۔

یا خالق یا مخلص یا خلاص یا حضرت خواجہ خضر

مہتر الیاس

# برائے آسانی وضع حمل

حضرت خواجہ احمد دیربی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں کہ بعض مجربات صحیحہ سے آسانی وضع حمل کے لیئے یہ نقش ہے۔ اس کو لکھ کر عورت کے گلے میں ڈالیں۔

انشاء اللہ بچہ جلد پیدا ہوگا۔ (مجربات دیربی)




# برائے شناخت حمل

حضرت خواجہ احمد دیربی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں کہ اگر یہ دیکھنا ہو کہ عورت کو حمل ہے یا نہیں تو اس نقش کو لکھ کر عورت کے گلے یا بازو پر باندھیں۔ اگر عورت حاملہ ہوگی تو اُسے اُسی وقت پیشاب کی حاجت ہوگی۔ (مجربات دیربی)



# حاملہ عورت لڑکا جنے

حضرت خواجہ احمد دیربی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں کہ اگر کوئی چاہے کہ میری بیوی لڑکا جنے تو اس طرح عمل کریں کہ جب حمل پر تیسرا مہینہ شروع ہو جائے تو اپنی بیوی کو چت لٹا کر اس کی ناف پر ہاتھ رکھ کر یہ دعا تین بار پڑھیں۔ دعا پڑھنے کے دوران ناف پر ہاتھ پھیرتے رہیں۔ (مجربات دیربی)

اَللّٰهُمَّ اِنْ كُنْتَ خَلَقْتَ خَلْقًا فِیْ بَطْنِ هٰذِهِ الْمَرْاَةِ فَكَوِّنْهُ ذَكَرًا وَّاسْمِیْهِ اَحْمَدَ اَوْ مُحَمَّدًا بِحَقِّ مُحَمَّدٍ حَبِیْبِكَ وَنَبِیِّكَ وَرَسُوْلِكَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَاِنَّكَ تَعْلَمُ وَلَا اَعْلَمُ وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ رَبِّ لَا تَذَرْنِیْ فَرْدًا وَّاَنْتَ خَیْرُ الْوَارِثِیْنَ۔

# بعد ولادت واسطے گرانے مشیمہ

حضرت خواجہ احمد دیربی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں اگر مشیمہ یعنی پردہ جھلی جس میں بچہ ہوتا ہے اگر بچے کی ولادت کے بعد خارج نہ ہو تو ان کلمات کو کپڑے پر لکھ کر عورت کے پیٹ پر باندھیں۔ مجربات دیربی)

دَخَلَ جِبْرَئِیْلُ وَمِیْكَائِیْلُ وَاِسْرَافِیْلُ اَللّٰهُمَّ رَبِّ مُوْسٰی وَعِیْسٰی وَمُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اُنْزُلِیْ اَیُّهَا الْمَشِیْمَةُ۔

# عورت کا دودھ کھولنا

اگر کسی نے سفلی عمل سے کسی عورت کا دودھ باندھ دیا ہو تو اس نقش کو زعفرانی سیاہی سے لکھ کر عورت کے گلے میں ڈال دیں۔ بفضل خدا سفلی عمل ٹوٹ جائے گا اور دودھ کھل جائے گا۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ی | | | | جبرائیل |
| | لا | لا | لا | |
| ی | | | | میکائیل |
| | لط | لط | لط | |
| ی | | | | اسرافیل |
| | ع | ع | ع | |
| ی | | | | عزرائیل |
| ی | | | | |

# بچوں کی پسلی چلنا

اس نقش کو سفید کاغذ پر لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالیں۔ ہر روز نیا نقش لکھ کر ڈالتے رہیں جب تک مرض رہے۔ بفضل خدا اس مرض سے بچے کو شفا ہوگی۔

۷۸۶

| الحفیظ | الحفیظ | الحفیظ |
|---|---|---|
| ۹۸۹ | ۱۵۵ | ۱۱۱ |
| ۳۷ | ۳۹۱ | ۱۱۳ |

# بچے کا گریہ کرنا

اگر چھوٹا بچہ بہت روتا ہو تو اس نقش کو لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالیں۔

بفضل خدا روزے سے باز آئے گا۔

ھٹی ھٹی ھٹی ھٹی

ھٹی ھٹی ھٹی ھٹی ھٹی

## بچہ ضد نہ کرے

اگر بچہ ضد بہت کرتا ہو تو اس نقش کو زعفرانی سیاہی سے سفید کاغذ پر لکھ کر بچے کے تکیے میں رکھ دیں۔ بفضل خدا بچہ ضد کرنے سے باز آئے گا۔

| | | |
|---|---|---|
| صہ | صہ | صہ |
| ما | ما | ما |
| صہ | صہ | صہ |

## بچہ جلدی چلنا سیکھے

حضرت خواجہ احمد دیربی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں کہ اگر اس نقش کو ہرن کی جھل پر لکھ کر اُسے خوشبو کا بخور دے کر بچے کے گلے میں ڈالیں گے تو بچہ قوت رفتار حاصل کرے گا اور چلنے لگے گا۔ (مجربات دیربی)

| م | ت | ی | ن |
|---|---|---|---|
| ۴۰ | ۴۰۰ | ۱۰ | ۵۰ |
| ۴۰۰ | ۱۰ | ۵۰ | ۴۰ |
| ۱۰ | ۵۰ | ۴۰ | ۴۰۰ |
| ۵۰ | ۴۰ | ۴۰۰ | ۱۰ |



## بچہ کی عادت بد چھڑانا

اگر کوئی بچہ بُری عادتوں کا شکار ہو جائے تو اس نقش کو سفید کاغذ پر لکھ کر بچے کے گلے میں ڈال دیں اور روزانہ چینی کی پلیٹ میں لکھ کر گھول کر بچے کو پلاتے رہیں۔ بفضل خدا بچہ بُری عادتوں سے باز آئے گا۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱۷۲۴۱ | ۱۱۷۲۴۴ | ۱۱۷۲۳۹ |
| ۱۱۷۲۳۶ | ۱۱۷۲۳۰ | ۱۱۷۲۴۰ |
| ۱۱۷۲۳۷ | ۱۱۷۲۴۲ | ۱۱۷۲۳۵ |

## ڈبہ اطفال کیلئے چلتا عمل

بچے کو جھاڑنے کا طریقہ یہ ہے کہ ایک سرکنڈہ مع جڑ کے لے کر جڑ کی طرف سے ایک بالشت سات انگل پیمائش کر کے کاٹ لیں۔ اس سرکنڈہ سے بچے کو اس طرح جھاڑیں کہ سرکنڈہ کو بچے کے پیٹ سے چھو کر ایک بار منتر پڑھ کر زمین پر جھاڑیں۔ اسی طرح پندرہ بار جھاڑیں۔ سرکنڈہ اصل پیمائش سے جتنا بڑھ جائے اُسے کاٹ دیں۔ تین بار متواتر اسی طرح عمل کریں۔ تین دن تک صبح شام اس عمل کو دہرائیں۔ بفضل خدا بچہ صحت مند ہو جائے گا۔ نہایت ہی آزمودہ عمل ہے۔

ہر سال دیوالی دو سہرہ کی رات اس منتر کو پانچ سو بار پڑھ لیا کریں۔ عمل چلتا رہے گا۔ بچے کے تندرست ہونے پر شرینی پر حضرت ابراہیم خلیل اللہ کی فاتحہ دلا دیا کریں۔ منتر یہ ہے۔

پربت پرے اوترے سورہ گاڈ سورہ گاڈ کے پیٹ میں مچھ اور مچھ کے پیٹ میں کچھ اور کچھ میں کلیجا کلیجا گھٹے اور سر پر پڑے دو ہاتھ ابراہیم خلیل اللہ کی پتھروں منتر ایسر دبا چھا آدیس گرد آدیس گرد آدیس گرد۔

## نیند میں دانت چبانے کا علاج

اگر کوئی نیند میں دانت چباتا ہو تو اس نقش کو اس کے استعمال کیلئے کپڑے پر لکھ کر اُسے عطر سے معطر کر کے موم جامہ کر کے اس کے گلے میں ڈال دیں۔ بفضل خدا دانت چبانے سے باز آئے گا۔

| | | |
|---|---|---|
| ملو | ملو | ملو |
| ۶۶ | ۶۶ | ۶۶ |
| ہ | ہ | ہ |

## گھر میں لڑائی جھگڑا رہتا ہو

اگر گھر میں بے اتفاقی ہو اور لڑائی جھگڑا اکثر رہتا ہو تو اس نقش کو بروز جمعہ جمعہ کی پہلی اذان کے فوراً بعد لکھیں اور اس نقش کو گھر میں فریم کرا کے لگا دیں۔ بفضل خدا گھر سے لڑائی جھگڑا ختم ہو گا۔



۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۲۱۹۷ | ۲۲۲۱۰ | ۲۲۲۰۷ | ۲۲۲۰۴ |
| ۲۲۲۰۸ | ۲۲۲۰۳ | ۲۲۱۹۸ | ۲۲۲۰۹ |
| ۲۲۲۰۲ | ۲۲۲۰۵ | ۲۲۲۱۲ | ۲۲۱۹۹ |
| ۲۲۲۱۱ | ۲۲۲۰۰ | ۲۲۲۰۱ | ۲۲۲۰۶ |

## مراد پوری ہو

اگر کوئی کسی قسم کی جائز شرعی مراد رکھتا ہو تو اس عمل کو ہر روز کسی علیحدہ جگہ جہاں سر پر چھت نہ ہو بیٹھ کر اس عمل کو ایک سو گیارہ بار پڑھے تا حصول مراد اس عمل کو جاری رکھے عمل کو جاری رکھے عمل ہمیشہ رات کو کریں۔ بفضل خدا جلد مراد پوری ہو گی۔ دوران عمل اگر روحانی نظر آئیں تو ان سے ڈرنے کی کوئی ضرورت نہیں۔ اپنے عمل کی طرف دھیان رکھیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

سچا نام خدا سچے نبی رسول فوجاں چاول بھیجیاں اُڈے تا ٹیئوں توڑ بھیجے بے چاندے حاضری درج حضور گھوڑا ذرا ہتھ نا عرض کرو قبول۔ سواری آگے تدھ کھڑنا پہلوں میری مراد حاصل کرنا بحق یا بُدُّوحٌ السلام علیکم۔

## محبوب کا دل نرم کرنے کیلئے

سنگ دل محبوب کے دل کو نرم کرنے کیلئے اس عمل کو چالیس دن پڑھیں اس عمل کو ہر روز تین سو بار پڑھیں دوران عمل محبوب کا تصور رکھیں روزانہ عمل کے اوّل آخر تین تین بار درود شریف ضرور پڑھیں۔ اس عمل کو غیر شرعی

جگہ ہرگز نہ کریں۔ بفضل خدا محبوب کا دل نرم ہوگا اور طالب کی طرف رجوع کرے گا۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

مقصد دل کو راہ کرو دل کو کرو چین سنگ دل کو نرم کرو یا حسن حسین

## چراغ محبت

اگر مطلوب کو تابع کرنا ہو تو کورے چراغ پر اس نقش کو لکھیں اور اسی نقش کا فلیتہ بنائیں۔ رات کے وقت اس چراغ میں چنبیلی کا تیل ڈال کر اس فلیتے کو جلائیں۔ چراغ کا منہ خانہ مطلوب کی طرف رکھیں۔ جب تک چراغ جلتا رہے، چراغ کے قریب باوضو بیٹھے رہیں۔ اکیس روز تک چراغ جلائیں۔ عمل جیٹھے سوموار کو شروع کریں اور ہر روز نیا چراغ اور نیا فلیتہ استعمال کریں۔ چراغ کے قریب سات عدد گلاب کے پھول رکھیں۔ عمل پورا ہونے پر مطلوب آپ کا تابعدار ہوگا اور آپ کے حکم کی تعمیل کرے گا غیر شرعی جگہ عمل کو استعمال نہ کریں۔






## محبوب کو بلانے کیلئے

اگر کسی کو اپنے روبرو بلانا مقصود ہو تو اس عمل کو جیٹھی جمعرات کو شروع کریں اور اکتالیس روز تک جاری رکھیں۔ عمل اس طرح کریں کہ ہر روز بعد از نماز عشاء کسی علیحدہ جگہ بیٹھ کر ایک سو نقش لکھیں۔ روزانہ سورج نکلنے سے پہلے ان نقشوں کو چلتے پانی بہادیا کریں آخری دن ایک سو ایک نقش لکھیں۔ سو کو پانی میں بہادیں اور ایک نقش کو موم جامہ کرکے اپنے پاس محفوظ کرکے رکھ لیں۔ دوران عمل اپنے قریب خوشبو جلائیں اور قبلہ رخ بیٹھیں اور منہ میں کوئی میٹھی چیز ڈال لیں مطلوب حاضر ہوگا اور جب تک آپ کے پاس نقش رہے گا وہ آپ کا تابعدار رہے گا۔ نہایت پُرتاثیر عمل ہے لیکن غیر شرعی جگہ ہرگز نہ کریں۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

جبرائیل میکائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| قل | ھو | اللہ | احد |
| اللہ | الصمد | لم | یلد |
| ولم | یو | لد | ولم |
| یکن | لہٗ | کفواً | احد |

اسرافیل عزرائیل

فلاں بن فلاں علی الحب فلاں بن فلاں

## محبوب کو حاضر کرنے کیلئے

محبوب کا تصور کرکے اس عمل کو تین سو ساٹھ بار روزانہ بعد از نماز عشاء پڑھیں سات روز تک اسی طرح عمل جاری رکھیں۔ بفضل خدا محبوب حاضر ہوگا۔ غیر شرعی

بسم اللہ الرحمن الرحیم ط

قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ بحُرمَۃِ جبرَئیل اَللّٰہُ الصَّمَدُ بحُرمَۃِ
اِسرافیل لَمْ یَلِدْ بحُرمَۃِ میکائیل وَلَمْ یُوْلَدْ بحُرمَۃِ عزرائیل
وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ بحُرمَۃِ دردائیل مہمائیل۔

## حب کا چلتا عمل

ایک جوڑا جنگلی کبوتروں کا لائیں۔ پھر چاند کے مہینے کی تیرھویں رات کو برہنہ حالت میں کسی پیپل کے درخت سے بارہ پتے حاصل کریں۔ صبح کو ان پتوں کو زمین پر بچھا کر ان پر کبوتروں کو ذبح کریں تاکہ خون ان پتوں پر گرے۔ خون آلود ان پتوں کو جلا کر ان کی راکھ محفوظ کر کے رکھ لیں۔ جس پر بھی اس راکھ کی ایک چٹکی ڈالو گے وہ آپ کی محبت میں مبتلا ہو جائے گا۔ حرام جگہ عمل بالکل نہ کریں۔

## مطلوب کو تابعدار کرنے کا عمل

اگر کسی کو اپنا تابعدار کرنا ہو۔ تو اس آیت کو کسی کھانے والی چیز پر دم کر کے مطلوب کو کھلا دیں۔ وہ آپ کا تابعدار ہو جائے گا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم ط

بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ یُحِبُّوْنَ کَحُبِّ اللّٰہِ بِقُلُوْبِھِمْ فِیْ لَیْلٍ وَّنَھَارِھَا
وَفِیْ سَاعَۃٍ وَّشَھْرٍ عَلٰی حُبِّھِمْ اَشَدُّ حُبًّا وَّلَوْ یَرَی الَّذِیْنَ ظَلَمُوْا
اَنَّ السَّاعَۃَ جَمِیْعًا فُلَانِ بْنُ فُلَانٍ عَلٰی حُبِّ فُلَانِ بْنُ فُلَانٍ۔



## کسی کو اپنی محبت میں گرفتار کرنا

جیٹھ اتوار کو سورج نکلنے سے پہلے پہلے ایک سیاہ جونک برہنہ حالت میں ماریں۔ اس جونک کو جلا کر اس کی راکھ محفوظ کر لیں جس پر بھی ایک چٹکی ڈالیں گے وہ آپ کا دیوانہ ہو جائے گا۔ یاد رہے دوران عمل کسی سے بات نہ کریں۔ اس عمل کو غیر شرعی جگہ ہرگز استعمال نہ کریں۔

## حب کا لاجواب عمل

حضرت شیخ ابوالحسن شاذلی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں کہ اگر کسی کو اپنی محبت میں گرفتار کرنا ہو تو اس عمل کو اس طرح کریں۔ نصف رات کو اٹھ کر وضو کریں پھر چھ رکعتیں پڑھیں۔ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد چار سو پچاس (۴۵۰) مرتبہ حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ پڑھیں۔ سلام پھیرنے کے بعد نو سو پچاس (۹۵۰) مرتبہ حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ کو مطلوب کا تصور رکھ کر پڑھیں۔ پھر سات مرتبہ ان آیات مبارکہ کو پڑھیں۔

یُحِبُّوْنَھُمْ کَحُبِّ اللّٰہِ ط وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰہِ ط لَوْ اَنْفَقْتَ مَا فِی الْاَرْضِ جَمِیْعًا مَّآ اَلَّفْتَ بَیْنَ قُلُوْبِھِمْ وَلٰکِنَّ اللّٰہَ اَلَّفَ بَیْنَھُمْ اِنَّہٗ عَزِیْزٌ حَکِیْمٌ ہ وَاَلْقَیْتُ عَلَیْکَ مَحَبَّۃً مِّنِّیْ وَلِتُصْنَعَ عَلٰی عَیْنِیْ اس کے بعد نو سو پچاس مرتبہ پھر حسبنا اللہ ونعم الوکیل پڑھیں۔ یہ عمل تین مرتبہ اسی طرح نہ کریں۔ پڑھتے وقت یہ تصور رکھیں کہ میں مطلوب کو اپنی طرف کھینچ رہا ہوں۔
(سر الجلیل)

## مطلوب کو تابع کرنا

حضرت شیخ ابوالحسن شاذلی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں۔ کہ اس نقش کو

